انسائیکلوپیڈیا

# تحفۂ عملیات

## عاملین کاملین

صوفی محمد ندیم محمدی

شہباز پبلشرز

توحید پارک امامیہ کالونی
شاہدرہ۔ لاہور

# بِسمِ اللّٰہِ

# الرَّحمٰنِ

# الرَّحِیمِ

لطفِ ربِّ غفور حاصل کر
قلب میں اُس کا نور حاصل کر
کر طلب اُس سے رحمتیں اُسکی
اور کیف و سرور حاصل کر

# عرضِ فقیر

○

کبھی کاتب سے، کبھی پلیٹ میکر سے اور کبھی کبھی اتفاق سے جلد بندی میں بائینڈر سے غلطی ہو جاتی ہے۔ (یعنی کچھ صفحے آگے پیچھے لگ جاتے ہیں) اسلامی و دینی کتب میں کوئی بھی مسلم جان بوجھ کر غلطی نہیں کرتا۔

آپ سے گزارش ہے کہ کتاب میں کوئی غلطی کمی محسوس کریں تو ہمیں اطلاع ضرور دیں تاکہ وہ غلطی کمی دور کی جا سکے۔ شکریہ

اللہ حافظ

دُعاگو و طالبِ دُعا

○

صوفی محمد ندیم محمدی

---

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۙ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ○ (القرآن)

ترجمہ: اور ہم قرآن میں اُتارتے ہیں وہ چیز جو ایمان والوں کیلئے شفا اور رحمت ہے اور ظالموں کو نقصان ہی بڑھتا ہے۔
(سورۃ بنی اسرائیل — ۸۲)

# تحفۂ عملیاتِ عاملینِ کاملین

| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اسرافیلُ | جبرائیلُ | کلکائیلُ | دَردائیلُ | دوریائیلُ | رفتمائیلُ | شرفائیلُ |
| ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| تنکفیلُ | اسماعیلُ | سَرکیتائیلُ | حُروضائیلُ | طاطائیلُ | رومائیلُ | حولائیلُ |
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش |
| ھمواکیلُ | لُومائیلُ | سَرھماکیلُ | اھجمائیلُ | عطرائیلُ | امواکیلُ | ھمرائیلُ |
| ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| عزرائیلُ | میکائیلُ | ممکائیلُ | امرائیلُ | عطکائیلُ | تورائیلُ | لومخائیلُ |

صُوفی مُحمّد ندیم محمّدی

شہباز پبلشرز

توحید پارک امامیہ کالونی
شاہدرہ۔ لاہور



کتاب ——— تحفۂ عملیات عاملین کاملین

مولف ——— صوفی محمد ندیم محمدی

اہتمام ——— صابر حسین

کتابت ——— میاں غلام غوث گیلانی

تعداد ——— ایک ہزار

قیمت ———

(۱)

اسٹاکسٹ

شمع بک ایجنسی

اولمپک پلازہ الکریم مارکیٹ

اردو بازار لاہور



# انتساب!!

مالکِ ہر جہاں، ذاتِ لاشریک کے نام



رگِ جاں سے بھی تُو قریب ہے تُو مرے نبیؐ کا حبیب ہے

نہیں اس میں کوئی بھی شک ذرا تری شان جلّ جلالہ

تُو سمیع ہے تُو بصیر ہے تُو وکیل ہے تُو کفیل ہے

میں ہوں عبد تُو ہے خدا مرا تری شان جلّ جلالہ

# انتساب ثانی!!

سرکارِ مدینہ، راحتِ قلب وسینہ

حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلّم

کے نام

لگائے لو جو سرکارِ جہاں سے

ملے گا اُس کو سب اُس آستاں سے

مرے گھر رحمتیں ہوتی ہیں نازل

جب اُن کا نام لیتا ہوں زباں سے



## فہرست





# پہلی باتیں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ہ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ

الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَوْلِیَآءِ اُمَّتِہٖ

اَجْمَعِیْنَ

مالکِ ہر جہاں، ذاتِ لاشریک اور سرکارِ مدینہ، راحتِ قلب وسینہ، حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور مرشدِ کریم حضرت صوفی عبدالعزیز نقشبندیؒ کے فضل وکرم سے اس عاجز بندے نے زیرِ نظر کتاب "تحفۂ عملیات عاملین کاملین" مرتب کی۔ میں نے بھرپور کوشش کی ہے کہ اس کتاب میں ہر وہ چیز موجود ہو جس کو عامل کو ضرورت پڑتی رہتی ہے (جو کمی رہ گئی ہے انشاءاللہ تعالیٰ آئندہ ایڈیشن میں پوری کردوں گا) اس کتاب کی تیاری میں میں نے جن کتابوں سے مدد لی ہے اس کا تذکرہ کتاب کے آخر میں الگ سے کیا ہے مگر میں سمجھتا ہوں اتنا جتنا شکریہ ادا کروں وہ کم ہے کیونکہ اس کارِ خیر میں وہ مجھ سے زیادہ حق دار ہیں اللہ تعالیٰ ان کی ہر مشکل آسان کرے اور دین و دنیا کی دولت سے مالا مال کردے (آمین ثم آمین یارب العالمین)

اس کتاب میں میرے اُستاد محترم ظفر علی شیخؒ اور پیرو مرشد صوفی عبدالعزیز نقشبندیؒ اور میرے مجربات بھی شامل ہیں اہلِ نظر کتاب میں جا بجا دیکھیں گے۔

آخر میں، میں جناب صابر حسین صاحب کا تہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں جنہوں نے اس کتاب کو اپنے ادارے سے چھاپ کر بہت بڑا کارِ خیر کا کام کیا ہے اس کے علاوہ برادر مقصود صدیقی، ڈاکٹر اسد ندیم، عابد حسین عابدؔ، عبدالرحمٰن، محمد شریف خان، قاری محمد اقبال محمدیؔ، صوفی ارحم محمدیؔ، صوفی ریبال محمدیؔ اور سیح عارف خان کا بھی تہ دل سے ممنون ہوں جنہوں نے کتاب کے سلسلے میں اپنے اپنے قیمتی اور مفید مشوروں سے نوازا۔

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۝ بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ

خاکپائے رسول صلی اللہ علیہ وسلم

خادمِ خلقِ خدا



صوفی محمد ندیم محمدیؔ



## اعداد نکالنے کا قاعدہ

اعداد نکالنے کے لئے مندرجہ ذیل جدول سے مدد لیتے ہیں اس کو اچھی طرح ذہن نشین کرلیں۔

جدول ابجد

| ا | ب | ج چ | د ڈ | ہ | و | ز ژ | ح | ط | ی | ک گ | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| س | ع | ف | ص | ق | ر ڑ | ش | ت ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

مثال کے طور پر ہم نے مبشر اقبال کے نام کے اعداد حاصل کرنے ہیں تو اس کے لئے جدول ابجد سے مدد لیتے ہوئے ذیل کا طریقہ اختیار کریں!

مبشر اقبال = م ب ش ر ا ق ب ا ل

۶۷۶ = ۴۰+۲+۳۰۰+۲۰۰+۱+۱۰۰+۲+۱+۳۰

یہ بند سے مطلوبہ حرف کی قیمتیں ہیں۔

اس کا مطلب یہ ہوا کہ مبشر اقبال کے اعداد ۶۷۶ ہیں اس طرح ہم کسی بھی اسم یا آیت یا پوری سورت کے اعداد حاصل کرسکتے ہیں۔

مثال کے طور پہ ہم نے تسمیہ کے اعداد معلوم کرنے ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم: ب س م ا ل ل ہ ا ل ر ح م ن ا ل ر ح ی م

۱۰+۴۰+۲+۶۰+۴۰+۱+۳۰+۳۰+۵+۱+۳۰+۲۰۰+۸+۴۰+۵۰+۱+۳۰+۲۰۰+۸+۱۰+۴۰

۷۸۶ = ۳۰

اس کا مطلب یہ ہوا کہ تسمیہ کے اعداد ۷۸۶ ہیں۔

# نقش کے اعداد ترتیب دینے کا قاعدہ

= مثلاً ایک شخص اپنے محبوب کے لئے ایک عمل یعنی نقش تیار کرنا چاہتا ہے تو اس کے لئے ذیل کا عمل کرنا ہوگا۔

| | | |
|---|---|---|
| (i) مطلوب کا نام بمعہ والدہ و اعداد = | محمد ندیم بن سرداراں | ۷۱۲ |
| (ii) طالب کا نام بمعہ والدہ و اعداد = | صدف بنت نورجہاں | ۴۸۹ |
| (iii) مقصد کی سوات و اعداد = | سورۂ اخلاص | ۱۰۰۲ |
| | کل میزان | ۲۲۰۳ |

ہم نے نقش مثلث کو استعمال میں لانا ہے اس کے لئے عدد طرح کو کم کر دیں گے۔

قاعدہ کے مطابق = کل میزان = ۲۲۰۳

عدد طرح = ۱۲

۲۱۹۱

عدد تقسیم سے تقسیم کیا ۳ | ۲۱۹۱ = ۷۳۰/۱ ۔

باقی ایک بچا اس کا مطلب یہ ہوا کہ خانہ ۷ میں ایک کا اضافہ ہوگا۔ اب نقش کو چال کے مطابق پُر کریں گے اور جو طریقے آگے صفحات میں استعمال کیلئے دیئے ہیں اُن کے مطابق استعمال کریں گے۔ ●

۷۸۹

| | | |
|---|---|---|
| ۷۳۸ | ۷۳۰ | ۷۳۵ |
| ۷۳۲ | ۷۳۴ | ۷۳۷ |
| ۷۳۳ | ۷۲۹ | ۷۳۱ |

اصل نقش

خانہ میں کر کے ایک کا اضافہ ہوا

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

مثلث کی چال

اب آپ نقش کے تمام اطراف کے خانوں جمع کر کے دیکھیں مجموعہ ۲۲۰۳ آئے گا جس کا مطلب ہے نقش بالکل صحیح پُر کیا ہے۔



## حروفِ تہجی اور مؤکلات عالم ملکوت میں

| ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اسرافیل | جبرائیل | کلکائیل | دردائیل | دوریائیل | رفتمائیل | شرکائیل | تنکفیل | اسماعیل | سرکتائیل | کلکائیل | عطائیل | لوخائیل | نوخائیل |
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| همواکیل | لومائیل | سرکیکائیل | اہجمائیل | عطکائیل | امواکیل | ہمرائیل | عزرائیل | میکائیل | محکائیل | اطکائیل | امرائیل | نورائیل | نوکائیل |

ہر شخص کے سرحرف کے مطابق اس کا مؤکل بھی معلوم کیا جاتا ہے۔ تقریباً عزیمت میں اسم الٰہی اور مؤکل ساتھ ساتھ لیے جاتے ہیں۔ کیونکہ مؤکلات اس اسم کے ماتحت ہوتے ہیں۔ اور اسمہ دنیا پر معمور ہوتے ہیں نامعں۔ اسم الٰہی اور ان کے مؤکلات کرنے کر کے ایک عزیمت تیار کی جاتی ہے۔ جو عمل یا وظیفہ یا نقش کے وقت پڑھی جاتی ہے۔ مثلاً طالب احمد کا اسم الٰہی اللہ اور مؤکل اسرافیل ہوا۔ اور مطلوب زینب کا اسم زکی اور مؤکل شرفائیل ہوا۔ لہٰذا عزیمت یہ ہوئی۔

عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا اِسْرَافِیْلُ یَا شَرْفَائِیْلُ بِحَقِّ یَا اَللّٰهُ یَا زَکِیُّ احمد بن فاطمہ کی محبت زینب بنت صغرا کے دل میں ثبت کر دو۔ اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ اَلسَّاعَةَ اَلسَّاعَةَ اَلْوَحَا اَلْوَحَا۔

اگر کوئی طالب نام مطلوب کے اعداد کے مطابق ہی اسے روزانہ ایک وقت مقررہ میں پڑھ لے تو مطلوب کے دل میں طالب کی محبت قائم ہو جائے گی۔ اور وہ رجوع ہوگا۔

یا اگر احمد کو ترقی کی ضرورت ہے تو یوں پڑھے۔ عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا اِسْرَافِیْلُ فلاں امر میں ترقی دے بِحَقِّ یَا اللّٰهُ اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ اَلسَّاعَةَ اَلسَّاعَةَ اَلْوَحَا اَلْوَحَا۔

## موکل حرفی عالم حدیث میں،

آئیلؑ۔ بائیلؑ۔ تائیلؑ۔ ثائیلؑ۔ جائیلؑ۔ حائیلؑ۔ خائیلؑ
دائیلؑ۔ ذائیلؑ۔ رائیلؑ۔ زائیلؑ۔ سائیلؑ۔ شائیلؑ۔ صائیلؑ۔
ضائیلؑ۔ طائیلؑ۔ ظائیلؑ۔ عائیل۔ غائیل۔ فائیلؑ۔ قائیلؑ
کائیلؑ۔ لائیلؑ۔ مائیلؑ۔ نائیل۔ وائیل۔ ھائیل۔ یائیلؑ۔
دعوت کے لیے پڑھنے کا یہ طریقہ ہے۔ مثلاً الف کو پڑھنا ہے تو یا اسرافیلؑ یا آئیلؑ
بحق الف یا الف۔ یہ طریقہ بیان ہے۔ یا اسرافیلؑ یا بائیلؑ بحق یا اللہ یا
احد بحق الف یا الف۔ یہ طریقہ مداریہ ہے۔ اس میں اسم الٰہی بھی ساتھ پڑھتے ہیں۔

## دنوں کے موکلات

حجۃ الاسلام امام غزالیؒ نے کتاب سر المصون والجواہر المکنون میں لکھا ہے کہ جس دن عمل کرے
اس کے موکل کا نام باادب دیکھ لے۔ اور اس سے استعانت و امداد طلب کرے۔ تاکہ مقصد دلی حاصل

ہونے میں دیر نہ ہو۔ ہر ایک دن کے دو فرشتے حاکم ہوتے ہیں۔ ایک موکل علوی سماوی۔ دوسرا موکل
سفلی ارضی۔ نام ان کے یہ ہیں۔

| دن | ملائکہ | موکل علوی سماوی | موکل سفلی (ارضی) | عون |
|---|---|---|---|---|
| اتوار | جبرائیلؑ | روقیائیلؑ | ابوعبداللہ | المذہب |
| پیر | میکائیل | شمہائیلؑ | ابوالنور | مرۃ الابیض بن الحارث |
| منگل | اسرافیل | سمائیلؑ | ابومحرز | الاحمر |
| بدھ | جبرائیل | نوائیلؑ | ابوالعجائب | برقان |
| جمعرات | میکائیل | صرفیائیلؑ | ابو ولید | شمہورش |
| جمعہ | جبرائیل | عینیائیلؑ | ابوالحسن | زوبعہ ابیض |
| ہفتہ | عزرائیل | کسفیائیلؑ | ابونوح | میمون سیاف الصحابی |

یوں کہو۔ اَقسمتُ علیکُم یا عزرائیل یا روقیائیل ابوعبداللہ۔ المذہب
یرا فلاں کام انجام دو۔ بحق واسماء الٰہی العجل الساعۃ الوحا؟



## موکلات ہر چہار سمت

| اطراف | موکل | مددگار موکلات |
|---|---|---|
| مشرق | دنیائیل | صمائیلؑ، حرقیائیلؑ، سمحیائیلؑ |
| مغرب | دردیائیل | جبرقیلؑ، قصمائیلؑ۔ دشوبیائیل |
| قبلہ | ابنائیل | زعوبیل، ہاصبیلؑ۔ داتوبیلؑ |
| جنوب | صرفیائیل | تبائیلؑ۔ مرجائیلؑ۔ حرمکائیلؑ |
| شمال | ایسنائیل | فرعوبیلؑ۔ طائیلؑ۔ |

## کواکب کے تعلقات

| کواکب | عدد | دن | حروف | موکل | عدد موکل | بخور | رنگ | مزاج | دھات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| زحل | ۳۵ | ہفتہ | ابجد | الاوقلائیل | ۳۶۹ | میوہلو | سیاہ | خاکی | سکہ |
| شمس | ۳۰۰ | اتوار | منسع | کلفبائیل | ۱۳۳ | سندروس | طلائی | آتشی | سونا |
| قمر | ۳۲۰ | پیر | ذضظغ | تغوزائیل | ۱۴۴۰ | لوبان | سفید | آبی | چاندی |
| مریخ | ۸۵۰ | منگل | طیکل | صعائیل | ۲۰۱ | قسط | سرخ | آتشی | لوہا |
| عطارد | ۲۸۲ | بدھ | شت مخ | بھرائیل | ۲۴۹ | گوگل | زرد | بادی | پارہ پیلیم |
| مشتری | ۹۵۰ | جمعرات | ہوزح | ارمائیل | ۳۴۳ | عود | سبز | آتشی | ٹن قلعی |
| زہرہ | ۲۱۷ | جمعہ | نص قر | شموصائیل | ۴۷۷ | مصطگی | فیروزی | بادی | تانبا |

## بروج کے موکلات

حمل۔ سرطائیلؑ
ثور۔ حرزائیلؑ
جوزا۔ اسرائیلؑ
سرطان۔ قیفائیلؑ
اسد۔ شراطائیلؑ
سنبلہ۔ سماکائیلؑ

میزان۔ فہم الخائیلؑ
عقرب۔ طہ صائیلؑ
قوس۔ صلطائیلؑ
جدی۔ ھماکائیلؑ
دلو۔ سخازائیلؑ
حوت۔ سطاطائیلؑ

## دعوت کواکب

وہ لوگ جو عملیات کے میدان میں اپنی زندگی بسر کرنا چاہتے ہیں۔ وہ ایک ہفتہ میں ساتوں ستاروں کی تسخیر کا عمل کر کے عامل بن جاتے ہیں۔ اس کے بعد جب بھی عمل کرنا ہو یا تعویذ لکھنا ہو تو متعلقہ کوکب کے موکلات کو سلام کیا جاتا ہے۔ اگر ایک کوکب ہو۔ تو ایک کو سلام کیا جاتا ہے۔ اگر طالب و مطلوب کے دو مختلف ستارے نکلیں۔ دونوں کو سلام کیا جاتا ہے۔ پھر عمل یا نقش کیا جاتا ہے۔

دعوت کواکب کے لیے ہر سلام کو مع موکلات ایک ہزار بار پڑھنا چاہیے۔ اول ایک سو ایک بار درود شریف پڑھا جاتا ہے۔ اور آخر میں اکیس مرتبہ پڑھا جاتا ہے۔ یہ دعوت زندگی میں صرف ایک بار دی جاتی ہے۔ اس کی ملازمت کی ضرورت نہیں ہوتی۔ طریقہ یہ ہے کہ دن کو روزہ رکھیں اور رات کو اسی ستارہ کی ساعت میں عمل پڑھیں۔ مثلاً اتوار کو روزہ رکھا۔ اور شمس کی دعوت کا عمل رات کو ساعت شمس میں پڑھا۔

جب سات دن کی دعوت مکمل ہو جائے گی۔ تو نیا زحسب توفیق حضور پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم دلائیں۔ اب آپ عامل ہیں۔ جب چاہئیں عمل یا تعویذ لکھتے وقت موکلات کو سلام کریں۔ وہ قبولیت کے لیے مدد کریں گے۔ اثر جلد ظاہر ہوگا۔ اور رجعت سے بچائیں گے۔

| کوکب | دن | دعوت |
|---|---|---|
| شمس | اتوار | اَلسَّلَامُ عَلَیکَ یا شمس یا کلیناائیلُ یا طُغْیَبُ |
| قمر | پیر | اَلسَّلَامُ عَلَیکَ یا قمر یا القوائیلُ یا شُمْشَدُ |
| مریخ | منگل | اَلسَّلَامُ عَلَیکَ یا مریخ یا بیائیل یا هُصَنْرُزْ |
| عطارد | بدھ | اَلسَّلَامُ عَلَیکَ یا عطارد یا اشکائیل یا قیکوتَ |
| مشتری | جمعرات | اَلسَّلَامُ عَلَیکَ یا مشتری یا مجوائیل یا عَیلَمُ |
| زہرہ | جمعہ | اَلسَّلَامُ عَلَیکَ یا زھرہ یا اسمویائیل یا حِطَیغْ |
| زحل | ہفتہ | اَلسَّلَامُ عَلَیکَ یا نحل یا اردائیلُ یا اَقَبِیجْ |



## فائدہ

بعض بزرگوں کا قاعدہ تھا۔ کہ جب موافق کوکب کے کوئی اسم کی دعوت دینا چاہتے تھے۔ تو ہر روز دعوت کے بعد ساتوں ستاروں کے موکلات کو بھی اسم کے ساتھ ملا کر سات بار پڑھتے ہیں۔ اور ان سے استعانت کرتے تھے۔ اس امر کے لیے مجرہ کو سات حصوں پر تقسیم کرتے تھے۔ ہر قسمت کو ایک ستارہ کی اقلیم تصور کرتے۔ اور ترتیب وار زحل۔ مشتری۔ مریخ۔ شمس۔ زہرہ۔ عطارد۔ قمر کی مقرر کرتے۔ ستارے کے رنگ کے مطابق سجادہ موافق کوکب کی اقلیم میں بچھاتے۔ اور دعوت شروع کرتے۔ اگر اسم جلالی ہوتا۔ تو زحل یا مریخ میں پڑھتے۔ تسخیر کے لیے ہوتا۔ تو شمس یا قمر کی اقلیم میں پڑھتے۔

یہ تقسیم مشرق سے کرنی چاہیے۔ مشرق سے شمال۔ شمال سے مغرب۔ مغرب سے جنوب اور جنوب سے مشرق کی طرف۔

## فائدہ

ہر فلک، ہر دن۔ ہر حرف اور ہر کام کا ایک موکل ہوتا ہے۔ سب کا حاکم میططرون ہے۔ اس کے ماتحت ۳۶۰ موکل ہیں۔ وہ اس بات پر معمور ہیں۔ کہ موکلات سفلی کے پاس زمین پر آئیں۔ اور حکم احکام پہنچائیں۔ جس وقت عامل صحت الفاظ اور پابندی وقت کے ساتھ عمل پڑھتا اور بخور روشن کرتا ہے۔ اور اسماء سریانی یا ناموس اسماء کا ذکر کرتا ہے۔ تو اس کے منہ سے ایک نور نکل کر میططرون کے سامنے جاتا ہے۔ وہ اس کے عمل کو قبول کرتا ہے۔ تو اس موکل کی طرف نظر کرتا ہے۔ جو اس وقت منزل کا مالک ہے۔ وہ موکل فوراً زمین پر حاضر ہو کر زمین کے موکل کو پکڑ کر عامل کی خدمت میں حاضر کرتا ہے۔ اور وہ عامل کے حکم کی تعمیل کرتا ہے۔ ہرگز توقف نہیں کر سکتا۔ اگر عامل کے الفاظ غلط ہوں۔ تو موکل ہرگز حاضر نہ ہوں گے۔ بلکہ خدا سے پناہ مانگیں گے۔ اگر وقت درست نہ ہوگا۔ تو بھی موکل کی حاضری نہ ہوگی عمل کے۔ وقت اس کا بخور بھی روشن کرے کہ عامل کے الفاظ اور بخور کا دھواں مل کر جلد موکل کی حاضری لاتا ہے۔ اور بخور سے موکل کھنچا جاتا ہے۔

موکلات علوی، موکلات سفلی یعنی ارضی کے حاکم ہیں۔ جب کوئی موکل سفلی عامل کا کہا نہ مانے تو عامل اسماء الٰہی اور موکل علوی کا نام جب لیتا ہے۔ تو فوراً میططرون موکلوں کی طرف نظر کرتا ہے۔ علوی کو حکم ہوتا ہے کہ وہ سفلی کو پکڑ کر کام کرا دے۔

جب بھی موکلات سے کام لینا ہو۔ مثلاً اتوار کے روز مذہب کر رہا سکتا ہے۔ کیونکہ وہ شمس سے تعلق رکھتا ہے تو شمس کی قسم دے یا موکل علوی کو کہے تو فوراً وہ موکل حاضر ہوگا۔

# ترکِ حیوانات کی ضرورت کیوں ؟

کلامِ الٰہی میں کیا تاثیر نہیں ؟ لیکن ضرورت ہے تاثیر اپنے اندر پیدا کرنے کی۔ صحابہ کرام اگر کوئی دعا کسی کام کے لیے پڑھتے تو فوراً اس کا اثر ہوتا۔ آج ہم بھی وہی دعائیں اور قرآنی آیات پڑھتے ہیں مگر بے سود، ایسا کیوں ؟

حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کا ایک مشہور واقعہ ہے کہ زمانۂ جنگ میں اسلامی فوجیں ایک قلعہ کا محاصرہ کیے ہوئے تھیں اور قلعہ ابھی فتح نہیں ہوا تھا۔ محاصرہ سے تنگ آکر قلعہ کا بڑا پادری کچھ ساتھیوں کے ساتھ باہر نکل کر حضرت خالد رضی اللہ عنہ سے ملنے آیا اور شرط یہ رکھی کہ اگر آپ اگلے اور قلعے فتح کریں گے تو ہم خود بخود یہ قلعہ آپ کو سونپ دیں گے۔ حضرت خالد رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جب تک یہ قلعہ فتح نہیں ہو جاتا ہم آگے نہیں بڑھ سکتے۔ پادری کے ہاتھ میں زہر کی پڑیا تھی اس نے کہا کہ اگر آپ لوگ محاصرہ نہیں ہٹاتے تو میں یہ زہر کھا کر جان دے دوں گا اس کا بار آپ کی گردن پر ہوگا۔ حضرت خالد رضی اللہ عنہ نے فرمایا کس میں اتنی طاقت ہے کہ بغیر خدا کی مرضی کے کسی کو مار سکے۔ اس پر پادری بولا۔ تو لیجیے پھر یہ زہر آپ ہی کھا لیجیے۔ حضرت خالد رضی اللہ عنہ نے یہ دعا بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْئٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ پڑھ کر زہر کھا لیا۔ چند منٹ تک آپ کے جسم سے پسینہ نکلتا رہا۔ اس کے بعد حالت اعتدال پر آگئی اور زہر کا آپ پر کچھ اثر نہ ہوا۔ تو کیا آپ اس دعا کے عامل تھے یا آپ نے کوئی چلہ کیا تھا ؟ آج لوگ ہر عمل کی زکوٰۃ دیتے ہیں۔ چلہ کشی کرتے ہیں پھر بھی عمل کا اثر نہیں ہوتا۔ اور صحابہ کرام، ائمہ عظام یا اور بزرگانِ دین اگر کوئی دعا بغیر کسی زکوٰۃ و چلہ کے جونہی پڑھتے فوراً اثر ہوتا۔ ہاں ! تو وہ سچے مومن تھے، ان کے اندر سچائی و پاکیزگی تھی۔ وہ صرف خدا پر بھروسہ رکھتے تھے اور عبادتِ الٰہی و طاعت ان کی زندگی تھی۔ پھر جس نے خود کو غلامیٔ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا طوق اپنی گردن میں ڈال کر اپنی زندگی کو عبادت و اطاعتِ ربِّ کریم کے لیے وقف کر دیا



اس پر ہر کوئی مہربان کیوں نہ ہو اور تمام مخلوقِ خدا اس کے زیرِ نگیں کیوں نہ ہو ؟

ہمیں کوئی عمل پڑھتے وقت ترکِ حیوانات وغیرہ کی ضرورت کیوں پڑتی ہے صرف اسی لیے ہم اپنے اندر پاکیزگی، روحانیت و نورانیت پیدا کریں۔ تمام موکل نوری ہیں اور ہم خاکی، پھر جب تک ہمارے اندر نورانیت نہ ہوگی وہ کیسے ہم سے مانوس ہو سکتے ہیں۔ ہم ہماری غذا ہمارے افعال اور اعمال بلکہ ہماری پوری زندگی گناہ و غلاظت اور ناجائز و غلط کاریوں کی کیچڑ سے لتھڑی ہوئی اور گرد و غبار سے آلودہ ہے۔ لہٰذا جب تک ہمارے ہر کام میں نیت بخیر نہ ہو اور رگ رگ میں مکمل پاکیزگی نہ ہو ہمارے عملیات موثر کیسے ہو سکتے ہیں۔ عامل کے لیے ہر طرح سے پابندِ شرع، متقی و پرہیزگار ہونا شرطِ اوّل ہے۔ پھر اس کے بعد کوئی بھی عمل پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فوراً اس کا اثر ایسا ہوگا جیسے سوئچ دبانے پر بجلی جل اٹھتی ہے۔ کیونکہ اس میں کرنٹ پہلے ہی سے دوڑتا ہوتا ہے۔ لیکن اگر ہم تمام کنکشن کر کے میٹر بھی لگا لیں مگر اس کا تعلق بجلی گھر کے کرنٹ اسٹور سے نہ ہو یا کہیں سے کنکشن صحیح نہ جڑا ہو تو اس سے بجلی کیسے جل سکتی ہے لاکھ بٹن دباتے رہیے۔

لہٰذا ہر مسلمان کے لیے سب سے پہلے صحیح معنوں میں مومنِ صالح بننا اوّلین فرض ہے۔ پھر عمل پڑھنے کے لیے اس کی جملہ شرائط پوری کرنا ہے۔ پھر دیکھیے کہ کیا اثر دکھاتا ہے۔ ترکِ حیوانات میں پرہیز دو طرح کے ہیں۔

۱۔ پرہیز جمالی

۲۔ پرہیز جلالی

۱۔ پرہیز جمالی۔ گوشت، مچھلی، سرکہ، پیاز، لہسن وغیرہ سے پرہیز کریں۔ جماع نہ کریں۔ دہی اور مٹھائی بھی نہ کھائیں۔ میوہ، سرسوں اور تل کا تیل استعمال کر سکتے ہیں۔ مگر جب کہ اس کی پاکی میں ذرہ برابر کا بھی شبہ ہو۔

۲۔ پرہیز جلالی اور ترکِ حیوانات۔ مچھلی، گوشت، انڈا، لہسن، پیاز، شہد، مشک، سرکہ، مرلی، ہینگ، عنبر، چھوہارہ و دیگر میوہ جات سے قطعی پرہیز کریں۔ اور اگر کرنا چاہیں بھی تو صرف اسی شرط پر کہ خود اپنے سامنے مسلمان تیلی سے تیل اس طرح نکلوائیں کہ تلوں کو یا سرسوں کو دھو کر پانی

میں ڈالیں اور جو اوپر رہے اسے دور کر کے باقی کا تیل نکلوائیں۔ پان کھانے تک کو منع ہے کوئی بھی نشہ کی چیز یہاں تک حقہ، سگریٹ بیڑی کا استعمال بھی نہ کریں۔ چمڑے کے ڈول سے پانی نہ پئیں۔ دریا ندی کا پانی مٹی کے برتن میں استعمال میں لائیں۔ ریشمی اونی اور حیوان کے کسی بھی حصے کے بنے ہوئے کپڑے کا استعمال نہ کریں۔ چاقو بھی ہاتھی دانت کے دستے کا اور بارہ سنگھے وغیرہ کا۔ چمڑے کا جوتا ہرگز قطعی استعمال میں نہ لائیں۔ خط نہ بنوائیں۔ ناخن نہ ترشوائیں، جماع نہ کریں۔ نیز کے بستر پر نہ لیٹیں۔ ملنا جلنا سب سے ترک کر کے خلوت اختیار کریں۔ ہر وقت باوضو رہیں اور اگر طاقت ہو تو روزہ رکھیں۔ اگر کوئی خدمت گار بھی چلہ کے دوران ہو تو وہ شخص بھی پرہیزگار نمازی اور پابند شرع ہو عمر پابندی شرع میں گزاری ہو۔ روز غسل کریں، کپڑا بغیر سلا ہوا پہنیں اور یہ بھی خیال رکھیں کہ خون جسم کے کسی حصہ سے بھی باہر نہ نکلنے پائے اور وہ درخت جس میں دودھ نکلتا ہو اس کا پتہ نہ توڑیں اور شاخ، پھول اور میوے اپنے ہاتھ سے نہ توڑیں نہ کاٹیں۔ البتہ وہ بال جن کا تراشنا سنت ہے۔ مثل لب اور بغل وغیرہ ضرور بنائیں۔ اور باقی بال نہ بنائیں۔ ہاتھی و گھوڑے پر سوار نہ ہوں۔

اگر خدانخواستہ عامل کی زندگی کا کل یا بعض حصہ ناجائز کاموں میں گزرا ہو یا نماز، روزہ فرائض وواجبات ذمہ باقی ہوں تو سب سے پہلے سچے دل سے توبہ واستغفار لازم وضروری ہے۔ جس کا طریقہ اسی کتاب کے کسی صفحہ پر درج ہے عمل میں لائیں اور جتنی جلد ہو سکے۔ قضائے عمری یعنی نمازیں اور روزے جو ذمہ باقی ہیں حساب لگا کر ان کو پورا کر لیں۔ اگر ہمارے احباب نے یہی عمل کر لیا تو ہمارا دعویٰ ہے کہ پھر کسی مخصوص عمل کے پڑھنے کی ضرورت ہی محسوس نہ ہوگی۔ اور ہر جائز کام میں کامیابی اور کامرانی خود بخود حاصل ہوگی۔ مولیٰ تعالیٰ تمام مسلمانوں کو اور سب کے صدقے میں اس عاصی گنہگار کو نیکی کی توفیق مرحمت فرمائے اور وہ کام ہے جو اس کی اور اس کے حبیب کی رضا کا سبب بن جائیں۔ آمین۔



# زکوٰۃ کی قسمیں

یہ ایک ایسا راز پنہاں ہے جس سے ہزاروں عاملین واقف نہیں صرف کاملین کے ارشاد کے مطابق عمل کرتے رہے اور اسی کی تعلیم دوسروں کو دیتے رہے زیادہ سے زیادہ کسی سائل کے جواب میں یہ فرما دیتے کہ کسی آیت یا اسم کی زکوٰۃ سوا لاکھ ہے جو اکتالیس یوم میں پوری کرنی ہے۔ اس کے سوا یہ علم نہیں کہ سوا لاکھ کی تعداد ہر آیت یا اسم کی ہے اور وہ زکوٰۃ کی قسموں میں سے کس قسم کی زکوٰۃ ہے۔ آیا سوا لاکھ کی زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد اس عمل سے عمر بھر کام لے سکتے ہیں یا وقتی طور پر اگر عمر بھر کے لیے عامل ہو جائے گا تو ہر روز کسی مخصوص تعداد میں پڑھنے کی ضرورت ہے یا نہیں۔

**قسم اول:** عامل اپنے نام کے اعداد کے مطابق اکتالیس یوم روزانہ پڑھے تو وہ عمل ایک دفعہ کام دے گا ہمیشہ نہیں۔

**قسم دوم:** جو عمل پڑھنا ہو اس کے حروف کی تعداد جتنی ہو اتنی ہزار مرتبہ روزانہ اکتالیس یوم پڑھے تو ہمیشہ کے لیے عامل ہو جائے گا۔ عامل اس کا سیف زبان ہو جاتا ہے پھر وقت ضرورت صرف ایک مرتبہ پڑھنا کافی ہوتا ہے۔

**قسم سوم:** عمل کے جتنے حروف ہوں اتنے سو مرتبہ روزانہ پڑھے یہ زکوٰۃ بھی ایک ہی بار کام دیتی ہے مگر قسم اول سے بہتر ہے۔

**قسم چہارم:** زکوٰۃ صغیر۔ عمل کے قواعد قمری جتنے ہوں اتنے ہی بار روزانہ پڑھے۔ یہ زکوٰۃ عمل ہے اور معتبر بھی۔

**قسم پنجم:** زکوٰۃ کبیر۔ عمل کے اعداد قمری کو حروف عمل سے ضرب دو اور حاصل ضرب کو روزانہ پڑھو

یہ زکوٰۃ صغیر سے زیادہ قوی ہے ہمیشہ کے لیے عامل ہو جائے گا۔

**قسم ششم:** زکوٰۃ اکبر: عمل کبیر کے اعداد کو پھر حروف کی تعداد سے ضرب دے کر روزانہ پڑھیں یہ کبیر سے بھی زیادہ قوی ہے کہ اس اسم کے موکل سامنے آ کر عامل سے ملاقات کریں گے۔

**قسم ہفتم:** زکوٰۃ اکبائر: عمل اکبر کی تعداد کو پھر حروف کے اعداد سے ضرب دے کر پڑھیں یہ اکبر سے بھی زیادہ قوی ہے اس اسم کے موکل خادم ہو کر ہر وقت ساتھ رہیں گے۔

**قسم ہشتم:** زکوٰۃ اکبرالکبائر: یہ آخری زکوٰۃ ہے یعنی عمل اکبر کی تعداد کو پھر حروف کے تعداد سے ضرب دے کر پڑھیں اس کو کبریت احمر یا لعل سپید کہتے ہیں۔ اسی تعداد کو اس اسم کا نصاب کہتے ہیں۔

**نوٹ:** ان اقسام میں تعداد عمل کثیر ہو جاتی ہے اسمائے باری تعالےٰ کی تلاوت تو ممکن ہے۔ مگر آیات قرآنی کی زکوٰۃ صغیر بھی ادا کرنا ممکن نہیں۔ اس کے لیے اکابرین نے یہ طریقہ درج فرمایا ہے۔ جس کی ۵ قسمیں ہیں۔

**قسم اول عشر:** نصاب کی نصف تعداد کو کہتے ہیں۔

**قسم دوم:** دور یا مدور، عشر کے نصف کو کہتے ہیں۔

**قسم سوم قفل:** دور مدور کے نصف کو کہتے ہیں۔

**قسم چہارم بذل:** قفل کے نصف کو کہتے ہیں۔

**قسم پنجم ختم:** بذل کے نصف کو کہتے ہیں۔

بالکل معمولی طریقہ پر زکوٰۃ کی قسمیں اور بھی ہیں مگر ان میں یہ خطرہ رہتا ہے کہ عمل کبھی فائدہ کرتا ہے کبھی نہیں یا صرف ایک دفعہ ہی عمل کام دیتا ہے۔ ہاں یہ ایک فائدہ یقیناً ہے کہ کسی عمل کے اعداد اتنے زیادہ ہیں کہ زکوٰۃ صغیر ہی ادا کرنا مشکل ہو تو وہاں یہ طریقہ کام دے گا۔

**اصغر:** یعنی تعداد صغیر کا نصف کر کے پڑھے اس کو اصغر کہتے ہیں۔



**صغائر:** اگر اصغر کی تعداد بھی پڑھنا دشوار ہو تو اصغر کا نصف کر کے پڑھیں اس کو صغائر کہتے ہیں۔

**اصغرالصغائر:** صغائر کے نصف کو اصغرالصغائر کہتے ہیں۔

یہ زکوٰۃ کی ادنیٰ قسم ہے اس سے کم تر نہیں واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم (کاشف الاسرار شریف) زکوٰۃ کبیر اور زکوٰۃ اکبر، کبائر اور اکبرالکبائر، ان اقسام کے لیے یہ ضروری نہیں کہ ایک نشست میں یہ تعداد پوری کی جائے یا ہر روز اتنی تعداد میں عمل پڑھا جائے بلکہ اسم سے تقسیم کر کے حاصل عدد کے مطابق اسم دن میں اس تعداد کو پورا کیا جا سکتا ہے۔

## عمل با مؤکل کے متعلق خصوصی ہدایات

یوں تو ہر عمل با مؤکل ہوتا ہے کیونکہ ہر آیت اور اسم بلکہ ہر حرف کے موکل ہوتے ہیں۔ جس کی تلاوت کرنے سے وہ مؤکل جو اس حرف یا اسم کے تابع ہوتے ہیں۔ اللہ کے حکم سے عامل کے کام کو سرانجام دیتے ہیں۔ مگر اصطلاح عاملین میں عمل با مؤکل اسے بولتے ہیں جس کے ذریعہ مؤکل کو عامل اپنے تابع بناتا ہے اور مؤکل عامل کے سامنے بطریقہ عمل اچھی یا خوفناک شکل میں ظاہر ہو کر عامل کی اطاعت کا وعدہ کرتا ہے اور آئندہ کے لیے اس کو بلانے کا طریقہ دریافت کیا جائے تو وہ طریقہ بھی خود ہی بتاتا ہے۔

### مؤکل کی قسمیں

ہر اسم کے پانچ مؤکل ہوتے ہیں۔ مؤکل علوی جمالی۔ مؤکل علوی جلالی۔ مؤکل سفلی جمالی۔ مؤکل سفلی جلالی۔ مؤکل قدسی۔

مؤکل قدسی ...... اہل تقویٰ یا اہل اللہ ہی ...... تابع کر سکتے ہیں۔ ہر ایک کی طاقت سے باہر ہے۔

مؤکل علوی جلالی و جمالی، اہل اسلام یا بالفاظ دگر صحیح العقیدہ اہلسنت کے سوا بد عقیدہ بد مذہب

مرتد تو کیا صلح کل قسم کے تذبذب ہستی بھی اس میں کامیاب نہیں ہوتے بلکہ کتب اعمال سے کوئی عمل کریں بھی تو نقصان پہنچنے کا یقین ہے۔

مؤکل سفلی جلالی و جمالی میں کسی کی قید نہیں ہر ایک فرد کر سکتا ہے مگر عام طور پر عمل سفلی مؤکل میں عامل ناجائز امور کی طرف زیادہ مائل رہتا ہے اور مؤکل سے بھی ایسے ہی کام لیتا ہے جس کی وجہ سے عقل و خود کے ساختہ جانی و مالی نقصان بھی اُٹھانا پڑتا ہے اگر صرف جائز اُمور میں ان سے کام لیا جائے تو کسی قسم کے نقصان کا اندیشہ نہیں۔

عمل با مؤکل علوی جمالی و جلالی کرتے وقت نیت صادق ہے تو اس کا عامل اُمور خیر ہی کی مائل ہوتا چلا جائے گا۔ یہاں تک کہ مؤکل اس سے مانوس ہو کر تابع ہو جاتے ہیں۔

ہدایت ۱: ہر عمل با مؤکل میں تحریر ہو یا نہ ہو ترک جلالی و جمالی ضروری ہے جس طرح عمل سے اول آخر درود شریف ۳ بار یا ۷ بار یا گیارہ پڑھنا ضروری ہے۔

ہدایت ۲: قلب و زبان و چشم کا ممنوعات شرع سے محفوظ رکھنا ضروری ہے۔

ہدایت ۳: پاکیزگی و طہارت کے ساتھ اچھی خوشبو میں بسا ہونا ضروری ہے کہ مؤکلین پاکی و طہارت اور خوشبو کو بہت پسند کرتے ہیں۔

ہدایت ۴: جسم و لباس کی پاکی کے ساتھ قلب و نیت کی پاکی بھی شرط ہے کسی ناجائز خیال کو دل میں جگہ نہ دیں ورنہ نقصان کا خطرہ ہے۔

## عمل با موکل کا احسن طریقہ

ان شرائط و ہدایات پر عمل کرنے کی صلاحیت و قابلیت اور اہلیت و قدرت ہو جب بھی فقیر کی رائے یہ ہے کہ عمل با مؤکل کرے تو مؤکل کو تابع یا سامنے حاضر ہونے کی نیت سے نہ کرے۔ عامل کا مقصد یہ ہو کہ ہمارا فلاں کام مثلاً ادائیگی قرض، ملازمت کا ملنا، فلاں شخص جو غائب ہے حاضر ہو۔ فلاں کی بیوی میکے میں بیٹھ گئی ہے۔ شوہر کے گھر آ جائے وغیرہ وغیرہ یہ تمام امور مؤکل کی حاضری کے بغیر بھی پورے



ہو سکتے ہیں تو پھر کیا ضرورت ہے کہ مؤکل کو اپنے تابع کیا ہی جائے، ایسی صورت میں کسی عمل با مؤکل کو تین یوم یا حسب ہدایت جتنے دنوں کا ہو با شرائط کریں اور نیت صرف یہ ہو کہ ہمارا فلاں کام ہو جائے۔ یا جب بھی میرا کوئی کام ہو اور میں اس کام کے لیے اسم پاک کا ورد کروں تو میرا کام انجام دیا جائے۔ انشاء اللہ وہ کام انجام پاتا رہے گا۔ اور آپ عمل کے منقطع ہونے، رجعت ہوتے تکلیف و نقصان اُٹھانے سے بھی بچے رہیں گے۔ اس طرح یہ بھی ممکن ہے کہ مؤکل خود سامنے آجائے

---

# حِصار کی ترکیب

بڑا اہم چلّہ کرتے وقت یا جنّات کے علاج کے وقت حصار کرنا ضروری ہے۔ حصار کی آسان ترکیب یہ ہے۔ مندرجہ ذیل سورتیں حسب ذیل ترتیب سے پڑھیں:۔

(۱) آیۃ الکرسی (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳)

آیۃ الکرسی یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُهٗ

حِفۡظُهُمَا وَهُوَ الۡعَلِیُّ الۡعَظِیۡمُ ۝

(٢) سورۃ کافرون (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ٣٠)

سورۃ کافرون یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ یٰۤاَیُّهَا الۡكٰفِرُوۡنَ ۝ لَاۤ اَعۡبُدُ مَا تَعۡبُدُوۡنَ ۝ وَلَاۤ اَنۡتُمۡ عٰبِدُوۡنَ مَاۤ اَعۡبُدُ ۝ وَلَاۤ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدۡتُّمۡ ۝ وَلَاۤ اَنۡتُمۡ عٰبِدُوۡنَ مَاۤ اَعۡبُدُ ۝ لَكُمۡ دِیۡنُكُمۡ وَلِیَ دِیۡنِ ۝

(٣) سورۃ اخلاص (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ٣٠)

سورۃ اخلاص یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمۡ یَلِدۡ ۙ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ ۝ وَلَمۡ یَكُنۡ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

(٤) سورۃ فلق (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ٣٠)

سورۃ فلق یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ ۝ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنۡ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنۡ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الۡعُقَدِ ۝ وَمِنۡ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝



(٥) سورۃ ناس (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ پارہ ٣٠)

سورۃ ناس یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنۡ شَرِّ الۡوَسۡوَاسِ ۬ۙ الۡخَنَّاسِ ۝ الَّذِیۡ یُوَسۡوِسُ فِیۡ صُدُوۡرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الۡجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

مندرجہ بالا سورتیں پڑھ کر اپنے چاروں طرف پھونکے اور جسم پر دم کرے اور چاقو پر دم کرکے چاقو سے اپنے چاروں طرف خط (لائن) کھینچے۔

# طالع برج یا طالع وقت معلوم کرنا

طالع برج یا طالع وقت استخراج کرنے کے لیے آپ کے پاس تین چیزوں کا ہونا ضروری ہے۔

۱ - جدول کوکبی رفتار مطلوبہ ماہ کی۔
۲ - اپنے شہر کا تفاوت وقت۔
۳ - تسویۃ البیوت (لگن سارنی)

فرض کریں ایک شخص نے سوال کیا ۸ ر جنوری ۱۹۹۶ء کو ۱۰ بجے شب کراچی میں طالع وقت کیا ہے؟

عمل:

(i) سب سے پہلے رفتار کواکب کے صفحہ سے کوکبی وقت معلوم کیا ہو کہ ۱۹-۹-۱۹ ہے یہ دوپہر ۱۲ بجے کا کوکبی وقت ہے۔
(ii) کوکبی وقت میں ۸ ر جنوری ۱۹۹۶ء کے وقت کو جمع کیا۔
(iii) جو جواب حاصل ہوا اس میں کراچی کا تفاوت نفی کیا۔
(iv) کراچی کا تفاوت نفی کرنے سے جو وقت حاصل ہوا وہی طالع وقت ہے۔

| | سیکنڈ | منٹ | گھنٹہ |
|---|---|---|---|
| ۸ ر جنوری کا کوکبی وقت = | ۱۹ | ۹ | ۱۹ |
| مطلوبہ وقت جمع کیا = | ۰۰ | ۰ | ۱۰ + |
| | ۱۹ | ۹ | ۲۹ |
| کراچی کا تفاوت نفی کیا = | ۵۲ | ۳۱ | (-) |
| | ۲۷ | ۳۷ | ۲۸ |



| | | | |
|---|---|---|---|
| چونکہ وقت ۲۴ گھنٹے سے زائد ہے = | ۲۷ | ۳۷ | ۲۸ |
| لہٰذا ۲۴ کو نفی کیا = | ۰۰ | ۰۰ | ۲۴ (-) |
| مطلوبہ طالع وقت = | ۲۷ | ۳۷ | ۴ |

طالع وقت ۴-۳۷-۲۷ کو لگن سارنی (تسویۃ البیوت) کراچی میں دیکھا تو پتہ چلا اس وقت طالع برج سنبلہ ہے۔

(ب) ۱۷ ر اکتوبر ۱۹۹۶ء، صبح ۱۰ بجے کراچی کا طالع وقت معلوم کرنا ہے؛

| | سیکنڈ | منٹ | گھنٹہ |
|---|---|---|---|
| ۱۷ ر اکتوبر کا کوکبی وقت = | ۴ | ۴۵ | ۱۳ |
| کیونکہ وقت ۱۲ بجے سے قبل کا ہے اس لیے ۱۲ گھنٹے نفی کریں گے۔ | | | ۱۲ (-) |
| | ۴ | ۴۵ | ۰۱ |
| مطلوبہ وقت جمع کیا = | | | ۱۰ (+) |
| | ۴ | ۴۵ | ۱۱ |
| کراچی کا تفاوت نفی کیا = | ۵۲ | ۳۱ | (-) |
| | ۱۲ | ۱۳ | ۱۱ |

طالع وقت ۱۲-۱۳-۱۱ کو لگن سارنی (تسویۃ البیوت) کراچی میں دیکھا تو پتہ چلا اس وقت طالع برج قوس ہے۔

یاد رکھیں:- اگر وقت دوپہر ۱۲ بجے کے بعد اور رات کے ۱۲ بجے سے قبل کا ہے تو اس تقویم کے کوکبی وقت میں کوئی تبدیلی نہیں ہوگی۔

اور اگر وقت رات ۱۲ بجے کے بعد اور دوپہر ۱۲ بجے سے قبل کا ہے تو تقویم کے کوکبی وقت سے ۱۲ گھنٹے نفی کر دیں گے۔

نوٹ!! اگلے دو صفحات پر کراچی - لاہور - پشاور اور کوئٹہ کی لگن سارنی (تسویۃ البیوت) پیش خدمت ہے ان سے صرف طالع برج معلوم ہوگا طالع برج کے درجات معلوم نہ ہوں گے۔

## لگن سارنی (تسویۃ البیوت) کراچی (سندھ کا علاقہ)

| برج | | |
|---|---|---|
| حمل | ٠٠-٠٠-١٨ | ٤٧-٢٩-١٩ |
| ثور | ٤٧-٢٩-١٩ | ٢٠-١٠-٢١ |
| جوزا | ٢٠-١٠-٢١ | ٣٠-١٢-٢٣ |
| سرطان | ٣٠-١٢-٢٣ | ٣٧-٢٧-١ |
| اسد | ٣٧-٢٧-١ | ٤٤-٢٢-٣ |
| سنبلہ | ٤٤-٢٢-٣ | ٠٠-٠٠-٦ |
| میزان | ٠٠-٠٠-٦ | ١٤-١٣-٨ |
| عقرب | ١٤-١٣-٨ | ٢٣-٢٢-١٠ |
| قوس | ٢٣-٢٢-١٠ | ٤٨-٤٦-١٢ |
| جدی | ٤٨-٤٦-١٢ | ٥٠-٤٩-١٤ |
| دلو | ٥٠-٤٩-١٤ | ١٢-٣٠-١٦ |
| حوت | ١٢-٣٠-١٦ | ٠٠-٠٠-١٨ |

## لگن سارنی (تسویۃ البیوت) لاہور (پنجاب کا علاقہ)

| برج | | |
|---|---|---|
| حمل | ٠٠-٠٠-١٨ | ٥٢-٢٢-١٩ |
| ثور | ٥٢-٢٢-١٩ | ٥٢-٥٨-٢٠ |
| جوزا | ٥٢-٥٨-٢٠ | ٤٢-٥٧-٢٢ |
| سرطان | ٤٢-٥٧-٢٢ | ٥٦-١٦-١ |
| اسد | ٥٦-١٦-١ | ٠٩-٣٩-٣ |
| سنبلہ | ٠٩-٣٩-٣ | ٠٠-٠٠-٦ |
| میزان | ٠٠-٠٠-٦ | ٥١-٢٠-٨ |
| عقرب | ٥١-٢٠-٨ | ٠٤-٢٣-١٠ |
| قوس | ٠٤-٢٣-١٠ | ١٨-٠٢-١٣ |
| جدی | ١٨-٠٢-١٣ | ١٣-٠١-١٥ |
| دلو | ١٣-٠١-١٥ | ٢٣-٣٩-١٦ |
| حوت | ٢٣-٣٩-١٦ | ٠٠-٠٠-١٨ |



## لگن سارنی (تسویۃ البیوت) پشاور (سرحد کا علاقہ)

| برج | | |
|---|---|---|
| حمل | ٠٠-٠٠-١٨ | ٢٠-١٩-١٩ |
| ثور | ٢٠-١٩-١٩ | ٣٥-٥٣-٢٠ |
| جوزا | ٣٥-٥٣-٢٠ | ٥٨-٥٠-٢٢ |
| سرطان | ٥٨-٥٠-٢٢ | ٣٩-١١-١ |
| اسد | ٣٩-١١-١ | ٢٧-٣٥-٣ |
| سنبلہ | ٢٧-٣٥-٣ | ٠٠-٠٠-٦ |
| میزان | ٠٠-٠٠-٦ | ٤٢-٢٣-٨ |
| عقرب | ٤٢-٢٣-٨ | ١١-٤٨-١٠ |
| قوس | ١١-٤٨-١٠ | ٥٤-٠٨-١٣ |
| جدی | ٥٤-٠٨-١٣ | ٥٤-٠٧-١٥ |
| دلو | ٥٤-٠٧-١٥ | ٥٨-٣٩-١٦ |
| حوت | ٥٨-٣٩-١٦ | ٠٠-٠٠-١٨ |

## لگن سارنی (تسویۃ البیوت) کوئٹہ (بلوچستان کا علاقہ)

| برج | | |
|---|---|---|
| حمل | ٠٠-٠٠-١٨ | ١٠-٢٤-١٩ |
| ثور | ١٠-٢٤-١٩ | ٢٤-٠٢-٢١ |
| جوزا | ٢٤-٠٢-٢١ | ٢٨-٠١-٢٣ |
| سرطان | ٢٨-٠١-٢٣ | ٥٠-٢٠-١ |
| اسد | ٥٠-٢٠-١ | ٣٣-٤٢-٣ |
| سنبلہ | ٣٣-٤٢-٣ | ٠٠-٠٠-٦ |
| میزان | ٠٠-٠٠-٦ | ٢٤-١٧-٨ |
| عقرب | ٢٤-١٧-٨ | ٠٦-٤٠-١٠ |
| قوس | ٠٦-٤٠-١٠ | ٣٦-٥٨-١٢ |
| جدی | ٣٦-٥٨-١٢ | ٤٣-٥٧-١٤ |
| دلو | ٤٣-٥٧-١٤ | ٤٤-٣٤-١٦ |
| حوت | ٤٤-٣٤-١٦ | ٠٠-٠٠-١٨ |

# استخراج طالع

جن افراد کو اپنی تاریخ پیدائش یاد نہیں ہے وہ اپنے نام کے سر حرف سے برج ستارہ مندرجہ ذیل جدول سے معلوم کر سکتے ہیں اس کے علاوہ وہ افراد جن کو صرف اپنی تاریخ پیدائش اور ماہ معلوم ہے وہ بھی اس جدول سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔

| نمبر شمار | بُرج | کواکب | تاریخیں | متعلقہ حروف |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | حمل | مریخ | ۲۱ رمارچ تا ۲۰ ر اپریل | ا-ل-ع-ی |
| ۲ | ثور | زہرہ | ۲۱ ر اپریل تا ۲۱ ر مئی | ب - و |
| ۳ | جوزا | عطارد | ۲۲ رمئی تا ۲۱ ر جون | ق - ک |
| ۴ | سرطان | قمر | ۲۲ ر جون تا ۲۳ رجولائی | ح - ہ |
| ۵ | اسد | شمس | ۲۴ ر جولائی تا ۲۳ اگست | م |
| ۶ | سُنبلہ | عطارد | ۲۴ ر اگست تا ۲۳ ر ستمبر | پ - غ |
| ۷ | میزان | زہرہ | ۲۴ ر ستمبر تا ۲۲ ر اکتوبر | ر - ت - ط |
| ۸ | عقرب | مریخ | ۲۳ ر اکتوبر تا ۲۲ ر نومبر | ظ - ذ - ض - ز - ن |
| ۹ | قوس | مشتری | ۲۳ ر نومبر تا ۲۲ ر دسمبر | ف |
| ۱۰ | جدی | زحل | ۲۳ ر دسمبر تا ۲۰ رجنوری | ج - خ - گ |
| ۱۱ | دلو | زحل / یورینس | ۲۱ رجنوری تا ۱۹ ر فروری | س - ش - ص - ث |
| ۱۲ | حوت | مشتری / نیپچون | ۲۰ ر فروری تا ۲۰ رمارچ | د - چ |



# تعلقات مابین

درج ذیل جدول شادی، شراکت کا کاروبار اور دوستی کے سلسلہ میں آپ کے لیے بہت اہم اور کارآمد ثابت ہوگی اس جدول سے مدد لینے کا طریقہ یہ ہے کہ نام معہ والدہ کے اعداد لے کر ۱۲ پر تقسیم کریں جو باقی رہے وہ ہی اس کا برج ہوگا مثلاً محمد ندیم کے اعداد لیں۔

محمد ندیم = ۱۹۶ ۱۲|۱۹۶ ۱۶/۴

باقی "۴" بچا

معلوم ہوا محمد ندیم کا برج سرطان ہے اور برج سرطان کیلئے برج عقرب، حوت، ثور اور سُنبلہ سے تعلق رکھنے والے لوگ مفید ثابت ہوں گے۔

| بروج | خوش قسمتی لانے والا | موافق اور دوست | اختلاف کرنے والا | دشمن |
|---|---|---|---|---|
| حمل | اسد - قوس | جوزا - دلو | ثور، سنبلہ، عقرب، حوت | سرطان، میزان، جدی |
| ثور | سنبلہ - جدی | سرطان - حوت | حمل، جوزا، میزان، قوس | اسد - عقرب |
| جوزا | میزان - دلو | حمل - اسد | ثور، سرطان، عقرب، جدی | سنبلہ، قوس، حوت |
| سرطان | عقرب - حوت | ثور - سُنبلہ | جوزا، اسد، قوس، دلو | حمل، میزان، جدی |
| اسد | حمل - قوس | جوزا - میزان | سرطان، سنبلہ، جدی، حوت | دلو |
| سُنبلہ | ثور - جدی | سرطان - عقرب | حمل، اسد، جدی، دلو | جوزا - قوس |
| میزان | جوزا - دلو | اسد - قوس | ثور، سُنبلہ، عقرب، حوت | حمل - سرطان |
| عقرب | سرطان - حوت | سُنبلہ - جدی | حمل، جوزا، میزان، قوس | ثور - اسد - دلو |
| قوس | حمل - اسد | میزان - دلو | ثور، سرطان، عقرب، جدی | جوزا، سنبلہ، حوت |
| جدی | ثور - سُنبلہ | عقرب - حوت | جدی، اسد، قوس، دلو | حمل، سرطان، میزان |
| دلو | جوزا - میزان | قوس - حمل | سرطان، سنبلہ، جدی، حوت | ثور - اسد |
| حوت | سرطان - عقرب | جدی - ثور | حمل، اسد، میزان، دلو | جوزا، سنبلہ، قوس |

## طالع معلوم کر کے زندگی کے مختصر حالات جاننے کا طریقہ

جس کا طالع دیکھنا ہو اُس کے اور اس کی ماں کے اعداد جمع کر کے ۱۲ سے تقسیم کریں۔ جو عدد حاصل ہو اُس کا ثمرہ ذیل میں پڑھ لیں اور برابر سے تقسیم ہو جائے تو نمبر ۱۲ کا ثمرہ دیکھیں۔

نوٹ:۔ ہر مرد و عورت کے لیے جن نقوش کا نام لکھا ہے اگر منگانے میں تکلیف ہو تو ہر ایک کے نیچے جو نقش عبارت میں لکھا ہوا ہے۔ وہ ہاتھ سے لکھ کر دے سکتے ہیں۔ ہماری طرف سے اجازت ہے۔

## خواص طالع مرد میں

**① برج حمل** (میکھ) ستارہ اس کا مریخ یعنی منگل ہے (اس طالع کا مرد خوش طبع خوش خلق ہوگا۔ دو عورتیں اس کی قسمت میں ہیں۔ مگر آرام ایک ہی سے پائے گا اولاد بہت ہوگی۔ سیاہ لباس اس کے لیے نامناسب ہے۔ اکثر بُرے کام کر کے شرمندہ ہوگا۔ آگ و پانی سے بچنا بہتر رہے گا۔ نظر بد سے اکثر نقصان پہنچے گا۔ عقیق کی انگوٹھی۔ ن کو پہننا خوب ہوگا۔ خرید و فروخت یعنی تجارت سے نفع ہوگا اگر کچھ نقصان بھی ہو تو جلد بدل ہو جائے گا۔ زندگی کا پہلا دور تکالیف میں دوسرا دور متوسط تیسرا دور آرام سے گزرے گا۔ عبادتِ خدا میں کاہلی ہرگز نہ کرے۔ اکثر بیماری سردی و بائی سے ہوا کرے گی۔ اگر عمر چالیس برس سے گزر گئی تو نوے برس کی تصور کی جائے۔ نیا چاند دیکھتے وقت درود شریف پڑھنا بہتر ہوگا۔ چوپائے جانور مثل گائے، بھینس، بیل، بکری وغیرہ پالنا مبارک ہوگا۔ مندرجہ ذیل تعویذ زندگی بھر کے لیے مفید ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ یعنی نقش جامع المطلوب۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اَللّٰهُ سَيَعْطُوْنَ الَّذِيْ لَهُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰى



بِغِنَاءِ الْعُلٰى واتسای ولیای بستحیه يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ يَا رَازِقُ يَا دَيَّانُ سُبْحَانُ يَا سُلْطَانُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا آهِيَا يَا آشْرَاهِيَا يَا هُوْطَ يَا تَكْسِيْر جزمعه محيط الاسرار

**② برج ثور** (برکھ) ستارہ اس کا زہرہ یعنی شکر ہے۔ نشانی دولتمندی و عیش و کامرانی کی ہے۔ نکاح بہت کی خواہش کرے گا لیکن عمدہ عورت ایک ہی سے کارروائی ہوگی۔ شرع کے خلاف کام نہ کرے تاکہ اس کا کام مرضی کے مطابق پورا ہو۔ چارپایوں سے اکثر نقصان ہوتا رہے گا۔ جس کے ساتھ وفا کرے گا جفا پائے گا جو کچھ کمائے گا، اڑا دے گا۔ اولاد بہت ہوگی۔ اکثر آنکھ کی بیماری میں مبتلا رہے گا۔ شعبان کا مہینہ طلبِ حاجت کے لیے بہت مناسب ہوگا۔ بیماری اکثر معدہ و صفرا اور دردِ سینہ اور درد جگر سے ہوگی۔ پہلی اور چوتھی سال خیریت سے گزر گئیں تو اَسی برس کی تصور کرنی چاہیے۔ سفر میں بہت فائدہ ہوگا لیکن خرچ بھی کر ڈالے گا۔ حج کعبہ اس کے نصیب میں ہے۔ اخیر عمر میں دولت ہاتھ آئے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ مندرجہ ذیل تعویذ اس کے لیے بہتر ہوگا۔ نقش جامع المطلوب مع عبارت۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ه يَا حَلِيْمُ يَا كَرِيْمُ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا بَاقِيْ يَا بَاقِيْ يَا ذَالِيْ يَا دَالِيْ يَا عَلَّامَ الْغُيُوْبِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اُهْيَا شَرَاهِيَا مَوْسطبها وحفظه هٰذَا الْكِتَاب۔ ۱۱ ۱۸ ۱۹ ۸۹ ۹۰ طط يَا اَكْبِيْر اعظم سعد عیلی

**③ برج جوزا** (متھن) ستارہ اس کا عطارد یعنی بدھ ہے، اس طالع کا مرد بامروت، خوش عادت، ہوشیار، اپنوں اور پڑوسیوں سے نیکی کرے گا۔ لیکن بدلہ بُرائی سے پائے گا۔ بزرگوں کی صحبت اس کے حق میں مفید ہے۔ حرام مال سے پرہیز کرے ورنہ ایک روپیہ حرام کا تین روپیہ لے کر جائے گا۔ سفر میں تکلیف اٹھائے گا۔ مال بہت ہاتھ آئے گا۔ یا حج کرے گا یا کوئی ایسا کام کرے گا جس سے حج کا ثواب پائے گا۔ جناب سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت نصیب ہوگی۔ باغ و کھیتی سے فائدہ ہوگا۔ اولاد بہت ہوگی۔ مگر ان کی طرف سے دکھیا رہے گا، بلغمی امراض، دردِ سینہ اور دردِ سر کی اکثر تکلیف رہے گی۔ شہد

اور کلونجی صبح نہار منہ کھانا مفید ہوگا۔ زرد اور نیلی آنکھوں والے سے خطرہ رہے گا۔ قبلہ کی طرف سفر کرنا مبارک ہے، دوسری اور پانچویں برس کی تکالیف سے بچ گیا تو انشاء اللہ تعالیٰ عمر اس کی نوے ۹۰ برس کی ہوگی۔ مندرجہ ذیل تعویذ انشاء اللہ تعالیٰ اس کو بہت مؤثر ہوگا۔ یعنی نقش جامع المطلوب مع عبارت۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ بِسْمِ اللّٰهِ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا وَالِیُ وَلَا غَالِبَ اِلَّا اللّٰهُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اُہْیًا شَرَاہِیًا بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ مَعْصُوْمٌ مِّنْ كُلِّ هَیْكَلٍ ا و ١٤ ا ھ ٢ ١١ ١١ ١١ ١١ ٩٤ ١١ ٢٧٢ ١١١١ ١١ ع ع

**④ برج سرطان** (کرک) ستارہ اس کا قمر (چندرما) ہے۔ اس طالع کے مرد کی دو صورتیں ہیں۔ اول سانولے رنگ کا، طاقتور دوسرے گورا چٹا نحیف اور کمزور لیکن دونوں صورتیں دولتمندی کی نشانی ہیں۔ سفر بہت کرے گا اور فائدہ بھی کمائے گا، البتہ وفا کا بدلہ جفا سے پائے گا۔ اس کے بدگو بہت ہوں گے۔ زندگی کا ابتدائی حصہ پریشانی میں گزرے گا۔ اور بقیہ حصہ آرام و راحت میں۔ انجام بہرحال بخیر ہوگا۔ اگر رنج و غم میں گھبرائے نہیں اور یقین رکھے کہ خدا کارساز ہے تو سب کام انشاء اللہ آسان ہو جائیں گے۔ سینہ اور اعضاء پر ایک تل ہے، وہ مبارک ہے بھائیوں اور دوستوں سے محبت کرے گا۔ وفا پائے گا۔ ماں باپ سے جدا ہو جائے گا۔ نکاح کئی کرے گا لیکن ایک ہی سے کارروائی ہوگی۔ اور اولاد بہت ہے لیکن اور پری خلل کا اندیشہ رہے گا۔ بیماری اکثر دردِ کمر اور سرد ہواؤں سے ہوگی۔ حاسد بہت ہوں گے۔ لیکن کوئی کچھ بگاڑ نہ سکے گا سفید لباس پہننا مناسب ہوگا۔ اس کے لیے ماہ ربیع الاوّل دن سنیچر ہر کام کے لیے بہت مبارک ہوگا۔ نیا چاند دیکھ کر پانی پر نظر کرنا بہت بہتر ہوگا۔ اگر کسی سے کچھ لینا ہو تو داہنی طرف کھڑا ہو۔ ساتویں اور اٹھارویں برس خیریت سے گزر گئے تو نوے ۹۰ برس کی عمر تصور کرنا چاہیے۔ انشاء اللہ۔ نقش جامع المطلوب بہتر رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ یَا مَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا دَیَّانُ یَا غُفْرَانُ یَا بُرْهَانُ



یَا سُبْحَانُ یَا سُلْطَانُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ یَا اٰهْیًا اَحْیًا الْعجل السَّاعَۃُ ١١ ١١ ١١ ١١٥ ١١ ٣٣ سوح۔

**⑤ برج اسد** (سنگھ) ستارہ اس کا شمس یعنی سورج ہے اس طالع کا مرد سفید، خوش رو، خوش سخن، ابرو کشیدہ، بزرگوں کے حضور چرب زبانی اور تند خوئی سے پیش آئے گا اور خیال نہ کرے گا میں نے کیا کہا۔ لہو و لعب کھیل کود کو دوست رکھے گا۔ ایک بڑا بھاری رنج بھی اس کو پہنچے گا کسی کی ضمانت کرنا اچھا نہیں۔ اعضاء پر نیک بختی کا نشان ہے۔ بزرگ لوگ اس کی بات کو معتبر سمجھیں گے۔ مال و اسباب بہت کمائے گا۔ لیکن خرچ کر ڈالے گا۔ اپنی سادگی کے سبب دشمنوں کو بھی دوست جانے گا۔ دشمن بہت ہوں گے۔ چاہیے کہ کسی سے اپنے دل کا بھید نہ کہے۔ ماں باپ اس سے پہلے انتقال کر جائیں گے۔ اولاد کم۔ بیماری اکثر دردِ سر و دردِ شکم وغیرہ سے ہوگی۔ ایک مدت تک اس کا کام اندھیرے میں پڑا رہے گا۔ بعد کو سب کام درست ہو جائیں گے۔ اس کو چاہیے کہ دشمنوں کی نصیحت قبول نہ کرے۔ عمر چالیس برس یا طبعی ہوگی۔ جمعرات کا دن۔ سرخ و سبز لباس۔ گائے، بیل، بکری اس کے لیے مبارک ہیں۔ انشاء اللہ نقش جامع المطلوب مع عبارت اس کے لیے بہتر ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا فَتَّاحُ اللّٰهُ الَّذِیْ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا غَفُوْرُ یَا وَدُوْدُ یَا بَاسِطُ یَا بَاقِیُ ملع محمود حرمت سائل فائك معصوم و عطیف ١١ ٢٢ ٢٢ ١١٣ ١١٣ ١٣ ٥٥١ ٦٩ ١١ ٤٤ ١١٩ ح

**⑥ برج سنبلہ** (کنیا) ستارہ اس کا عطارد یعنی بدھ ہے۔ اس طالع کا مرد شیریں زبان والا ہوگا۔ مگر اس کو جھوٹ بولنا ہرگز سزاوار نہیں۔ راست گوئی اور سچائی سے فائدہ دیکھے گا۔ نماز میں سستی و کاہلی نہایت مضر ثابت ہوگی، غصہ کو ضبط کرنا بہتر ہوگا۔ کسی سے شرکت کرنا بہتر نہیں۔ اکثر کاموں میں غصہ جلد آئے گا لیکن فوراً جاتا رہے گا۔ مال بہت جلد بات کہنے میں پیدا کرے گا لیکن صرف کر ڈالے گا۔ بدن میں ایک نشان ہوگا جو دولت و اقبال کی نشانی ہے۔ دشمن اور بدگو بہت ہوں گے۔ لوگ اس کے سامنے تو نیکی سے پیش آئیں گے اور پیٹھ

بچے برائی کریں گے۔ لیکن کچھ بگاڑ نہ سکے گا۔ چارپائے قسمت میں بہت ہیں۔ ماں باپ سے میراث
کم ملے گی۔ بہن بھائی سے جدائی اختیار کرے گا۔ دو عورتوں سے نکاح کرے گا۔ اولاد ہوگی
لیکن کم جئے گی۔ زندگی کا پہلا دور قدرے تکلیف میں اور آخری دور نہایت اچھا گزرے گا۔
عمر باون برس یا طبعی۔ رجب کا مہینہ سبز لباس۔ چارپائے نرینہ مبارک ہوں گے۔ آسیبی خلل سے
اکثر بیماریوں میں مبتلا ہونے کا امکان ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ نقش جامع المطلوب معہ عبارت بہتر
رہے گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ بِعِزَّةِ اللّٰهِ وَ بِقُدْرَةِ اللّٰهِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ
وَاجِدُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ كٓهٰيٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ اٰهِيًّا
شَرَاهِيًّا اٰدُوْنَايْ اَصْبَاوُتْ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۝

## ۷ برج میزان

(تلا) ستارہ اس کا زہرہ یعنی شکر ہے۔ اس کی تین صورتیں ہیں اول سرخ
سفید ابرو کشیدہ۔ دوسرے بلند قامت، تیسرے غمگین چہرہ خوش خلق
اگرچہ کسی پر اپنی جان بھی قربان کر دے گا۔ تب بھی کوئی اس کی قدر و منزلت نہ کرے گا۔ کسی کی ضمانت
نہ کرے۔ تجارت سے نفع پائے گا۔ گردن یا بازو پر ایک تل ہے جو نیک بختی کی علامت ہے
اپنا خواب ہر کسی سے نہ کہے۔ رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کو خواب میں دیکھے گا۔ اپنا مطلب و مراد
پائے گا۔ خدا کا شکر بجا لانا چاہیے۔ اس کا ستارہ نیک ہے عبادتِ خدا میں کاہلی نہ کرے
اپنے دل کا بھید کسی سے نہ کہے۔ کیونکہ دشمن اور بدگو بہت ہیں جو اس کا مال اپنے مال میں نہ ملائے اور
نہ اس کی طرف توجہ کرے کہ سزاوار نہیں اگر ایک پیسہ حرام کا پیدا کرے گا، دس پیسے حلال میں سے
جاتے رہیں گے۔ اپنے کسی کام میں ہمت نہ ہارے۔ خدا کے نام سے ہر کام شروع کرے
زندگانی خوب گزارے گا۔ ماں باپ اس سے پہلے مر جائیں گے۔ قسمت میں اولاد بہت ہے۔
چھوٹے لڑکے سے آرام پائے گا۔ بہن بھائی سے دغا۔ کم عمر آٹھ برس یا نوے برس۔ رمضان کا
مہینہ سبز لباس مبارک۔ نقش جامع المطلوب معہ عبارت انشاء اللہ ہر طرح مفید ثابت ہوگا
واللہ تعالیٰ اعلم۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تجدہ عونا لک فی النوائب کل ہم وغم
سینجلی بنبوتک یا محمد بولایتک یا علی یا علی یا علی لا فتیٰ الا علی لا سیف الا ذوالفقار الجم النجم

## ۸ برج عقرب

(برچھک) ستارہ اس کا مریخ یعنی منگل ہے۔ اس طالع کا مرد سفید پشت
بلند قامت حاکموں کے سامنے چرب زبان، خوش نصیبی کا یہ حال اگر مٹی
میں مٹی لے گا تو سونا ہو جائے گی۔ بیوی اور اولاد سے بہت فائدہ پائے گا۔ حج کرے گا یا کوئی ایسا
کام کرے گا کہ اس سے حج کا ثواب ہوگا۔ زندگی بہت ہوگی۔ لوگوں میں عزیز و بزرگ ہوگا۔ بے غم و
اندوہ عمر گزارے گا۔ عزیزوں سے فائدہ ہوگا۔ ماں باپ سے کم نفع پائے گا۔ بیماری اکثر درد شکم
درد ناف، درد قولنج سے ہوگی۔ میٹھے انار کا اکثر استعمال مفید ہوگا۔ نماز شرع کی پابندی قسمت
میں چار چاند لگا دے گی۔ لڑکپن میں آگ پانی سے خوف ہے۔ دشمن اگرچہ بہت ہیں مگر غالب نہ
ہوں گے۔ البتہ ایک شخص دبلا پتلا اس کا دشمن ہے۔ اس کے فریب سے بچتا رہے عمر میں ایک
سخت مصیبت پیش آئے گی لیکن عاقبت بخیر ہوگی۔ عمر تیس برس یا طبعی ہوگی۔ تحفہ نوری انشاء اللہ
اس کے لیے مفید ہوگا۔ واللہ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَ يَا لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ وَاَتَى اللّٰهُ وَاللّٰهُ غَالِبٌ لَآ اِلٰهَ
اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَ اَدَّ اِلٰی اللّٰهِ الْقَلْبَ اٰهِيًّا شَرَاهِيًّا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ يَا حَيُّ
يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ۲۲ ۱۱۸ ۹۱۹ ۶۶۰۰۰ ۳۳۹ ـ محمد

## ۹ برج قوس

(دھن) ستارہ اس کا مشتری یعنی برہسپت ہے۔ اس طالع کا مرد خوش رو
خوش مزاج، خوش لباس، فراخ روزی، اول عمر میں پریشانی اور ابتری کا ہے
آخر میں درستی اور بہبودی ہوگی۔ مال بہت جمع کرے گا۔ چوپائے جانوروں سے نفع پائے گا۔
حرام سے نقصان پہنچے گا۔ دوستوں سے راحت و آرام ماں باپ سے روز [illegible] بھائیوں بہنوں سے
ناموافقت اولاد کی طرف سے خوشحال۔ دنیا کے رنج و غم سے فارغ البال۔ بیمار [illegible] اکثر آسیب سے
پائے گا۔ دریا کا سفر مبارک ہوگا۔ کوئی کام بند نہ ہوگا۔ حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خواب میں
دیکھے گا۔ دین و دنیا کی سب مرادیں حاصل ہوں گی۔ ایک شخص کرنجی آنکھوں والے سے ڈرتا رہے

اور اس سے بچنے کی تدبیر کرتا رہے۔ انشاء اللہ کوئی دشمن غالب نہ ہوگا نیا چاند دیکھ کر کسی نمازی کا منہ دیکھنا بہتر ہوگا۔ عمر تیس سال یا طبعی ہوگی۔ نقش جامع المطلب انشاء اللہ تعالیٰ ہر طرح مفید ہوگا۔ واللہ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اٰهِيًا شَرَاهِيًا يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ يَا دَيَّانُ يَا بُرْهَانُ يَا شَافِيْ يَا كَافِيْ ۱۲ ۱۸ ۱۴ ۱۱ ۲۳ ۲ ۹۸ ع ہ ۔۔ مجمع

## ⑩ برج جدی

(مکر) ستارہ اس کا زحل یعنی سنیچر ہے۔ اس طالع کا مرد نیک خلقت سخن گو، چرب زبان ہوگا۔ اپنے دل کا حال کسی سے نہ کہے۔ نماز میں کاہلی نہ کرے، حرام اور ناجائز مال کی طرف ہرگز توجہ نہ کرے ورنہ بہت نقصان اٹھائے گا۔ راستی سچائی سے فائدہ مند ہوگا۔ حصولِ دنیا کے لیے بہت کوشش کرے گا لیکن ملے گا وہی جو نصیب میں ہوگا۔ لوگوں پر اپنی جان بھی فدا کر دے تب بھی اس کی کوئی قدر و منزلت نہ سمجھیں گے۔ جسم میں ایک تل ہوگا جو دولت و اقبال کی نشانی ہے۔ آخر عمر میں بہت مال ہاتھ آئے گا اور کچھ چیز زمین سے پائے گا۔ چارپایوں سے نقصان اٹھائے گا۔ حاکم وقت سے کبھی کبھی کچھ فائدہ پہنچے گا۔ پچھم کی طرف سفر کرنا مبارک ہوگا۔ اولاد نصیب میں بہت ہے مگر جئے گی کم۔ زندگی دراز۔ قرض دینا اچھا نہیں۔ شرکت کرنا بہتر ہے مگر خیانت نہ کرے۔ ماں باپ سے جدائی۔ میراث کم۔ بہن بھائی خدمت گذار ہوں گے۔ بیماری اکثر درد زانو وغیرہ سے ہوگی۔ نیا چاند دیکھ کر قرآن پاک کا دیکھنا بہتر ہے۔ ہر حاجت براری کے لیے ربیع الاول کا مہینہ مبارک ہوگا۔ چار اور اٹھارہ برس کی عمر کی بیماری سے اگر محفوظ رہا تو عمر اس کی سو برس تصور کی جائے۔ نقش مخمس اور یہ عبارت انشاء اللہ مفید ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ يَا كَرِيْمُ يَا عَلِيْمُ يَا اَحَدُ يَا حَمِيْدُ يَا دَاكَا يَا بِيْنَا يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ۱ ۱۱۱ ۱۳۹ ۲۳ ۱۱ ۱۱

## ⑪ برج دلو

(کنبھ) ستارہ اس کا زحل یعنی سنیچر ہے۔ اس طالع کا مرد دولتمند پاکدامن جس قدر بزرگ ہوتا جائے گا۔ اس کا کام نیک ہوتا جائے گا اپنے دل کا حال کسی سے نہ کہے کیونکہ دشمن اور بدگو بہت ہیں۔ ایک بڑا بھاری رنج اٹھائے گا لیکن انجام بہتر ہوگا۔



کسی کی ضمانت نہ کرے اس پر افترا و بہتان بہت اٹھیں گے۔ چاہیے خدا پر بھروسہ رکھے اور صبر کرے۔ قبلہ کی طرف سفر کرنا بہتر ہوگا۔ خرید و فروخت اور زراعت اس کے حق میں مفید ہے۔ کسی طرح حرام مال سزاوار نہیں۔ زندگی عیش و عشرت سے گزرے گی۔ مال بہت آئے گا۔ لیکن ان سے جدائی اختیار کرے گا۔ دو عورتوں سے نکاح کرے گا۔ بعض کام ناشائستہ کرے گا لیکن فوراً توبہ بھی کرے گا۔ جو اہم کام پیش آئے گا جلد انجام کو پہنچے گا۔ علم میں حریص ہوگا۔ کسی قدر آتش مزاج ہوگا۔ لیکن دل میں کینہ نہ رکھے گا۔ عمر چھ برس یا اسّی یا نوّے برس کی تصور کرنا چاہیے۔ جامع المطلوب مع عبارت نقش انشاء اللہ تعالیٰ اس کے لیے بہت مفید ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطَانٍ اٰهِيًا شَرَاهِيًا اوه فی صاحت اشدی وحلمو سہسم کنج محم ۱۱ ۵۱ ۵ ۷۷ ۹۸ ۱۱ مجمع

## ⑫ برج حوت

(مین) ستارہ اس کا مشتری یعنی برہسپت ہے اس طالع کا مرد بلند قامت خوش کلام، گندم گوں، ابرو کشیدہ، ظریف طبع، خوش سخن، خوش خلق ہوگا۔ نوادرات (یعنی عجیب و غریب چیزوں پر) جان فدا کرے گا۔ دشمن بہت ہیں۔ اکثر غیبت کریں گے لیکن غالب نہ ہوں گے۔ اپنی بات میں سے جو بات یہ کہے گا لوگ قبول کریں گے۔ اپنی سادہ لوحی کے سبب دوست دشمن میں فرق نہ کر سکے گا۔ خلق کی نظروں میں عزیز اور اپنے کام میں باتمیز۔ بری صحبت سے پرہیز کرے گا۔ دینے میں خوش لینے میں ناخوش۔ درمیانی عمر میں نحس ستارے کے سبب کرے گا کچھ ہوگا کچھ۔ نظر بد سے نقصان پائے گا۔ چاہیے کہ کوئی دعا چشم بد سے بچنے کی اپنے پاس رکھے۔ پڑوسیوں سے نیکی کرے گا عوض میں بدی پائے گا۔ شاید عورتیں نکاح میں کئی ہوں گی۔ دو اور تیرہ [۱۳] برس خیر سے گذر گئے تو عمر طبعی ہوگی۔ رجب کا مہینہ جمعہ کا دن ہر کام کے لیے مبارک ہے۔ ہر کام کے لیے محیط الاسرار مع نقش تکسیر جتہ نہایت مفید ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

# آپ کی خوش بختی کا سال کون سا ہے؟

ہر شخص کی خواہش ہوتی ہے کہ آنے والا سال گزشتہ سال سے بہت بہتر ہو۔ علم الاعداد کے ایک قاعدہ کی مدد سے ہم آنے والے سال کی خوش بختی کا اندازہ کر سکتے ہیں۔ آیئے میں آپ کو بتاؤں کہ علم الاعداد کا وہ کونسا قاعدہ ہے جس کے ذریعہ ہم آیندہ سال کی خوش بختی کا پتہ لگا سکتے ہیں۔ سب سے پہلے آپ اپنے نام کا اور تاریخِ پیدائش کا مفرد حاصل کریں گے۔ مثلاً:

محمد ندیم = م ح م د ن د ی م

۴ ۸ ۴ ۴ ۵ ۴ ۱ ۴

کل میزان = ۳۴

۳۴ کا مفرد نمبر = ۴ + ۳ = ۷

تاریخِ پیدائش ۲۶ مئی ۱۹۶۷ء = ۲۶ ۵ ۱۹۶۷ء

کل میزان = ۳۶

۳۶ کا مفرد نمبر = ۶ + ۳ = ۹

اب ہم مندرجہ بالا عمل کی مدد سے محمد ندیم کا سالانہ دور تیار کریں گے جس سے پتہ چلے گا کہ کس سال پر کس نمبر کی حکومت ہے اور اس کے کیا اثرات مرتب ہوں گے۔



## سالانہ دَور

| حروف | م | ح | م | د | ن | د | ی | م |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۴ | ۸ | ۴ | ۴ | ۵ | ۴ | ۱ | ۴ |
| نمبر پیدائش | ۹ | ۹ | ۹ | ۹ | ۹ | ۹ | ۹ | ۹ |
| دور کا نمبر | ۴ | ۸ | ۴ | ۴ | ۵ | ۴ | ۱ | ۴ |
| سال | ۱۹۶۷ | ۱۹۶۸ | ۱۹۶۹ | ۱۹۷۰ | ۱۹۷۱ | ۱۹۷۲ | ۱۹۷۳ | ۱۹۷۴ |
| | ۱۹۷۵ | ۱۹۷۶ | ۱۹۷۷ | ۱۹۷۸ | ۱۹۷۹ | ۱۹۸۰ | ۱۹۸۱ | ۱۹۸۲ |
| | ۱۹۸۳ | ۱۹۸۴ | ۱۹۸۵ | ۱۹۸۶ | ۱۹۸۷ | ۱۹۸۸ | ۱۹۸۹ | ۱۹۹۰ |
| | ۱۹۹۱ | ۱۹۹۲ | ۱۹۹۳ | ۱۹۹۴ | ۱۹۹۵ | ۱۹۹۶ | ۱۹۹۷ | ۱۹۹۸ |
| | ۱۹۹۹ | .... | .... | .... | .... | .... | .... | .... |
| | .... | | | | | | | |

سالانہ دَور کے نقشہ سے پتہ چلا کہ محمد ندیم کی زندگی کا دَور آٹھ سالہ ہوگا اور نواں سال پھر پہلے حرف کا نمبر ۴ کے ماتحت ہوگا محمد ندیم کی زندگی کے اَدوار میں ۴ (زیادہ) ۸۔ ۵ اور ۱ نمبر اثر رکھتے ہیں اس نقشہ سے پتہ چلا کہ آنے والے سال یعنی ۱۹۹۹ میں پھر ۴ نمبر کی حکومت ہے۔ جب متواتر ایک ہی نمبر کئی سالوں میں آتے ہیں تو اس کا مطلب یہ ہے کہ قریباً پہلے سال جیسے ہی حال گزرے گا۔ ذیل میں ہر نمبر کے اثرات تحریر کر رہا ہوں اُمید ہے علم الاعداد کا یہ قاعدہ آپ کو پسند آیا ہوگا۔

نمبر ۱:۔ اس کے زیرِ اثر سال میں نقل و حرکت غیر معمولی مگر نئے کام میں کامیابی نصیب ہوگی۔ عزو وقار میں اضافہ ہوگا اس سال نئی دلچسپیاں اور نیا حلقۂ واقف ہوگا۔

نمبر ۲ :- اس سال آپ انعامی اسکیموں سے پرہیز کریں کیوں کہ نمبر ۲ کے
زیرِ اثر سال میں انعامی اسکیموں میں فائدہ نہ ہوگا اس سال فرصت کے اوقات
کافی میسر آتے ہیں اپنے ذاتی کام میں ترقی و کامرانی نصیب ہوتی ہے مگر ماہرِ علم
الاعداد کہتے ہیں نمبر ۲ کے زیرِ اثر سال میں انفرادی کارگزاری بہ نسبت مشترکہ کام
کے کم ہوگی۔

نمبر ۳ :- اس کے زیرِ اثر سال میں اپنے پر بھروسہ کرتے ہوئے مستقبل کا
پروگرام بناؤ اپنی تخلیقی قوتوں کو استعمال کرو۔ اس سال رومانی واقعات بھی پیش
آتے ہیں جو زندگی میں دلچسپی پیدا کرتے ہیں۔ نمبر ۳ کے زیرِ اثر سال کو ماہرِ علم
الاعداد نے بے چینی، تشویش اور اضطراب کا سال کہا ہے۔

نمبر ۴ :- اس نمبر کے زیرِ اثر سال کا شخص جب کسی نئی اسکیم کی طرف توجہ
دے گا تو کافی وقت تفصیلات میں ہی گزر جائے گا اس سال بہت کم تبدیلی کا
امکان ہوتا ہے مقررہ کام میں ہی وقت گزرے گا۔

نمبر ۵ :- اس نمبر کے زیرِ اثر سال والے شخص کو چاہیئے کہ وہ نئے زاویہ پر سوچے
تبدیلی لائے اپنے آپ کو وسعت دے تو ضرور بہت سی خوش بختی کی صورتیں
سامنے آجائیں گی۔ اس سال اعلیٰ قوت حاصل رہے گی اور نئی باتیں ظاہر ہوں
گی۔ اظہار کے لیے اعلیٰ طاقت پیدا ہوگی۔ تفریحات اور دلچسپی کے مکمل سامان
اور آزادی حاصل ہوگی۔

نمبر ۶ :- اس سال ذمہ داریاں بڑھ جاتی ہیں اس سال بہت سا وقت
حالات کو بنانے اور جھگڑوں اور اختلافات کو دور کرنے میں صرف ہوتا ہے۔
مالی مشکلات اور التواء سے واسطہ پڑے گا اور گھریلو اُمور میں اہم حالات پیدا
ہوں گے اور زیادہ تر حالات گھر کے گرد رہیں گے رشتہ دار اور بچے تمہاری حرکات



میں بہت دخل انداز ہوں گے۔

نمبر ۷ :- یہ سال وجدانی سال ہے حقائق سے واسطہ پڑے گا وجدان کے
کاموں میں مدد ملے گی انعامی اسکیموں سے پرہیز کرنا اس سال بہتر ہے ورنہ
نقصان کا منہ دیکھنا ہوگا اور اس سال اندرونی عدول حکمی یا باغیانہ پن ظاہرانہ
تبدیلیوں کے خلاف جائے گا اس لیے نئی باتوں کو اختیار کرنے میں بہت ہی
دقت محسوس ہوگی۔

نمبر ۸ :- اس نمبر کے زیرِ اثر سال میں کسی مقابلہ سے واسطہ پڑے گا بے
پایاں جانفشانی کرنا پڑے گی اور ہاں اس سال بلند پروازی کی خواہش بھی پیدا ہوگی
مالی حالات بہت ترقی ہوگی۔ اس سال بہت سی دشمنیاں اور مخالفتیں سر اٹھائیں
گی آپ کو قوتِ ارادی اور ہمت سے اس وقت کا مقابلہ کرنا ہوگا انشاء اللہ!
کامیابی تمہارے قدم چومے گی۔

نمبر ۹ :- یہ سال پبلسٹی اور تبادلہ خیالات کی مصروفیت، رفاہِ عامہ کے
کام، کم درجہ لوگوں کی مدد کرنا اور مذہبی یا سیاسی مصروفیات میں گزرے گا۔

# جدول مامونی

•

حکیم ابو معشر نے خلیفہ مامون الرشید کے لیے یہ جدول تیار کی تھی خلیفہ مامون نے کہا تھا کہ اے حکیم میرے لیے ایک ایسا طریقہ وضع کر کہ میں فوراً معلوم کر سکوں کہ کوئی کام اس دن کرنا چاہیئے یا نہ تو حکیم ابو معشر نے یہ جدول تیار کر کے دی۔ جدول سے کام لینے کا طریقہ یہ ہے کہ نوروز سے لے کر اس دن تک جس دن کام کرنا ہو دن شمار کریں اور ۳۶ پر تقسیم کر دیں جو باقی بچے اسے جدول ذیل میں دیکھیں۔

| جدولِ مامونی | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ایام نحس | ۶ | ۱۲ | ۱۸ | ۲۴ | ۳۰ | ۳۶ |
| | ۳ | ۹ | ۱۵ | ۲۱ | ۲۷ | ۳۳ |
| ایام اوسط | ۵ | ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۲۹ | ۳۵ |
| | ۲ | ۸ | ۱۴ | ۲۰ | ۲۶ | ۳۲ |
| ایام سعد | ۴ | ۱۰ | ۱۶ | ۲۲ | ۲۸ | ۳۴ |
| | ۱ | ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۳۱ |

مثال کے طور پر ایک شخص ۸ مئی ۱۹۹۵ء کو شادی کرنا چاہتا ہے اب دیکھنا یہ ہے کہ کیا یہ دن جو ۸ مئی کو آئے گا شادی کے لیے سعد ہے اس سال (۱۹۹۵) نوروز ۲۱ مارچ ۱۹۹۵ء کو تھا ۲۱ مارچ سے ۸ مئی تک ۴۹ دن ہوئے اب ۴۹ کو ۳۶ سے تقسیم کیا تو باقی ۱۳ بچے جدول



مامونی کو دیکھنے سے پتہ چلا کہ اعداد ۱۳ خانہ سعد میں ہے لہٰذا ۸ مئی ۱۹۹۵ء مطلوبہ شخص کی شادی کے لیے سعد دن ہے۔

# تاریخ عیسوی دن معلوم کرنے کا آسان قاعدہ

•

اگر آپ کو ۱ء تا ۱۷۵۲ء تک کوئی دن کسی تاریخ کا معلوم کرنا مقصود ہو تو اس کا قاعدہ یہ ہے۔

مطلوبہ سن کے گزشتہ سن کو ۴ پر تقسیم کریں جو خارج قسمت ہوں وہ گزشتہ لیپ کے سال ہوں گے اب آپ یکم جنوری سے مطلوبہ تاریخ تک دنوں کو شمار کریں پھر گزشتہ سال اور لیپ کے سالوں کو جمع کریں اور حاصل جمع کو ۷ پر تقسیم کر دیں۔

اگر '۱' باقی بچے تو ہفتہ، ۲ اتوار، ۳ پیر، ۴ منگل، ۵ بدھ، ۶ جمعرات اور ۷ یا صفر باقی رہے تو جمعہ کا دن ہوگا۔

مثال:

۲۳ مارچ ۱۵۶۰ء کو کون سا دن تھا؟

گزشتہ سن عیسوی ۱۵۵۹ء تقسیم ۴ حاصل = ۳۸۹

یکم جنوری تا ۲۳ مارچ تک دنوں کی تعداد = ۸۲

گزشتہ سن عیسوی

= ۱۵۵۹ء

حاصل جمع

= ۲۰۳۰

تقسیم " ۷ "

= ۲۹۰/-

حاصل جمع کو ۷ سے تقسیم کرنے سے باقی کچھ نہیں بچا پس پتہ چلا کہ ۲۳ مارچ ۱۵۶۰ء کو جمعہ کا دن تھا۔



# تاریخ عیسوی دن معلوم کرنیکا آسان قاعدہ

•

اگر آپ کو ۱۷۵۳ء تا ۳۰۰۰ء تک کوئی دن کسی تاریخ کا معلوم کرنا مقصود ہو تو اس کا قاعدہ یہ ہے۔

مطلوبہ سن کے گزشتہ سن کو چار پر تقسیم کرو جو خارج قسمت ہوں وہ گزشتہ لیپ کے سال ہوں گے۔ اس عمل کے بعد یکم جنوری سے مطلوبہ تاریخ تک دنوں کو شمار کریں پھر گزشتہ سال اور لیپ کے سالوں کو جمع کریں اور حاصل جمع کو سات پر تقسیم کر دیں۔

اگر '۱' باقی بچے تو اتوار، ۲ پیر، ۳ منگل، ۴ بدھ، ۵ جمعرات ۶ جمعہ اور ۷ یا صفر باقی رہے تو ہفتہ کا دن ہوگا۔

مثال:

۲۳ مارچ ۱۹۹۸ء کو کون سا دن ہے؟

گزشتہ سن عیسوی ۱۹۹۷ء تقسیم ۴ حاصل = ۴۹۹

یکم جنوری تا ۲۳ مارچ تک دنوں کی تعداد = ۸۲

گزشتہ سن عیسوی

= ۱۹۹۷ء

حاصل جمع

= ۲۵۷۸

تقسیم ۷

= ۳۶۸/۲

حاصل جمع کو ۷ سے تقسیم کرنے سے باقی ۲ بچا پس پتہ چلا کہ ۲۳ مارچ ۱۹۹۸ء کو پیر کا دن ہے۔

# نوروز

حکمائے اہلِ یونان نے نوروز اس دن کو قرار دیا ہے جب آفتاب بارہ برج کا دورہ طے کرنے کے بعد برج حمل کے نقطۂ اول میں داخل ہوتا ہے ۔ یہ وقت بہت مبارک اور استجابِ دعا کا وقت ہوتا ہے آپ حضرات مقررہ وقت سے پہلے غسل کر کے پاک وصاف عطر گلاب سے معطر سفید لباس زیب تن کر کے تنہا کسی پاک وصاف بخورات صندل و زعفران سے معطر جگہ پر جائے نماز پر بیٹھیں اور یہ دعا اوّل و آخر طاق تعداد میں درود شریف کے ساتھ حسب توفیق پڑھیں

يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ۔ يَا مُدَبِّرَ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ
يَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰى اَحْسَنِ الْحَالِ ط

نقش معظم نوروز :۔ تحویل شمس یعنی نوروز کے اوقات میں ذیل کے نقش مبارک (یہ پورے قرآن مجید کا نقش ہے) کو جملہ شرائط کے ساتھ لکھیں نقش معظم نوروز کے حاصل شخص کی ہر مشکل آسان اور دین و دنیا کی دولت بھی نصیب ہوگی ۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸۱۰۵۲۸۶ | ۸۱۰۵۲۷۹ | ۸۱۰۵۲۸۴ |
| ۸۱۰۵۲۸۱ | ۸۱۰۵۲۸۳ | ۸۱۰۵۲۸۵ |
| ۸۱۰۵۲۸۲ | ۸۱۰۵۲۸۷ | ۸۱۰۵۲۸۰ |

کل اعداد :۔ ۲۴۳۱۵۸۴۹

## نوروز کے اثرات

نوروز شمسی :

جس سال نوروز اتوار کو واقع ہو وہ اہم سال ہوتا ہے اس سال لوگ دنیاوی کاموں میں مشغول رہتے ہیں ۔ یہ خیر و برکت کا سال ہوتا ہے ۔ نعمت فراواں ہوتی ہے رزق بہت ہوتا ہے امراء کے لیے یہ موافق سال ہے اس سال درختوں پر پھل بہت آتے ہیں اور فتنہ و فساد کم ہوتے ہیں جنگ و جدل کا امکان بھی کم ہوتا ہے زراعت اچھی ہوتی ہے خصوصاً روئی کپاس اور دانہ دار چیزیں کثرت سے پیدا ہوتی ہیں ۔ گائے بکری کی پیدائش بھی اس سال بہت ہوتی ہے کاروباری لوگ خوشحال ہو جاتے ہیں امراض کم واقع ہوتے ہیں شریر لوگ شرارت بھی کم کرتے ہیں البتہ کسی بڑے آدمی کی موت واقع ہو ۔ شروع و آخر سال میں وزراء کو بھی خطرہ ہوتا ہے اس سال سردی و برف باری بہت ہو ۔
(واللہ اعلم بالصواب)

نوروز قمری :

جس سال نوروز پیر کے دن ہو تو اس سال عوام کا حال دگرگوں ہوگا تبدیلیاں بہت ہوں اس سال حاکم اور بادشاہوں کا احوال ضعیف ہوگا ۔ فصل کمزور ہوگی آخر سال میں کھیتی باڑی سے فائدہ ہو ۔ بارشیں اس سال کافی ہوں بخار و درد کی زیادتی ہو یاد رکھیں کہ اس سال کوئی چیز ایک حال پر نہ رہ سکے گی ہر وقت تبدیلیوں کا امکان ہوگا جھوٹ و کذب زیادہ

ہو قیاس آرائیاں بہت ہوں فصل کو کیڑا بہت لگے ان حالات کی وجہ سے اصحاب سلطنت میں ضعف و کمزوری واقع ہو حکام و بادشاہ اس سال قاضیوں، ججوں اور دیگر کم درجہ کے افسروں سے نالاں اور خوف کھاتے رہیں گے۔ سردی و برف باری بہت ہو (واللہ اعلم الصواب)

نوروز مریخ :

اگر نوروز منگل کے دن واقع ہو تو اس سال خون بہت بہے گا ہر چیز کا بھاؤ مہنگا ہو گا خربوزہ و سردہ وغیرہ کی طرح کے پھل کی فصل کم ہو مگر دانہ بیج وغیرہ زیادہ ہو گا لوگ حکام اور بادشاہوں وغیرہ سے خوف نہ کھائیں۔ بادشاہوں پر مشرق کی طرف سے خوف و خطر پیدا ہو بد کردار لوگوں کی وجہ سے خلقت پریشانی اور تکلیف میں مبتلا ہو۔ دریاؤں۔ چشموں اور کنوؤں کا پانی کم ہو گا۔ موسم سرما میں سردی بھی کم ہو گی مگر! اچانک برف باری ہو۔ جس سے سردی بڑھ جائے گی بارشیں زیادہ ہوں گی۔ دردِ سر کی شکایت بہت ہو۔ لازم ہے کہ لوگ صدقہ خیرات کریں تاکہ امانِ الٰہی میں رہیں۔ تلاوتِ قرآن مجید روزانہ کریں تاکہ گھر سے بلائیں دور رہیں ممکن ہے نیک کاموں کی وجہ سے خدا اہلِ دنیا پر اپنا رحم کرے اور لوگ جانی و مالی خسارہ سے بچ جائیں۔ (واللہ اعلم الصواب)

نوروز عطارد :

جس سال نوروز بدھ کو واقع ہو تو اس سال بچوں کی اموات بہت ہوں۔ سردی کم پڑے گرمی زیادہ ہو عداوت۔ بخیلی۔ بدنیتی بہت ہو۔ بادشاہوں کا قتل ہو یار دوستوں میں بھی اموات ہوں اور اکابرینِ شہر میں سے بھی کسی کے مرے کا واقعہ ہو اس سال لوگ بھی



عداوت کریں گے ایک دوسرے سے مکر و فریب کریں گے قحط کا بھی اندیشہ ہے مگر علم والے لوگ بخیریت رہیں گے۔ بادشاہ لوگ با قوت رہیں۔ اس سال روئی دانہ دار اشیاء میوہ جات بہت ہوں۔ چاول مہنگا ہو تل اور جو کا نرخ میانہ ہو سردہ اور خربوزہ مہنگا ہو۔ سیلاب بہت آئیں گے اس سال خشک سردی پڑے گی۔ یہ سال فتنہ و فساد کا ہو گا۔ شہروں میں خرابی زیادہ ہو گی۔ بیماریاں بھی پڑیں گی لوگوں کو چاہیئے کہ علاج دوا سے غافل نہ رہیں۔ فصد کرائیں۔ گرم چیزوں کے استعمال سے خبردار رہیں اسی طرح خشک چیزوں سے بھی دور رہیں۔ شروع سال بہتر نہ ہو گا آخر سال میں فرحت ملے۔ (واللہ اعلم الصواب)

نوروز مشتری :

اگر نوروز جمعرات کو پڑے تو اس سال خوشی و فراخی اور راحت ہو۔ امیر و وزیر اور اشراف اہلِ علم کو استقامت نہ حاصل ہو گی۔ جانور چارپائے صحت مند ہوں گے مگر زراعت کم ہو گی۔ بارش کی وجہ سے اکثر درخت ٹوٹ جائیں گے۔ میوہ بہت ہو گا۔ اس سال سردی کا موسم بہت خوشگوار رہے گا۔ اسی طرح گرمی کا موسم بھی اچھا ہو گا مگر اکثر عالم بقدرِ حال بیماری سے تکلیف اٹھائیں گے۔ صنعت کار اس تکلیف میں نہ آئیں گے اس سال عین ممکن ہے کہ کسی شہر کا کوئی بڑا نیک سیرت آدمی کسی بدکار، چور یا ظالم کے مقابلہ کے لیے اٹھے (واللہ اعلم الصواب)

نوروز زہرہ :

اگر نوروز جمعہ کے دن ہو تو اس سال خوشی، الفت، آزادی اور وسعت ہو گی۔ فصل اچھی ہو گی۔ لوگوں کے اندر محبت پیدا ہو گی۔ مرد

و عورت کے درمیان محبت قائم ہو اس سال جو بھی نکاح ہوں گے ان
میں محبت رہے گی مگر اس سال کے حاکم کمزور ہوں گے امراء و حکام
کے اندر فساد اور اختلاف پیدا ہو گا۔ امراض کا زور ہو گا پھل میوہ جات
بہت ہوں۔ سردی اور ہوا کا اثر زیادہ ہو موسم گرما میں سخت گرمی پڑے
جو لوگوں کے دلوں پر اثر کرے اس سال بچے۔ جانور۔ مویشی بہت مریں
گے۔ (واللہ اعلم الصواب)

نوروز زحل:

جس سال نوروز ہفتہ کو واقع ہو تو اس سال لوگ تکلیف اٹھائیں گے
جہاز و کشتی بہت غرق ہو مغرب کی طرف کا کوئی بادشاہ مر جائے خلقت میں
وبا پھیلے اور اموات بہت ہوں فصل اور زراعت کم ہو لوگوں پر خوف
اور ڈر کا غلبہ بہت ہو تنگی بھی بہت دیکھیں اس سال ہوا تیز چلے۔ برف
زیادہ گرے سرد علاقوں گرانی زیادہ ہو بادشاہ کے درمیان حرص و ہوس
زیادہ ہو جس سے فتنہ پیدا ہو۔ لوگوں کے درمیان بھی اختلاف زیادہ ہو۔
خشکی کے امراض پھیلیں۔ بچوں کی اموات زیادہ ہوں ممالک ایک دوسرے
سے اختلاف رکھیں اور خلاف چلیں۔ البتہ میوہ جات بہت ہوں۔
(واللہ اعلم الصواب)

# استخارہ کی ترکیب

جب کوئی سخت مشکل پیش آئے یا شادی یا سفر یا کوئی کام کرے تو
بے استخارہ کئے نہ کرے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ:۔
"اللہ تعالیٰ سے اپنے کاموں میں اصلاح نہ لینا بدبختی اور کم نصیبی
کی بات ہے"
جس کام کو استخارہ کر کے کیا جائے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ اس میں ضرور کامیابی
ہو گی اور پریشانی نہ اٹھانی پڑے گی۔ استخارہ کی چند آسان اور زود اثر
ترکیبیں لکھی جاتی ہیں جن پر آسانی سے عمل کر سکے کرے۔

(۱)

استخارہ کی نیت کر کے دو رکعت نماز نفل بعد نماز عشاء کے پڑھے۔
اس کے بعد خوب دل لگا کر یہ دعا تین مرتبہ پڑھے۔ (اگر زبانی یاد ہو تو بہتر
ہے ورنہ دیکھ کر پڑھ لے) دعا یہ ہے:۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُكَ بِعِلْمِكَ وَاَسْتَقْدِرُكَ
بِقُدْرَتِكَ وَاَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّكَ تَقْدِرُ
وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ۔
اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ
وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ فَاقْدِرْهُ لِیْ ثُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْهِ

وَاِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ
وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْهُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْهُ وَاقْدِرْ
لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ كَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِهٖ ط

دعا پڑھتے وقت جب هٰذَا الْاَمْرَ کے الفاظ پر پہنچے تو اس کام کو دھیان میں (تصور میں سوچے) لائے جس کام کے لئے استخارہ کیا ہے۔

اس سے فارغ ہونے کے بعد. پاک صاف اور ستھرے بستر پر قبلہ کی طرف منہ کر کے باوضو سو جائے (اس طرح کہ سر شمال کی طرف ہو اور پاؤں جنوب کی طرف اور دائیں کروٹ قبلہ کی طرف منہ کر کے سو جائے سونے کے بعد کروٹ بدل جائے تو کوئی حرج نہیں) جب سو کر اُٹھے اس وقت جو بات دل میں مضبوطی سے آئے وہی بہتر ہے اسی کام کو کرنا چاہیئے. اگر ایک دن میں کچھ معلوم نہ ہو اور دل میں خلجان اور تردّد (شک وشبہ) باقی رہے تو پھر دوسری رات اسی طرح کرے انشاء اللہ العزیز سات روز کے اندر اندر اُس کام کی بھلائی یا برائی (یعنی کام کرنے کا جذبہ یا نہ کرنے کی طرف طبیعت کا میلان ہوگا اگر کام کرنے کا جذبہ شدید ہے تو کام کرے اور اگر شک وشبہ ہے تو نہ کرے) معلوم ہو جائے گی.

ف :- یہ دعا جس کا نام دعاء الاستخارہ ہے. مختلف لفظوں کے ساتھ حدیث شریف میں آئی ہے جس کو جو دعا یاد ہو پڑھے۔



## (۲)

جب استخارہ کرنا ہو تو بعد نماز عشاء سب سے پہلے پاک کپڑے پہنے. پھر وضو کرے اور قبلہ کی طرف منہ کر کے سیدھی (داہنی) کروٹ لیٹ جائے اور مندرجہ ذیل سورتیں حسب ترتیب ذیل پڑھے۔

(۱) سورۃ الشمس سات مرتبہ (۷ دفعہ) پارہ ۳۰ ۔ سورۃ والشمس یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا ﴿۱﴾ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا ﴿۲﴾ وَالنَّهَارِ اِذَا
جَلّٰهَا ﴿۳﴾ وَالَّیْلِ اِذَا یَغْشٰهَا ﴿۴﴾ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰهَا ﴿۵﴾ وَالْاَرْضِ
وَمَا طَحٰهَا ﴿۶﴾ وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰهَا ﴿۷﴾ فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَ
تَقْوٰهَا ﴿۸﴾ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰهَا ﴿۹﴾ وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰهَا ﴿۱۰﴾
كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰهَا ﴿۱۱﴾ اِذِ انْۢبَعَثَ اَشْقٰهَا ﴿۱۲﴾ فَقَالَ لَهُمْ
رَسُوْلُ اللّٰهِ نَاقَةَ اللّٰهِ وَسُقْیٰهَا ﴿۱۳﴾ فَكَذَّبُوْهُ فَعَقَرُوْهَا ۝
فَدَمْدَمَ عَلَیْهِمْ رَبُّهُمْ بِذَنْۢبِهِمْ فَسَوّٰهَا ﴿۱۴﴾ وَلَا یَخَافُ عُقْبٰهَا ﴿۱۵﴾

(۲) سورۃ اللیل سات مرتبہ (۷ دفعہ) پارہ ۳۰۔

سورۃ اللیل یہ ہے :-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

وَالَّیْلِ اِذَا یَغْشٰی ﴿۱﴾ وَالنَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰی ﴿۲﴾ وَمَا خَلَقَ الذَّكَرَ
وَالْاُنْثٰۤی ﴿۳﴾ اِنَّ سَعْیَكُمْ لَشَتّٰی ﴿۴﴾ فَاَمَّا مَنْ اَعْطٰی وَاتَّقٰی ﴿۵﴾ وَ

صَدَّقَ بِالْحُسْنٰى ﴿٦﴾ فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْيُسْرٰى ﴿٧﴾ وَاَمَّا مَنْۢ بَخِلَ وَاسْتَغْنٰى ﴿٨﴾ وَكَذَّبَ بِالْحُسْنٰى ﴿٩﴾ فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْعُسْرٰى ﴿١٠﴾ وَمَا يُغْنِىْ عَنْهُ مَالُهٗۤ اِذَا تَرَدّٰى ﴿١١﴾ اِنَّ عَلَيْنَا لَلْهُدٰى ﴿١٢﴾ وَاِنَّ لَنَا لَلْاٰخِرَةَ وَالْاُوْلٰى ﴿١٣﴾ فَاَنْذَرْتُكُمْ نَارًا تَلَظّٰى ﴿١٤﴾ لَا يَصْلٰىهَاۤ اِلَّا الْاَشْقَى ﴿١٥﴾ الَّذِىْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ﴿١٦﴾ وَسَيُجَنَّبُهَا الْاَتْقَى ﴿١٧﴾ الَّذِىْ يُؤْتِىْ مَالَهٗ يَتَزَكّٰى ﴿١٨﴾ وَمَا لِاَحَدٍ عِنْدَهٗ مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰۤى ﴿١٩﴾ اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْاَعْلٰى ﴿٢٠﴾ وَلَسَوْفَ يَرْضٰى ﴿٢١﴾

(۳) سورۃ الاخلاص سات مرتبہ (سات دفعہ) پارہ ۳۰

سورۃ الاخلاص یہ ہے :-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ﴿١﴾ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ﴿٢﴾ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ ﴿٣﴾ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ﴿٤﴾

(۴) سورۃ التین سات مرتبہ (۷ دفعہ)

سورۃ التین یہ ہے :-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ ﴿١﴾ وَطُوْرِ سِيْنِيْنَ ﴿٢﴾ وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِيْنِ ﴿٣﴾ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِىْۤ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ﴿٤﴾ ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِيْنَ ﴿٥﴾ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ



غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ﴿٦﴾ فَمَا يُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّيْنِ ﴿٧﴾ اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِيْنَ ﴿٨﴾

مندرجہ بالا سب سورتیں پڑھنے کے بعد عاجزی سے کہے :-

"اے میرے اللہ! مجھے میرے خواب میں وہ چیز دکھادے اور میرے اس حال میں کشادگی فرمادے اور میں اپنی دعار قبول ہونے کا حال معلوم کرلوں اور اس کام کے سرانجام ہونے کی تدبیر میرے دل میں ڈالدے"۔

انشاء اللہ العزیز اسی رات کو معلوم ہوجائے گا ورنہ اسی طرح دوسری رات کو عمل کرکے سوئے اگر مطلب حاصل ہوجائے ٹھیک ہے ورنہ اسی طرح تیسری رات کو بھی کرے۔ ساتویں رات تک انشاء اللہ تعالیٰ حل کھل جائے گا اور ساتویں رات سے آگے نہ بڑھے گا۔

(۳)

سب سے آسان استخارہ یہ ہے کہ بدھ، جمعرات اور جمعہ کی رات کو برابر عشاء کی نماز کے بعد سب کاموں سے فارغ ہوکر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۳۰۰ تین سو مرتبہ پڑھ کر سورۃ الم نشرح معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (پوری سورت) پارہ ۳۰ - ستر مرتبہ پڑھے۔ سورۃ الم نشرح یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ﴿١﴾ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ﴿٢﴾

الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ﴿۳﴾ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ﴿۴﴾ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۙ﴿۵﴾ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ؕ﴿۶﴾ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ﴿۷﴾ وَاِلٰی رَبِّكَ فَارْغَبْ ﴿۸﴾

اور اپنے منہ اور سینہ پر دم کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ :-

"فلاں کام میں جو ہونے والا ہے وہ مجھ کو خواب میں یا غنودگی میں کسی آواز دینے والے کی آواز سے معلوم کرا دے"

اس کے بعد یہ درود شریف ایک سو مرتبہ پڑھے :-

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَعْلُوْمٍ لَّكَ۔

انشاء اللہ تعالیٰ تینوں راتوں میں سے کسی ایک رات میں مقصد حاصل ہو جائیگا۔

(۴)

پاک کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر باوضو اس نقش کو لکھ کر (اگر لکھنا نہ جانتا ہو تو کسی پڑھے لکھے آدمی سے لکھوائے نقش لکھنے والا باوضو ہو) سر کے نیچے رکھ کر سو رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں ہر بات کا جواب ملے گا۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۸۸۳ | ۱ |
| ۸۸۲ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۸۸۵ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۸۸۴ |



# خصوصی ہدایات

تعویذات سے کما حقہٗ فائدہ حاصل کرنے کے لیے چند باتیں پیش نظر رکھیے

۱۔ جن بزرگانِ دین نے خدمتِ خلق کے لیے تعویذات کا استخراج فرمایا سمندر کو کوزہ میں تبدیل فرما کر ان پڑھ غریب کمزور انسان پر احسانِ عظیم فرمایا کتنی محنتِ شاقہ کے بعد بڑی بڑی دعاؤں سورتوں کے اعداد نکال کر تعویذ و نقوش کی شکل میں ترتیب دے کر ہم دن کے چلّے ترکِ حیوانات و جلالی وجمالی زکوٰۃ وغیرہ سب کچھ اپنی ذات پر برداشت کرنے کے بعد غلامانِ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو بخش دیا۔ صرف اتنا حکم فرمایا کہ حسب استطاعت تعویذ لکھ کر روزانہ دریا میں ڈالیں تاکہ موکل تم سے بھی مانوس ہو جائے۔ اس کے بعد جس کو بھی وہ نقش دیا جائے گا فوراً اثر ظاہر ہوگا۔ غرض تعویذ لکھتے وقت اگر معلوم ہو کہ کس کا استخراج زمودہ ہے تو ان کی فاتحہ دلائے یا تعویذ لینے والے کو تاکید کر دے کہ فلاں بزرگ یا تمام بزرگانِ دین کی فاتحہ دلا کر پہنیں۔

۲۔ تمام بزرگانِ دین اولیاء کرام کی عظمت و بزرگی اور ان کے کشف و کرامات، تصرفات اور ان کے عملیات پر کامل یقین رکھے کہ اللہ تعالیٰ نے محبوبانِ بارگاہ کو عالم میں تصرف کی قدرت عطا فرمائی ہے۔ جس طرح ماں باپ کو اولاد پر، شوہر کو بیوی پر، حاکم کو محکوم پر، بادشاہ کو رعایا پر اختیارات عطا فرمائے ہیں اسی طرح روحانی بادشاہوں کو ہم غلاموں پر اختیارات عطا فرمائے ہیں۔

۳۔ تعویذ لکھتے وقت پاک ہو کہ ناپاکی میں جادو اور سفلی کے عمل کیے جاتے ہیں۔ اور علوی میں ہر نقش بلکہ ہر حرف کے تابع موکلین ہیں جو بحالتِ ناپاکی اس کی اطاعت سے بری الذمہ رہتے ہیں۔

۴۔ جن نقوش میں آیاتِ قرآنی بھی لکھی جاتی ہیں ان کو بغیر وضو کے نہ لکھے اور جس کو دے

پہلے دریافت کرے کہ وضو ہے یا نہیں کہ بغیر وضو قرآن یا کسی آیتِ قرآن کو چھونا جائز نہیں، اگر موم جامہ کر لیا جائے تو حرج نہیں۔

۵ نقش ترتیب سے لکھا جائے کہ جو چال بزرگانِ دین نے مقرر فرمائی ہیں ان میں بہت سی حکمتیں پوشیدہ ہیں۔

۶ جن نقوش میں لکھنے کے اوقات درج ہوں ان کو انہیں وقتوں میں لکھیں مگر اشد ضرورت کے تحت ان بزرگانِ دین کے کرم و شفقت عفو و درگزر پر نظر رکھتے ہوئے جس وقت چاہیں لکھ سکتے ہیں۔

۷ نقوش لکھتے وقت جائز ضروریات کو پیشِ نظر رکھیں، مثلاً عورتوں کو شوہر کی زبان بندی اور فرمانبرداری کا تعویذ ہرگز نہ دیں کہ شرعاً مرد عورت پر حاکم ہے (دوم) جو عورت شوہر کے ماں باپ، بھائی بہن میں نااتفاقی چاہے تو اُسے ہرگز تعویذ نہ دیں۔ کہ جو مومنین میں نفاق پیدا کرنے کی کوشش کرتا ہے اللہ اسے ذلیل و خوار کرتا ہے ہاں جو مرد اپنی بیوی پر نامہربان ہو بے جا سختی کرتا ہو اس کو محبت کا نقش دیں جس میں ہادی کا نقش بھی شامل کر دیں۔

## عاملین کے فرمان کے مطابق ہدایات

ہر وقت پاک رہے۔ ہر روز تازہ غسل کرے بہتر ہے کہ ختم عمل تک سونے کے علاوہ ہر وقت باوضو رہے۔ ہر روز روزہ رکھے، کسی سے بات نہ کرے جو کچھ کہنا ہو لکھ کر دے، بغیر سلا کپڑا پہنے، خوشبو لگائے، تنہائی اختیار کرے، دریا کا پانی پیے، غذا میں دال، چاول، پھل، فروٹ وغیرہ کھائے، شمار کا خیال رکھے وغیرہ وغیرہ۔

## ترک جمالی

جسے عاملین جمالی اور ترک جلالی کے نام سے منسوب کرتے ہیں۔ گوشت، انڈا، مچھلی، سرکہ، کچی پیاز، لہسن اور جماع سے پرہیز کرنا چاہیے۔

## ترک جلالی

گوشت، مچھلی، انڈا، شہد، سرکہ، مشک، کسی قسم کا کشتہ، پیاز، لہسن کا سالن، دال، وہ اناج جس میں کھاد دی گئی ہو ہرگز نہ کھائے، کسی دھات کے برتن میں نہ پکائے نہ کسی دھات کے چمچے سے چلائے لکڑی کی ڈوئی اور مٹی کی ہانڈی سب برتن کھانے



پینے کے مٹی کے ہوں، چھری، چاقو، اُسترا جس پر ہاتھی دانت یا کسی جانور کی ہڈی کا دستہ لگا ہو استعمال نہ کرے، چمڑے کے جوتے، ٹوپی اور گھڑی کا تسمہ جس میں ہو نہ پہنے، جماع نہ کرے، بال اور ناخن نہ کاٹے، دوسرے کے بستر پر نہ سوئے نہ اپنے بستر پر کسی کو سونے دے، گھی، تیل اور سرسوں کا تیل نہ استعمال کرے اگر خون نکلنے کا خوف ہو تو مسواک میں خلال نہ کرے۔

## اہلِ نجوم کی رائے

تعویذ و عملیات میں تاثیر پیدا کرنے کے لیے کن ساعتوں اور کن تاریخوں میں کرنا عمل کرنا چاہیے

ساعتِ مشتری میں کشائشِ رزق، ترقیِ مدارج و تسخیر و محبت، غائب کو حاضر لانے، دفع بیماری ترقی علم وغیرہ کے تعویذ و عملیات کرنا زود اثر ثابت ہوتے ہیں۔ مشتری اہلِ علم حضرات سے منسوب ہے۔

ساعت زہرہ میں زبان بندی، خواب بندی وغیرہ کے تعویذ و عملیات کرنا مفید ہوتے ہیں۔ زہرہ عورتوں سے منسوب ہے۔

ساعت عطارد میں محبت، خواب بندی، زبان بندی، تیغ بندی کے تعویذ و عملیات سریع الاثر ثابت ہوتے ہیں یہ عطارد اہلِ دیوان وکیلوں محرروں سے منسوب ہے۔

ساعت شمس میں تسخیر سلاطین اور بادشاہان و صحت امراض کے تعویذ و عملیات بہتر ثابت ہوتے ہیں۔ شمس حکام بالا، سلطان و بادشاہ سے منسوب ہے۔

ساعت قمر میں محبت و اخلاص و شفائے امراض کے لیے تعویذ و عملیات موثر ثابت ہوتے ہیں

ساعت زحل میں ہلاکی دشمنان عداوت اور دشمن کے گھر و کاروبار کو برباد کرنے کے لیے تعویذ و عملیات تیر بہدف ثابت ہوتے ہیں۔ زحل دہقانوں اور مشائخ حضرات سے منسوب ہے۔

ساعت مریخ میں عداوت و تفریق، مقہوری اعداء، جنگ و مقدمات میں مقابل کی شکست و ہلاکت کے تعویذ و عملیات کامیاب ثابت ہوتے ہیں۔ مریخ فوج اور اسلحہ جنگ سے منسوب ہے

## اوقات میں تقسیم

وقت صبح :۔ محبت، تسخیر ترقی روزگار و کشائش رزق وغیرہ کے لیے زود اثر ہے۔

وقتِ نیم چاشت :- صحت از بیماری کے لیے زود اثر ہے۔

وقتِ ظہر :- عداوت، بغض، ہلاکت، زبان بندی وغیرہ کے لیے زود اثر ہے۔

وقتِ عشاء :- خواب بندی، استخارہ، ترقی مراتب وغیرہ کے لیے زود اثر ہے۔

## زوال و شرف سیارگان

مشتری، زہرہ، عطارد، شمس، قمر کے شرف میں تسخیر، محبت کشائش رزق کے تعویذ و عملیات

شمس و قمر کے شرف میں شفاء امراض۔

زوال زہرہ عطارد میں خواب بندی وغیرہ۔

شرف زحل و مریخ میں فتح و ظفر و جنگ و مقدمات میں کامیابی وغیرہ۔

ہبوط قمر و زحل و مریخ میں بغض و عداوت، تفریق، مقہوری اعداء (دشمن) ہلاکت وغیرہ۔

---

# میرے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشگوئیاں

•

صوفی محمد ندیم محمدی

:- زیرِ اہتمام :-

شہباز پبلشرز توحید پارک امامیہ کالونی شاہدرہ۔ لاہور



# دائرۂ اسماء اللہ الحسنیٰ

| اسماءِ حسنیٰ | معانی | تعدادِ ابجد | اعداد ملفوظی | فطرت | عنصر | خواصِ اسماء |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | اسم ذات ہے | ٦٦ | ٢٥٩ | جلالی | آتشی | جملہ مقاصد کے لیے |
| الرحمن | بلا مزد رحمت کرنے والا | ٢٩٨ | ٤٠٦ | جمالی | خاکی | موجب رحمت پروردگار عالم |
| الرحیم | رحمت سے اجر دینے والا | ٢٥٩ | ٢١١ | جمالی | خاکی | برائے فلاحِ دارین |
| الملک | بادشاہِ مطلق | ٩٠ | ٢٦٢ | مشترک | خاکی | برائے قیامِ ملک |
| القدوس | جمیع عیب و نقصان سے طاہر | ١٧٠ | ٣٤٩ | جمالی | آبی | برائے صفائی باطن |
| السلام | سلامت رکھنے والا | ١٣١ | ٣٩٢ | جمالی | بادی | برائے شفائے مرض و سلامتی |
| المومن | بے خوف کرنے والا | ١٣٦ | ٢٩٩ | جمالی | آتشی | برائے تحفظ از شر جن و انس |
| المھیمن | جمیع نہاں و آشکار کا شاہد | ١٤٥ | ٣٠٣ | جمالی | آتشی | برائے اطلاع از اسرارِ حقائق |
| العزیز | غالب۔ عزت دینے والا | ٩٤ | ١٥٧ | جمالی | آتشی | برائے عزت و وسعت رزق |
| الجبار | غلبہ و جبر والا | ٢٠٦ | ٣٦٨ | جلالی | آتشی | برائے امان و مغلوبی دشمن |
| المتکبر | اپنی بزرگی ظاہر کرنے والا | ٦٦٢ | ٧٩٦ | جلالی | خاکی | برائے بزرگی و دفع دشمناں |
| الخالق | پیدا کرنے والا | ٧٣١ | ٩٦٤ | جلالی | خاکی | برائے نورِ قلب و استقرارِ حمل |
| الباری | صفت و خاصیت کا پیدا کرنیوالا | ٢١٣ | ٣٢٦ | مشترک | آتشی | برائے سکون و رقت و طلب حقیقت |
| المصور | صورت و نقش کرنے والا | ٣٣٦ | ٣٩٩ | جمالی | آتشی | برائے زنِ عقیمہ |
| الغفار | بخشنے والا | ١٢٨١ | ١٤٥٣ | جمالی | آتشی | برائے مغفرت و عفوِ گناہاں |
| القہار | مصلحت سے قہر نازل کرنیوالا | ٣٠٦ | ٤٩٩ | جلالی | خاکی | برائے ترک و نیا و مقہوری دشمناں |
| الوھاب | بے غرض بخشنے والا | ١٤ | ١٣٣ | جمالی | آتشی | برائے توسیع رزق و حصولِ مقاصد |
| الرزاق | رزق دینے والا | ٣٠٨ | ٥٠١ | جمالی | آتشی | برائے توسیع رزق |
| الفتاح | ہر کارِ بستہ کھولنے والا | ٤٨٩ | ٦٠٢ | جلالی | آتشی | برائے انشراحِ قلب و فتوح کار |

| اسم | معنی | عدد | عدد | صفت | عنصر | فائدہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| العلیم | ہر شے سے باخبر | ۱۵۰ | ۳۰۲ | جمالی | خاکی | برائے حصول علم و انکشاف امور |
| القابض | حکمت سے سبب تنگی کرنے والا | ۹۰۳ | ۱۱۰۰ | جلالی | بادی | برائے تحفظ دشمنان و دفع افلاس |
| الباسط | رزق کھولنے والا | ۷۲ | ۲۴۴ | جمالی | بادی | برائے وسعت رزق |
| الرافع | رفعت دینے والا | ۳۵۱ | ۵۲۳ | جمالی | بادی | برائے رفعت و تونگری |
| الخافض | پست کرنے والا | ۱۴۸۱ | ۱۵۹۸ | جلالی | آتشی | برائے دفع اعدا |
| المعز | عزت دینے والا | ۱۱۷ | ۲۲۸ | جمالی | خاکی | برائے عزت و ہیبت |
| المذل | ظالم کو ذلیل کرنے والا | ۷۷۰ | ۸۹۲ | جلالی | آتشی | برائے تذلیل دشمناں |
| السمیع | سننے والا | ۱۸۰ | ۳۵۱ | جمالی | آتشی | برائے استجابت دعا |
| البصیر | دیکھنے والا | ۳۰۲ | ۳۱۰ | جمالی | خاکی | برائے بصارت قلب و حصول خاتمہ |
| الحکیم | صاحب حکمت | ۷۸ | ۲۱۱ | جلالی | آتشی | برائے ترقی معیشت و قرض فرخت |
| العدل | انصاف کرنے والا | ۱۰۴ | ۲۳۶ | مشترک | آتشی | برائے خلاصی شر ظالمان |
| اللطیف | پاکیزہ اور مہربان | ۱۲۹ | ۱۷۳ | جمالی | آتشی | برائے دفع شدت و تنگی |
| الخبیر | ہر پنہاں اور آشکار سے باخبر | ۸۱۲ | ۸۱۶ | جمالی | آتشی | برائے اطلاع اسرار پوشیدہ |
| الرقیب | ہر چیز کا حال دیکھنے والا | ۳۱۲ | ۲۹۶ | جمالی | آتشی | برائے دفع دشمن قوی |
| الحلیم | بردبار | ۸۸ | ۱۸۱ | جمالی | آبی | دفع غضب و جور و تسخیر خلق |
| المجیب | دعا کا قبول کرنے والا | ۵۵ | ۱۵۷ | جمالی | بادی | برائے قبولیت دعا |
| الواسع | وسعت دینے والا | ۱۳۷ | ۱۷۴ | جمالی | آتشی | برائے وسعت رزق و فتوح کارہا |
| الحکم | مضبوط اور درست گفتگو والا | ۶۸ | ۲۰۰ | جمالی | خاکی | برائے حکومت و اجرائے حکم |
| الودود | نیکوں کا دوست | ۲۰ | ۹۶ | جمالی | آتشی | برائے الفت و محبت |
| العظیم | بزرگ تر | ۱۰۲۰ | ۱۱۳۲ | مشترک | آبی | برائے عظمت و بزرگی |
| الغفور | بخشنے والا | ۱۲۸۶ | ۱۲۵۵ | جمالی | خاکی | برائے دفع وسواس و غم و ہراس |
| الشکور | نیکوں کا شکر قبول کرنیوالا | ۵۲۶ | ۶۷۵ | جمالی | خاکی | برائے شفائے امراض |
| العلی | سب سے برتر | ۱۱۰ | ۲۱۲ | جمالی | خاکی | برائے علو مراتب |
| الکبیر | سب سے بڑا | ۲۳۲ | ۳۱۶ | جمالی | آتشی | برائے عزت و بزرگی و دبدبہ |
| الحفیظ | نگہبان | ۹۹۸ | ۱۰۰۲ | جمالی | خاکی | برائے تحفظ آسیب و آفت و دشمناں |
| المقیت | قوت دینے والا | ۵۵۰ | ۶۸۳ | جمالی | آتشی | برائے صبر بر جزع و دفع شدائد |
| الحسیب | حساب کرنے والا | ۸۰ | ۴۳ | مشترک | آتشی | برائے امان خوف و حصول مدعا |
| الجلیل | بزرگ | ۷۳ | ۲۰۶ | جلالی | آتشی | برائے عزت و حرمت قدر و منزلت |
| الکریم | کرم کرنے والا | ۲۷۰ | ۴۰۳ | جمالی | خاکی | برائے بزرگی و وسعت رزق |
| المجید | سب سے بزرگ | ۵۷ | ۱۸۹ | جمالی | آتشی | برائے شفائے علل و اسقام |
| الباعث | اسباب پیدا کرنیوالا | ۷۳ | ۷۳۵ | مشترک | آتشی | برائے انشراح قلب و حصول مقاصد |
| الشہید | مُردوں کو زندہ کرنے والا | ۳۱۹ | ۴۱۲ | مشترک | بادی | برائے قبولیت و اطاعت زن |
| الحق | سچا ۔ ثابت | ۱۰۸ | ۱۹۰ | مشترک | آتشی | برائے تزکیہ نفس و حصول گمشدہ |
| القوی | پوری قدرت رکھنے والا | ۱۱۶ | ۲۰۵ | جلالی | آتشی | برائے قوت و غلبہ و دفع دشمنان |
| الوکیل | کام کرنے والا ۔ نگہبان | ۶۶ | ۱۹۶ | جمالی | خاکی | برائے مقاصد بزرگ و کفایت دشمنان |
| المتین | قوت والا ۔ توانا | ۵۰۰ | ۶۰۸ | جلالی | آتشی | برائے شفقت سلطان |
| الولی | نیکوں کا دوست | ۴۶ | ۹۵ | جمالی | خاکی | برائے فتوح غیبی |
| الحمید | پاک صفات والا | ۶۲ | ۱۴۵ | جمالی | خاکی | برائے حصول اوصاف حمیدہ |
| المحصی | شمار کرنے والا | ۱۴۸ | ۲۰۵ | جمالی | آتشی | برائے آسانی حساب و زجر و دفع نسیان |
| المبدی | عدم سے عالم وجود میں لانیوالا | ۵۶ | ۱۳۹ | جلالی | آتشی | برائے تمام امور و حصول اولاد |
| المعید | وعدہ کرنے والا | ۱۲۴ | ۲۶۶ | جلالی | آتشی | برائے حصول گمشدہ و واپسی گریختہ |
| المحیی | زندہ کرنے والا | ۶۸ | ۱۲۱ | جمالی | آتشی | برائے توہم از سلطان و دفع ہموم |
| الممیت | مردہ کرنے والا | ۴۹۰ | ۵۹۲ | جلالی | آتشی | برائے اطاعت نفس و دفع دشمن |
| الحی | ہمیشہ زندہ رہنے والا | ۱۸ | ۲۰ | جلالی | آتشی | برائے حصول شفا و تحفظ مرگ مفاجات |
| القیوم | ہمیشہ قائم | ۱۵۶ | ۲۹۵ | جلالی | آتشی | برائے قبولیت دعا و حصول راحت |
| الواجد | یکتا کاموں کا بنانیوالا | ۱۴ | ۲۱۲ | جمالی | خاکی | برائے نورانی قلب و فراوانی نعمت |

| الماجد | بزرگی عطا کرنے والا | ۴۸ | ۲۸۹ | جمالی | خاکی | برائے نورِ باطن |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الواحدُ | یکتا و تنہا | ۱۹ | ۱۶۸ | مشترک | بادی | برائے مہمات و شفائے بیمار |
| الاحدُ | خدائی میں تنہا | ۱۳ | ۱۵۵ | جمال | آتشی | برائے ظہورِ ملائکہ |
| الصمد | پاک بے نیاز | ۱۳۴ | ۲۲۰ | جمال | خاکی | برائے وسعتِ رزق |
| القادرُ | قدرت والا | ۳۰۵ | ۸۲۸ | جلال | آتشی | برائے قدرت و غلبہ و نصرت |
| المقتدرُ | تقدیر کرنے والا | ۷۴۴ | ۱۲۰۸ | جلالی | آتشی | برائے غلبہ بر دشمن و نصرت |
| المقدم | آگے کرنے والا | ۱۸۴ | ۲۹۶ | مشترک | آتشی | برائے دفع خوف |
| المؤخر | پیچھے کرنے والا | ۸۴۶ | ۹۰۵ | مشترک | خاکی | برائے محبت خدا و عفو گناہاں |
| الاوّل | پہلے سب سے | ۳۷ | ۱۹۵ | مشترک | آتشی | برائے احضارِ غائب و طلب فرزند |
| الآخر | سب سے آخر قائم رہنے والا | ۸۰۱ | ۹۱۳ | مشترک | آتشی | برائے حصولِ ایمان و قوت و نصرت |
| الظاهر | کھلی ہوئی ہستی والا | ۱۱۰۶ | ۱۱۱۸ | مشترک | خاکی | برائے اظہارِ امر مخفی و روشنی چشم |
| الباطن | پنہاں | ۶۲ | ۳۲۰ | مشترک | خاکی | برائے اظہارِ اسرار |
| الوالی | کارساز - وارث | ۴۷ | ۲۰۶ | مشترک | بادی | تحفظِ مکان از زلزلہ و صاعقہ |
| المتعالی | بزرگ و برتر | ۵۵۱ | ۸۱۴ | مشترک | بادی | برائے علو مرتبت و تحفظ شیاطین |
| البرّ | نیکوکار | ۲۰۲ | ۲۰۴ | جمالی | خاکی | نجاتِ آفات و بہر حصولِ مناصب |
| التوّاب | توبہ قبول کرنے والا | ۴۰۹ | ۶۰۶ | جمالی | آتشی | برائے عفو گناہان و تحفظ بلا |
| المنتقم | انتقام لینے والا | ۶۳۰ | ۸۶۸ | جلالی | آتشی | برائے انتقام ظالم |
| المنعم | نعمت دینے والا | ۲۰۰ | ۴۱۶ | مشترک | خاکی | برائے حصولِ نعمت |
| العفو | گناہ معاف کرنیوالا | ۱۵۶ | ۲۲۴ | جمالی | آتشی | برائے عفو گناہاں |
| الرؤف | درگزر کرنے والا | ۲۸۶ | ۲۹۵ | جمالی | آتشی | برائے لطف و مہربانی |
| مالک الملک | تمام خلقت کا مالک | ۲۱۲ | ۷۱۶ | جلالی | آتشی | برائے قبولیتِ دعا برائے تمنا |
| ذوالجلال | صاحبِ عظمت | ۸۰۱ | ۱۲۲۲ | جلالی | آتشی | برائے عظمت |
| والاکرام | صاحبِ عزت و بخشش | ۲۹۹ | ۸۰۹ | جلال | آتشی | برائے بزرگی |



| ذوالجلال والاکرام | صاحب عظمت و بزرگی | ۱۱۰۰ | ۲۰۴۱ | جلالی | آتشی | برائے حصولِ عزت و مرتبہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الرّب | پروردگار | ۲۰۲ | ۲۰۴ | جلالی | آتشی | برائے تحفظ اولاد |
| المقسط | انصاف کرنے والا | ۲۰۹ | ۴۰۱ | جلالی | آتشی | برائے دفع وسواس و خیالات فاسدہ |
| الجامع | جمع کرنے والا | ۱۱۴ | ۳۸۴ | مشترک | خاکی | برائے دفعیہ فقر و غربت و افتراق |
| الغنی | بے پروا | ۱۰۶۰ | ۱۱۷۷ | مشترک | آتشی | برائے حصولِ تمنا |
| المغنی | بے نیاز | ۱۱۰۰ | ۱۲۶۷ | جمالی | آتشی | برائے حصولِ تونگری |
| المعطی | عطا کرنے والا | ۱۲۹ | ۲۴۱ | جلالی | آبی | برائے حصولِ مراد |
| المانع | باز رکھنے والا | ۲۰۱ | ۴۳۷ | جلالی | آبی | برائے دفع دشمن |
| الضارّ | زیاں کرنے والا | ۱۰۰۱ | ۱۱۱۷ | جلالی | آبی | برائے دفع ضررِ دشمن |
| النافع | نفع پہنچانے والا | ۱۶۱ | ۴۳۷ | جمالی | آبی | برائے حصولِ منفعت |
| النور | روشن کرنے والا | ۲۵۶ | ۳۲۰ | مشترک | آبی | برائے نورِ قلب |
| الهادی | راہ دکھانے والا | ۲۰ | ۱۶۳ | جمالی | آبی | برائے حصولِ حکمت |
| البدیع | نادر پیدا کرنے والا | ۸۶ | ۱۷۹ | مشترک | خاکی | برائے حصولِ مناصب و مرادات |
| الباقی | ہمیشہ رہنے والا | ۱۱۳ | ۳۰۶ | جمالی | آبی | برائے بقائے ملک و محبوبیت |
| الوارث | سب کے بعد رہنے والا | ۷۰۷ | ۸۲۶ | جلالی | آبی | برائے حصولِ اولاد |
| الرّشید | رہنما یا عالم | ۵۱۴ | ۶۰۷ | مشترک | خاکی | فتوحِ امور کلیہ |
| الصّبور | عذاب نازل کرنے میں بردبار | ۲۹۸ | ۳۱۲ | جمالی | بادی | برائے حصولِ صبر |
| السّتار | چھپانے والا | ۱۶۱ | ۸۳۳ | جلالی | آبی | برائے پردہ پوشی عیب و گناہ |
| النّعیم | نعمت دینے والا | ۱۷۰ | ۳۳۷ | جمالی | خاکی | برائے حصولِ دولت |
| الوّالی | قدرت میں برتر | ۴۷ | ۲۰۶ | مشترک | بادی | برائے اختیارات و قبضہ |

ننانوے ۹۹ نامِ باری تعالیٰ کو کام میں لانے کے لیے علیحدہ علیحدہ تفصیل سے درج کرتا ہوں تاکہ طالب سے پوشیدہ نہ رہے۔

## اسمائے جمالی

یہ پینتالیس اسمائے باری تعالیٰ جو ذیل میں معہ تعداد درج کرتا ہوں اسمائے رحمت کہلاتے ہیں۔ بلندی مرتبہ، کشائش رزق، امراء و وزراء، سلاطین و افسران سے سرخروئی حاصل کرنے، فتحمندی جنگ تسخیر، محبت اور دوستی کے عملیات میں کام دیتے ہیں۔

| یارحمٰن ۲۹۸ | یارزاق ۲۰۸ | یالطیف ۱۲۹ | یاحکیم ۷۸ | یامعطی ۱۲۹ | یاماجد ۴۸ | یانور ۲۵۶ | یااحد ۱۳ | یارحیم ۲۵۸ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یافتاح ۴۸۹ | یاغفور ۲۸۶ | یاحلیم ۸۸ | یانافع ۲۰۱ | یاصمد ۱۳۴ | یاھادی ۲۰ | یانعیم ۱۷۰ | یاسلام ۱۳۱ | یاباری ۲۱۳ |
| یاشکور ۵۲۶ | یاودود ۲۰ | یارشید ۵۱۴ | یابرّ ۲۰۲ | یاباقی ۱۱۳ | یاضار ۱۰۰۱ | یامھیمن ۱۴۵ | یاباسط ۷۲ | یاکریم ۲۵۰ |
| یاولی ۴۶ | یاحق ۱۸ | یاعفو ۵۶ | یاواحد ۱۴ | یاوھاب ۱۴ | یامعز ۱۱۷ | یاواسع ۱۳۷ | یاغنی ۱۰۶۰ | یاقیوم ۱۵۶ |
| یارؤف ۲۸۶ | یاوکیل ۶۶ | یامومن ۱۳۶ | یاغفار ۱۲۸۱ | یاحفیظ ۹۹۸ | یاکفیل ۱۴۰ | یامحی ۵۸ | یاتواب ۴۰۹ | یاصبور ۲۹۸ |

ان تمام ناموں سے یا باسطُ یا سلامُ یا فتاحُ یا معزُ یا لطیفُ یا کریمُ یا واسعُ۔ سات اسما بلندی مرتبہ اور کشائش رزق کے عملیات میں کام دیتے ہیں۔ علم اکسیر میں تو اُن کا استعمال آگے بیان کیا جائے گا، مگر نہایت پُرتاثیر اور عام طریق ان اسمائے کام لینے کا یہ ہے کہ صاحب ضرورت کے نام اور اس کی والدہ کے نام کے اعداد لو۔ اور اُس کے سرحرف سے جو نام باری تعالیٰ کا نکلے



اس کے اعداد بھی لے لیں۔ اگر ان سات ناموں میں سے کوئی اسم سرحرف سے موافق نہ ہو، تو سات ناموں کے اعداد حاصل کر لیں۔ پھر ان ناموں کے مؤکلات کے اعداد نکال کر کل تعداد کو جمع کریں اور ساعت مشتری میں ایک نقش مربع تیسرے خانے سے پُر کریں۔ اس نقش کی گولی بنا کر آٹے میں پلیٹ کر روزانہ دریا میں ڈال دیا کریں۔ ۴۱ دن کا عمل ہے۔ رات کو اپنے نام کے اعداد کے مطابق ان اسماء باری کا ورد کرنا ہے۔ انشاء اللہ ایسی برکت ہوگی کہ آپ حیران رہ جائیں گے۔ ترقی کھل جائے گی۔ رزق اور کاروبار میں بے انتہا برکت پیدا ہو جائے گی۔ نقش کی چال یہ ہے۔

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

## اگر بادشاہوں، امیروں اور افسروں کی تسخیر مطلوب ہو:

یہ نو اسما ہیں۔

یا رحمٰنُ ۔ یا رحیمُ ۔ یا حکیمُ ۔ یا حفیظُ ۔ یا حیُّ ۔ یا قیّومُ ۔ یا فتاحُ ۔ یا رافعُ ۔ یا ھادی ۔ ان کا طریق پھر اوپر والے طریق کی طرح ہے۔ یعنی اپنا نام معہ والدہ اور حاکم کے نام کے اعداد نکال کر اس میں ناموں کے اعداد معہ مؤکلات شامل کر کے نقش بہ ساعت شمس میں پُر کریں۔ نقش گیارھویں خانے سے پُر کرنا ہوگا۔ جب حاکم کے سامنے جانے کی ضرورت پڑے تو اس نقش کو سیدھے بازو یا سر پر باندھ لیں۔ انشاء اللہ حاکم مہربان ہوگا۔ یاد رہے کہ نام باری تعالیٰ اُوپر کے صرف ۹ ناموں سے اپنے سرحرف کے مطابق اور حاکم کے سرحرف کے مطابق لیں۔ اگر سرحرف کے مطابق کوئی نام نہ ہو تو پھر تمام اسما کے اعداد حاصل کرنے ہوں گے۔ نقش کی چال یہ ہے۔

| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

## بیمار کی صحت اور حصول تندرستی کے لیے:

یا حفیظُ ۔ یا سلامُ ۔ یا نافعُ ۔ یا باقیُ ۔ یا کریمُ ۔ یا غفورُ ۔ یا ھادیُ ۔ یہ سات اسما ہیں

| ٨ | ١١ | ١٤ | ١ |
|---|---|---|---|
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ١٥ |

طریق مذکورکی طرح ، نام مریض معہ والدہ کے اعداد اور اُن کے ہمراہ
معہ مؤکلات کے اعداد جمع کرکے ساعت عطارد میں نقش مربع خانہ دال
سے پُرکریں اور دھو کر مریض کو پلائیں ۔ انشاءاللہ چند روز میں صحت کلی
حاصل کرے گا ۔ یہ طریق نہایت سادے اور پُرتاثیر ہیں ۔ ان میں شک لانا
درجۂ ایمان سے گرجانا ہے ۔ نقش مربع خانہ کی چال یہ ہے ۔

**برائے حُبّ** ۔ ضرورت ہو تو تین اسما یا وُدود ۔ یا بدُوح ۔
یالطیف سے کام لیا جاتا ہے ۔ اعداد کا اسم طالب اور مطلوب معہ دونوں کی والدہ کے
لے کر جمع کرو ۔ اس میں تین اسما میں سے کوئی ایک کے عدد جمع کرو اور ساعت مشتری میں پانچ
نقش خانۂ دوم سے تیار کرکے فتیلہ بناؤ ۔ نئے چراغ گلی میں کہ جس پر پانی نے اثر نہ کیا ہو روغن چنبیلی
ڈال کر اوّل طرف نقش سے جلاؤ ۔ پہچان کے لیے اس طرف سیاہی لگالو ۔ بجز مشتری کا جلاؤ اور
چراغ کا منہ خانۂ مطلوب کی طرف کردو ۔ اسم الٰہی پڑھو ۔ اس کے اعداد کے مطابق ذیل کے طریق پر
عزیمت پڑھو ۔ مثال کے لیے اسم بدُوح کی عزیمت یہ ہوگی ۔

اللھم سخر قلب فلاں نبت فلاں علی حب فلاں بن فلاں بحق یابدوح
اجب یاجبرائیل دردائیل یا رقتمائیل یا تنکھیل سامعاً مطیعاً بحق یابدوح العجل
العجل العجل ۔ نقش کی چال یہ ہے

| ١١ | ٨ | ١ | ١٤ |
|---|---|---|---|
| ٢ | ١٣ | ١٢ | ٧ |
| ١٦ | ٣ | ٦ | ٩ |
| ٥ | ١٠ | ١٥ | ٤ |

## اسمائے جلالی

یہ اکیس نام باری تعالیٰ اسمائے ہیبت کہلاتے ہیں اور بغض، عداوت، دشمنی، جدائی، قہر و غضب کے عملیات میں کام دیتے ہیں



| یامتکبر ٦٢٢ | یامنتقم ٦٣٠ | یاقوی ١١٦ | یاجبّار ٢٠٦ | یامقتدر ٧٤٤ | یاجلیل ٧٣ | یاعزیز ٩٤ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یامعید ١٢٤ | یاقابض ٩٠٣ | یامقسط ٢٠٩ | یامبدئ ٥٦ | یاقہار ٣٠٦ | یاذوالجلال ٨٠١ | یامتین ٥٠٠ |
| یامالک الملک ٢١٢ | یاقادر ٣٠٥ | یاعلی ١١٠ | یاوارث ٧٠٧ | یاممیت ٩٠ | یامذل ٧٧٠ | یامانع ١٦١ |

ان تمام اسمائیں سے یاقہار ۔ یامُذل ۔ یاجبّار بہت پُرتاثیر ہیں ۔ جب بغض و عداوت
کا عمل کرنا ہو تو ان ناموں میں سے ایک کریں اور دشمن کا نام معہ والدہ اور اسما باری تعالیٰ معہ
مؤکل کے اعداد حاصل کریں اور نقش مربع ساعت زحل میں خانہ ۹ سے شروع کریں ۔ قمر در عقرب
میں لکھیں ۔ جب نقش لکھ چکیں تو خاک چوراہہ ، خاک پرانی قبر ، خاک ویران مکان ، خاک گدھا لیٹنے
کی جگہ ، خاک جہاں چیل بیٹھی ہو ، خاک منارہ ویران ساتوں خاکوں کو لے کر ایک مٹی کے برتن میں
رکھیں اور اس نقش کو درمیان میں رکھ کر اسی برتن پر نام باری تعالیٰ معہ مؤکل اُن کے اعداد کے
مطابق پڑھیں اور رکھیں کہ دشمن تباہ و برباد ہو ۔ تین دفعہ کچھ کر مٹی پر دم کردیں اور دشمن کے گھر یا کسی
ویرانے میں دفن کردیں ۔ چند ہی دنوں میں دشمن تباہ و برباد ہوجائے گا ۔ مگر ایسے عملیات بلاوجہ
و بلاقصور کرنے والا قابل مواخذہ ہوتا ہے ۔ یہ امر مخفی نہ ہے کہ اسماء جمالی میں پرہیز نہ بھی ہو تو
اس کے پڑھنے سے رجعت نہیں ہوتی ، مگر اسمائے جلالی کے پڑھنے سے غلطی یا بدپرہیزی سے
رجعت کا خوف ہوتا ہے اور اگر رجعت پڑجائے تو تباہی اور بربادی کے سوا کچھ ہاتھ نہ آئے گا
یا تو عامل فوراً مرجاتا ہے یا پاگل پن ، جنون اور رعشہ وغیرہ خوفناک علامات پیدا ہوجاتی ہیں
جہاں تک ہوسکے سخت عملیات سے پرہیز کرنا چاہیے یا اُستادِ کامل کی طرف رجوع کرنا چاہیے



## جدول حروف تہجی کے تعلقات

اسم کے ساتھ اگرچہ ایک ہزار موکل وابستہ ہیں۔ لیکن ہر روز کا ایک جداگانہ موکل ہوتا ہے۔ جس کی تفصیل یہ ہے۔ جب اسم الٰہی پڑھے تو موکل کا نام ایک ہزار بار پڑھنا چاہیے

| حرف | عدد حرف | اسم | عدد اسم | خاصیت | تاثیر | طبع | موکل | جن | برج | ستارہ | منزل | بخور |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ١ | اللہ | ٦٦ | جلالی | مودت | گرم | اسرافیل | فیروش | حمل | زحل | شرطین | عود سیاہ |
| ب | ٢ | باقی | ١١٣ | جمالی | محبت | رطب | جبرائیل | دیوش | جوزا | مشتری | بطین | شکر |
| ج | ٣ | جامع | ١١٤ | مشترک | محبت | یابس | کلکائیل | نوبوش | سرطان | مریخ | ثریا | دارچینی |
| د | ٤ | دیان | ٦٥ | جلالی | عداوت | بارد | دردائیل | طیریوش | ثور | شمس | دبران | صندل سرخ |
| ہ | ٥ | ہادی | ٢٠ | جمالی | عداوت | گرم | دوریائیل | ہیوش | حمل | زہرہ | ہقعہ | صندل سفید |
| و | ٦ | ولی | ٤٦ | جمالی | محبت | رطب | رفتمائیل | بویوش | جوزا | عطارد | ہنعہ | کافور |
| ز | ٧ | زکی | ٣٧ | مشترک | محبت | خشک | شرفائیل | کایوش | سرطان | قمر | ذراعہ | شہد |
| ح | ٨ | حق | ١٠٨ | مشترک | بغض | تر | تنکفیل | عیوش | جدی | زحل | نثرہ | زعفران |
| ط | ٩ | طاہر | ٢١٥ | جلالی | عقدشوق | گرم | اسماعیل | پدیوش | حمل | مشتری | طرفہ | مشک |
| ی | ١٠ | یسیر | ٢٨٠ | جمالی | فتح رجال | ستر | سرکیتائیل | شہیوش | میزان | مریخ | جبہ | گل سرخ |
| ک | ٢٠ | کافی | ١١١ | جمالی | محبت | خشک | حروزائیل | قدیوش | عقرب | شمس | زہرہ | گل سفید |
| ل | ٣٠ | لطیف | ١٢٩ | جمالی | جدائی | سرد | طاطائیل | عدیوش | ثور | زہرہ | صرفہ | پوست سیب |
| م | ٤٠ | ملک | ٩٠ | جمالی | محبت | گرم | روماٹیل | مجیوش | اسد | عطارد | عوا | بسی |



| حرف | عدد حرف | اسم | عدد اسم | خاصیت | تاثیر | طبع | موکل | جن | برج | ستارہ | منزل | بخور |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ن | ٥٠ | نور | ٢٥٦ | جمالی | بغض | تر | حولائیل | وطیوش | میزان | قمر | سماک | سنبل |
| س | ٦٠ | سمیع | ١٨٠ | مشترک | عقدشوق | خشک | حموائیل | لغیوش | قوس | زحل | غفرہ | خوشبو مرکب |
| ع | ٧٠ | علی | ١١٠ | جلالی | تونگری | سرد | لومائیل | فثیوش | سنبلہ | مشتری | زبانا | فلفل سفید |
| ف | ٨٠ | فتاح | ٤٨٩ | جمالی | عداوت | گرم | سرحاکیل | بعطیوش | اسد | مریخ | اکلیل | جوز |
| ص | ٩٠ | صبور | ٢٩٨ | جمالی | الفت | تر | اہجائیل | فلایوش | میزان | شمس | قلب | جوستری |
| ق | ١٠٠ | قادر | ٣٠٥ | مشترک | عقدشوق | خشک | عطرائیل | شمیونوش | حوت | زہرہ | شولہ | ترنج |
| ر | ٢٠٠ | رؤف | ٢٨٦ | جلالی | مودت | سرد | امواکیل | دہیوش | سنبلہ | عطارد | نعائم | گلاب |
| ش | ٣٠٠ | شفیع | ٤٦٠ | جلالی | عداوت | گرم | ہمائیل | تشیوش | عقرب | قمر | بلدہ | عود |
| ت | ٤٠٠ | تواب | ٤٠٩ | جمالی | عقدنوم | تر | عزرائیل | لطیوش | دلو | زحل | ذابح | عنبر |
| ث | ٥٠٠ | ثابت | ٩٠٣ | جلالی | بغض | خشک | میکائیل | طحیوش | حوت | مشتری | بلعہ | عود |
| خ | ٦٠٠ | خالق | ٧٣١ | مشترک | محبت | سرد | مہکائیل | والایوش | جدی | مریخ | سعود | بنفشہ |
| ذ | ٧٠٠ | ذاکر | ٩٢١ | مشترک | بغض | گرم | اہرائیل | سلکایوش | قوس | شمس | اخبیہ | |
| ض | ٨٠٠ | ضار | ١٠٠١ | جلالی | بغض | گرم | عطکائیل | سمایوش | دلو | زہرہ | مقدم | گلنار |
| ظ | ٩٠٠ | ظاہر | ١١٠٦ | جلالی | عداوت | خشک | نورائیل | عقویوش | حوت | عطارد | موخر | گل نسرین |
| غ | ١٠٠٠ | غفور | ١١٨٦ | جمالی | صحت امراض | خشک | لوخائیل | عزقویوش | حوت | قمر | رشا | لونگ |

# رجال الغیب

رجال الغیب مردان خدا ہیں۔ جو عالم کی حرکات و سکنات میں دخیل ہوتے ہیں۔ قادر مطلق نے جس طرح نظام شمسی کو نظام دنیا پر متعلق کر رکھا ہے۔ کسی بارش کا ہونا ہے۔ کوئی ہوا کا۔ اسی طرح رجال الغیب اعمال روحانی پر حکمران ہیں یہ زمین کے گرد چکر لگاتے رہتے ہیں۔ ان کی تاریخیں مقرر ہیں۔ کہ یہ آج کس طرف ہیں۔ جب کوئی ابتداء عمل یا وظیفہ یا نقش یا عمل یا مراقبہ وغیرہ کریں۔ تو معلوم کریں۔ کہ آج رجال الغیب کس طرف ہیں۔ اگر یہ رو برو ہوں۔ تو نحس ہوتا ہے۔ ان کی طرف منہ کر کے ہرگز کام نہ کریں۔ یعنی جب کام کے لیے بیٹھیں۔ تو ان کی طرف پشت کر لیں۔ یا ان کو دست چپ کی طرف کر لیں۔ مگر اس طریق کے خلاف کریں گے۔ تو اگر دوستی کا کام کریں گے۔ تو دشمنی واقع ہوگی۔ گویا خلاف اثر ظاہر ہوگا۔

طریقہ یہ ہے۔ کہ جب عمل کے لیے بیٹھیں۔ تو جس طرف رجال الغیب ہوں۔ اس طرف منہ کر کے ان کو سلام کہیں۔ اور امداد طلب کریں۔ اس امر کے لیے مندرجہ ذیل عزیمت پڑھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ○ السلام علیکم یا رجال الغیب۔ السلام علیکم یا ایتھا الارواح المقدسۃ اعینونی بقوۃ وانظرونی بنظرۃ ○ اجیبونی بسرعۃ۔ یا نقباء یا نجباء یا رقباء یا ابدال یا اوتاد الارض اوتاد اربعۃ۔ یا امامان یا قطب یا افراد یا امناء۔ اغیثونی بغوثۃ وانظرونی بنظرۃ وارحمونی وحصلوا مرادی ومقصودی وقوموا علی قضاء حوائجی بعزۃ نبینا محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ سلمکم اللہ تعالیٰ فی الدنیا والآخرۃ۔ اللھم صل علی الخضر۔

سلام پڑھنے کے بعد اسی طرف رخ کریں۔ جس طرف بیٹھ کر عمل کرنا ہے۔ یہ سلام کھڑے ہو کر ادب سے سینہ پر ہاتھ رکھ کر پڑھیں۔

## گردش رجال الغیب

اس گردش کو صحیح رکھنے کے لیے زمانہ قدیم کے بزرگوں نے ایک شعر میں اس کو ترتیب دیا ہے۔ جو یہ ہے۔

کنجغ بامش۔ کنجغ بمش
کنجغ بامش۔ کنجغ امش

ک سے مراد اگنی یعنی جنوب مشرق۔
ن سے مراد نیرت یعنی جنوب مغرب
ب سے مراد بائب یعنی شمال مغرب
الف سے مراد ایسان یعنی شمال مشرق۔



ج سے مراد جنوب۔
غ سے مراد غرب۔
ش سے مراد شمال۔
م سے مراد مشرق۔




ہر طرف کا ایک ایک حرف مشتق کیا گیا ہے۔ اور شعر کے پہلے حرف سے یکم تاریخ قمری کو گنا جاتا ہے اور آخر تک ۳۰ تاریخیں ہو جاتی ہیں۔ مثلاً ک کو پہلی۔ ن کو دوسری ج کو تیسری۔ غ کو چوتھی تاریخ ہوگی یعنی قمری تاریخیں چار کو رجال الغیب مغرب کی طرف ہوں گے۔ یہ لفظ سہ تاریخ لیا ہے۔ کنجغ۔ علی ہذا القیاس تمام الفاظ سے تاریخیں مشتق کر لیں۔

# شرائط تعویذات

تعویذات بلحاظ طبع چار قسم کے ہوتے ہیں۔ آتشی۔ بادی۔ آبی۔ خاکی۔

## آتشی تعویذات

یہ آگ میں جلائے جاتے ہیں۔ یا آگ کے نیچے دفن کیے جاتے ہیں۔ تاکہ متواتر حرارت پہنچتی رہے۔ اس کے لیے یوں کرتے ہیں کہ تعویذ کے اوپر اور نیچے ایک ایک کوری ٹھیکری رکھ کر دھاگہ لپیٹ دیتے ہیں تاکہ نقش کو حرارت احتیاط سے پہنچے۔ اور اسے آگ کے نیچے یا چولہے وغیرہ میں آتنی دور دفن کرتے ہیں۔ کہ حرارت پہنچے مگر جلے نہ۔ آتشی تعویذات کی بتیاں بھی بنائی جاتی ہیں۔ ان کو چراغ میں جلایا جاتا ہے۔ سعد اعمال میں اچھی چیزوں پر لکھتے ہیں۔ مثلاً کاغذ۔ بکری کا شانہ۔ ہرن کی کھال۔ ورق چینی۔ کوری ٹھیکری گھوڑے کا نعل وغیرہ اور چراغ میں بھی خوشبودار تیل ڈالتے ہیں یا گھی سے جلاتے ہیں۔ نحس اعمال میں کتے کی ہڈی۔ گدھے کی کھال۔ رنگ دار کاغذ۔ پرانا اور دی کپڑا (گھر سے نہیں لیتے باہر پڑا ہوا اٹھاتے ہیں)، مینڈک کا چمڑا اور نمک وغیرہ لیتے ہیں۔

یہ نقش بجیم سینی کا زعفرانی رنگ یا کالی سیاہی سے لکھتے ہیں۔ یا آگ پاس رکھ لیتے ہیں۔ اور لکھتے وقت منہ مشرق کی طرف کرتے ہیں ایک زانو بیٹھتے ہیں۔ قریب آگ کے پاس رکھ لیتے ہیں۔

## بادی تعویذات

کسی خوشبودار چیز پر پڑھ کر دم کر کے سونگھاتے ہیں۔ یا پتے۔ پھلوں۔ میٹھی چیزوں پر دم کر کے کھلاتے ہیں۔ یا تعویذ لکھ کر درخت یا کسی اونچی جگہ لٹکاتے ہیں نحس اعمال میں کانٹے دار یا کڑوے پھل کے درخت پر لٹکاتے ہیں جیسے کیکر کا درخت یا نیم کا درخت۔ بعض تعویذ ہتھیلی پر لکھ کر بھی مطلوب کو دکھاتے ہیں یا آیات پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اپنے منہ پر ملتے ہیں۔ اونچے مکان یا اونچی جگہ بیٹھ کر لکھتے ہیں۔ منہ مغرب کی طرف کرتے ہیں۔

## خاکی تعویذات

یہ نقش لکھ کر زمین میں دباتے ہیں۔ یا کسی بھاری پتھر کے نیچے دباتے ہیں۔ یا مطلوب کی گزرگاہ یا سونے کی جگہ یا جو کھٹ یا چولہے۔ یا قبرستان یا گھر میں دفن کرتے ہیں۔ طالب اپنے بازوئے راست پر بھی باندھتا ہے یا مطلوب کی پاؤں کی مٹی لے کر اس پر بھی دم کرتے ہیں۔

یہ ایسی جگہ لکھتے ہیں جہاں کمرہ خالی ہو۔ ہوادار ہو۔ منہ جانب جنوب ہو۔ ایک زانو زمین پر بیٹھ کر لکھیں



## آبی تعویذات

کاغذ پر لکھ کر مطلوب کو پلاتے ہیں۔ یا کسی چینی کی طشتری پر لکھ کر پلائے جاتے ہیں۔ یا پانی کے پیالہ پر دم کر کے پلاتے ہیں۔ یا نقوش پانی کے کنارے دفن کرتے ہیں یا پانی میں بہائے جاتے ہیں۔ پانی کے کنارے دفن کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ مٹی کی چھوٹی سی کلیا لے کر اس میں تعویذ رکھ کر اس کا منہ موم سے یا کسی اور طریقہ سے اچھی طرح بند کر دیتے ہیں تاکہ پانی اندر نہ جا سکے۔ پھر اسے پانی کے اندر یا کنارے پر دفن کرتے ہیں۔ تاکہ نم پہنچتی رہے۔ پانی میں بہانے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ بانس کی نلکی لے کر اس کے اندر نقش رکھ کر منہ موم سے یا کسی طریقہ سے ڈاٹ لگا کر اچھی طرح بند کر دیتے ہیں اور پانی میں بہا دیتے ہیں۔ نیز ایسے تعویذ کسی دریا یا کنوئیں یا ندی میں بھی ڈالتے ہیں۔

آبی تعویذات کسی حوض یا دریا کے کنارے لکھے جاتے ہیں یا پانی کا طشت پاس رکھ لیتے ہیں منہ شمال کی طرف کرتے ہیں۔

## عنصری چالوں کا اثر

کسی نے ایک شعر کہا ہے۔ یاد کرنے کے لیے موزوں ہے۔

فتوح است بادی۔ غرو بست خاک
بہ مائی محبت۔ بہ ناری ہلاک

مطلب اس کا یہ ہے۔ کہ بادی نقوش فتوحات کے لیے، خاکی عقود کے لیے۔ آبی محبت کے لیے اور آتشی ہلاکت کے لیے لکھے جائیں۔

ا۔ آتشی تعویذات کی سمت مشرق ہے۔ مزاج آتشی۔ یہ برائے ہلاکت۔ بیمار کرنا۔ خرابی و تباہی وغیرہ کا کام دیتے ہیں۔ اس لیے جب بھی ایسا مقصد ہو۔ آتشی چال سے نقش پُر کرنا۔ اور منہ مشرق کی طرف کرو۔

ب۔ بادی تعویذات کی سمت مغرب سے متعلق ہے۔ مزاج اس کا بادی ہے۔ یہ برائے فتوحات بر آمدن حاجات ترقی درجات وغیرہ کے لیے پُر کرتے ہیں۔ اس کو لکھتے وقت منہ مغرب کی طرف کرتے ہیں۔

ج۔ آبی تعویذات شمال سے متعلق ہیں۔ مزاج ان کا آبی ہے۔ برائے محبت۔ شفائے امراض خلاصی محبوس و حاملہ درد زہ اور قضائے حاجات کے لیے کام دیتے ہیں۔ اور لکھتے وقت منہ شمال کی جانب کرتے ہیں۔

د۔ خاکی تعویذات کا تعلق سمت جنوب سے ہے۔ مزاج ان کا خاکی ہوتا ہے۔ برائے عروج۔ زبان بندی، خواب بندی۔ مرد یا عورت کی شہوت باندھنا۔ دل بندی۔ گوش بندی۔ سخن بندی۔ سحر و جادو دور کرنا اور کسی امر کے قائمی اور اثبات کے لیے پُر کرتے ہیں۔ منہ جنوب کی طرف رکھتے ہیں۔

اختیاط: لازم ہے۔ کہ ایک دن آفتاب ... پڑ ہیں۔

فائدہ: آتش کا رنگ سرخ ہے۔ خاک سیاہ ہے۔ باد زرد ہے۔ اور آب سفید یا نیلا ہے۔ اس لیے تحریر نقش کے لیے ہر رنگ کا غذ اور سیاہی کا خیال رکھیں۔

فائدہ: نقوش باد و آتش جلالی کہلاتے ہیں۔ دفع دشمنان۔ دفع امراض۔ دفع آسیب ملازمت و بغض میں کام دیتے ہیں۔ اور نقوش خاک و آب برائے محبت و عزت تسخیر خلق۔ رزق و جمعیت خاطر کے ہوتے ہیں۔ یہ جمالی کہلاتے ہیں۔

---

## زکات نقوش،

اگر مثلث۔ مربع اور مخمس کی زکات دے دی جائے۔ تو کسی اور نقش کی زکات کی ضرورت نہیں رہتی۔ یہاں زکات اصغر کے طریقے لکھے جاتے ہیں۔

## زکات مثلث،

ساٹھ دنوں تک چاروں نقش روزانہ پندرہ کی تعداد میں لکھیں۔ یعنی پندرہ آتشی۔ پندرہ بادی۔ پندرہ آبی پندرہ خاکی نقش روزانہ ساٹھ دنوں تک لکھنے ہوں گے۔ زکات کے بعد ایک ایک نقش ہر عنصر کا یعنی چار نقش روزانہ لکھا کریں۔

## زکات مربع

۳۴ دنوں تک روزانہ چاروں نقش چونتیس "۳۴" کی تعداد میں لکھیں۔ یعنی روزانہ ۱۳۶ نقش لکھنے ہوں گے۔ بعد زکات چار نقش روزانہ عناصر کے مطابق یعنی ایک ایک عنصر کا لکھا کریں۔ اور مداومت کریں۔

## زکات مخمس

۶۵ نقش روزانہ ۶۵ دنوں تک لکھیں۔ بعد زکات پانچ نقش روزانہ لکھا کریں اور مداومت کریں۔

فائدہ: زکات اکبر کا فائدہ یہ ہوتا ہے۔ کہ ایسا عامل دوسروں کو نقش یا اسم یا آیت کی زکات کی اجازت بھی دے سکتا ہے۔ مگر زکات اصغر ادا کرنے پر دوسروں کو اجازت



دے گا۔ تو اپنی زکات ختم ہو جائے گی اور وہ دوسرے کو منتقل ہو جائے گی۔ مگر زکات اکبر سے خود کی بھی زکات قائم رہتی ہے۔ اور دوسرے کی بھی ہو جاتی ہے۔ خواہ اجازت ایک ہو یا متعدد افراد کو دی جائے نقوش کی زکات کے مفصل طریقے عامل کامل حصہ دوم میں لکھ دیئے گئے ہیں۔ زکات اکبر نقوش کی سادہ لکھ ہوتی ہے۔ صرف نقش آتشی لکھنا کافی ہوتا ہے۔ پنسل سے بھی نقوش زکات کے لیے لکھے جا سکتے ہیں۔

---

## شرفِ کواکب کی لوحیں

مثلث: یہ قمر سے متعلق ہے۔ ۳×۳ = ۹ خانے ہوتے ہیں۔ ایک ضلع کی میزان ۱۵۔ کل خانوں کی ۴۵ ہوتی ہے۔ شرف قمر میں چاندی کی لوح پر بناتے ہیں۔ گھریلو معاملات کی بہتری زندگی مفاد کے لیے کندہ کرتے ہیں۔ متعلقہ دن پیر اور ساعت قمر ہے۔

مربع: یہ عطارد سے متعلق ہے۔ ۴×۴ = ۱۶ خانے ہوتے ہیں ایک ضلع کی میزان ۳۴ کل خانوں کا عدد ۱۳۶ ہوتے ہیں۔ پلاٹینم یا ایلومینیم اس کی دھات ہے علمی ترقیوں کے حصول اور سفری سہولتوں کے لیے تیار کرتے ہیں۔ لہٰذا ٹرانسپورٹ کے سلسلہ کے لوگوں اور سفری ایجنٹوں کے لیے بہتر ہوتا ہے متعلقہ دن بدھ۔ ساعت عطارد ہے۔

مخمس: یہ زہرہ سے متعلق ہے۔ ۵×۵ = ۲۵ خانے ہوتے ہیں ایک ضلع کے اعداد ۶۵۔ کل اعداد ۳۲۵ ہوتے ہیں۔ اس کی دھات تانبا ہے۔ یہ مہر و محبت کے حصول۔ شادی شراکت۔ فرنس اور پبلک امداد اور مالی معاملات کے لیے کام دیتا ہے۔ اسے جمعہ کے دن زہرہ کی ساعت میں تانبے پر کندہ کرتے ہیں۔

مسدس: یہ شمس سے متعلق ہے۔ ۶×۶ = ۳۶ خانے ہوتے ہیں۔ ایک ضلع کے خانوں کی تعداد ۱۱۱۔ کل خانوں کی تعداد ۶۶۶ ہوتی ہے۔ اس کے لیے سونے کی لوح بناتے ہیں۔ یا سنہرے کاغذ پر لکھتے ہیں۔ اعلیٰ صحت مندی۔ لیڈر شپ کے حصول عزو وقار کے لیے تیار کرتے ہیں۔ اسے اتوار کے دن ساعت شمس میں تیار کرتے ہیں۔

مسبع: مریخ سے متعلق ہے ۷×۷ = ۴۹ خانے ہوتے ہیں۔ ایک ضلع کی خانوں کی تعداد ۱۷۵۔ کل اعداد ۱۲۲۵ ہوتے ہیں اس کی دھات لوہا ہے۔ اسے ہمت دلیری اور بدنی قوت کے لیے تیار کرتے ہیں۔ میڈیسن اور سرجری کے کام کرنے والوں کے لیے خوش بختی لاتا ہے۔ اسے منگل کے دن ساعت مریخ میں تیار کرنا چاہیے۔

مربع ایسے وقت میں مرتب کرے۔ کہ قمر برج ثور یا برج سرطان میں ہو اور زہرہ یا مشتری پانچویں یا نویں نظر سے قمر کو دیکھتا ہو اور موم جامہ کر کے پھر شب یکشنبہ میں آدھی رات گزر جانے کے بعد وضو کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھے اور سورہ فاتحہ کے بعد دونوں رکعتوں میں ۴۲ مرتبہ لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ سے وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْم تک پڑھے بعد سلام ننو مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے سر کو سجدے میں رکھے اور ۲۰ مرتبہ اس طرح دعا مانگے یا رحیم فلاں را برمن مہربان گرداں بعد فراغت انشاء اللہ تعالے اس کا دل مہربان ہو اس عمل کی تعریف تحریر میں نہیں آسکتی۔ مجرب مجرب مجرب۔

---

# درود برائے قضائے حاجات

یہ درود تنجینا ہے بہت مشہور مگر اس کی کرامتوں سے عوام ناواقف ہیں۔ صرف عاملین اس کی برکات سے واقف ہیں۔ قضائے حاجت کے لیے اس کے پڑھنے کی ترکیب بھی سینہ بسینہ چلی آرہی ہے۔ غالباً اس کی ترکیب حدیث شریف کے مضمون سے وضع کی گئی ہے۔

غرض درود تنجینا ہر ایک مشکل میں کام آتی ہے۔ اس کے پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ ہر روز بعد نماز عشا کھڑے ہو کر پڑھے اور دو نفل برائے قضائے حاجت ادا کرے اگر حاجت دینی ہو تو قبلہ رُخ اور اگر کوئی حاجت دنیوی مثلاً حصولِ دولت یا ادائے قرض، حصولِ ملازمت ترقی کے لیے جنوب کی طرف منہ کر کے کھڑا ہو اور اگر دشمن کو مغلوب کرنا ہو یا مقدمے سے برأت مقصود ہو کسی روٹھے ہوئے کو اپنی طرف مائل کرنا ہو اور اپنی محبت میں دیوانہ کرنا ہو تو جانب شمال رُخ کر کے کھڑے ہو کر پہلے دن ۱۰ بار دوسرے دن ۲۰ بار، تیسرے دن ۳۰ بار۔ غرض جب تک حاجت پوری نہ ہو دس بار ہر روز بڑھاتے جائیں۔ مایوسی اور ناکامی کا خیال بھی نہ آنے پائے بس درود شریف کے فیوض و برکات کی بارش میں خود کو نہاتا تصور کرے۔ درود تنجینا یہ ہے۔



اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

ایک بزرگ کا فرمان ہے کہ ایام بیض میں تین دن روزے رکھے اور شب میں بعد نماز عشاء دو نفل پڑھ کر دست بستہ بیٹھ کر دریائے محبتِ سید عالم میں مجذوب کر نہایت خضوع و خشوع کے ساتھ ایک ہزار بار پڑھے اگر پہلے ہی روز کام ہو جائے تب بھی تین روز پڑھنا ہی چاہیے اور ہر روز روزہ بھی رکھے بس حاجت کے پورا ہو جانے کے بعد ادائے شکرِ نعمت کی نیت سے پڑھے اور اس کا ثواب سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی روح پاک کو بخشے۔ اگر بعد ہر نماز کے سو بار پڑھتا رہے تو اس کی ہر ضرورت دینی اور دنیوی کی بجا آوری سید کونین صلی اللہ علیہ وسلم کے ذمہ کرم پر ہو۔

# عملیات برائے کشف مجرب و آزمودہ

(ا) اَجِبْ یَا اِسْرَافِیْلُ بِحَقِّ اَلِفْ یَا اَللّٰہُ الْمَحْمُوْدُ فِیْ کُلِّ فَعَالِہٖ یَا اَللّٰہُ

اور اگر فَعَالِہٖ کے ف کو زبر کے ساتھ پڑھے تو تمام افعال حسنہ اس کو حاصل ہوں گے مستجاب الدعوات ہوگا۔ یہاں تک کہ پانی کے لیے دعا کرے گا پانی برسے گا اور کسی مسلمان کی ترقی درجات کے لیے دعا کرے گا۔ ترقی ہوگی اور کسی دشمن کی ہزیمت چاہے گا ہزیمت ہوگی۔

اگر فِعَالِہٖ کے ف کو زیر کے ساتھ پڑھے تو دشمن ہلاک ہوں گر دشمن حق پر ہے تو رجعت ہو اور خود کو نقصان پہنچے بہتر ہے کہ ف کو زبر کے ساتھ پڑھے۔ ہر مقصد حاصل ہو اور روزانہ کے پیش آنے والے واقعات دکھائے یا بتادیے جاتے ہیں۔ ہر روز ۳۸۲ بار یا ۱۱۲ بار یا ۶۶ بار بجبوری ۷ بار اول آخر درود شریف ۷ بار

(ب) اَجِبْ یَا جِبْرَائِیْلُ بِحَقِّ بَا یَا بَاذُ فَلَاشَیْءَ کُفُوْہٗ یُدَانِیْہِ وَلَا اِمْکَانَ لِوَصْفِہٖ یَا بَاذُ

اگر بَاذُ کو ذ پر پیش اور لِوَصْفِہٖ کی ہ کو زیر کے ساتھ پڑھے، دل اس کا مصفا آئینے کی شکل حق تعالیٰ کے جلوے دیکھے جا سکیں اور فسق و فجور سے باز رہے۔ اور صفات ملکی سے موصوف ہو اور کسی صاحب عمل کے چہرے پر نظر ڈالے اس کے دل میں عبرت پیدا ہو اور کبھی برائی اور معصیت کے پاس نہ پھٹکے، اور اگر یَا بَاذَ پڑھے یعنی ذ پر زبر اور لِوَصْفِہْ یعنی ہ پر جزم تو جس شہر یا قصبہ یا گاؤں میں صاحب عمل پڑھے گا وہ جگہ ویران برباد ہو جائے اور تمام درخت اور ہرے اور باغات خشک ہو جائیں۔ ہر روز ۷۴۲ بار یا ۲۰۳ بار بجبوری ۷ بار اول و آخر درود شریف ۳ بار۔



(ج) اَجِبْ یَا کَلْکَائِیْلُ بِحَقِّ جِیْم یَا جَلِیْلُ الْمُتَکَبِّرُ عَنْ کُلِّ شَیْءٍ فَالْعَدْلُ اَمْرُہٗ وَالصِّدْقُ وَعْدُہٗ یَا جَلِیْلُ

یا جلیلُ لام پر پیش اور صدق بغیر لام الف اور وَعْدُہٗ کا ذال معجمہ پڑھے تو جو کچھ زمین کے ساتوں طبق کے نیچے ہے، عامل پر ظاہر ہو اگر جَلِیْلَ یعنی لام پر زبر اور الصِّدْقُ الف کے ساتھ اور وَعْدُہٗ دال مہملہ کے ساتھ پڑھے عامل ہونے کے بعد اسم بار پڑھتا رہے، اور یوم کرے تو خلائق کی نظر سے غائب ہو اور جب چاہے کہ ظاہر ہو تو پہلے طریقے سے پڑھے تو خلق میں ظاہر ہو جائے گا۔ ہر روز ۱۴۲ بار بجبوری ۷ بار اول آخر درود شریف ۹ بار

(د) اَجِبْ یَا دَرْدَائِیْلُ بِحَقِّ دَال یَا دَائِمُ بِلَا فَنَاءٍ وَلَا زَوَالَ لِمُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَا دَائِمُ

اگر فَنَاءٍ ہمزہ کو دو زیر کے ساتھ پڑھے تو تمام عالم ظاہری و باطنی اس کو فنا دکھائی دے اگر فَنَاءَ ہمزہ زبر کے ساتھ پڑھے تمام عالم ظاہر و باطن بے حجاب دیکھے اور دونوں عالم میں سالک کا مرتبہ حاصل ہو۔ ہر روز ۲۵۰ بار یا ۴۶ بار بجبوری ۷ بار اول آخر درود شریف ۷ بار۔

(ہ) اَجِبْ یَا دُرْدَیَائِیْلُ بِحَقِّ ھَا یَا ھَادِیُ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا تَھْتَدِیْ الْعُقُوْلُ لِوَصْفِ عَظَمَتِہٖ یَا ھَادِیُ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ۔

اس کا عامل اندھیرے میں اسی طرح دیکھتا ہے جس طرح روشنی میں دیکھتا ہے نہ دریا میں ڈوبے نہ جنگل میں ہلاک ہو، دریائی جانور اور جنگل کے وحشی اس کے مطیع ہوں، سانپ بچھو اس کے حکم پر عمل کریں۔ بے دینی، گمراہی فسق و فجور اور معصیت کی تاریکیوں میں کبھی نہ بھٹکے گا اور جس بے دین بد مذہب یا فاسق و فاجر کو نیکی کی تلقین کرے وہ اثر لیں اس کے حکم کی تعمیل کرے اور ہر برائی سے تائب ہو اول آخر درود شریف ۲۱ بار ہر روز ۲۶۲ بار یا ۲۰ بار۔

(و) اَجِبْ یَا رُفْتَمَائِیْلُ بِحَقِّ وَاو یَا وَاحِدُ یَا وَاحِدُ الْبَاقِیْ اَوَّلُ کُلِّ شَیْءٍ وَاٰخِرُہٗ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ یَا وَاحِدُ

روزانہ ۷۶۲ بار یا ۱۹ بار اول آخر درود شریف ۹ بار اگر اَوَّلَ یعنی لام کو زبر پڑھے تو عامل کو ابتدائے آفرینش سے فنا کے عالم تک کا علم ہو اور اس پر کچھ بھی مخفی نہ رہے اور اَوَّلُ

یعنی لام پرپیش اور اَخْرَیٰ خا کو زبر کے ساتھ پڑھے، تمام خلق مسخر ہو اور سب اس کی اطاعت کریں۔

(ز) اَجِبْ یَا تَرْفَائِیْلُ بِحَقِّ شَا یَا شَاکِیُّ الطَّاهِرُ مِنْ کُلِّ اٰفَةٍ بِقُدْسِهٖ یَا شَاکِیُّ
اگر اس کے عامل کا شیخ یعنی پیر عالم باعمل متقی ہے تو اس کا موکل اس کے پیر کی شکل میں حاضر ہو اور ہر جائز خواہش بغیر کے پوری کرے۔ اگر بحق ذاکی بغیر (شا دیا) کے پڑھے تو سات قلندر ہر اس عالم میں یہاں حاضر ہو کر فرمانبرداری کا وعدہ کریں اور بحق شا یا شاکی الطاهر ها ۔ پڑھے تو ارواح عالم صاحب عمل کے روبرو ہو کر اپنا حال بیان کریں۔ اور عامل جس شکل میں ان سے مدد چاہے مدد کریں، ہر روز ۲۴۰ بار یا ۳۸ بار بہ مجبوری ۷ بار اول آخر درود شریف ۷ بار۔

(ح) اجب یا تنکفیل بحق حا یا حیُّ حِیْنَ لَاحَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْکِهٖ وَبَقَائِهٖ یَا حَیُّ۔
اس کا عامل جس مریض کو بہ نیت صحت و عافیت دیکھے گا۔ خدا کے فضل و کرم سے وہ مریض بچ جاتا ہے گا جس کو تعویذ دے گا موثر ہو گا اور تمام قول و فعل اس کے درست ہوں گے اگر لَا حَیَّ یا کو زیر کے ساتھ پڑھے گا تو ما کشف ہو اور تمام ارواح عالم کا معائنہ کرے گا۔ ہر روز ۵۹۰ بار یا ۱۸ بار اول آخر درود شریف ۱۸ بار۔

(ط) اَجِبْ یَا اِسْمَائِیْلُ بِحَقِّ طَا یَا طَاهِرُ طَهِّرِ الْمُطَهِّرُ النُّفُوْسَ مِنَ الرِّجْسِ وَالذَّنْبِ وَالْجَوْرِ وَالْکُرْبَةِ وَالْاٰفَةِ وَالْبَلَاءِ یَا طَاهِرُ ۔ اس کا عامل پاک باطن اور بغض و کینہ، حسد، ظلم و جور، تشدد اور گناہ کبیرہ صغیرہ سے محفوظ رہتا ہے۔ نہ کسی بد باطن بد کردار سے کبھی صدمہ پہنچے اور جس کو نظر بھر کر دیکھے وہ تابع ہو کر پرہیزگار بن جائے گا اور کبھی اس کی اطاعت سے منہ نہ پھیرے گا۔ ہر روز ۲۱۵ بار یا ۴۳ بار بہ مجبوری ۷ بار اول آخر درود شریف ۷ بار۔

(ی) اَجِبْ یَا سَرْکِیْتَائِیْلُ بِحَقِّ یَا یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ وَهُوَ حَیٌّ لَا یَمُوْتُ اَبَدًا اَبَدًا ذُو الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ بِیَدِهِ الْخَیْرُ وَهُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۲۱۱ بار ۹ یوم بعدہٗ ۵ بار اس کے عامل کی آنکھ میں تغیر و جلال پیدا ہو چہرے پر عظمت و بزرگی اور ہیبت حق ظاہر ہو جس کو بنظر



غضب دیکھ لے مردہ نظر آئے اور جس مردہ دل اور بیمار کو بنظر شفقت و رحمت دیکھے شفا یاب ہو، مردہ قلب زندہ ہو اور نیک اعمال کی طرف مائل ہو۔ ہر روز ۲۰۲ بار یا ۳۸ بار بہ مجبوری ۹ بار اول آخر درود شریف ۹ بار

(ک) اَجِبْ یَا خَرُوْشَائِیْلُ بِحَقِّ کَافْ یَا کَافِیْ الْمُوْسِعُ لِمَا خَلَقَ لَهٗ مِنْ عَطَایَا فَضْلِهٖ یَا کَافِیْ اس کے عامل کو سانپ، بچھو درندہ کوئی بھی نقصان نہ پہنچا سکے اور ان میں سے کسی جانور کو دیکھے اور اس کے حملہ کا اندیشہ ہو یا سانپ بچھو کسی کو کاٹ لے تو اس کے عامل کا نام لے کر قسم دینے سے زہر ختم ہو جائے اور حملہ کرنے والا پلٹ کر بھاگ جائے۔ اگر اَلْمُوْسِعُ سین کو زبر سے پڑھے تو خدا تعالیٰ اس کو غیب سے رزق عطا فرمائے اور دل کو غنی کرے اور کبھی مخلوق کا محتاج نہ ہو۔ ہر روز ۲۶۳ بار یا ۱۱۱ بار بہ مجبوری ۸ بار اول آخر درود شریف ۱۱ بار۔

(ل) اَجِبْ یَا طَاطَائِیْلُ بِحَقِّ لَامْ یَا لَطِیْفُ بِاَوْصَافِ کَمَالِهٖ بِالْلَّطَافَةِ وَاللَّطَافَةُ فِیْ لَطَافَةِ لَطَائِفِهٖ یَا لَطِیْفُ ۔ سات ہزار بار سات یوم، بعدہ ۱۲۹ بار۔ اس سے اولاد کی دلدگی جیسے ہو لطف و کرم میں بسر ہو، جو بھی سائل کے پاس آئے اس کے قلب کا حال اس طرح دیکھے جیسے آئینہ میں اپنا عکس دیکھتا ہے، جس کی قبر پر جائے آنکھ بند کر کے توجہ کرے، چند بار ہی پڑھے صاحب قبر کا حال دیکھے اور بات کرے اور اہل قبر کے دوست [illegible] رشتہ دار [illegible] جو کہے وہ اس کو انجام دے اگر اہل قبر ولی اللہ ہے تو کسی بھی مسلمان کے لیے سوال کرے پورا ہو۔ ہر روز ۱۲۹ بار یا ۶۱ بار بہ مجبوری ۷ بار اول و آخر درود شریف ۷ بار۔

(م) اَجِبْ یَا رُوْدِیَائِیْلُ بِحَقِّ مِیْمْ یَا مَنَّانُ ذُو الْاِحْسَانِ قَدْ عَمَّ کُلَّ الْخَلَائِقِ مَنُّهٗ یَا مَنَّانُ اس کا عامل خود اکسیر بن جاتا ہے۔ اس کے عامل کے پاس ایک مرد عالم غیب سے آتا ہے اور وہ علم سکھاتا ہے کہ جس پتھر پر نظر ڈالے سونا بن جائے۔ اگر مَنُّهٗ نون پر پیش پڑھے اور خالص اللہ کے لیے اس ذکر میں مشغول ہو تو ایک شخص عالم کیمیائے غیب سے ظاہر اور صرف اس کی ایک نظر فیض اثر سے یہ عامل صاحب عرفان و ایقان ہو۔ ہر روز ۲۰۸ بار یا ۱۴۱ بار بہ مجبوری ۷ بار اول آخر درود شریف ۷ بار۔

(ن) اَجِبْ یَا حُولَائِیْلُ بِحَقِّ نُوْنْ یَا نَقِیُّ مِنْ کُلِّ جَوْرٍ لَمْ یَرْضَہٗ وَلَمْ یُخَالِطْ فَعَالُہٗ یَا نَقِیُّ ۔ اس کے ذاکر کو عالم میں تصرف کی قدرت حاصل ہو جس کے لیے جو چاہے وہی ہو اگر فِعَالَہٗ یَا نَقِیًّا ۔ یعنی زبر کے ساتھ پڑھے تو عامل جس کسی کو کسی عمل کی اجازت دے وہ ہی تاثیر حاصل ہو اور عامل کے سامنے جس کا نام لیا جائے اس کی حقیقت کی تصویر بن کر سامنے دکھائی دے ۔ اور اگر فَعَالَہٗ یَا نَقِیًّا یعنی فا کو زیر کے ساتھ اور لام کو زبر کے ساتھ اور نقیاً کی یا کو بغیر تشدید کے پڑھے اور اس کی ۷۰ خلوتیں کرے ۔ ہر ہفتہ میں ایک نیا اسرار ظاہر ہو اور ۱۰ بعد ۲۱ ہفتوں کے عالم سیمیا[1] کا ظہور ہو کر اس کے تحت و تصرف میں آئے ۔ سرائے باطن بھی ایسی ہی معمور و آباد ہے جیسے سرائے ظاہری گر سرائے باطن میں ارواح انبیاء علیہم السلام صدیقین شہداء صالحین جلوہ فرمائیں جن کی زیارت سے مشرف ہو اور جسے چاہے دکھا سکے گا ۔

ہر روز ۱۶۰ بار یا ۸۶ بار مجبوری ۷ بار اول آخر درود شریف ۷ بار ۔

(س) اجب یا ہمواکیل بحق سین سُبْحَانَکَ یَا اِلٰہُ الْاٰلِہَۃِ الرَّفِیْعُ جَلَالُہٗ یَا اِلٰہُ ۔ اس کے عامل پر معرفت کا دروازہ کھل جائے گا اور ثابت قدمی میسر ہو گی اگر الرَّفِیْعُ جَلَالُہٗ یعنی عین کو زبر اور لہٗ کے لام کو پیش کے ساتھ پڑھے تو اس کا ثمر بیان کرنے کی طاقت زبان و قلم میں نہیں عامل خود دیکھے گا ۔ اگر عین کو زبر اور لہٗ کے لام اور ہ کو زیر کے ساتھ پڑھے تو عامل جس کے لیے چند بار پڑھے ہلاک و برباد ہو ۔ مگر مسلمان کے واسطے بربادی یا نقصان کا عمل جائز

[1] کشف کسی کے درجات میں کیمیا، ریمیا، عالم سیمیا چوتھا مقام سیمیا ہے۔

نہیں البتہ بدمذہب کو نقصان پہنچا سکتا ہے ۔

ہر روز ۱۴۱ بار ۱۱۲ بار مجبوری ۷ بار اول آخر درود شریف ۷ بار ۔

(ع) اجب یالومائیل بحق عین یَا عَلَّامَ الْغُیُوْبِ فَلَا یَفُوْتُ شَیْءٌ مِّنْ حِفْظِہٖ یَا عَلَّامُ ۔ اس کا عامل تمام علوم ظاہری کا حافظ ہو اور علوم باطن یعنی علم لوح محفوظ اسمائے اعظم کی برکت سے اس پر منکشف ہو اور عامل اپنی نظر سے دیکھے ۔ ہر روز ۱۴۱ بار یا ۱۲۸ بار یا ۷ بار اول آخر



درود شریف ۷ بار ۔

(ف) اَجِبْ یَا لَسَرْحَمَائِیْلُ بِحَقِّ فَا یَا فَتَّاحُ اِفْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِکَ یَا رَحِیْمُ وَرِزْقِکَ یَا رَزَّاقُ وَکَرَمِکَ یَا کَرِیْمُ وَنِعْمَتِکَ یَا مُنْعِمُ اَسْئَلُکَ یَا فَتَّاحُ

اس کا عامل کتنا ہی لاچار مجبور، حلال روزی سے مایوس ہو، جب اپنے بیگانوں سے منہ موڑ لیا ہو، کمزور بیمار ہو، کوئی سہارا نہ ہو مگر اللہ تعالیٰ اپنے خوانِ کرم کا ایک حصہ اسے عطا فرمائے ۔ جب کہ اس کے خوانِ کرم کا ایک ذرہ ساری دنیا کی نعمتیں ہیں ۔ پس اپنے بیٹے کو حسد سے محفوظ رکھے اور اللہ کی نعمتوں سے لطف اندوز ہو ہر روز ۴۸۹ بار یا ۲۶۹ بار مجبوری ۸ بار اول آخر درود شریف ۴۱ بار ۔

(ص) اَجِبْ یَا اَمْجَمَائِیْلُ بِحَقِّ صَاد یَا صَمَدُ مِنْ غَیْرِ شِبْہٍ فَلَا شَیْءَ کَمِثْلِہٖ یَا صَمَدُ ۔ اس کا عامل ہر شخص کے مافی الضمیر سے واقف ہو جاتا ہے ۔ خواہ وہ کسی بھی زبان میں بات کرے اور تمام جانوروں کی بولیوں سے آگاہ ہو اور تمام اسمائے صفات پر تصرف حاصل ہو اگر کَمِثْلِہٖ لام و ہا کو پیش کے ساتھ پڑھے تو اپنی صورت میں تمام عالم کو دیکھے تجلی ذات اس پر ظاہر ہو ۔

ہر روز ۱۳۴ بار یا ۱۹ بار مجبوری ۸ بار اول آخر درود شریف ۹ بار ۔

(ق) اَجِبْ یَا عِطْرَائِیْلُ بِحَقِّ ق یَا قَاہِرُ ذُو الْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا یُطَاقُ اِنْتِقَامُہٗ یَا قَاہِرُ اس کے عامل کو دینی و دنیوی تمام کاموں میں ترقی ہو گی ۔ ہر مشکل کام قدرتِ خدا سے انجام پائے گا جس کو شفقت و رحمت کی نظر سے دیکھے گا وہ بھی عنایت رب سے نوازا جائے گا ۔ اگر قَاہِرُ الف کو ہ سے متصل پڑھے تو جس کو چاہے زیر و زبر کر دے اگر ایک ہفتہ ویرانی قبروں کے درمیان احرام باندھ کر ننگے سر ۲۰۶ بار پڑھے جس کے لیے پڑھے اگر اس کو زرد تصور کرے تو بیمار ہو اور سرخ تصور کرے تو ہلاک ہو ۔ ہر روز ۳۲۱ بار یا ۲۰۶ بار مجبوری ۷ بار اول آخر درود شریف ۲۱ بار ۔

(ر) اَجِبْ یَا اَمْوَاکِیْلُ بِحَقِّ را یَا رَحِیْمُ کُلِّ صَرِیْخٍ وَّمَکْرُوْبٍ غِیَاثُہٗ وَمَعَاذُہٗ یَا رَحِیْمُ ۔ اس کا عامل عشق الٰہی سے سرشار ہو ہر شے میں حق سبحانہ تعالیٰ کے جلوے دیکھے ۔ اگر غِیَاثُہٗ

زیر کے ساتھ وَجِیْهٌ میم زبر سے پڑھے تو دنیا و عقبیٰ میں کوئی ایسی بات درپیش آئے جو رنج و غم
تکلیف و مصیبت کا سبب بنے بلکہ جب یہ گمان ہو کہ فلاں مصیبت آنے والی ہے یا فلاں
تجارت میں نقصان ہونے والا ہے اس دعا کو پڑھے اس سے محفوظ رہے بلکہ وہم و گمان سے
زیادہ نفع ہو۔ روزانہ ۲۵۸ بار یا ۱۰۸ بار بجوری ۷ بار اول آخر درود شریف ۱۱ بار۔

(ش) أَجِبْ يَا هَمْرَائِيْلُ بِحَقِّ شِيْنٍ يَا شَافِيَ الْأَمْرَاضِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ صَدَقْتَ يَا شَافِيْ ۔ اس کا عامل سوائے موت
کے ہر مرض کی شفا بن جائے۔ جس پر تین بار پڑھ کر دم کر دے مرض دفع ہو۔ اس کے پاس مریضوں
کا ہجوم رہے اور کوئی مایوس نہ پھرے اگر ہمیشہ دیکھ کر پڑھے نگاہ میں یہ تاثیر پیدا ہو جائے کہ
صرف نظر بھر کر دیکھنے ہی سے مرض جاتا رہے اگر ۷ بار روزانہ لکھتا رہے تو قلم میں یہ اثر پیدا
ہو جائے کہ جس کو بھی جو نسخہ لکھ دے تیر بہدف ثابت ہو جس کو یہ اسم یا شین لکھ کر دے دے
مریض شفایاب ہو۔ ہر روز ۳۹۱ بار یا صرف ۹۴ بار بجوری ۷ بار اول آخر درود شفاء ۷ بار۔

(ت) أَجِبْ يَا عَزْرَائِيْلُ بِحَقِّ تَا يَا تَامُّ فَلَا تَصِفُ الْاَلْسُنُ كُلَّ كُنْهِ جَلَالِ مُلْكِهٖ وَعِزِّهٖ يَا تَامُّ ۔ اس کا عامل مقبولِ عوام و خواص ہو جاتا ہے امراء و سلاطین اس کے تابع اور فرمانبردار
ہوں اور وہ مقام ملے جو اس ملک کے بادشاہ یا صدر یا وزیراعظم کو مقام حاصل ہوتا ہے اگر تام
کے میم اور الْسُنُ کے نون و سین کو زبر سے پڑھے تو وہ ایسا بادشاہ یا صدر مملکت ہو کہ جس کی
حکومت نہ صرف انسانوں کے زبان پر ہو بلکہ دلوں پر بھی حکومت کرے اور اس کی اقلیم کی ظاہری
و باطنی دولت کی کثرت ہو کہ جس کو چاہے عطا کرے۔ ہر روز ۱۴۴ بار بجوری ۵۶ بار اول آخر
درود شریف ۱۱ بار۔

(ث) أَجِبْ يَا مِيْكَائِيْلُ بِحَقِّ ثَا يَا ثَابِتُ رَبَّنَا اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ يَا ثَابِتُ ۔ اس کا عامل ایسی روحانی قوت اپنے اندر پاتا ہے۔
جس سے وہ خود حیران ہوتا ہے کہ ایسا کیوں ہوا کیسے ہو گیا۔ کسی وزنی چیز کو اٹھانا چاہتا ہو تو وہ



قریب ہو جاتی ہے، دور جانا ہو تو راستہ سمٹ کر قریب ہو جاتا ہے۔ گھنٹوں کا راستہ منٹوں میں
طے ہو جاتا ہے ہمراہی بھی حیران ہوتے ہیں اور خود بھی متعجب رہتا ہے۔ جسمانی اعتبار سے وہ کتنا ہی
کمزور ہو اس میں روحانی قوت اتنی ہوتی ہے کہ اس کے کام کو دیکھ کر دنیا حیران ہوتی ہے۔ دنیا کا کام
میں جو کام وہ نہ جانتا ہو اس طرح کرتا ہے جس طرح کوئی ماہر فن کرتا ہے۔ اس کا عامل مستقل مزاج
درگزر کرنے والا ہوتا ہے مگر وقت ضرورت سینکڑوں کے مقابلے سے نہ ڈرتا ہے نہ بھاگتا
ہے نہ دشمن کے وار اس پر اثر کرتے ہیں۔ روز بعد نماز ظہر یا بعد مغرب ۹۰۲ بار بجوری ۸۰ بار اول
آخر درود شریف ۲۱ بار یا ۳ بار۔

(خ) أَجِبْ يَا هَمْكَائِيْلُ بِحَقِّ خَا يَا خَالِقُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ كُلٌّ اِلَيْهِ مَعَادُهٗ يَا خَالِقُ ۔ اس کے عامل کو علم مافی الارحام حاصل ہو جاتا ہے کہ بچہ ماں کے پیٹ میں کس طرح
پرورش پاتا ہے۔ کس طرح گوشت پوست، ہڈیاں بنتی اور سنورتی ہیں۔ کس طرح روح جسم میں داخل
ہوتی ہے۔ رحم میں نر ہے یا مادہ اور اس کی صلاحیت و حقیقت کیا ہے عمر کیا ہے بڑا ہو کر کیا کرے گا
اگر خَالِقَ کے قاف کو زبر كُلُّ کے لام کو پیش بغیر تنوین اور مَعَادَهٗ کے دال کو زبر کے
ساتھ پڑھے تمام جمادات، معدنیات کا علم حاصل ہو کس زمین میں کونسی اشیاء ہیں۔ کتنی قیمتی ہیں۔ اس
زمین سے کونسا درخت پیدا ہوگا وہ اس درخت کی ماہیت سے بھی واقف ہوگا جو بغیر بیج کے اگے
گا۔ ہر روز بعد نماز تہجد یعنی قبل نماز فجر بجوری بعد نماز فجر ۷۲۱ بار بجوری ۵۷ بار۔ اول آخر درود شریف
۹ بار۔

(ذ) أَجِبْ يَا اَهْرَائِيْلُ بِحَقِّ ذَال يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِيْ لَا يُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ۔ اس کا عامل عزت و عظمت بزرگی میں وہ مقام حاصل
کر لیتا ہے جو امیر و کبیر حاکم وزیر جس کے لیے رات دن سرگرداں رہتے ہیں بلکہ اس کے عامل کے
حضور زانوئے ادب تہہ کرتے نظر آتے ہیں اس کی حکومت کا سکہ جن و انس، وحوش و طیور کے
قلوب پر چلتا ہے۔ ہر روز ۷۲۱ بار یا ۲۴۸ بار یا ۸۵ بار بجوری ۷ بار اول آخر درود شریف
۴۱ بار۔

(ص) اجب یا عطکائیل بحق ضاد یا ضارُ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ یَا ضَارُّ اس کا عامل دوسرے کو نقصان پہنچانے سے اپنے کو بچائے رکھے۔ تو شیر اس کی سواری میں رہے۔ سانپ کو ہاتھ میں مثل کوڑے کے پکڑے۔ وہ زہریلے بچھو جن کے کاٹنے سے موت واقع ہو جائے بے ضرر تے ہو۔ غرض زہریلی شے اور زہریلا جانور اور ہر درندہ صفت انسان خواہ وہ افسر ہو یا حاکم وغیرہ کبھی ضرر و نقصان نہ پہنچا سکے۔ ہر روز ۱۱۰ بار یا ۸۰۵ بار یا ۱۴ بار بمجبوری، بار اول آخر درود شریف ۷ بار۔

(ظ) اجب یا لونائیل بحق ظا یا ظاہر سُبْحَانَكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الظَّاهِرُ الْمُظْهِرُ یَا ظَاهِرُ یہ بہترین استخارہ بھی ہے وقت ضرورت اس کے ذریعے فرار شدہ کا حال معلوم کرنے بیمار کی کل کیفیت اور اس کو دوا سے یا عمل سے فائدہ ہوگا۔ یا چوری کیا ہوا مال کہاں رکھا ہے وغیرہ وغیرہ۔ فوری طور پر معلوم کرنے کے لیے مجرب ہے اور اس کے عامل کو ان فیوض کے ساتھ ساتھ علوم سفینہ یعنی جو علوم کتب میں موجود نہیں ظاہر ہو جاتے ہیں۔ خزانے اور دفینے معمولی جدوجہد سے حاصل کر لیتا ہے۔ ہر روز ۱۰۰۶ بار یا ۸۵ بار بمجبوری، بار اول آخر درود شریف ۱۱ بار۔

(غ) اجب یا لوفائیل بحق غین یا غیاث یا غیاثی عِنْدَ كُلِّ كُرْبَةٍ وَمُجِيْبِیْ عِنْدَ كُلِّ دَعْوَةٍ وَمُوْنِسِیْ عِنْدَ كُلِّ وَحْشَةٍ وَمَعَاذِیْ عِنْدَ كُلِّ شِدَّةٍ وَرَجَائِیْ حِیْنَ یَنْقَطِعُ حِیْلَتِیْ یَا غِیَاثِیْ اس کے عامل کو اللہ تعالیٰ تمام مکروہات پر رنج و غم سے نجات دیتا ہے۔ ہر کام اور ہر حاجت جو خلاف شرع نہ ہو جس میں دنیا و آخرت کا ضرر نہ ہو پورا فرماتا ہے۔ رزق حسنہ عطا فرماتا ہے اور خزانہ غیب سے ظاہری و باطنی نعمتیں دیتا ہے اور اس کا دل اللہ کی بے شمار نعمتوں کو دیکھ کر خوش ہوتا ہے۔ ہر روز ۱۷۸ بار مغرب اور عشاء کے درمیان اول آخر درود شریف ۵ بار جس دن وقت نہ ملے تو ۱۴ بار انتہائی مجبوری اور بیماری میں صرف ایک بار۔

اگر کوئی شخص الف سے غین تک کسی حرف کا عامل بننا اور اس کے موکل کو تابع کرنا چاہے تو ایک لاکھ پچیس ہزار (۱۲۵۰۰۰) کی تعداد کو ۱۴ دن یا ۲۸ دن میں پورا کرے اور خلوت اختیار کرے پرہیز جمالی و جلالی پر کاربند رہے عمل پورا ہونے تک کسی سے بات نہ کرے اگر ضرورت پڑے



تو لکھ کر دے۔ اگر ان پابندیوں کے ساتھ عمل کر لیا تو پھر کبھی کوئی عمل کرنے کی ضرورت نہ ہوگی موکل کو جو حکم دے گا وہ انجام دے گا۔

اور جو چاہے گا اس پر ظاہر ہوگا۔ جس کسی کو عمل کی اجازت دے گا ایک بار پڑھنے سے اسے وہ سب کچھ حاصل ہوگا جو عامل کو حاصل ہے۔

ہفت پیکر

جو کوئی دعائے ہفت پیکر کو سات روز مسلسل بالترتیب ایک ایک ہزار بار پڑھے گا کشف قلوب و قبور حاصل ہوگا اور عالم روحانیت اور عالم ملائکہ اس پر ظاہر ہوگا۔ بہتر ہے کہ یہ عمل شب شنبہ سے یعنی جمعہ کا دن گزار کر ہفتہ کی شب سے شروع کرے اول آخر درود شریف ۲۱ بار ہر روز اسی یقین کے ساتھ پڑھے کہ آج ہی مدعا حاصل ہوگا۔ یقین کی کمزوری یا کثافتِ گناہ کو لطافت سے بدلنے کے لیے سات یوم عمل کرنا پڑتا ہے ورنہ پہلے دن کامیابی نصیب ہوتی ہے۔

شب شنبہ کو:۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰهُمَّ یَا جَلِیْلُ تَجَلَّلْتَ بِالْجَلَالِ وَالْجَلَالُ فِیْ جَلَالِ جَلَالِكَ یَا جَلِیْلُ یَا دَائِمَ الْمَعْبُوْدِ وَیَا مُنْعِمَ الْمَقْصُوْدِ وَمَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ یَا اَحْكَمَ الْحَاكِمِیْنَ۔

شب یکشنبہ کو:۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰهُمَّ یَا لَطِیْفُ بِاَوْصَافِ كَمَالِهٖ بِاللَّطَافَةِ وَاللَّطَافَةُ فِیْ لَطَافَةِ لَطَافَتِكَ یَا لَطِیْفُ اِنَّا سَمِعْنَا كِتَابًا اُنْزِلَ مِنْ بَعْدِ مُوْسٰی مُصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیْهِ وَیَهْدِیْ اِلَی الْحَقِّ وَاِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ وَّیَا خَیْرَ الرَّازِقِیْنَ۔

شب دوشنبہ کو:۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰهُمَّ یَا سَمِیْعَ الْبُرْهَانِ وَاِذْ صَرَفْنَا اِلَیْكَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ یَسْتَمِعُوْنَ الْقُرْاٰنَ یَا سَمِیْعُ تَسَمَّعْتَ بِالسَّمْعِ وَالسَّمْعُ فِیْ سَمْعِ سَمْعِكَ یَا سَمِیْعُ وَالَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِمَا اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَمَا اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ یُوْقِنُوْنَ وَهُوَ الْحَقُّ الْوَكِیْلُ یَا اَحْسَنَ الْخَالِقِیْنَ۔

ل۔ روزہ، نماز، حج وغیرہ نفلی اعمال سے بالا ہیں۔ ان سے بمجبوری شرعی ہی چھٹکارا ہے ورنہ فرض ہیں۔

شب سہ شنبہ کو۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللّٰھم یا معزّ یا مذلّ یا علیم یا عظیم تعظّمت بالعظمۃ والعظمۃ فی عظمۃ عظمتک یا عظیم فاعلم انہ لا الٰہ الا اللہ واستغفر لذنبک وللمؤمنین والمؤمنات واللہ یعلم متقلبکم ومثواکم ویا خیر الناصرین۔

شب چہار شنبہ کو۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللّٰھم یا رحیم اللّٰھم یا رحیم ترحّمت بالرحمۃ والرحمۃ فی رحمتہ رحمتک یا رحیم یا حفیظ تحفّظت بالحفظ والحفظ فی حفظک یا حفیظ یا اکرم الصادقین ویا منعم الحافظین

شب پنجشنبہ کو۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللّٰھم یا کریم تکرّمت بالکرم والکرم فی کرم کرمک یا کریم واللہ یعلم غیب السمٰوات والارض واللہ بصیر بما تعملون یا سریع الحاسبین۔

جمعہ کو۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللّٰھم یا غفور تغفّرت بالمغفرۃ والمغفرۃ فی مغفرۃ مغفرتک یا غفور لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوًا احد برحمتک یا ارحم الراحمین۔

## عملیات برائے کشف مجرّبات بزرگانِ دین رضوان اللہ علیہم اجمعین

### ملاقات ارواح مقدسین

جب ارواح طیبین مقدسین رضوان اللہ علیہم اجمعین سے شرف ملاقات حاصل کرنا ہو یا کسی اہم ضرورت و حاجت کو حل کرنا مقصود ہو تو سورۂ یٰسین شریف اس طرح پڑھیں۔

سورۂ یٰسین شریف میں ۷ مبین ہیں۔ سورۂ یٰسین شروع کریں جب پہلی مبین پر پہنچیں تو یہ دعا تین بار پڑھیں۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سبحان المنفّس عن کل مدیون سبحان المفرّج عن کل محزون سبحان الناصر عن کل مظلوم سبحان المخلّص عن کل مسجون سبحان من جعل خزائنہ بین الکاف والنون سبحان الذی انما امرہ اذا اراد شیئًا ان یقول لہ کن فیکون سبحان الذی بیدہ ملکوت کل شیء والیہ ترجعون۔



اسی طرح ہر مبین پر تین بار یہ پڑھیں۔ تین دن میں مقصود حاصل ہو۔

### ملاقاتِ خضر علیہ السلام

حضرت ابراہیم تیمی جو اعظم ترین اولیاء کرام میں سے ہیں۔ فرماتے ہیں کہ یہ عمل خضر علیہ السلام نے مجھے تعلیم فرمایا اس عمل سے تین فائدے بیک وقت حاصل ہوتے ہیں۔ اوّل سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہو دوسرے خضر علیہ السلام سے شرفِ ملاقات حاصل ہو تیسرے آپ ملاقات کرکے حاجات حل ہونے کی تدبیر بتائیں۔ قبل طلوعِ آفتاب و قبل غروبِ آفتاب، سورۂ فاتحہ ۷ بار، سورۂ فلق اور سورۂ ناس ۷ بار، سورۂ اخلاص ۷ بار، سورۂ کافرون ۷ بار، آیت الکرسی ۷ بار، کلمہ تمجید ۷ بار۔ اللّٰھم صلّ علیٰ سیدنا محمد عبدک وحبیبک ونبیک ورسولک النبی الامی وعلیٰ اٰل سیدنا محمد وبارک وسلّم ۷ بار اللّٰھم اغفر لجمیع المؤمنین والمؤمنات والمسلمین والمسلمات الاحیاء منھم والاموات انک مجیب الدعوات ورافع الدرجات یا قاضی الحاجات برحمتک یا ارحم الراحمین ۷ بار اللّٰھم یا رب افعل بی وبھم عاجلًا واٰجلًا فی الدین والدنیا والاٰخرۃ ما انت لہ اھل ولا تفعل بنا یا مولانا ما نحن لہ اھل انک غفور جواد کریم ملک برّ رؤف رحیم ۷ بار اس کا ثواب سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم و حضرت خضر علیہ السلام و جمیع ارواح امتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو بخشے۔ تین روز میں ستارۂ قسمت بالائے عرش نظر آئے گا اور مشرف بہ زیارت سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم ہو۔ اگر ہر روز ورد میں رکھے اس کو غیب سے بے مشقت روزی ملے۔

### حصولِ کشف و مراد

حضرت سیدی شیخ نظام الدین اولیاء قدس سرہٗ العزیز نے یہ عمل تعلیم فرمایا کہ اگر اپنے مقصد و مراد کے متعلق دریافت کرنا ہو کہ یہ کام کس طرح ہوگا یا کیسے کیا جائے تو یہ عمل کرے مجرب ہے۔

شب یک شنبہ یا روز یک شنبہ یعنی اتوار کی شب کو یا دن میں جو وقت بھی مقرر کرے سیاہ و اجد

یَا اَحَدُ ۲۰۰ بار۔ دو شنبہ کو یَا صَمَدُ یَا فَرْدُ ۲۰۰ بار۔ سہ شنبہ کو یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ ۲۰۰ بار
چہار شنبہ کو یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ ۲۰۰ بار۔ پنج شنبہ کو یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ۲۰۰ بار جمعہ کو
یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ ۲۰۰ بار۔ شنبہ کو یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ ۲۰۰ بار۔ ہر ورد اول آخر
درود شریف ۱۰-۱۰ بار

## آئینہ قلب پر جلا کرنے کے لیے

یہ عمل عجیب ترین ہے۔ اس عمل کا کرنے والا ایسے حیرت انگیز مناظر دیکھتا ہے کہ خود حیران رہتا ہے۔ یہ عمل تہجد پڑھنے والوں کے لیے ہے۔ تہجد کا وقت عشاء پڑھ کر سونے کے بعد جس وقت آنکھ کھلے وہ ہی تہجد کا وقت ہے۔ مثلاً اگر عشاء ۹ بجے پڑھ کر سو گیا ۹½ بجے آنکھ کھل گئی تو وہ ہی وقت تہجد ہے۔ تہجد کے لیے سونا شرط ہے۔ تہجد کی کم سے کم ۴ رکعت اور افضل ۱۲ رکعت اور زیادہ کی کوئی مقدار نہیں۔ ۶ سلام سے ۱۲ رکعت پڑھنا ہیں۔ ہر پہلی رکعت میں بعد الحمد والضحیٰ دوسری میں الم نشرح ۳-۳ بار پڑھیں۔ بعدہٗ یَا جِبْرِیْلُ تَجَلَّتْ بِالْجَلَالِ وَالْجَلَالُ فِیْ جَلَالِكَ یَا جَلِیْلُ ۳۷ بار۔ اول آخر درود شریف ۳-۳ بار۔ اس کے بعد اس طرح دعا کر کے سو رہیں (اگر آخر شب میں پڑھیں تو ہرگز نہ سوئیں۔ نماز فجر قضا ہونے کا خطرہ ہے) وہ دعا یہ ہے۔ اے اللہ تو نے عالم کو بے سبب پیدا کیا اور آسمان کو بے ستون کھڑا کیا، تنور سے پانی جاری کیا اور پتھر سے ناقہ نکالا عیسیٰ علیہ السلام کو بغیر باپ کے پیدا فرمایا اور آدم علیہ السلام کو بغیر ماں باپ کے ظہور میں لایا اور ہمارے نبی امی محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو علم اولین و آخرین سے سرفراز فرمایا۔ الٰہی اس نبی امی کی برکت سے مجھ کو نورِ ایمان و عرفانِ کمالی عطا فرما اور نفس و دل و جان کو اپنے نورِ احدیت و وحدانیت سے روشن کر۔ آمین بحق سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد و آلہ و صحبہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین۔

## برائے کشف القلوب

سیدنا جنید بغدادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے یہ دعا منقول ہے۔ پہلے دو نفل پڑھ کر جمیع اہلِ اسلام کو اس کا ثواب بخشے۔ بعدہٗ درود شریف ۲۱ بار۔ یَا نُوْرُ تَنَوَّرْتَ بِالنُّوْرِ فِیْ نُوْرِ نُوْرِكَ یَا نُوْرُ ۲۵۶ بار پڑھ کر یوں دعا کرے۔ الٰہی جب یونس علیہ السلام نے دعا کی کہ ظلمت و تاریکی سے نجات دے تو تو نے ان کی دعا



قبول فرمائی۔ الٰہی میری دعا بھی قبول فرما۔ اور گناہوں کی تاریکی سے نجات دیجئے اور ابراہیم علیہ السلام نے دعا کی کہ تو مردے کس طرح زندہ کرتا ہے مجھے دکھا تو ان کی دعا قبول فرمائی۔ الٰہی میری دعا بھی قبول فرما اور میرے مردہ دل کو زندہ فرما دے۔ بحرمت سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وبارک وسلم آمین یا ارحم الراحمین بعدہٗ درود شریف ۹ بار۔

## برائے نورانیت قلب

یہ عمل کشفِ قبور اور کشفِ قلوب کے لیے بہت مجرب ہے اول دو رکعت نفل ادا کریں پھر یَا جَمِیْلُ تَجَمَّلْتَ بِالْجَمَالِ وَالْجَمَالُ فِیْ جَمَالِ جَمَالِكَ یَا جَمِیْلُ ۔ ۳۳۲ بار پھر ۷۰ بار یہ دعا پڑھیں۔ اِلٰهِیْ قَلْبِیْ مَحْجُوْبٌ وَّنَفْسِیْ مَعْیُوْبٌ وَّعَقْلِیْ مَغْلُوْبٌ وَّطَاعَتِیْ قَلِیْلٌ وَّمَعْصِیَتِیْ کَثِیْرٌ فَکَیْفَ حِیْلَتِیْ یَا سَتَّارَ الْعُیُوْبِ اِغْفِرْ ذُنُوْبِیْ کُلَّهَا یَا غَفَّارُ یَا سَتَّارُ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ اول آخر درود شریف ۱۱ بار۔

## برائے کشف قبور

جب چاہے کہ صاحب قبر کے وسیلے سے فیض حاصل کرے اور اپنی حاجت روائی کے لیے آسان ذریعہ معلوم کرے تو نماز مغرب یا بعد نماز عشاء غسل کرے اور خوشبو سے کپڑوں کو بسائے اور صاحب مزار کے حضور حاضر ہو اور یوں عرض کرے۔ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا اَهْلَ الْقُبُوْرِ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَکَاتُهٗ اِنَّا اِنْ شَآءَ اللّٰهُ بِکُمْ لَاحِقُوْنَ . کہہ کر فاتحہ پڑھے۔ پھر اہلِ مزار کے چہرے کے سامنے با ادب دو زانو بیٹھ کر یہ درود شریف ۲۴۵ بار پڑھیں۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ وَجَسَدِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْعٰلَمِیْنَ وَعَلٰی الْاَرْوَاحِ وَاَجْسَادِ الْاَنْبِیَآءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَالصِّدِّیْقِیْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِیْنَ وَالْاَوْلِیَآءِ کَامِلِیْنَ وَالْعُلَمَآءِ الرَّاشِدِیْنَ وَجَمِیْعِ الْمُسْلِمِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ یَا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ. پڑھ کر ثواب اس کا صاحب مزار کی روح کو بخشے اور اسی طرح سلام عرض کر کے واپس چلا جائے۔ دوسری شب کو حسبِ دستور بعد سلام یہ ہی درود شریف ۱۱ بار پڑھیں۔ پھر انگشتِ شہادت قبر پر رکھ کر آنکھیں بند کر کے ۲۱ بار یَا رُوْحُ یَا رُوْحُ کہے پھر ۱۲ بار یَا رُوْحَ الْاَرْوَاحِ کہے اس کے بعد قبر سے انگلی ہٹائے اور سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۸۵۰ بار پھر درود شریف ۱۱ بار پڑھ کر

ثواب بخشے اور سلام عرض کرکے واپس آجائے۔ تیسری شب کو حسب دستور سلام و درود فاتحہ کے بعد یَا رَءُوْفُ ۲۱ بار یَا سَادِحَ الْاَزْوَاجِ ۲۱ بار اور سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۱۲۰ بار پڑھ کر سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰئِكَةِ وَالرُّوْحِ بے شمار پڑھتا رہے۔ یہاں تک کہ صاحب مزار کے دیدار سے مشرف ہو اور جو حاجت ہو عرض کرے۔

**درود کشف**

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْاَنْوَارِ وَالْاَسْرَارِ وَكَاشِفِ الْاَسْتَارِ وَكَاشِفِ الْاَسْرَارِ اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا نُوْرَ الْاَنْوَارِ اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مَعْدِنَ الْاَسْرَارِ اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا كَاشِفَ الْاَسْتَارِ اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا كَاشِفَ الْاَسْرَارِ اِكْشِفْ عَيْنِيْ اِكْشِفْ قَلْبِيْ اِكْشِفْ صَدْرِيْ يَا كَاشِفَ الْاَسْرَارِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ خُذْ بِيَدِيْ اَعِيْنُوْنِيْ اَغِيْثُوْنِيْ يَا صَادِقُ صَدَقَ قَوْلُكَ مَنْ عَسُرَتْ عَلَيْهِ حَاجَةٌ فَلْيُكْثِرْ بِالصَّلٰوةِ عَلَيَّ فَاِنَّهَا تَكْشِفُ الْهُمُوْمَ وَالْغُمُوْمَ وَالْكُرَبَ وَتُكَثِّرُ الْاَرْزَاقَ وَتَقْضِي الْحَوَائِجَ يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْكَ وَعَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ۔

جب سونے کا قصد ہو ۱۱ یا ۱۱ بار پڑھیں۔





# قرآن مجید کی ۱۱۴ سورتوں کے خواص و نقوش

## سورۂ فاتحہ کے نام اور ان کے وجوہ

سورۂ فاتحہ کا پہلا نام "فَاتِحَةُ الْكِتَابِ" کیونکہ قرآن کریم کا افتتاح اس سورۃ سے ہوتا ہے۔

دوسرا نام "سُوْرَةُ الْحَمْدِ" ہے کیونکہ الحمد للہ سے اس سورۃ کی ابتدا ہوتی ہے۔

تیسرا نام "اُمُّ الْقُرْاٰنِ" یا "اُمُّ الْكِتَابِ" ہے ام ہر چیز کی اصل کو کہتے ہیں اور اس سورۃ کے مضامین قرآن حکیم کے سارے مضامین کی اصل اور جڑ کی حیثیت رکھتے ہیں گویا یہ مضامین بمنزلہ تخم اور بیج کے ہیں اور قرآن حکیم کے بقیہ مضامین بمنزلہ درخت اور شاخ کے ہیں۔ مختصر یہ کہ سورۃ فاتحہ میں قرآن کریم کے مضامین کا ایک اجمالی خاکہ موجود ہے جس کی تفصیل بقیہ سارا قرآن مجید ہے۔

چوتھا نام "اَلسَّبْعُ الْمَثَانِيْ" ہے یعنی سات آیتیں دہرائی ہوئیں۔ یہ نام اس لیے رکھا گیا کہ یہ سورۃ ہر نماز میں دہرائی جاتی ہے۔

پانچواں نام "وَافِيَة" ہے۔ وافیہ کے معنی ہیں پوری ہونے والی یہ نام

اس لئے تجویز ہوا کہ یہ ہر رکعت میں پوری پڑھی جاتی ہے۔

چھٹا نام "کافیہ" ہے کیوں کہ قرآن حکیم کے سارے مضامین پر اجمالی طور پر کافی ہونے والی ہے۔

ساتواں نام "سُوْرَۃُ الْکَنْز" ہے کنز کے معنی خزانہ ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مروی ہے۔ اللہ تعالٰے فرماتا ہے کہ سورۃ فاتحہ میرے عرش کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے۔

آٹھواں نام "سُوْرَۃُ الشِّفَاء" ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے۔ فاتحۃ الکتاب موت کے سوا ہر بیماری کا علاج ہے۔

نواں نام "سُوْرَۃُ الْاَسَاس" ہے اساس کے معنی بنیاد ہے اور یہ سورۃ سارے قرآن حکیم کی بنیاد ہے۔ تیسرے اور نویں نام میں فقط لفظوں کا فرق ہے ورنہ مطلب میں دونوں ایک ہیں۔ اس کو سُوْرَۃُ الصَّلٰوۃ اور سُوْرَۃُ الرُّقیہ بھی کہتے ہیں۔ اور یہ سورۃ خداتعالٰے نے بندوں کی زبان سے فرمائی یعنی جب وہ ہمارے دربار میں آیا کریں تو ہم سے یوں درخواست کیا کریں اس لئے اس سورت کا ایک نام "تعلیم مسئلہ" بھی ہے۔

## سورۃ فاتحہ کی فضیلت

مؤطا امام مالک میں ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کو آواز دی وہ نماز میں مشغول تھے۔ فارغ ہو کر خدمت میں حاضر ہوئے۔ آپؐ نے ان کا ہاتھ پکڑا اور مسجد سے باہر نکلتے ہوئے فرمایا کہ:

"میں چاہتا ہوں کہ مسجد سے نکلنے سے پہلے تم کو ایک ایسی سورت بتلادوں کہ اس کا مثل تورات، انجیل اور قرآن میں بھی نہیں"۔

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ:

"میں نے یہ سن کر اپنی رفتار سست کر دی اور پوچھا کہ حضرتؐ وہ سورۃ کیا ہے؟

آپؐ نے فرمایا کہ تم نماز کے شروع میں کیا پڑھتے ہو؟

میں نے کہا! اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ الخ

آپؐ نے ارشاد فرمایا:

"وہ یہی سورت ہے، سبع مثانی ہے اور قرآن عظیم ہے جو مجھے دیا گیا ہے"۔

اسی نوعیت کی اور بھی مختلف روایتیں ہیں۔ صحیح بخاری شریف فضائل القرآن میں حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم ایک مرتبہ سفر میں تھے راستے میں ایک جگہ قیام تھا۔ اچانک ایک لڑکی آئی اور کہا کہ یہاں کے قبیلے کے سردار کو سانپ نے کاٹ کھایا ہے۔ ہمارے آدمی یہاں موجود نہیں ہیں آپ میں سے کوئی ایسا ہے کہ جھاڑ پھونک کردے؟ ہم میں سے ایک شخص اٹھ کر اس کے ساتھ ہولیا مگر ہم کو یہ معلوم نہیں تھا کہ یہ شخص کچھ جھاڑ

پھونک بھی جانتا ہے۔ اس نے وہاں پہنچ کر کچھ پڑھ کر دم کیا خدا کے فضل سے وہ بالکل اچھا ہوگیا۔ اس نے خوشی میں تیس ۳۰ بکریاں اور بہت سارا دودھ ہماری مہمانی اور ضیافت کیلئے بھیجا۔ جب وہ صاحب واپس آئے تو ہم نے ان سے دریافت کیا کہ کیا تم کو کچھ جھاڑ پھونک کا علم معلوم تھا؟ انہوں نے کہا کہ میں نے صرف سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کیا ہے۔ اس سے ہم نے یہ کہا کہ اچھا بھائی ابھی آگے ہوتے اس مال کو نہ چھیڑو مدینہ پہنچ کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے مسئلہ پوچھیں گے۔

مدینہ میں پہنچ کر ہم نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے ذکر کیا۔ آپ نے فرمایا کہ انھیں کیسے معلوم ہوگیا کہ یہ پڑھ کر دم کرنے کی سورت ہے؟ پھر فرمایا کہ اس مال کے حصے کرلو اور میرا بھی ایک حصہ لگانا۔ صحیح مسلم شریف اور ابو داؤد شریف میں بھی یہ حدیث ہے۔ مسلم شریف کی بعض روایتوں میں ہے کہ دم کرنے والے حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالےٰ عنہ ہی تھے۔

مسلم اور نسائی میں ایک حدیث ہے کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے پاس ایک مرتبہ حضرت جبریل علیہ السلام بیٹھے ہوئے تھے کہ اچانک اوپر سے ایک زور دار دھماکہ ہوا آواز آئی جبریل علیہ السلام نے اوپر دیکھ کر فرمایا کہ آج آسمان کا وہ دروازہ کھلا ہے جو کبھی نہیں کھلا تھا۔ پھر وہاں سے ایک فرشتہ حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ خوش ہو جائیے دو نور آپ کو ایسے دیئے گئے ہیں کہ آپ سے پہلے کسی نبی کو نہیں دیئے گئے۔ سورۃ



فاتحہ اور سورۃ بقرہ کی آخری آیتیں، ان میں سے ایک ایک حرف پُر نور ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں نے نماز کو اپنے اور اپنے بندے کے درمیان آدھوں آدھ تقسیم کردیا ہے اور میرا بندہ جو مجھ سے مانگتا ہے وہ میں اسے دیتا ہوں بندہ جب کہتا ہے "اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ" تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "حمدنی عبدی" یعنی میرے بندے نے میری تعریف کی۔ پھر بندہ کہتا ہے "الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ" تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ "اثنیٰ علی عبدی" میرے بندے نے میری ثناء بیان کی۔ پھر بندہ کہتا ہے "مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ" تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "مجدنی عبدی" یعنی میرے بندے نے میری بزرگی بیان کی۔ بعض روایتوں میں ہے کہ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے "فوض الی عبدی" یعنی میرے بندے نے میرے سپرد کردیا۔ پھر بندہ کہتا ہے۔ "اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ" تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہ میرے اور میرے بندے کے درمیان ہے میرا بندہ مجھ سے جو مانگے گا میں دوں گا۔ پھر جب بندہ آخر سورۃ تک پڑھتا ہے تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہ سب میرے بندے کے لئے ہے اور جو کچھ مانگے گا اس کے لئے حاضر ہے۔

سورۃ فاتحہ کے ساتھ نماز کے احکام کا جس قدر تعلق ہے اور کسی سورۃ سے نہیں ہے۔ مسند بزاز میں حدیث ہے:

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں جب تم بستر پر لیٹو تو سورۃ فاتحہ اور سورۃ اخلاص (قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ) پڑھ لیا کرو۔ انشاء اللہ موت کے سوا ہر چیز سے امن میں آجاؤ گے۔

اس کا نام سورۃ الشفاء، ام القرآن، سورۃ الحمد ہے۔ اس کے کل اعداد نوہزار چارسو اکسٹھ (۹۴۶۱) ہیں۔ اس کا نقش مندرجہ ذیل کاموں کے لئے بہت مفید ہے۔ لوگوں کے دلوں میں اس نقش کے پاس رکھنے یا گلے یا بازو پر باندھنے والے کا رعب غالب رہے گا۔ ہر قسم کی حاجت پوری ہوگی۔ سر میں باندھے تو سر درد سے آرام ہو۔ بخار کے لئے گلے میں باندھے تو بخار سے نجات حاصل ہو۔ حصولِ روزگار کے لئے بھی اس کا نقش بہت مفید ہے۔ نیز ہر کام کے لئے بھی یہ نقش بہت مفید ہے۔ نقش کو پہلے لوبان کی دھونی دے پھر موم جامہ کرکے باندھے۔ جب کام ہوجائے پاک جگہ دفن کردے یا پتھر کے ساتھ لپیٹ کر باندھ کر دریا یا سمندر میں ڈال دے۔ نقش یہ ہے۔

اور چال پانچویں خانہ میں ہے۔



۷۸۶

| ۲۳۶۵ | ۲۳۶۸ | ۲۳۷۱ | ۲۳۵۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۷۰ | ۲۳۵۸ | ۲۳۶۴ | ۲۳۶۹ |
| ۲۳۵۹ | ۲۳۷۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۶۳ |
| ۲۳۶۷ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۰ | ۲۳۷۲ |

سورۃ فاتحہ کا دوسرا نقش۔

۷۸۶

| رب العلمین | الحمد للہ | الرحیم | بسم اللہ الرحمن |
|---|---|---|---|
| وایاک نستعین | ایاک نعبد | ملک یوم الدین | الرحمن الرحیم |
| الذین | صراط | المستقیم | اھدنا الصراط |
| ولا الضالین آمین | علیھم | غیر المغضوب | انعمت علیھم |

دیگر فوائد سورۃ فاتحہ:

نماز فجر کے وقت سنت اور فرض کے درمیان اکتالیس[۴۱] روز تک اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ[۱۱] مرتبہ اور درمیان میں سورۃ فاتحہ اکتالیس[۴۱] مرتبہ پڑھ کر جو دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ قبول ہو۔ نیز ہر مشکل کام کے لئے اس عمل کو پابندی سے کرنا بھی کامیابی کی ضمانت ہے۔

# سانپ کے کاٹے کا علاج

سورۂ فاتحہ سانپ کے کاٹے پر ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ گڑ کے اوپر دم کر کے مریض کو کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحتیاب ہوگا۔ دم کرنے والا سانپ کو کبھی نہ مارے۔

# روزی میں فراخی کے واسطے

چاند دیکھنے کے بعد پہلے ہفتہ کے دن سے شروع کرے اور اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور فجر کی نماز کے بعد اس طرح پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ روزی میں برکت ہوگی اور محتاجگی ختم ہو جائے گی۔ ترکیب یہ ہے:

ہفتہ: بعد نماز فجر درود شریف گیارہ مرتبہ سورۂ فاتحہ ستر مرتبہ گیارہ مرتبہ درود شریف

اتوار: " " سورۂ فاتحہ ساٹھ مرتبہ " " "

پیر: " " سورۂ فاتحہ پچاس مرتبہ " " "

منگل: " " سورۂ فاتحہ چالیس مرتبہ " " "

بدھ: " " سورۂ فاتحہ تیس مرتبہ " " "

جمعرات: " " سورۂ فاتحہ بیس مرتبہ " " "

جمعہ: " " سورۂ فاتحہ دس مرتبہ " " "



اسی طرح ہمیشہ پڑھتا رہے تو انشاء اللہ تعالیٰ کسی کا محتاج نہ رہے گا۔ اور روزی میں برکت ہوگی اور قرض سے محفوظ رہے گا۔ بہت مجرب ہے۔

# بخار کا علاج

اگر کسی شخص کو بخار آتا ہو تو نئی روئی لے کر دو پھایہ بنائیں ایک دائیں کان میں لگنے کے واسطے اور دوسرا بائیں کان میں لگانے کے واسطے دائیں کان میں جو پھایہ لگا ہو اس پر اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کریں پھر سات مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کریں اور مریض کے دائیں کان میں لگا دیں۔

دوسرے پھایہ پر پہلے پانچ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کریں اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر پھایہ پر دم کر کے بائیں کان میں لگا دیں۔

دوسرے دن اسی وقت پر دائیں کان کے پھایہ کو نکال کر بائیں کان میں لگا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار کافور ہوگا۔ (اتر جائے گا)

اسی طرح اگر چالیس بار سورۂ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے بخار والے پر چھینٹا مارے تو انشاء اللہ تعالیٰ بخار دفع ہو۔ اگر دونوں عمل ایک ساتھ کر لے تو تیر بہدف ہے۔

سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۗ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۗ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۠

## قوّتِ حافظہ کے لئے

سورۂ فاتحہ اکتالیس (۴۱) مرتبہ مع بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ روزانہ بعد نماز عصر پڑھ کر سینہ پر دم کر لیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ قوی ہوگا اور یادداشت محفوظ ہوگی۔

## ہر مشکل کام کے لئے

ہر مشکل اور ہر اہم کام کے لئے سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ شریف کے چالیس (۴۰) بار روزانہ پڑھنا مجرب ہے۔ لیکن فجر کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اس ترکیب سے پڑھنا عظیم تاثیر رکھتا ہے۔

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ اس جگہ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ کو دو (۲) مرتبہ کہے اور اپنے دلی مقصد کا خیال کرے پھر سورۃ مذکورہ پوری کرے اور جب لفظ آمین پر پہنچے تو تین (۳) مرتبہ آمین کہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل حل ہوگی اور ہر مقصد میں کامیابی ہوگی پابندی شرط ہے۔

## برائے صحتِ کامل و شفائے کلّی

سورۂ فاتحہ کو اس ترکیب سے پڑھے اور پھر دعا کرے۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ (۱۱) بار درود شریف ضرور پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو صحتِ کامل اور شفائے کلّی حاصل ہوگی مجرب عمل ہے۔

ترکیب یہ ہے:

بسم اللہ شریف کا آخری لفظ الرَّحِيْمِ کے م کو الحمد کے ساتھ ملا کر پڑھے۔ اس طرح:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

یہ عمل جمعہ کے دن سے شروع کرے تو بہتر ہے اور کچھ صدقہ (کچھ رقم یا کھانا کسی غریب کو دے دے) جمعہ کے دن بعد نماز فجر پڑھے تو بہتر ہے۔ ورنہ جو وقت فرصت کا ملے پڑھے۔

جمعہ کے دن پہلے دن سورہ فاتحہ (۶۲) باسٹھ بار پڑھے
ہفتہ کے دن دوسرے دن سورۂ فاتحہ (۵۲) باون بار پڑھے
اتوار کے دن تیسرے دن سورۂ فاتحہ (۴۲) بیالیس بار پڑھے
پیر کے دن چوتھے دن سورۂ فاتحہ (۳۲) بتیس بار پڑھے
منگل کے دن پانچویں دن سورۂ فاتحہ (۲۲) بائیس بار پڑھے
بدھ کے دن چھٹے دن سورۂ فاتحہ (۱۲) بارہ بار پڑھے
جمعرات کے دن ساتویں دن سورۂ فاتحہ (۷) سات بار پڑھے

## سخت سے سخت مرض سے صحت کیلئے

سخت سے سخت مرض ناسور، گٹھیا، وجع مفاصل، مرگی، درد سر یا کوئی بھی مرض کے لئے نمازِ فجر کی سنتوں کے بعد فرض سے پہلے اکتالیس بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے میم کو الحمد کے لام سے ملاکر پڑھنا۔ اس طرح:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ پھر کسی کھانے یا پینے کی چیز پر دم کر کے وہ چیز یا پانی شربت یا عرق وغیرہ مریض کو پلانا نہایت مفید و مجرب ہے۔



## برائے قضائے حاجت (مراد پوری ہو)

اگر کوئی حاجت یا ضرورت پیش آئے یا کوئی مشکل کام اٹک جائے یا کوئی عزیز سفر پر گیا اور وہاں سے کامیاب اور خیریت سے لوٹ آئے یا کوئی بیمار ہو اور اس کی صحت کے لئے پریشانی ہو تو سورۂ فاتحہ کو اکتالیس بار درمیان سنّت اور فرض فجر کی کے پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرورت پوری ہوگی۔

## دلی مراد پوری ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ اس کی دلی مراد پوری ہو اور جملہ رکاوٹیں دور ہوں اور کامیابی حاصل ہو تو سورۂ فاتحہ کو اس طرح پڑھے کہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے میم کو اَلْحَمْدُ کے لام سے ملادے اس طریقے سے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ اور فجر کی سنّت اور فرض کے درمیان اس ترکیب سے پڑھے۔ اتوار کے دن سے شروع کرے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اتوار کے دن | سورۂ فاتحہ | ستر (۷۰) | بار پڑھے |
| پیر کے دن | سورۂ فاتحہ | ساٹھ (۶۰) | بار پڑھے |
| منگل کے دن | سورۂ فاتحہ | پچاس (۵۰) | بار پڑھے |
| بدھ کے دن | سورۂ فاتحہ | چالیس (۴۰) | بار پڑھے |
| جمعرات کے دن | سورۂ فاتحہ | تیس (۳۰) | بار پڑھے |
| جمعہ کے دن | سورۂ فاتحہ | بیس (۲۰) | بار پڑھے |
| ہفتہ کے دن | سورۂ فاتحہ | دس (۱۰) | بار پڑھے۔ |

تین ہفتے نہیں گذریں گے کہ خدائے تعالیٰ اس کی مراد پوری کرے گا اگرچہ مراد اس کی پہاڑ کے برابر ہو۔ نہایت مجرّب عمل ہے۔

## عقیدہ درست ہونے اور نورِ ایمان پیدا ہونے کے لئے

اگر کسی کا عقیدہ دین اسلام کی باتوں پر پکّا نہ ہوتا ہو یا دین کی ہر بات میں شک رہتا ہو تو ایسے آدمی کے لئے سُورۂ فاتحہ کو باوضو پاک چینی کی طشتری (پلیٹ) میں لکھیں اور پانی سے دھوکر پلایا جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کے دل سے شک کا اندھیرا دُور ہو جائے گا اور نورِ ایمان سے قلب بھر جائے گا۔ مجرّب عمل ہے۔



## دل کی پریشانی اور دل کا ہلنا

اگر کسی پریشانی یا صدمہ کے سبب دل پریشان ہو اور اس کی حرکت تیز ہو گئی ہو اور دل کے دورہ کا ڈر ہو تو سورۃ الفاتحہ کو باوضو چینی کی پاک طشتری (پلیٹ) پر لکھے اور بارش کے پانی سے دھوکر پیئے تو اس کے دل کی گھبراہٹ اور دل کی بے جا حرکت ختم ہو جائے گی۔ دل میں سکون و آرام پیدا ہوگا۔ گھبراہٹ سے نجات حاصل ہوگی۔ انشاءاللہ تعالیٰ۔

تنبیہ: اگر بارش کا پانی نہ ملے تو دریا یا نہر یا تالاب یا چشمے یا کنویں کا پانی لے لے۔ یہ بھی نہ ملے تو نل کا پانی استعمال کرے۔

## برائے حافظہ و یاد داشت

اگر کسی کا حافظہ کمزور ہو یا بچے کا دماغ پڑھائی میں کام نہ کرتا ہو یا سبق یاد نہ ہوتا ہو تو باوضو سُورۃ الفاتحہ (الحمد شریف) کو زعفران سے چینی کی طشتری پلیٹ میں لکھے اور عرق گلاب سے دھوکر پلائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بچے کا ذہن کھلے گا اور جو پڑھے گا یاد رہے گا۔ کم از کم سات دن پلائے۔

## دانتوں کے درد سے نجات کے لئے

سورۃ الفاتحہ (الحمد شریف پوری) پڑھے اور زبان کو گرد اگرد دانتوں کے پھیرائے (یعنی زبان کو سارے دانتوں کے لگائے) اگر روزانہ اس طرح کرلیا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ تمام عمر دانتوں کے درد سے محفوظ رہے گا۔

## کان کے درد کے لئے

اگر سورۃ الفاتحہ (الحمد شریف پوری) کو باوضو چینی کی پاک طشتری پلیٹ میں لکھے اور چنبیلی کے تیل سے دھو کر نیم گرم کان میں ڈالے تو انشاء اللہ تعالیٰ کان کا درد جاتا رہے۔

## برص کے مرض سے نجات کے لئے

اگر کسی کو خدانخواستہ برص کا مرض ہوجائے یا نارو یا کوئی اور موذی مرض پیدا ہوجائے تو اس کے لئے مرض کے خاتمہ تک روزانہ فجر کی سُنّت اور فرض کے درمیان سورۃ الفاتحہ (الحمد شریف پوری) بمعہ بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ کے چالیس ۴۰ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر موذی مرض سے نجات حاصل ہوگی لیکن شرط یہ ہے کہ روزانہ پابندی کے ساتھ بلاناغہ



پڑھے۔ اگر ناغہ ہوجائے تو از سرِ نو شروع کرے۔

## ہر مشکل کے حل کے لئے

دینی یا دنیاوی مقصد میں کامیابی اور بڑی سے بڑی مشکل کے حل کے لئے سورۃ الفاتحہ (الحمد شریف مکمل بمعہ بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ) باوضو ایک ہزار ۱۰۰۰ مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر گیارہ ۱۱ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ہر مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی اور بڑی سے بڑی مشکل چاہے دین کی ہو یا دنیا کی حل ہوجائے گی۔ مجرب ہے۔

## دولت میں ترقی کے لئے

دولت میں ترقی کے لئے ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ الحمد شریف مکمل معہ بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ کے بعد نماز عشاء پڑھنا نہایت مفید ہے مگر جس وقت صِرَاطَ الَّذِيۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَيۡهِمۡ پر پہنچے تو اس کے بعد اتنا جملہ تین دفعہ کہے۔

مِثۡلَ دَاوٗدَ وَسُلَيۡمَانَ وَيُوۡسُفَ عَلَيۡهِمُ السَّلَامُ

اس کے بعد پھر آخری آیت پڑھے۔

غَیۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَیۡهِمۡ وَلَا الضَّآلِّیۡنَ ۝

اسی طرح سورۃ الفاتحہ ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ پڑھ کر ختم کرے اور دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اکتالیس(۴۱) دن میں مال میں برکت اور تجارت میں ترقی ہوگی۔

تنبیہ: اول وآخر گیارہ(۱۱) گیارہ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھے۔

## اولاد کے لئے

اگر کسی شخص کے اولاد نہ ہوتی ہو اور وہ اولاد کے سلسلے میں مایوس ہو چکا ہو تو سورۃ الفاتحہ کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کی رحمت کو دستک دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی گود میں بچے کھیلیں گے۔ ترکیب اس کی یہ ہے کہ سورۃ الفاتحہ مکمل مع بسم اللہ شریف کے ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ پڑھے۔ اور بعد آیت صِرَاطَ الَّذِیۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡهِمۡ ۙ

کے یہ جملہ تین مرتبہ پڑھے۔

مِثۡلَ اِبۡرَاهِیۡمَ وَیَعۡقُوۡبَ عَلَیۡهِمَا السَّلَامُ

اس کے بعد آخری آیت

غَیۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَیۡهِمۡ وَلَا الضَّآلِّیۡنَ ۝

پڑھ کر سورۃ ختم کرلے اور دعا کرے۔ اس عمل کے اوّل وآخر میں درود شریف



گیارہ(۱۱) گیارہ مرتبہ ضرور پڑھے۔

## لڑکا ہونے کے لئے

اسی طرح جس شخص کے لڑکیاں ہی لڑکیاں ہوں اور لڑکا نہ ہوتا ہو تو اس کو سورۃ الفاتحہ ایک سو اکیس(۱۲۱) مرتبہ پڑھنی ہے۔ اول وآخر گیارہ(۱۱) گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پڑھنے کے دوران جب بھی یہ آیت صِرَاطَ الَّذِیۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡهِمۡ ۙ

پڑھنے کے بعد تین دفعہ یہ جملہ کہے۔

مِثۡلَ زَكَرِیَّا عَلَیۡهِ السَّلَامُ

اس کے بعد آخری آیت

غَیۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَیۡهِمۡ وَلَا الضَّآلِّیۡنَ ۝

پڑھے اور دُعا مانگے۔ حصولِ مقصد تک اس کا روزانہ پڑھنا ضروری ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پڑھنے والا اپنی مراد کو ضرور پہنچے گا۔ یہ عمل نہایت پُرزور اور با اثر ہے۔ پڑھنے والا اللہ تعالیٰ کی ذات پر مکمل اور مضبوط بھروسہ رکھے اور خلوصِ نیت سے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیاب ہوگا۔

# الحمد شریف (سُوْرَۃُ الفَاتِحَۃ) کی زکوٰۃ کا طریقہ

اس کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ عامل گیارہ روزے متواتر (بلاناغہ) رکھے۔ سحری اور افطاری میں جَو کی روٹی کھائے اور روزہ مدینہ طیبہ کی کھجور یا آبِ زمزم سے افطار کرے۔ اس گیارہ دن کے عرصہ میں سُورۃ الفاتحہ بسم اللہ شریف کے ساتھ ایک لاکھ دس ہزار مرتبہ پڑھے۔ اگر دس ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے تو گیارہ دن میں ایک لاکھ دس ہزار مرتبہ ہو جائے گا۔ عمل باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر کرے اور عمل پڑھنے سے قبل گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور اسی طرح عمل ختم کرنے کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔

گیارہویں دن جب عمل ختم ہو فوراً مرگی والے یا دیوانہ مجنون پر دم کرے۔ اگر مریض وہاں موجود نہ ہو تو پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض فوراً تندرست ہو۔ مرگی، جنون اور سارے لاعلاج امراض کے لئے یہ عمل نہایت مجرّب ہے۔

(پارہ ۱تا۳) (سورۃ ۲) سُوْرَۃُ الْبَقَرَۃ مَدَنِیَّۃ رکوع ۴۰ آیات ۲۸۶

یہ سُورۃ بے شمار خوبیوں کی مالک ہے۔ آسیب، سحر، جادو، سفلی، جن بھوت سے نجات کے لئے بے نظیر ہے۔ اس کو روزانہ پڑھ کر گھر کے تمام افراد کو پانی پلایا جائے اور بلند آواز سے پڑھنے کی برکت سے جن آسیب اس گھر



سے نکل جائیں۔

ہر قسم کی بیماری، جنون، پاگل پن، مرگی، بواسیر، برص، جذام، سے صحت کے لئے اس کا پڑھنا بے حد اکسیر ہے۔ اگر سُورۃ البقرۃ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھے تو انشاء اللہ تعالیٰ جملہ آفات و بلّیات سے محفوظ رہے۔

اس کے کل اعداد ۹۴۷۶۰۹ ہیں۔ پانچویں خانہ میں چال ہے اور اس کا مربع نقش ہے۔ وہ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۹۰۲ | ۲۳۶۹۰۵ | ۲۳۶۹۰۸ | ۲۳۶۸۹۴ |
| ۲۳۶۹۰۷ | ۲۳۶۸۹۵ | ۲۳۶۹۰۱ | ۲۳۶۹۰۶ |
| ۲۳۶۸۹۶ | ۲۳۶۹۱۰ | ۲۳۶۹۰۳ | ۲۳۶۹۰۰ |
| ۲۳۶۹۰۴ | ۲۳۶۸۹۹ | ۲۳۶۸۹۷ | ۲۳۶۹۰۹ |

# ہر مقصد میں کامیابی

سورۃ البقرۃ سات مرتبہ جس مقصد میں کامیابی کی نیت سے پڑھے گا انشاء اللہ تعالیٰ اس میں کامیاب ہوگا۔

# دشمن سے حفاظت کے لئے

اگر کسی شخص کو دشمن سے خوف آتا ہے یا دشمن نقصان پہنچانا چاہتا ہے تو باوضو سورۃ البقرۃ مکمل لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے گلے میں لٹکا لے یا دائیں بازو پر باندھ لے تو انشاء اللہ تعالیٰ کوئی دشمن اس کو نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ مجرّب ہے۔

(پارہ ۳ تا ۴) (سورۃ ۳) سُوْرَۃُ اٰلِ عِمْرَانَ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۲۰ آیات ۲۰۰

اس سورۃ کا پڑھنے والا انشاء اللہ تعالیٰ باایمان اٹھے گا اور اس کا خاتمہ بالخیر ہوگا۔ اگر کسی کی کوئی چیز گم ہوگئی ہو تو اس کو اکتالیس (۴۱) دن تک روزانہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ گمشدہ چیز مل جائے گی۔ حفاظتِ حمل کے لئے اس کا پڑھنا مفید ہے۔ اس کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریضہ کو پلائے تو انشاء اللہ تعالیٰ حمل قائم رہے گا۔

دل کی بے جا دھڑکن اور خفقانِ قلب کے لئے بھی اس کا پڑھنا بیحد نافع ہے۔ پڑھنا نہ جانتا ہو تو کسی سے پڑھوا کر پانی پر دم کرا کر رکھ لے اور تھوڑا تھوڑا پیتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔ روزگار اور شادی کے لئے بھی اس کا پڑھنا بے حد مفید ہے۔ قبولیتِ دعا اور بخار کے دفعیہ کے لئے بھی یہ سورۃ بہت نافع ہے۔



اس کا نقش مثلث ہے۔ اس کے کل اعداد ۱۸۴۹۵۶ ہیں اس کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے یا بازو پر باندھے تو انشاء اللہ تعالیٰ کسی کا محتاج نہ رہے گا اور غیب سے روزی کا انتظام ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶۱۶۵۵ | ۶۱۶۴۸ | ۶۱۶۵۳ |
| ۶۱۶۵۰ | ۶۱۶۵۲ | ۶۱۶۵۴ |
| ۶۱۶۵۱ | ۶۱۶۵۶ | ۶۱۶۴۹ |

# پیٹ کی جملہ تکالیف سے آرام

اگر کسی کے پیٹ میں کسی بھی قسم کی تکلیف ہو اور کسی طرح آرام نہ آتا ہو تو سورۃ آلِ عمران تیرہ (۱۳) مرتبہ خود پڑھ لے

(پارہ ۴ تا ۶) (سورۃ ۴) سُوْرَۃُ النِّسَآءِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۲۴ آیات ۱۷۶

اس سورت کی تلاوت سے گناہوں سے چھٹکارا حاصل ہوتا ہے۔ اگر کوئی عورت یا مرد زنا میں مبتلا ہوں اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور درمیان میں سات مرتبہ سورۃ النساء پڑھ کر اس کا پانی پلائے اس کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ نیک صالح ہو جائیں گے۔ اس کے کل اعداد ۹۳۹۲۹۳ ہیں۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے یا بازو پر باندھ لے تو انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے گناہ

اور پریشانی سے محفوظ رہے گا۔ اس کا نقش مربع ہوگا اور چال پانچویں خانہ میں ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٨٣٨١٥ | ٢٨٣٨٢٩ | ٢٨٣٨٢٦ | ٢٨٣٨٢٣ |
| ٢٨٣٨٢٧ | ٢٨٣٨٢٢ | ٢٨٣٨١٦ | ٢٨٣٨٢٨ |
| ٢٨٣٨٢١ | ٢٨٣٨٢٤ | ٢٨٣٨٣١ | ٢٨٣٨١٧ |
| ٢٨٣٨٣٠ | ٢٨٣٨١٨ | ٢٨٣٨٢٠ | ٢٨٣٨٢٥ |

(پارہ ٦) (سورۃ ٥) سُوْرَةُ الْمَآئِدَةِ مَدَنِيَّةٌ رکوع ١٦ آیات ١٢٠

یہ سورۃ بہت بابرکت ہے۔ اس کا پڑھنے والا ہمیشہ غیب سے روزی پائے گا اور فقر و فاقہ اور قرض سے محفوظ رہے گا۔ اس کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے یا بازو پر باندھے تو فقر و فاقہ سے محفوظ رہے گا۔ اس سورۃ کے کل اعداد ٨٤٨٥٤٦ ہیں۔ نقش مبارک یہ ہے۔ نقش مربع ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢١٢١٢٩ | ٢١٢١٤٢ | ٢١٢١٣٩ | ٢١٢١٣٦ |
| ٢١٢١٤٠ | ٢١٢١٣٥ | ٢١٢١٣٠ | ٢١٢١٤١ |
| ٢١٢١٣٤ | ٢١٢١٣٧ | ٢١٢١٤٤ | ٢١٢١٣١ |
| ٢١٢١٤٣ | ٢١٢١٣٢ | ٢١٢١٣٣ | ٢١٢١٣٨ |



# چوری ڈاکہ سے مال کی حفاظت

جو شخص باوضو سورۃ المائدہ کو ہرن کی کھال (ہرن کی کھال چاندی کا ورق بنانے والوں کے پاس مل جاتی ہے) پر لکھے اور صندوق میں رکھے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کا مال چوری سے محفوظ ہو جائے گا۔ سفر کے سامان میں رکھدے تو وہ بھی چوری نہ ہو اور محفوظ رہے۔

# فاقہ، بھوک سے نجات اور عزت کے لئے

اگر کوئی شخص باوضو اکتالیس ٤١ مرتبہ سورۃ المائدہ کو پڑھے تو اس کے گھر والے فاقہ سے محفوظ رہیں اور اس کا پڑھنے والا دنیا کے لوگوں کی نگاہ میں عزیز ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

(پارہ ٧) (سورۃ ٦) سُوْرَةُ الْاَنْعَامِ مَكِّيَّةٌ رکوع ٢٠ آیات ١٦٥

حاجت کے پورا کرنے اور مشکل کے حل کے واسطے سورۃ الانعام کی تلاوت بہت مفید ہے۔ عزت و منصب حاصل کرنے کے لئے اس کا نقش بہت فائدہ مند ہے۔ باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے یا بازو پر باندھے۔ اس کا نقش مربع ہے۔ چال پانچویں خانہ میں ہے۔ کل اعداد ٩٣٥٣٢٩ ہیں۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۳۸۳۲ | ۲۳۳۸۳۵ | ۲۳۳۸۳۸ | ۲۳۳۸۲۴ |
| ۲۳۳۸۳۷ | ۲۳۳۸۲۵ | ۲۳۳۸۳۱ | ۲۳۳۸۳۶ |
| ۲۳۳۸۲۶ | ۲۳۳۸۴۰ | ۲۳۳۸۳۳ | ۲۳۳۸۳۰ |
| ۲۳۳۸۳۴ | ۲۳۳۸۲۹ | ۲۳۳۸۲۷ | ۲۳۳۸۳۹ |

## ہر مقصد میں کامیابی کے لئے

جو شخص سورۃ الانعام کو باوضو اکتالیس[۴۱] مرتبہ پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل حل ہوگی اور ہر مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## دشمنوں پر کامیابی کے لئے

دشمن کے دفع کرنے کی نیت سے سورۃ الانعام کو تین[۳] مرتبہ پڑھنا نہایت اکسیر ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہوگا۔

## جانور کی حفاظت کے لئے

اگر کوئی باوضو سورۃ الانعام کاغذ پر لکھے اور موم جامہ کرکے گھوڑے، اونٹ، گائے، بکری یا دوسرے جانوروں کے باندھے تو جانور تمام بیماریوں سے محفوظ رہے انشاء اللہ تعالیٰ۔



(پارہ ۸، ۹) (سورۃ ۷) سُوْرَۃُ الْاَعْرَافِ مَكِّيَّةٌ رکوع ۲۴ آیات ۲۰۶

جملہ مصائب و آفات سے حفاظت کے لئے اس کا پڑھنا بہت مفید ہے۔ اگر جابر و ظالم حکمران کے سامنے جانا ہو تو تین[۳] بار یہ سورۃ مبارکہ پڑھ کر جائے تو حکمران ظلم سے باز رہے اور رحمدلی سے پیش آئے اس سورۃ کا نقش مربع ہے اس کی چال نویں خانہ میں ہے۔ جو شخص اس نقش کو باوضو لکھے اور موم جامہ کرکے گلے میں ڈالے یا اپنے داہنے بازو پر باندھے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے امن و امان سے رہے اور کسی قسم کا نقصان اسے نہ پہنچے۔ نیز جادو، فالج، لقوہ کے اثر سے محفوظ رکھنے میں یہ سورۃ پر تاثیر ہے۔ اس سورۃ کے کل اعداد ۲۵۳۵۹۲ ہیں۔ نقش مربع ہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۳۳۹۷ | ۶۳۴۰۱ | ۶۳۴۰۴ | ۶۳۳۹۰ |
| ۶۳۴۰۳ | ۶۳۳۹۱ | ۶۳۳۹۶ | ۶۳۴۰۲ |
| ۶۳۳۹۲ | ۶۳۴۰۶ | ۶۳۳۹۹ | ۶۳۳۹۵ |
| ۶۳۴۰۰ | ۶۳۳۹۴ | ۶۳۳۹۳ | ۶۳۴۰۵ |

# آنکھ کی تکلیف اور زخم سے آرام کیلئے

اگر کوئی شخص باوضو عرق گلاب اور زعفران سے سورۃ الاعراف کو پاک کاغذ پر لکھے اور موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھے وہ انشاء اللہ تعالیٰ آنکھ کی تکلیف اور آنکھ کے زخم سے صحتیاب ہوگا۔

# موذی جانور کے کاٹنے سے حفاظت، دشمن سے حفاظت

جو کوئی شخص باوضو سورۃ الاعراف کو گلاب و زعفران سے لکھے اور موم جامہ کر کے اپنے گلے میں ڈالے یا دائیں بازو پر باندھے تو انشاء اللہ تعالیٰ موذی جانور کے کاٹنے سے محفوظ رہے گا، دشمن سے بھی حفاظت رہے گی اور راستہ بھولنے سے بھی محفوظ رہے گا۔

# خوف سے امن اور جان کی صحت کے لئے

جو شخص سورۃ اعراف تین[۳] مرتبہ پڑھے وہ انشاء اللہ تعالےٰ ہر قسم کے خوف سے امن میں ہوگا اور اس کی صحت قائم رہے گی۔



ہر حاجت کے واسطے سورۃ الانفال کا پڑھنا بہت مفید ہے۔ اگر کوئی ناحق قید ہوگیا ہو تو اس کی روزانہ تلاوت سے وہ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے رہا ہو جائے۔ نیز اس کا پڑھنے والا ہمیشہ کامیاب رہے، عزت حاصل ہو، دشمنوں پر ہیبت طاری ہو۔ اس کا نقش مربع ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھے یا گلے میں ڈالے یا بازو پر باندھے تو اس کی برکت سے ہر مشکل آسان ہوگی۔ اس کے کُل اعداد ۴۱۲۳۷۵ ہیں۔ چال تیرھویں خانہ میں ہے۔ یعنی تیرھویں خانہ میں ایک عدد مزید بڑھا دے۔ نقش مربع ہے۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۳۰۹۳ | ۱۰۳۰۹۶ | ۱۰۳۱۰۰ | ۱۰۳۰۸۶ |
| ۱۰۳۰۹۹ | ۱۰۳۰۸۷ | ۱۰۳۰۹۲ | ۱۰۳۰۹۷ |
| ۱۰۳۰۸۸ | ۱۰۳۱۰۲ | ۱۰۳۰۹۴ | ۱۰۳۰۹۱ |
| ۱۰۳۰۹۵ | ۱۰۳۰۹۰ | ۱۰۳۰۸۹ | ۱۰۳۱۰۱ |

# حاکم کے مہربان ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص حاکم یا عدالت یا کسی ظالم کے پاس جانا چاہے اور

پریشان ہو تو اس کو چاہیئے کہ سورۃ الانفال لکھے اور موم جامہ کرکے گلے میں
ڈلے یا دائیں بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ حاکم اس کے ساتھ نرمی سے پیش
آئے گا۔

## جیل سے رہائی اور دشمنوں سے حفاظت کیلئے

جو کوئی شخص قید ہو گیا ہو یا دشمنوں کے نقصان پہنچانے کا اندیشہ
ہو تو باوضو ایک بیٹھک میں سورۃ الانفال کو سات مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ
جیل سے رہائی حاصل ہوگی اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔

(پارہ ۱۰) (سورۃ ۹) سُوْرَۃُ التَّوْبَۃِ مَدَنِیَّۃ رکوع ۱۶ آیات ۱۲۹

ظالم حاکم کو رحمدل بنانے کے لئے اس سورت کی کثرت سے تلاوت
بہت مفید ہے۔ اس سورۃ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے گلے میں
ڈال لے یا دائیں بازو پر باندھ لے اللہ تعالیٰ کے فضل سے ہر جگہ عزت حاصل
ہوگی۔ ظالم حاکم نرم ہوگا جہاں جائے اس کی ہیبت قائم ہو۔ اس کا نقش
گھر میں لگائے تو گھر چوری ڈاکہ سے محفوظ ہو جائے۔ اس کا نقش مربع ہے۔
اس کے کل اعداد ۷۰۳۶۱۵ ہیں۔ اور چال تیرھویں خانہ میں ہے۔



نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۵۹۰۳ | ۱۷۵۹۰۶ | ۱۷۵۹۱۰ | ۱۷۵۸۹۶ |
| ۱۷۵۹۰۹ | ۱۷۵۸۹۷ | ۱۷۵۹۰۲ | ۱۷۵۹۰۷ |
| ۱۷۵۸۹۸ | ۱۷۵۹۱۲ | ۱۷۵۹۰۴ | ۱۷۵۹۰۱ |
| ۱۷۵۹۰۵ | ۱۷۵۹۰۰ | ۱۷۵۸۹۹ | ۱۷۵۹۱۱ |

## ہر مشکل مہم اور افسران کے سامنے جانے کے لئے

جس شخص کو سخت مشکل درپیش ہو یا کسی افسر کے سامنے پیشی ہو تو
سورۃ التوبہ گیارہ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

(پارہ ۱۱) (سورۃ ۱۰) سُوْرَۃُ یُوْنُسَ مَکِّیَّۃ رکوع ۱۱ آیات ۱۰۹

دشمن پر فتح پانے اور غلبہ حاصل کرنے کے لئے سورۃ یونس کی تلاوت
بہت اکسیر ہے۔ اس کی کثرت سے تلاوت آدمی کو فتح وظفر سے ہمکنار کرتی ہے۔
ہر مشکل کے لئے اس کی تلاوت اس مشکل کو آسان بنادیتی ہے۔ اس سورۃ کا نقش
مربع ہے۔ اس کے کل اعداد ۵۵۰۱۰۸ ہیں اور چال نویں خانہ میں ہے۔ اس سورۃ
کا نقش باوضو لکھ کر اور موم جامہ کرکے جو شخص اپنے گلے یا بازو پر باندھے وہ
ہر قسم کے ظلم و زیادتی سے محفوظ رہے اور حاکم اس پر مہربان ہو۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

| ۱۳۷۵۲۶ | ۱۳۷۵۳۰ | ۱۳۷۵۳۳ | ۱۳۷۵۱۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۷۵۳۲ | ۱۳۷۵۲۰ | ۱۳۷۵۲۵ | ۱۳۷۵۳۱ |
| ۱۳۷۵۲۱ | ۱۳۷۵۳۵ | ۱۳۷۵۲۸ | ۱۳۷۵۲۴ |
| ۱۳۷۵۲۹ | ۱۳۷۵۲۳ | ۱۳۷۵۲۲ | ۱۳۷۵۳۴ |

# مُشکلات کے حل کے لئے

سُورۃ یونس کو دو مرتبہ باوضو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ جملہ مشکلات حل ہوں گی۔ مجرّب ہے۔

(پارہ ۱۱)(سورۃ ۱۱) سُوْرَۃُ ھُوْدٍ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱۰ آیات ۲۳

ہر مشکل گھڑی میں سورۃ ھود کی تلاوت بہت فائدہ مند ہے۔ اس کے پڑھنے سے دشمن مغلوب رہتا ہے۔ اگر کوئی شخص باوضو اس سُورۃ پاک کا نقش لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں باندھے یا دائیں بازو پر باندھ لے تو ہر طرح کے خوف و ڈر سے آزاد ہو جائے گا اور دشمن پر غلبہ حاصل ہوگا۔ اس کے کُل اعداد ۵۱۴۷۸۱ ہیں اور چال پانچویں خانہ میں ہے۔

نقش مربع ہے۔

نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| ۱۲۸۶۹۵ | ۱۲۸۶۹۸ | ۱۲۸۷۰۱ | ۱۲۸۶۸۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۸۷۰۰ | ۱۲۸۶۸۸ | ۱۲۸۶۹۴ | ۱۲۸۶۹۹ |
| ۱۲۸۶۸۹ | ۱۲۸۷۰۳ | ۱۲۸۶۹۶ | ۱۲۸۶۹۳ |
| ۱۲۸۶۹۷ | ۱۲۸۶۹۲ | ۱۲۸۶۹۰ | ۱۲۸۷۰۲ |

# جُملہ مُہمات میں کامیابی کے لئے

جملہ مہمات میں کامیابی کے لئے ایک مرتبہ باوضو سُورۃ ھود کو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

(پارہ ۱۲)(سورۃ ۱۲) سُوْرَۃُ یُوْسُفَ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱۲ آیات ۱۱۱

ہر قسم کی حاجت برآری اور ضرورت کے لئے سورۃ یوسف کی تلاوت بہت اہم ہے۔ اگر کوئی شخص اپنے عہدے سے معزول ہو گیا ہو یا نوکری سے نکال دیا گیا ہو تو اس کی کثرت سے تلاوت کرے انشاء اللہ تعالیٰ واپس اپنے عہدے پر بحال ہوگا۔ اگر غریب و نادار ہو تو اس کی تلاوت کرنے سے بحکمِ خدا غنی اور مالدار ہو جائے گا۔ اس کے کل اعداد ۵۰۳۹۸۰ ہیں اور چال نویں خانہ میں ہے۔ اس سُورۃ مبارکہ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے یا دائیں بازو میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کے باندھنے سے منصب و عہدہ

میں ترقی ہوگی اور دنیا میں عزت کی نگاہ سے دیکھا جائیگا۔ نقش مربع ہے۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵۹۸۷ | ۱۲۶۰۰۱ | ۱۲۵۹۹۸ | ۱۲۵۹۹۴ |
| ۱۲۵۹۹۹ | ۱۲۵۹۹۳ | ۱۲۵۹۸۸ | ۱۲۶۰۰۰ |
| ۱۲۵۹۹۲ | ۱۲۵۹۹۶ | ۱۲۶۰۰۳ | ۱۲۵۹۸۹ |
| ۱۲۶۰۰۲ | ۱۲۵۹۹۰ | ۱۲۵۹۹۱ | ۱۲۵۹۹۷ |

## جملہ مہمات میں کامیابی کے لئے

جملہ مہمات میں کامیابی کے لئے روزانہ سورۃ یوسف ایک بار پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی

## قرآن پاک حفظ کرنے کے لئے

جو شخص قرآن پاک حفظ کرنا چاہتا ہے تو سب سے پہلے سورۃ یوسف حفظ کرے انشاء اللہ تعالیٰ قرآن پاک بآسانی حفظ ہوگا۔

(پارہ ۱۳) (سورۃ ۱۳) سُوْرَۃُ الرَّعْدِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۶ آیات ۴۳

اگر بچہ کثرت سے روتا ہے تو اس پر پڑھ کر دم کرنے سے بچہ ہشاش بشاش رہے اس کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے گلے میں ڈالے یا دائیں بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ وہ شخص آسیب وجن کے اثر سے محفوظ رہے گا اور ظالم



حاکم کے شر سے محفوظ رہے گا۔ اس کا نقش مثلث ہے۔ اس سورۃ کے اعداد ۲۴۴۶۹۲ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸۱۵۶۷ | ۸۱۵۶۰ | ۸۱۵۶۵ |
| ۸۱۵۶۲ | ۸۱۵۶۴ | ۸۱۵۶۶ |
| ۸۱۵۶۳ | ۸۱۵۶۸ | ۸۱۵۶۱ |

## جیل سے رہائی اور بچہ کا رونا موقوف

جیل خانہ سے رہائی کے لئے باوضو مغرب اور عشاء کے درمیان اکیس ۲۱ مرتبہ پڑھے۔ اور اگر بچہ روتا ہو تو تین ۳ مرتبہ پڑھ کر بچے پر دم کرے۔ مجرب ہے۔

(پارہ ۱۳) (سورۃ ۱۴) سُوْرَۃُ اِبْرٰهِیْمَ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۷ آیات ۵۲

یہ سورۃ سحر سے نجات کے لئے بہت مفید ہے۔ اگر کسی شخص کی قوت مردمی سحر کے ذریعہ باندھ دی گئی ہو تو روزانہ تین ۳ مرتبہ سورۃ ابراہیم کی تلاوت کرنے سے سحر باطل ہوگا اور اصلی قوت مردمی بحال ہوجائے گی۔ اور اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے وہ مرد اپنی اصلی حالت پر آجائے گا۔

اس سورۃ کا نقش بچہ کے رونے، نظر بد سے نجات اور حصول دولت کے لئے بہت اہم ہے۔ اس کا نقش باوضو لکھے اور بچہ کے گلے میں ڈال دے

انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر قسم کی نظرِ بد، بیماری اور رونے سے محفوظ رہے گا۔ اس کا نقش مربع ہوگا۔ اس کے کل اعداد ۲۴۵۸۱۸ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۱۴۴۷ | ۶۱۴۶۰ | ۶۱۴۵۷ | ۶۱۴۵۴ |
| ۶۱۴۵۸ | ۶۱۴۵۳ | ۶۱۴۴۸ | ۶۱۴۵۹ |
| ۶۱۴۵۲ | ۶۱۴۵۵ | ۶۱۴۶۲ | ۶۱۴۴۹ |
| ۶۱۴۶۱ | ۶۱۴۵۰ | ۶۱۴۵۱ | ۶۱۴۵۶ |

## دُشمنی دُور کرنے کے لئے

جو شخص سُورۂ ابراہیم کو سات مرتبہ پڑھے گا تو اس کے دشمن ذلیل ہوں گے اور دشمنوں سے نجات حاصل ہوگی۔

(پارہ ۱۴) (سورۃ ۱۵) سُوْرَۃُ الْحِجْرِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۶ آیات ۹۹

اگر کوئی شخص سُورۂ حجر کو زعفران کے پانی سے باوضو لکھے اور پاک پانی سے دھو کر عورت کو پلائے تو بحکم خدا اس کا دودھ بہت زیادہ ہو۔ جب کوئی چیز خریدے یا فروخت کرے اگر اس پر سورۂ حجر پڑھ کر دم کردے تو اس مال میں برکت ہوگی۔ اگر اس سورۃ کا نقش زعفران سے لکھ کر اپنے مال و متاع میں رکھ دے تو انشاء اللہ تعالیٰ جملہ مال چوری سے محفوظ ہو جائے گا



اور چور اسے چرا نہ سکے گا۔

اس کا نقش اعداد کے حساب سے بھرا جائے سب سے پہلے پہلا خانہ جس میں ایک عدد لکھا ہے پھر دوسرا خانہ جس میں ۲ کا عدد لکھا ہے اسی طرح جملہ خانے بھریں۔ ایک سے لے کر ۹ تک کے اعداد کا نقش سے کوئی تعلق نہیں یہ صرف نقش بھرنے کی چال بتانے کے لئے ہیں۔ اس سورۃ کے کل اعداد ۱۷۶۷۰۹ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸<br>۵۸۹۰۶ | ۱<br>۵۸۸۹۹ | ۶<br>۵۸۹۰۴ |
| ۳<br>۵۸۹۰۱ | ۵<br>۵۸۹۰۳ | ۷<br>۵۸۹۰۵ |
| ۴<br>۵۸۹۰۲ | ۹<br>۵۸۹۰۷ | ۲<br>۵۸۹۰۰ |

## خرید و فروخت میں برکت

جو کوئی شخص خرید و فروخت کرنے سے قبل تین ۳ مرتبہ سُورۃ الحجر پڑھے تو ہر ایک چیز میں برکت و نفع ہو۔ نقصان سے محفوظ رہے۔

(پارہ ۱۴) (سورۃ ۱۶) سُوْرَۃُ النَّحْلِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱۶ آیات ۱۲۸

اگر کسی شخص کے دشمن اسے جان سے مارنا چاہتے ہوں اور اسے ہلاکت

کا خوف ہو تو سورۃ نحل کو ایک بیٹھک میں ایک آدمی یا کئی آدمی ایک ایک بار پڑھیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن اس کے فرماں بردار ہوں گے اگر اطاعت نہ کی تو پریشان اور ذلیل وخوار ہوں گے۔

اگر کوئی شخص اس سورۃ کا نقش اپنے پاس باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے گلے یا دائیں بازو پر باندھ لے تو دشمن اس کا ذلیل ہو اور دشمن اس پر قابو نہ پا سکے۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۵۲۰۱۸۸ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۹

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۳۳۹۷ | ۱۷۳۳۹۲ | ۱۷۳۳۹۹ |
| ۱۷۳۳۹۸ | ۱۷۳۳۹۶ | ۱۷۳۳۹۴ |
| ۱۷۳۳۹۳ | ۱۷۳۴۰۰ | ۱۷۳۳۹۵ |

## دشمنوں میں تفرقہ ڈالنے کے لئے

اگر کسی کے دشمن جتھا بنا کر اور ایک جگہ ہو کر نقصان پہنچانا چاہتے ہوں تو سورۃ النحل کو تین ۳ مرتبہ پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن منتشر ہوجائیں گے۔

(پارہ ۱۵) (سورۃ ۱۷) سُوْرَۃُ بَنِیْٓ اِسْرَآئِیْلَ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱۲ آیات ۱۱۱

سورۃ بنی اسرائیل کا روزانہ باوضو تین ۳ مرتبہ پڑھنا، دوجہان کی ترقی،



کامیابی، ترقی مراتب وعزت اور سارے جہان کی مشکلیں حل کرنے کے لئے نہایت مجرب اور مفید ہے۔

## حاجت روائی کے لئے

جب کوئی حاجت پیش آئے تو سات بار سورۃ بنی اسرائیل پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ حاجت پوری ہوگی۔ جب تک حاجت پوری نہ ہو برابر پڑھتا رہے ناغہ نہ کرے اور نہ بددل ہوکر چھوڑے، انشاءاللہ تعالیٰ یقیناً کامیابی ہوگی۔

## قیدی کی رہائی کے لئے

سورۃ بنی اسرائیل کو قیدی کی رہائی کے لئے روزانہ باوضو دس بار پڑھے ناغہ نہ کرے انشاءاللہ تعالیٰ قیدی جلد ہی قید سے رہا ہوگا۔

## حاسدوں اور دشمنوں کی شرارت سے حفاظت

دشمنی اور حسد کرنے والوں کی غیبت اور بدگوئی سے حفاظت کے لئے روزانہ باوضو دس بار پڑھنا بہت مجرب ہے۔ اس کا پڑھنے والا دشمنوں اور حاسدوں کی دشمنی اور شرارت سے محفوظ رہتا ہے اور دشمن اور حاسد ناکام رہتے ہیں۔

# بچے کی زبان سے لکنت دور کرنا

اگر کسی بچے کی زبان میں لکنت ہے اور وہ بات کرتے ہیں اٹکتا ہے یا بات کرتے وقت اس کی زبان پھرتی ہے تو عرق گلاب میں زعفران کو حل کر کے پاک کاغذ پر سورۃ بنی اسرائیل کو لکھے اور پانی سے گھول کر روزانہ بچے کو پلائے تو کچھ عرصہ کے بعد اللہ تعالےٰ کے فضل و کرم سے بچے کی زبان کی لکنت ختم ہو جائیگی۔

# شکار یا دشمن پر یقینی حملہ

اگر کوئی شخص سبز کپڑے پر باوضو سورۃ بنی اسرائیل کو تحریر کرے اور کمان کے قبضے پر باندھے یا بندوق یا پستول کی نال پر باندھے تو انشاءاللہ تعالیٰ نشانہ ٹھیک لگے گا کبھی خطا نہ ہوگا۔

# کُند ذہن بچے کا ذہن کھولنا

اگر لڑکا یا لڑکی کند ذہن ہو اور سبق یاد نہ ہوتا ہو یا یاد کر کے بھول جاتا ہو تو سُورۃ بنی اسرائیل کو باوضو عرقِ گلاب میں زعفران کو حل کر کے اس سے پوری سُورۃ لکھے اور پانی میں گھول کر روزانہ بچے کو پلائے انشاءاللہ تعالیٰ اس کا ذہن کھل جائے گا اور حافظہ بحال ہو جائے گا۔ جو پڑھے گا یاد رہے گا۔ مجرب ہے۔



# دشمن کی شرارت سے حفاظت

اگر دشمن زبان دراز ہو اور اپنی شرارتوں سے باز نہ آتا ہو تو باوضو سورۃ بنی اسرائیل کا نقش لکھے اور موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھ لے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بند ہو جائے گی اور وہ اپنی شرارتوں سے باز آجائے گا۔ کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

اس سُورۂ مبارکہ کے کل اعداد ۳۸۶۱۳ ہیں اور چال خانہ پنجم ہیں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۹۶۵۳ | ۹۶۵۶ | ۹۶۵۹ | ۹۶۴۵ |
|---|---|---|---|
| ۹۶۵۸ | ۹۶۴۶ | ۹۶۵۲ | ۹۶۵۷ |
| ۹۶۴۷ | ۹۶۶۱ | ۹۶۵۴ | ۹۶۵۱ |
| ۹۶۵۵ | ۹۶۵۰ | ۹۶۴۸ | ۹۶۶۰ |

(پارہ ۱۵) (سورۃ ۱۸) سُوْرَۃُ الْکَهْفِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱۲ آیات ۱۱۰

سورۂ کہف کا جمعہ کے دن پڑھنا زمین سے آسمان تک نور پیدا کرتا ہے اور آٹھ دن تک وہ نور برابر قائم رہتا ہے پھر اس کے پڑھنے والے کو یہ سارا نور قبر میں اور حشر کے بعد قیامت میں دیا جائے گا۔ اس سورت کا روزانہ تلاوت کرنا ایمان

کی قوت کو زیادہ کرتا ہے اور نورِ ایمان میں ترقی بخشتا ہے۔

## شیطان اور چور سے حفاظت

جس مکان میں سورۂ کہف پڑھی جائے گی اس مکان میں کوئی شیطان یا چور داخل نہ ہو سکے گا اور نہ اس گھر والوں کو کوئی نقصان پہنچا سکے گا۔

## وقت مقررہ پر جاگ اٹھنا

اگر کسی شخص کو رات کے وقت جاگنا منظور ہو اور کوئی جگانے والا نہ ہو اور خود بھی اُٹھنے کی امید نہ ہو تو وہ شخص نمازِ عشاء کے بعد سورۂ کہف پڑھ کر سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جس وقت اٹھنے کا ارادہ کرے گا بحکمِ خدا اسی وقت آنکھ کھل جائے گی۔ مجرب عمل ہے۔

## قرض سے نجات

جو شخص قرض میں گرفتار ہو اور قرض اترنا مشکل ہو گیا ہو تو بعد نمازِ جمعہ سورۂ کہف سات بار پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے پوری توجہ و یکسوئی کے ساتھ دعائیں مانگا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کا قرضہ اُتر جائے گا۔



## طاعون، برص، جذام، فتنۂ دجال سے حفاظت

اگر کوئی شخص باوضو روزانہ سورۂ کہف کی تلاوت کرتا رہے تو وہ شخص اور وہ گھر اور اس کے جلد رہنے والے طاعون، برص، جذام اور فتنۂ دجال سے بحکمِ خدا تعالیٰ محفوظ رہیں گے۔

## دشمن سے حفاظت

اگر کوئی شخص اس سورۃ کے اعداد کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے گلے میں ڈالے یا دائیں بازو پر باندھے تو انشاء اللہ تعالیٰ وہ ہر بلا سے محفوظ رہے گا اور ہر قسم کے دشمن سے کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔ اور دشمن اس کی غیبت چغلی اور بدگوئی نہ کر سکے گا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے وہ دشمن کے ہر حملے سے امن میں رہے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۵۰۵۵۱۷ ہیں اور چال خانۂ پنجم میں ہے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۳۷۱ | ۱۲۶۳۸۵ | ۱۲۶۳۸۲ | ۱۲۶۳۷۹ |
| ۱۲۶۳۸۳ | ۱۲۶۳۷۸ | ۱۲۶۳۷۲ | ۱۲۶۳۸۴ |
| ۱۲۶۳۷۷ | ۱۲۶۳۸۰ | ۱۲۶۳۸۷ | ۱۲۶۳۷۳ |
| ۱۲۶۳۸۶ | ۱۲۶۳۷۴ | ۱۲۶۳۷۶ | ۱۲۶۳۸۱ |

اس سورۃ کی روزانہ تلاوت سے غنائے ظاہری و باطنی حاصل ہوتا ہے۔ تنگیٔ معاش سے نجات حاصل ہوتی ہے۔

## روزی کی تنگی

جو شخص روزی کی کمی کے سبب پریشان رہتا ہو اور آمدنی کم ہونے کی وجہ سے گذارہ مشکل ہو گیا ہو تو باوضو روزانہ سات مرتبہ سورۃ مریم کی تلاوت کیا کرے اور اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے گڑگڑا کر دعا مانگ لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کی روزی میں اضافہ ہوگا اور پریشانی سے نجات حاصل ہوگی۔

## حاجت روائی کے لئے

اگر کسی شخص کو کوئی حاجت پیش آجائے تو اس کے لئے باوضو تین بار سورۂ مریم کی تلاوت کرے۔ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے اس کی حاجت پوری ہوگی۔

## قوتِ مردمی کی بحالی

اگر کسی دشمن نے کسی نوجوان کی قوتِ مردمی باندھ دی ہو اور وہ پریشان ہو تو اسے چاہیئے کہ باوضو تین ۳ بار سورۂ مریم پڑھ کر دعا کرے انشاءاللہ تعالیٰ اس کی مردمی قوت بحال ہو جائے گی۔ اگر خود پڑھنا نہ جانتا ہو تو کسی سے تین ۳



مرتبہ پڑھوا کر پانی پر دم کرالے اور روزانہ وہ پانی پیئے۔ جب تک طاقت بحال نہ ہو پانی پیتا رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ صحتیاب ہوگا۔

## آفات و بلیات سے حفاظت

جو شخص باوضو عرق گلاب میں زعفران کو گھول کر اس سے یہ سورت لکھے اور اس کو پانی میں گھول کر پیئے تو بفضلِ خدا ہر قسم کی آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا۔

## باغ کی سرسبزی

اگر باغ ویران ہو گیا ہو درخت سوکھ گئے ہوں یا درختوں نے پھل دینا بند کر دیا ہو تو ویران شدہ باغ میں درختوں کے ساتھ اس سورت کا نقش باوضو لکھ کر باندھے اور اس باغ کو پانی دے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے باغ سرسبز اور تروتازہ ہو جائے گا اور خوب پھل دے گا۔

اس سورہ کے کل اعداد ۲۸۹۶۴۴ ہیں۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۹۶۵۴۹ | ۹۶۵۴۴ | ۹۶۵۵۱ |
|---|---|---|
| ۹۶۵۵۰ | ۹۶۵۴۸ | ۹۶۵۴۶ |
| ۹۶۵۴۵ | ۹۶۵۵۲ | ۹۶۵۴۷ |

(پارہ ۱۶) (سورۃ ۲۰) سُوْرَۃُ طٰهٰ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۸ آیات ۱۳۵

اس سورۃ کا روزانہ باوضو پابندی سے تلاوت کرنے والا سحر جادو سے محفوظ رہتا ہے۔ نیز اس کا پڑھنے والا روزی کی تنگی سے محفوظ رہتا ہے۔

## لڑکی کی شادی کے لئے

اگر کوئی لڑکی شادی کے قابل ہو اور رشتہ نہ آتا ہو یا شادی میں رکاوٹ ہو تو اکیس ۲۱ بار روزانہ سُورۃ طٰہٰ پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مناسب جگہ رشتہ طے ہو جائے گا۔

## نیک مرد سے رشتہ کے لئے

اگر یہ چاہت ہو کہ لڑکی کا رشتہ کسی نیک مرد سے ہو جائے تو سورۃ طٰہٰ کو باوضو کسی ریشمی کپڑے پر لکھ کر موم جامہ کر کے لڑکی کے گلے میں ڈال دے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے رشتہ اور شادی کسی نیک مرد سے ہو جائے گی اور اولاد نیک پیدا ہوگی۔

## سحر و جادو سے حفاظت

اگر کوئی شخص باوضو اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے بازو پر باندھ لے تو خدا تعالیٰ کے فضل و کرم سے سحر و جادو سفلی سے محفوظ رہے گا۔



اس سورۃ کے کل اعداد ۳۹۹۲۸۳ ہیں اور چال تیرہویں خانہ میں ہے۔

۷۸۶

| ۹۹۸۲۰ | ۹۹۸۲۳ | ۹۹۸۲۷ | ۹۹۸۱۳ |
|---|---|---|---|
| ۹۹۸۲۶ | ۹۹۸۱۴ | ۹۹۸۱۹ | ۹۹۸۲۳ |
| ۹۹۸۱۵ | ۹۹۸۲۹ | ۹۹۸۲۱ | ۹۹۸۱۸ |
| ۹۹۸۲۲ | ۹۹۸۱۷ | ۹۹۸۱۶ | ۹۹۸۲۸ |

(پارہ ۱۷) (سورۃ ۲۱) سُوْرَۃُ الْاَنْبِیَاءِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۷ آیات ۱۱۲

اگر کوئی شخص پریشان حال ہو اور اکثر پریشان اور غم زدہ رہتا ہو تو ہر روز باوضو تین ۳ بار سورۃ انبیاء پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی تمام غم اور پریشانی سے نجات حاصل ہوگی۔

## دفع دشمنان کے لئے

اگر کسی کے دشمن مقابل آجائیں یا ان سے مقابلہ پیش آجائے تو باوضو اکیلے بیٹھ کر سورۃ انبیاء پچیس ۲۵ مرتبہ پڑھے یا کچھ افراد ایک جگہ جمع ہو کر پڑھ لیں انشاءاللہ تعالیٰ دشمن دفع ہو جائے گا اور ہر طرح حفاظت رہے گی۔

## دشمن کی مغلوبی کے لئے

سورۃ انبیاء کا نقش دشمن کی مغلوبی کے لئے تیر بہدف ہے۔ اس

نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھ لے۔ اللہ تعالےٰ کے فضل وکرم سے دشمن پر فتح حاصل ہوگی۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۳۸۲۲۱۹ ہیں اور چال تیرہویں خانہ میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۵۵۵۴ | ۹۵۵۵۷ | ۹۵۵۶۱ | ۹۵۵۴۷ |
| ۹۵۵۶۰ | ۹۵۵۴۸ | ۹۵۵۵۳ | ۹۵۵۵۸ |
| ۹۵۵۴۹ | ۹۵۵۶۳ | ۹۵۵۵۵ | ۹۵۵۵۲ |
| ۹۵۵۵۶ | ۹۵۵۵۱ | ۹۵۵۵۰ | ۹۵۵۶۲ |

(پارہ ۱۷) (سورۃ ۲۲) سُوْرَۃُ الْحَجِّ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۱۰ آیات ۷۸

جب کسی شخص کو کوئی سمندری یا دریائی سفر درپیش ہو تو جہاز یا کشتی میں سوار ہونے سے قبل باوضو تین ۳ مرتبہ اس سورۃ کو پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جہاز یا کشتی بخیریت منزلِ مقصود پر پہنچیں گے۔ اور ہر قسم کے نقصان یا ڈوبنے سے محفوظ رہیں گے۔

## کشتی کی غرقابی سے حفاظت

اگر کشتی مچھلی پکڑنے سمندر یا دریا میں جاتی ہے یا مسافروں کو لے کر سفر کرتی ہے تو اس کی حفاظت کے لئے سفر سے قبل باوضو اس سورت کو سات



مرتبہ پڑھے اللہ تعالیٰ کی رحمت سے کشتی ڈوبنے سے محفوظ رہے گی اور اس کو کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔

## جملہ آفات و بلیات سے حفاظت

اگر اس سورۃ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو انشاءاللہ تعالیٰ جملہ آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۳۸۲۳۴۴ ہیں۔

نقش یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۷۴۴۹ | ۱۲۷۴۴۴ | ۱۲۷۴۵۱ |
| ۱۲۷۴۵۰ | ۱۱۷۴۴۸ | ۱۲۷۴۴۶ |
| ۱۲۷۴۴۵ | ۱۲۷۴۵۲ | ۱۲۷۴۴۷ |

(پارہ ۱۸) (سورۃ ۲۳) سُوْرَۃُ الْمُؤْمِنُوْنَ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۶ آیات ۱۱۸

نماز پڑھنے میں بہت سستی کاہلی ہوتی ہے۔ نماز پڑھنا مشکل ہو جاتا ہے اور ہر وقت گناہوں کا خیال آتا رہتا ہے۔ برے برے وسوسے دل میں پیدا ہوتے ہیں اور گناہوں سے بچنا مشکل ہو جاتا ہے تو ایسی تمام صورتوں میں ضروری ہے کہ باوضو سورۃ المؤمنون کو عرق گلاب میں زعفران حل کر کے اول سے آخر تک

پوری لکھے اور موم جامہ کرکے دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے گناہ اور نماز میں سستی وکاہلی اور بڑے بڑے وساوس سے محفوظ رہے گا۔

## شراب، ہیروئن، زنا، سٹہ، جوا کی عادت سے نجات

اگر کوئی شخص شراب، ہیروئن، چرس، سٹہ، جوا، سود، زنا اور دیگر گناہوں میں بری طرح مبتلا ہو اور اسے یہ گناہ چھوڑنا مشکل معلوم ہو تو عرق گلاب میں زعفران حل کرکے باوضو سفید کپڑے پر اس سورت کو لکھے اور موم جامہ کرکے گلے میں ڈالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ شخص ان بری عادتوں سے توبہ کرلے گا اور نیک و عبادت گذار بن جائے گا۔

## افلاس وتنگی دور کرنا

گھر میں افلاس اور تنگی کی وجہ سے پریشانی رہتی ہو تو اس سورۃ کے نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے گلے میں ڈال لے یا دائیں بازو پر باندھ لے عورت گلے میں ڈالے یا بائیں بازو پر باندھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے افلاس اور روزی کی تنگی دور ہوگی اور گھر میں خوشحالی آئے گی۔

اس سورت کے کل اعداد ۳۵۱۷۱۴ ہیں۔ نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۷۲۳۹ | ۱۱۷۲۳۴ | ۱۱۷۲۴۱ |
| ۱۱۷۲۴۰ | ۱۱۷۲۳۸ | ۱۱۷۲۳۶ |
| ۱۱۷۲۳۵ | ۱۱۷۲۴۲ | ۱۱۷۲۳۷ |

(پارہ ۱۸) (سورۃ ۲۴) سُوْرَۃُ النُّوْرِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۹ آیات ۶۴

اگر کسی شخص کو دشمن بہت تنگ کرتے ہوں اور طرح طرح سے زبان درازی اور تہمت بازی کرتے ہوں تو اس سورۃ کو روزانہ باوضو دن میں کسی وقت ایک ہی بیٹھک میں پانچ مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی زبان چغلی، الزام تراشی اور نقصان پہنچانے سے باز رہے گی۔

## احتلام کی روک تھام

اگر کسی شخص کو بکثرت احتلام ہوتا ہو تو روزانہ باوضو تین بار اس سورۃ کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلے اور پانی پر دم کرکے پی لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ احتلام سے محفوظ رہے گا۔

## شیطانی وسوسوں سے حفاظت

اگر کسی کو شیطانی وسوسے بہت آتے ہوں تو سورۂ نور کا نقش باوضو

لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شیطانی وسوسوں سے محفوظ رہے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۴۰۲۴۵۷ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰۶۱۴ | ۱۰۰۶۱۷ | ۱۰۰۶۲۰ | ۱۰۰۶۰۶ |
| ۱۰۰۶۱۹ | ۱۰۰۶۰۷ | ۱۰۰۶۱۳ | ۱۰۰۶۱۸ |
| ۱۰۰۶۰۸ | ۱۰۰۶۲۲ | ۱۰۰۶۱۵ | ۱۰۰۶۱۲ |
| ۱۰۰۶۱۶ | ۱۰۰۶۱۱ | ۱۰۰۶۰۹ | ۱۰۰۶۲۱ |

(پارہ ۱۸) (سورۃ ۲۵) سُوْرَۃُ الْفُرْقَانِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۶ آیات ۷۷

دشمن کی ہلاکت کے لئے روزانہ اڑتیس ۳۸ مرتبہ اس سورۃ کو پڑھے بحکم خدا دشمن ہلاک ہوگا۔ اس عمل کو کرنے سے قبل کسی عالم دین اور خدا ترس شخص سے مشورہ کرلے ورنہ قتل کا گناہ ہوگا۔

## ظالم کے ظلم سے حفاظت

اگر کسی کو کوئی ظالم شخص ناحق ستاتا ہو اور ہر وقت درپئے آزار رہتا ہو تو اس سورۃ کو ایک سو آٹھ (۱۰۸) مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ



ظالم کے ظلم سے محفوظ رہے گا۔

## ظلم سے نجات

اس سورۃ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ ظلم سے محفوظ رہے گا۔ اس سورۃ کے کل اعداد ۲۰۹۵۷۵ ہیں اور چال تیرہویں خانہ میں ہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۲۳۹۳ | ۵۲۳۹۶ | ۵۲۴۰۰ | ۵۲۳۸۶ |
| ۵۲۳۹۹ | ۵۲۳۸۷ | ۵۲۳۹۲ | ۵۲۳۹۷ |
| ۵۲۳۸۸ | ۵۲۴۰۲ | ۵۲۳۹۴ | ۵۲۳۹۱ |
| ۵۲۳۹۵ | ۵۲۳۹۰ | ۵۲۳۸۹ | ۵۲۴۰۱ |

(پارہ ۱۹) (سورۃ ۲۶) سُوْرَۃُ الشُّعَرَآءِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱۱ آیات ۲۲۷

اگر کسی کا بیٹا، بیٹی، نوکر سرکش ہو اور کہنا نہ مانتا ہو یا گھر سے بھاگ جاتا ہو تو سُوْرَۃُ الشعراء کو سات بار باوضو ایک ہی بیٹھک میں پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطیع و فرمان بردار ہو۔

## گھر سے فرار ہونے والے کے لئے

اگر کوئی لڑکا یا نوکر گھر سے بھاگنے کا عادی ہو تو سورۃ الشعراء کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے لڑکے یا نوکر کی گردن میں باندھ دے۔ خدا تعالیٰ کے حکم سے بھاگنے سے رُک جائے گا اور گھر میں اس کا دل لگے گا۔

## خوف و ڈر سے نجات

اگر کوئی شخص خوف و ڈر کی وجہ سے بہت پریشان ہو تو سُورۃ الشعراء کو باوضو سات مرتبہ پڑھ کر دُعا کرے انشاء اللہ تعالیٰ دل ڈر خوف سے آزاد ہو جائے گا اور کسی قسم کی پریشانی باقی نہ رہے گی۔

## اولاد یا نوکر کی اطاعت کے لئے

اگر کسی کی اولاد یا نوکر نافرمان ہوں اور کہنا نہ مانتے ہوں۔ ہر طرح ستاتے ہوں تو سُورۃ الشعراء کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اطاعت و فرمانبرداری اختیار کریں گے اور سرکشی سے چھٹکارا حاصل ہوگا۔ اس سورۃ کے کل اعداد ٤٠٣٧٣٨ ہیں۔ نقش یہ ہے:



٧٨٩

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٠٠٩٣٤ | ١٠٠٩٣٧ | ١٠٠٩٤٠ | ١٠٠٩٢٧ |
| ١٠٠٩٣٩ | ١٠٠٩٢٨ | ١٠٠٩٣٣ | ١٠٠٩٣٨ |
| ١٠٠٩٢٩ | ١٠٠٩٤٢ | ١٠٠٩٣٥ | ١٠٠٩٣٢ |
| ١٠٠٩٣٦ | ١٠٠٩٣١ | ١٠٠٩٣٠ | ١٠٠٩٤١ |

(پارہ ١٩) (سورۃ ٢٧) سُوْرَۃُ النَّمْلِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ٧ آیات ٩٣

اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا شکریہ ادا کرنے کے لئے سُورۃ النمل کو دس مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کے رزق میں برکت دے گا اور ہر قسم کے غم و فکر سے آزادی نصیب ہوگی۔

## حاجت پورا کرنے کے لئے

اگر کسی شخص کو ضروری کوئی حاجت پیش آئے تو سورۃ نمل ایک ہفتہ تک روزانہ ایک بار باوضو پڑھ لیا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کی حاجت ضرور پوری ہوگی۔

## سانپ، بچھو اور موذی جانوروں سے گھر کی حفاظت

اگر کوئی شخص ہرن کی کھال پر اس سورۃ کو باوضو لکھ کر اپنے صندوق یا گھر میں رکھے تو اللہ تعالےٰ کے فضل و کرم سے وہ گھر سانپ، بچھو اور

موذی جانوروں سے محفوظ رہے گا۔

## برائے حاجت روائی

اگر کوئی شخص باوضو اس سورت کا نقش لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کی ہر حاجت پوری ہوگی۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۳۴۰۹۶۲ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۳۶۵۵ | ۱۱۳۶۵۰ | ۱۱۳۶۵۷ |
| ۱۱۳۶۵۶ | ۱۱۳۶۵۴ | ۱۱۳۶۵۲ |
| ۱۱۳۶۵۱ | ۱۱۳۶۵۸ | ۱۱۳۶۵۳ |

(پارہ ۲۰) (سورۃ ۲۸) سُوْرَۃُ الْقَصَصِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۹ آیات ۸۸

اگر کوئی شخص بیمار ہو تو سورۃ القصص کو تین ۳ روز تک باوضو پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے تو اللہ تعالیٰ کی رحمت سے مریض صحتیاب ہوگا۔

## غائب کی واپسی کے لئے

اگر کوئی شخص غائب ہو گیا ہو اور اس کا پتہ نہ چلتا ہو تو سورۃ القصص باوضو ستائیس ۲۷ مرتبہ پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ غائب شخص بہت بخیر و سلامتی



گھر لوٹ آئے گا۔

## بیماری سے شفاء، پیٹ کے درد سے نجات، استسقاء اور جذام سے حفاظت

اگر کوئی بیمار ہو یا پیٹ میں درد رہتا ہو، یا اسے استسقاء یا جذام کی بیماری کا ڈر ہو تو اس سورۃ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے گلے میں ڈال لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہر مرض سے صحت حاصل ہوگی اور کوئی خطرناک بیماری پر حملہ نہ کر سکے گی۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۴۰۷۱۲۰ ہیں۔ نقش یہ ہے اور چال نویں خانہ سے ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۱۷۷۹ | ۱۰۱۷۸۳ | ۱۰۱۷۸۶ | ۱۰۱۷۷۲ |
| ۱۰۱۷۸۵ | ۱۰۱۷۷۳ | ۱۰۱۷۷۸ | ۱۰۱۷۸۴ |
| ۱۰۱۷۷۴ | ۱۰۱۷۸۸ | ۱۰۱۷۸۱ | ۱۰۱۷۷۷ |
| ۱۰۱۷۸۲ | ۱۰۱۷۷۶ | ۱۰۱۷۷۵ | ۱۰۱۷۸۷ |

(پارہ ۲۰) (سورۃ ۲۹) سُوْرَۃُ الْعَنْکَبُوْتِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۷ آیات ۶۹

اگر کوئی شخص رنج و غم میں مبتلا ہو تو سورۃ العنکبوت باوضو عرق گلاب میں زعفران کو حل کر کے لکھے اور اس کو پانی میں گھول کر پیئے۔ انشاءاللہ تعالیٰ

اس پانی کے پینے سے اس کا رنج وغم دور ہوگا۔

## غم واندوہ سے نجات

اگر کوئی شخص غم زدہ ہو اور رنج وغم سے اسے نجات نہ ملتی ہو تو باوضو سورۃ العنکبوت کو سات مرتبہ ایک ہی بیٹھک میں پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ رنج وغم اس کا ختم ہوگا اور بشاشت وخوشی حاصل ہوگی۔

## ہر قسم کے فکر وغم سے نجات

ہر قسم کے رنج وغم اور فکر ووحشت سے نجات کے لئے باوضو اس سورۃ کا نقش لکھے اور موم جامہ کرکے دائیں بازو پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ رنج وغم اس کے قریب نہ آئیں گے اور ہمیشہ خوش وخرم رہے گا۔
اس سورۃ کے کل اعداد ۲۷۵۲۹۷ ہیں اور چال پانچویں خانہ میں ہے۔
نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٨٨٢٤ | ٦٨٨٢٧ | ٦٨٨٣٠ | ٦٨٨١٦ |
| ٦٨٨٢٩ | ٦٨٨١٧ | ٦٨٨٢٣ | ٦٨٨٢٨ |
| ٦٨٨١٨ | ٦٨٨٣٢ | ٦٨٨٢٥ | ٦٨٨٢٢ |
| ٦٨٨٢٦ | ٦٨٨٢١ | ٦٨٨١٩ | ٦٨٨٣١ |



(پارہ ۲۱) (سورۃ ۳۰) سُوْرَۃُ الرُّوْمِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ٦ آیات ٦٠

اگر کسی کا دشمن بہت عیار وچالاک ہو اور اپنی شرارتوں سے پریشان رکھتا ہو تو سورۃ الروم کو اکیس ۲۱ مرتبہ پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن ذلیل ہوگا اور ہمیشہ ناکام رہے گا اور ہر طرح دشمن پر فتح حاصل ہوگی۔

## دشمن کو ذلیل کرنا

اگر کوئی چاہے کہ دشمن اس کا ذلیل ہو اور اسے فتح حاصل ہو اور دشمن کو قدم قدم پر ناکامی ہو تو سورۃ الروم کو باوضو کاغذ پر لکھے اور اس کو لپیٹ کر ایک بوتل میں رکھ دے اور سخت ڈاٹ سے اس بوتل کا منہ بند کرکے اپنے مکان میں رکھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن ذلیل وخوار رہے گا۔

## میاں بیوی میں اتفاق

اگر میاں بیوی میں جھگڑا رہتا ہو تو باوضو اس سورۃ کو لکھ کر شیشی میں بند کرکے مظلوم اپنے پاس رکھے تو ظالم ظلم وزیادتی سے باز رہے اور خدا تعالیٰ کے فضل وکرم سے دونوں میں اتفاق قائم ہو جائے۔

## دشمنوں پر ہمیشہ فتح

جو شخص اس سورۃ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو

پر باندھ لے تو وہ انشاء اللہ تعالیٰ ہمیشہ دشمنوں پر غالب رہے اور اس کے دشمن ہمیشہ ہمیشہ ناکام رہیں۔ اس سورۃ کے کل اعداد ۲۷۰۳۷۷ ہیں۔ اور چال پانچویں خانہ میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ٦٧٥٩٤ | ٦٧٥٩٧ | ٦٧٦٠٠ | ٦٧٥٨٦ |
|---|---|---|---|
| ٦٧٥٩٩ | ٦٧٥٨٧ | ٦٧٥٩٣ | ٦٧٥٩٨ |
| ٦٧٥٨٨ | ٦٧٦٠٢ | ٦٧٥٩٥ | ٦٧٥٩٢ |
| ٦٧٥٩٦ | ٦٧٥٩١ | ٦٧٥٨٩ | ٦٧٦٠١ |

(پارہ ۲۱) (سورۃ ۳۱) سُوْرَۃُ لُقْمٰنَ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۴ آیات ۳۴

اگر کسی شخص کے پیٹ میں شدید درد ہو یا پیٹ کی کوئی بھی بیماری ہو، سورۃ لقمٰن کو سات بار پڑھ کر پیٹ پر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ پیٹ کا درد جاتا رہے گا اور پیٹ کے مرض سے صحت حاصل ہوگی۔

## ہر بیماری سے صحت کے لئے

ہر بیماری سے صحت کے لئے باوضو تین ۳ بار پڑھ کر بیمار پر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحت یاب ہوگا۔



## سمندر یا دریا میں غرقابی سے حفاظت

اگر کوئی شخص ہر وقت دریا یا سمندر کے سفر پر رہتا ہے تو اگر سفر کرنے سے قبل ایک مرتبہ اس سورۃ کو پڑھ لے تو انشاء اللہ تعالیٰ بخیر و عافیت اپنے مقام پر واپس ہوگا اور سفر میں ڈوبنے سے محفوظ رہے گا۔

---

## پیٹ کے درد کے لئے

اگر کسی شخص کے پیٹ میں ہمیشہ درد رہتا ہو اور اس بیماری سے پریشان ہو تو سورۃ لقمٰن کا نقش باوضو لکھ کر پیٹ پر باندھے اور سورۃ لقمان ایک مرتبہ روزانہ پڑھ کر دم کر لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس مرض سے نجات حاصل ہوگی۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۱۵۹۰۰۰ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ٥٣٠٠١ | ٥٢٩٩٦ | ٥٣٠٠٣ |
|---|---|---|
| ٥٣٠٠٢ | ٥٣٠٠٠ | ٥٢٩٩٨ |
| ٥٢٩٩٧ | ٥٣٠٠٤ | ٥٢٩٩٩ |

(پارہ ۲۱) (سورۃ ۳۲) سُوْرَۃُ السَّجْدَۃِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۳ آیات ۳۰

اگر کوئی شخص بیمار ہو اور کسی طرح صحت بحال نہ ہوتی ہو تو باوضو سات بار سورۃ السجدۃ کو پڑھے اور بیمار پر دم کرے۔ انشاءاللہ تعالےٰ بیمار صحتیاب ہوگا۔

## بیمار کی شفاء کے لئے

اگر کسی شخص کو مختلف امراض نے گھیر رکھا ہو تو اس کے لئے سورۃ السجدہ کو باوضو عرق گلاب میں زعفران حل کرکے لکھے اور مریض کو پلائے انشاءاللہ تعالےٰ تمام بیماریوں سے شفاء حاصل ہوگی اور بیمار تندرست ہوجائے گا۔

## لڑکیوں کی شادی کے لئے

سورۃ السجدۃ کو لڑکیوں کا نصیبہ کھولنے کے لئے کہ اچھی جگہ رشتہ ہوجائے تو اکیس ۲۱ مرتبہ روزانہ پڑھے انشاءاللہ بہت اچھی جگہ رشتہ ہوجائے گا۔

## جذام یا دق کے مرض سے صحت

اگر کسی کو جذام یا دق کا مرض ہو یا اس کا ڈر ہو کہ یہ مرض لپٹ جائے گا تو باوضو اس سورت کا نقش لکھے اور موم جامہ کرکے گلے میں ڈال لے۔ انشاءاللہ جذام یا دق سے محفوظ ہوجائے گا اور ہر طرح صحت حاصل ہوگی۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۱۱۳۳۳۲ ہیں اور چال نویں خانہ میں ہے۔



نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۸۳۳۲ | ۲۸۳۳۶ | ۲۸۳۳۹ | ۲۸۳۲۵ |
|---|---|---|---|
| ۲۸۳۳۸ | ۲۸۳۲۶ | ۲۸۳۳۱ | ۲۸۳۳۷ |
| ۲۸۳۲۷ | ۲۸۳۴۱ | ۲۸۳۳۴ | ۲۸۳۳۰ |
| ۲۸۳۳۵ | ۲۸۳۲۹ | ۲۸۳۲۸ | ۲۸۳۴۰ |

(پارہ ۲۱) (سورۃ ۳۳) سُوْرَۃُ الْاَحْزَابِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۹ آیات ۷۳

میاں بیوی میں نااتفاق اور عدم موافقت کو دور کرنے کے لئے سورۃ الاحزاب کا باوضو پڑھنا بہت کارآمد ہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کے پڑھنے سے اہل خانہ میں محبت واتفاق پیدا ہوتا ہے۔

## ظالم کے ظلم سے نجات کے لئے

اگر کوئی ظالم شخص کسی مجبور وبے کس پر ناحق ظلم کرتا ہے اور ظلم وتعدی سے باز نہیں آتا تو سورۃ احزاب کو باوضو سات بار پڑھے۔ انشاءاللہ تعالےٰ اس کے ظلم سے نجات حاصل ہوگی اور ظالم مطیع وفرمانبردار ہوگا۔

## لڑکے یا لڑکی کی شادی کے لئے

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کا رشتہ نہ آتا ہو یا بات لگ کر چھوٹ جاتی

ہو یا بار بار شادی میں رخنہ پڑ جاتا ہو تو سورۃ الاحزاب کا نقش باوضو
لکھ کر موم جامہ کر کے لڑکے کے دائیں بازو پر اور لڑکی کے بائیں بازو پر باندھیں
انشاء اللہ تعالیٰ بخت کھلے گا اور اچھی جگہ رشتہ ہو جائے گا اور جملہ رکاوٹیں
دُور ہو جائیں گی۔

اس سُورۃ کے کل اعداد ۳۵۵۲۵۸ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۸۸۱۴ | ۸۸۸۱۷ | ۸۸۸۲۰ | ۸۸۸۰۷ |
| ۸۸۸۱۹ | ۸۸۸۰۸ | ۸۸۸۱۳ | ۸۸۸۱۸ |
| ۸۸۸۰۹ | ۸۸۸۲۲ | ۸۸۸۱۵ | ۸۸۸۱۲ |
| ۸۸۸۱٦ | ۸۸۸۱۱ | ۸۸۸۱۰ | ۸۸۸۲۱ |

(پارہ ۲۲) (سورۃ ۳۴) سُوْرَۃُ سَبَاٍ مَکِّیَّۃٌ رکوع ٦ آیات ۵۴

اگر کسی کے دشمن ناحق ستاتے ہوں اور ہر وقت تکلیف پہنچانے
کا بہانہ ڈھونڈھتے رہتے ہوں تو اس کے لئے روزانہ باوضو دس مرتبہ
سورۃ سبا پڑھی جائے تاکہ دشمن دفع ہو اور اس کے ظلم سے نجات حاصل
ہو۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس سورۃ کا پڑھنے والا ظلم سے محفوظ رہے گا۔



## ظالم کے ظلم سے حفاظت

اگر کوئی شخص ناحق ظلم کرتا ہو تو مظلوم باوضو سات بار سورۃ سبا
پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ظالم کی تمام تدابیر ناکام ہوں گی اور مظلوم ظلم سے
محفوظ رہے گا۔

## موذی اور تکلیف دینے والے جانوروں سے حفاظت

اگر کوئی شخص سورۃ سبا باوضو سفید کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے سفید کپڑے
میں لپیٹ کر اپنے داہنے بازو پر باندھے تو اللہ کے فضل و کرم سے ہر قسم کے
موذی جانوروں کے نقصان سے محفوظ رہے۔

## بلیّات کے دفع کے لئے

اگر کوئی شخص آفات و بلیات کے دفع کرنے کے لئے باوضو سورۃ
سبا کا نقش لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے گلے میں ڈال لے تو انشاء اللہ تعالیٰ
وہ ہر قسم کی آفات و بلیات سے محفوظ ہو جائے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۳۵۵۲۵۸ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

نقش

| ۸۸۸۱۴ | ۸۸۸۱۷ | ۸۸۸۲۰ | ۸۸۸۰۷ |
|---|---|---|---|
| ۸۸۸۱۹ | ۸۸۸۰۸ | ۸۸۸۱۳ | ۸۸۸۱۸ |
| ۸۸۸۰۹ | ۸۸۸۲۲ | ۸۸۸۱۵ | ۸۰۸۱۲ |
| ۸۸۸۱۶ | ۸۸۸۱۱ | ۸۸۸۱۰ | ۸۸۸۲۱ |

(پارہ ۲۲) (سورۃ ۳۵) سُوْرَۃُ فَاطِرٍ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۵ آیات ۴۵

اگر کسی حاکم کو درخواست دینی ہے یا ملازمت یا کسی اور کام کے سلسلے میں عرضی پیش کرنی ہے تو چاہیئے کہ باوضو سورۃ فاطر کو پچہتر (۷۵) مرتبہ پڑھے اور درخواست پر انگلی سے بغیر روشنائی کے اپنا مطلب لکھے اور درخواست حکام کو بھیج دے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی درخواست منظور ہوگی۔ مطلب حاصل ہوگا یا اگر ملازمت کے لئے درخواست دی ہے تو ملازمت حاصل ہوگی۔

## دِلی مقصد میں کامیابی

اگر کوئی چاہتا ہے کہ اس کا دلی مقصد ہمیشہ کامیاب ہو تو سورۃ فاطر کا نقش لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے داہنے بازو پر باندھ لے اللہ تعالےٰ کے فضل وِ کرم سے ہر دلی مقصد میں کامیاب ہوگا۔

اس سورت کے کل اعداد ۷۳ ۲۷ ۲۴ ہیں۔ نقش یہ ہے۔



چال پانچویں خانہ میں ہے۔

نقش

| ۶۰۶۹۳ | ۶۰۶۹۶ | ۶۰۶۹۹ | ۶۰۶۸۵ |
|---|---|---|---|
| ۶۰۶۹۸ | ۶۰۶۸۶ | ۶۰۶۹۲ | ۶۰۶۹۷ |
| ۶۰۶۸۷ | ۶۰۷۰۱ | ۶۰۶۹۴ | ۶۰۶۹۱ |
| ۶۰۶۹۵ | ۶۰۶۹۰ | ۶۰۶۸۸ | ۶۰۷۰۰ |

(پارہ ۲۲) (سورۃ ۳۶) سُوْرَۃُ یٰسٓ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۵ آیات ۸۳

سورۃ یٰسین شریف کا بیمار پر ایک مرتبہ روز پڑھ کر دم کرنا جلد شفا دیتا ہے۔ موت کے وقت نزع کی حالت والے کو اس مبارک سورت کا سنانا جلد مشکل آسان کر دیتا ہے اور روح بآسانی نکلنے میں بہت مددگار ہوتا ہے۔

اگر کوئی مسافر سفر کے دوران اس سورت کو تلاوت کرے تو خیریت کے ساتھ اپنے گھر واپس آجائے۔ زچہ کو چلہ (بچہ پیدا ہونے کے بعد چالیس روز تک) کے ایام میں اس سورت کو پڑھ کر پانی پر پھونک کر پانی پلانا صحت کے لئے نہایت مجرب عمل ہے۔

حاملہ کو روزانہ اس سورۃ کو پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلانا یا کسی میٹھی چیز پر دم کرکے کھلانا خیریت کے ساتھ حمل سے فارغ کرنے کا عجیب و غریب عمل ہے۔ الغرض یہ سورۃ قرآن مجید کا دل ہے اس کا روزانہ تلاوت کرنا اور

پڑھنا دو جہاں کی مصیبتوں کے لئے اکسیرِ اعظم کا حکم رکھتا ہے۔

## بے اولاد کے لئے اولاد

اگر کسی کے بسیار کوشش کے باوجود اولاد نہ ہوتی ہو تو اس سُورۃ کو روزانہ تین ۳ مرتبہ تلاوت کر لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالےٰ اولاد سے گود بھر جائے گی۔ نہایت مجرّب ہے۔

## رزق کی ترقی کے لئے

اگر کوئی رزق کی تنگی کا شکار ہو اور رزق میں برکت نہ ہو یا قرض میں بندھا ہوا ہو تو اسے چاہیئے کہ روزانہ کسی وقت بھی جب فرصت ہو تو تین ۳ مرتبہ سورۃ یٰسین شریف پڑھ لیا کرے۔ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے رزق بے گمان اور بہت ملے گا اور کم رزق میں بھی برکت ہو گی۔ یہ مجرّب عمل ہے۔

## برائے ترقی حافظہ

یٰسین شریف کو سات دن تک روزانہ باوضو زعفران کو عرق گلاب میں حل کر کے لکھے اور صبح سویرے پانی میں گھول کر پی لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جو سُنے گا یاد رہے گا اور جو دیکھے گا نگاہ میں اس کا تصور بندھ جائے گا۔ بہت مجرّب عمل ہے۔



## سحر و آسیب سے نجات

سورۂ یٰسین کو روزانہ باوضو اگر سحر جادو میں مبتلا شخص پر پڑھ کر دم کرے تو سحر جادو سفلی سے نجات حاصل ہو اور مریض جلد صحت یاب ہو۔ اسی طرح اگر باوضو کسی آسیب، جن، بھوت، پریت اور دیو پری والے بچہ عورت، مرد پر روزانہ پڑھ کر پھونکے اور پانی پر دم کر کے پلائے تو انشاءاللہ تعالیٰ آسیب، جن، بھوت، پریت اور دیو پری دفع ہوں اور مریض کو ان تمام بلاؤں سے نجات ملے۔ اگر کسی پر جن آیا ہوا ہو اور پڑھ کر اس پر پھونکے تو جن بھاگ جائے۔

## ہر مہم اور مشکل کام کے لئے

سورۂ یٰسین شریف کا ختم ہر مہمات کے واسطے مشائخؒ سے ثابت ہے جب کوئی ضرورت پیش آئے تو سورۃ یٰسین اس ترکیب سے باوضو پڑھے کہ ہر لفظ مُبِین سے از سر نو دوبارہ شروع کرے (یٰسین شریف میں سات جگہ مُبِین کا لفظ آیا ہے۔ جب پڑھنا شروع کرے اور پہلے مُبِین پر پہنچے تو پھر دوبارہ شروع سے پڑھے۔ پھر دوسرے مُبِین پر پہنچ کر از سرِ نو تلاوت شروع کرے۔ جب چھ مُبِین سے لوٹ کر پڑھ لے اور ساتواں مُبِین آئے تو

پڑھتا ہوا آگے بڑھ جائے اور سورۃ ختم کرلے) جب اس طریقہ سے سورۃ ختم ہو جائے
تو سر ننگا کرکے سجدہ میں جاکر اپنی حاجت نہایت عاجزی سے اللہ تعالیٰ سے
دعا مانگے اور جب تک کام نہ بن جائے یہ عمل کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ
بہت جلد اور عمدہ طریقہ سے کامیاب ہوگا۔
مجرّب ہے۔

## برائے عقیمہ عورت

جس عورت کے اولاد نہ ہوتی ہو تو اس کے لئے باوضو انار کی چار پھانکیں اس
طرح کرے کہ سب پھانکیں ملی رہیں الگ الگ نہ ہوں۔ اور سورۃ یٰسین شریف
پڑھنی شروع کرے جب اوّل مُبین پر پہنچے تو انار پر دم کرے پھر آگے پڑھے
جب دوسرے مُبین پر پہنچے تو پھر انار پر دم کرے اور اسی طرح ساتوں مُبین
کے مواقع پر انار پر دم کرے اور پھر سورت ختم کرکے دم کرے اور پاؤ (ڈھائی سو
گرام) کشمش اور پاؤ (ڈھائی سو گرام) بھنے ہوئے چنے کی دال ہفت سلاطین
کو ثواب پہنچانے کی غرض سے ننھے ننھے بچوں میں تقسیم کردے اور بانجھ عورت
حیض کے بعد اس انار میں سے چند دانے روزانہ کھالیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ
لڑکا پیدا ہوگا۔ ہفت سلاطین یہ ہیں:
(۱) حضرت ابراہیم بن ادہم رحمۃ اللہ علیہ (۲) حضرت بایزید بسطامی



رحمۃ اللہ علیہ (۳) حضرت محمد حسین سنجر رحمۃ اللہ علیہ (۴) حضرت احمد خضرویہ
رحمۃ اللہ علیہ (۵) حضرت قاضی اسمٰعیل سامانی رحمۃ اللہ علیہ (۶) حضرت ابو سعید
ابوالخیر رحمۃ اللہ علیہ (۷) حضرت سلطان محمود غزنوی رحمۃ اللہ علیہ۔

## برائے ہر اہم مہم و مشکل

اگر کسی کو کوئی مشکل پیش آئے یا کوئی اہم مہم درپیش ہو تو باوضو سورۃ
یٰسین شریف اس ترکیب سے پڑھے کہ پہلے مُبین پر پہنچ کر سات مرتبہ سورۃ فاتحہ
مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (یعنی الحمد شریف معہ بسم اللہ شریف) اول و آخر
درود شریف تین تین مرتبہ پڑھے۔ اسی طرح ہر مُبین پر پڑھتا جائے پھر آگے
پڑھے اور سورۃ ختم کرے پھر دعا مانگے یہ عمل روزانہ کرے جب تک کامیابی
نہ ہو کرتا رہے، بددل اور مایوس ہوکر نہ چھوڑے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی
حاصل ہوگی۔

## حلِ مشکلات کے لئے سورۃ یٰسین کا ورد

مشکلات و تکالیف، آفات و بلیّات سے نجات اور اہم مقاصد
میں کامیابی کے لئے سورۃ یٰسین باوضو اس طرح پڑھے کہ ہر مُبین پر یَا اَللّٰہُ
یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ گیارہ دفعہ پڑھے اور جب کلمہ "کُنْ" (اِذَا اَرَادَ
اللّٰہُ شَیْئًا اَنْ یَّقُوْلَ لَہٗ کُنْ فَیَکُوْنُ) پر پہنچے تو پڑھے یَا اَللّٰہُ یَا غَنِیُّ

یا مُغْنِیُ یا فَتَّاحُ پڑھ کر ختم کر دے۔ انشاء اللہ تعالےٰ سب تکالیف کا خاتمہ ہو جائے گا۔

## موتیا بند کے ازالہ کے لئے

باوضو سورۃ یٰسین شریف پڑھ کر سُرمہ پر دم کر کے آنکھوں میں روزانہ بلاناغہ لگایا جائے تو انشاء اللہ تعالےٰ موتیا بند جاتا رہے گا۔

## قرض کی ادائیگی کے لئے

سورۃ یٰسین شریف روزانہ باوضو بعد نمازِ عشاء سات مرتبہ پڑھے۔ یہ عمل قرض کی ادائیگی کے لئے اکسیر ہے۔ انشاء اللہ تعالےٰ جلد ہی قرض سے نجات حاصل ہوگی۔

## ہر حاجت کو پورا کرنے کے لئے

باوضو سورۃ یٰسین شریف روزانہ اکتالیس (۴۱) مرتبہ جس مقصد سے پڑھے گا انشاء اللہ تعالیٰ ضرور اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔ مُجرّب ہے۔

## جن کا سایہ وسحر کا علاج

ایک وقت مقرر کر کے روزانہ باوضو سورۃ یٰسین شریف کو اس ترکیب سے



پڑھے کہ پہلی مرتبہ سورۃ یٰسین شریف مکمل پڑھ کر مریض کے دائیں کان میں پھونک مارے۔ دوسری مرتبہ مکمل سورۃ یٰسین پڑھ کر مریض کے بائیں کان میں پھونک مارے۔ تیسری مرتبہ سورۃ یٰسین مکمل پڑھ کر منہ میں پھونک مارے۔ چوتھی مرتبہ سورۃ یٰسین شریف مکمل پڑھ کر ناک کے دائیں بائیں نتھنے (ناک کے دائیں اور بائیں یعنی سیدھے الٹے سوراخ) میں پھونک مارے اور پانچویں مرتبہ سورۃ یٰسین شریف مکمل پڑھ کر سارے جسم پر دم کرے۔ اگر عورت ہو تو یہ دم پلاسٹک کا پائپ لے کر یا لمبی نلکی لے کر اس کے ذریعے پھونک مارے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جن کا سایہ دفع ہوگا اور سحر سے نجات ملے گی۔

## برائے قضائے حاجت

ہر قسم کی حاجت وضرورت کے پورا ہونے اور ہر مقصد میں کامیابی کے لئے جمعہ کی رات کو سات مرتبہ سورۃ یٰسین شریف پڑھے اور سات سلطان ارواح کو بخشے۔ دوسرا جمعہ نہ ہونے پائے گا کہ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے پوری ہوگی۔ سات سلطان یہ ہیں۔

(۱) سلطان ابو سعید رحمۃ اللہ علیہ (۲) سلطان بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ سلطان محمد صلابت رحمۃ اللہ علیہ (۴) سلطان اسمٰعیل سامانی رحمۃ اللہ علیہ سلطان سنجر بلخی رحمۃ اللہ علیہ (۶) سلطان ابراہیم بن ادہم رحمۃ اللہ علیہ سلطان محمود غزنوی رحمۃ اللہ علیہ۔

## ہر حاجت پوری ہونے کے لئے

نمازِ جمعہ کے بعد قبلہ کی طرف منہ کرکے باوضو سورۂ یٰسین تین۳ بار اس طریقے سے پڑھے کہ پہلے مُبین پر پہنچے تو سورۂ اخلاص (قل ھو اللہ احد) تین۳ بار پڑھے، دوسرے مُبین پر پہنچے تو سورۂ کوثر تین۳ بار پڑھے تیسرے مُبین پر پہنچے تو سورۃ الانشراح (الم نشرح) تین۳ بار پڑھے، چوتھے مُبین پر پہنچے تو سورۃ الفاتحہ (الحمد شریف) تین۳ بار پڑھے۔ پانچویں مُبین پر پہنچے تو آیۃ الکرسی تین۳ بار پڑھے۔ چھٹے مُبین پر پہنچے تو یہ دعا تین۳ بار پڑھے

اَللّٰہُ لَطِیْفٌۢ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ

اور ساتویں مُبین پر پہنچے تو تین۳ بار درود شریف پڑھے اور یہ دعا سات بار کرے

اَللّٰھُمَّ وَسِّعْ رِزْقِیْ وُسْعَۃً لَا اَحْتَاجُ اِلٰی اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِکَ

اور پھر سورۃ مکمل کرلے۔

## نسیان (بھول جانے کا مرض)

سورۂ یٰسین شریف عرقِ گلاب میں زعفران حل کرکے اس سے باوضو لکھیں اور عرق گلاب میں حل کرکے اکتالیس۴۱ دن پئیں انشاء اللہ تعالیٰ بھول چوک کے مرض سے نجات ملے گی۔



## اختلاجِ قلب

سورۂ یٰسین کو باوضو اس ترکیب سے پڑھے کہ پہلے مُبین سے لوٹ کر دوبارہ پڑھنا شروع کرے جب دوسرے مُبین پر پہنچے تو پھر لوٹ کر شروع سے پڑھے اسی طرح ساتویں مُبین پر پہنچے تو بغیر لوٹے سورۃ ختم کرے پھر پانی پر دم کرکے مریض کو پلائیں۔ بارش کا پانی میسر آجائے تو بہتر ہے ورنہ جو پانی مل جائے اسی پر دم کریں اور پلائیں۔ یہ عمل گیارہ۱۱ دن تک روزانہ بلاناغہ کرنا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دل کے مرض سے صحت حاصل ہوگی۔

## جملہ امراض کے دفعیہ کے لئے

جملہ امراض وآفات وبلیّات کے دفعیہ کے لئے باوضو سورۂ یٰسین شریف اس طریقے پر پڑھے کہ پہلے مُبین پر پہنچے تو سورۂ فاتحہ سات مرتبہ پڑھے پھر شروع سے یٰسین شریف پڑھنا شروع کرے پھر دوسرے مُبین پر پہنچے تو سات مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے اس طرح ہر مبین پر پہنچ کر سات مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے۔ اس طرح انچاس۴۹ مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھی جائے گی۔ اس ترکیب سے یٰسین شریف پڑھ کر مریض پر دم کردیا کرے یا پانی پر دم کرکے مریض کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ جملہ امراض سے نجات حاصل ہوگی۔

## فرار شدہ اور بھاگے ہوئے کو بلانا

کوئی چلا گیا ہو اور اس کو بلانا منظور ہو تو سورۂ یٰسین اکیس (۲۱) مرتبہ (پوری سورۃ مع بسم اللہ) پڑھے اور یہ خیال کرے کہ وہ چلا آرہا ہے (اس کے آنے کا تصور کرے) انشاء اللہ تعالیٰ اس روز یا دوسرے دن یا تیسرے دن ضرور آجائے گا اگر فاصلہ زیادہ ہوگا تو کچھ دن بعد ضرور آجائے گا۔ آزمودہ اور مجرب ہے۔

## برائے حاجت روائی

بعد از نماز چاشت سورۂ یٰسین شریف باوضو تین (۳) مرتبہ پڑھے اور دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی حاجت پوری ہو اور اس کو اپنے مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## غیب سے روزی حاصل ہو اور لوگ تابع فرمان ہوں

جو شخص بعد نماز باوضو سورۂ یٰسین شریف کو تین (۳) بار اس طرح پڑھے کہ اول و آخر درود شریف گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھے اور درمیان میں تین (۳) مرتبہ سورۂ یٰسین شریف پڑھے۔ اس طرح پڑھے کہ جب سورۂ یٰسین کو اول مبین تک پڑھ چکے تو آگے پڑھنے کے بجائے اول سے شروع کرے اور دوسرے مبین پر پہنچے اس کے بعد پھر اول سے شروع کرے۔ اور تیسرے مبین تک پڑھے اس کے بعد اول



سے شروع کرے اور چوتھے مبین تک پڑھے پھر اول سے شروع کرے اور پانچویں مبین تک پڑھے اس کے بعد اول سے شروع کرکے چھٹے مبین تک پڑھے پھر اول سورہ سے شروع کرے اور جب ساتویں مبین پر پہنچے تو آخر سورہ تک پڑھے اور سورۃ ختم کرے اس طرح سورۂ یٰسین شریف روزانہ پڑھنے والا اللہ تعالیٰ کے خزانہ غیب سے روزی پاتا ہے کسی کو معلوم بھی نہ ہوگا کہ کہاں سے کھاتا ہے اور سب آدمی تابعدار اور فرمان بردار اور مطیع ہوں اور فتوحات بدرجہ کمال ہوں گی۔ مجرب عمل ہے۔

## دودھ میں اضافہ کے لئے

جس عورت کا دودھ کم ہو اور بچہ بھوکا رہتا ہو تو سورۂ یٰسین شریف باوضو کسی چینی کی پلیٹ یا کاغذ پر لکھے اور پانی میں گھول کر عورت کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عورت کا دودھ زیادہ ہو اور بچہ سیر ہو کر پیئے۔

## دل کی سختی اور گناہ سے حفاظت کے لئے

دل کی سختی دور کرنے اور دل میں نرمی اور شفقت پیدا کرنے۔ گناہوں سے بچنے اور بزرگوں کی نصیحت پر عمل کرنے کے لئے سورۂ یٰسین باوضو کسی چینی کی پلیٹ یا کاغذ پر لکھے اور اس شخص کو پلائے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کا دل نرم ہوگا، نماز روزہ کی طرف توجہ ہوگی گناہوں سے نفرت ہوگی اور بزرگوں

کی نصیحت پر عمل کرنے کے لئے دل آمادہ ہوگا۔

## بارش کی طلب کے لئے

خشک سالی سے نجات اور بارش رحمت طلب کرنے کے لئے باوضو سورۃ یٰسین شریف (۷۵) پچہتر مرتبہ یا (۴۱) اکتالیس مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ بارشِ رحمت خوب برسے گی اور فصل اور کھیتی خوب سیراب ہوگی۔

## قیدی کی رہائی کے لئے

اگر کوئی شخص قید میں ہو اور اس کی رہائی ناممکن یا مشکل ہو تو باوضو پچہتر بار سورۃ یٰسین پڑھے اگر اکیلا نہ پڑھ سکتا ہو تو چند آدمی مل کر پڑھ لیں۔ انشاء اللہ تعالےٰ قیدی جلد ہی قید سے رہا ہوگا۔

## مشکل کام کے لئے

اگر کوئی کام بہت مشکل ہو اور پورا ہونے کی کوئی امید نظر نہ آتی ہو تو سورۃ یٰسین شریف کو باوضو ایک سو مرتبہ پڑھے یا چند آدمی مل کر پڑھ لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جملہ رکاوٹیں دور ہوں گی اور مشکل حل ہوگی اور کام پورا ہو جائے گا۔

اعداد اس سورۃ کے ۳۲۱۴۱۱ ہیں۔ اگر باوضو اس کا نقش لکھ کر موم جامہ کرکے گلے میں پہنے یا دائیں بازو پر باندھے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے



ہر آفت سے نجات حاصل ہو۔ نقش مربع ہے چال تیرہویں خانہ میں ہے

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨٠٣٤٥ | ٨٠٣٥٩ | ٨٠٣٥٥ | ٨٠٣٥٢ |
| ٨٠٣٥٦ | ٨٠٣٥١ | ٨٠٣٤٦ | ٨٠٣٥٨ |
| ٨٠٣٥٠ | ٨٠٣٥٣ | ٨٠٣٦١ | ٨٠٣٤٧ |
| ٨٠٣٦٠ | ٨٠٣٤٨ | ٨٠٣٤٩ | ٨٠٣٥٤ |

(پارہ ۲۳) (سورۃ ۳۷) سُوْرَۃُ الصّٰٓفّٰتِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۵ آیات ۱۸۲

جو کوئی سورۃ والصّٰفّٰت کو سات مرتبہ پڑھے جو مطلب ہو بحکم خدا پورا ہو۔

## جنّات سے حفاظت کے لئے

اگر کسی گھر میں جن ہو تو سورۃ والصّٰفّٰت کو باوضو عرقِ گلاب اور زعفران سے لکھ کر لپیٹ کر صندوق میں بند کرکے رکھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جن کسی قسم کی تکلیف نہ پہنچا سکے اور جملہ اہل خانہ اس کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## روزی میں برکت

اگر کوئی شخص سورۃ صٰفّٰت کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے پاس رکھے، انشاء اللہ تعالےٰ اس کی روزی میں برکت ہو وہ کسی کا محتاج نہ رہے۔

## واسطے برکتِ رزق

سورۃ والصّٰفّٰت سات مرتبہ باوضو پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کی روزی میں برکت دے گا اور اس کی روزی فراخ ہوگی۔

## مہمات میں کامیابی کے لئے

اگر کوئی شخص مشکلات میں گھر گیا ہو اور مشکلات سے نجات حاصل کرنا چاہتا ہو تو باوضو سات مرتبہ سورۃ والصّٰفّٰت کو پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ جملہ مشکلات سے نجات حاصل ہوگی۔ اور پریشانیاں دور ہوں گی۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۲۶۴۷۵۴ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۶۶۱۸۸ | ۶۶۱۹۱ | ۶۶۱۹۴ | ۶۶۱۸۱ |
|---|---|---|---|
| ۶۶۱۹۳ | ۶۶۱۸۲ | ۶۶۱۸۷ | ۶۶۱۹۲ |
| ۶۶۱۸۳ | ۶۶۱۹۶ | ۶۶۱۸۹ | ۶۶۱۸۶ |
| ۶۶۱۹۰ | ۶۶۱۸۵ | ۶۶۱۸۴ | ۶۶۱۹۵ |

(پارہ ۲۳) (سورۃ ۳۸) سُوْرَۃُ صٓ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۵ آیات ۸۸

اگر اس سورۃ کو نظرِ بد کے دفعیہ کے لئے سات بار باوضو پڑھ کر دم کریں انشاءاللہ تعالیٰ نظرِ بد دور ہوگی۔



## دفع دشمن کے لئے

اگر کوئی شخص دشمنوں سے پریشان ہو تو سورۃ صٓ کو باوضو سات بار پڑھ کر دعا کرے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن دفع ہوں گے اور ان کے شر سے ہر طرح محفوظ رہے گا۔

## آنکھ کے زخم کا علاج

اگر کسی کی آنکھ میں زخم ہوگیا ہو تو سات بار باوضو پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرکے آنکھوں پر پھیرلے۔ انشاءاللہ تعالیٰ چند دن میں آنکھ کا زخم صحیح ہوجائے گا۔

## نظرِ بد سے حفاظت

نظرِ بد سے حفاظت کے لئے سورۃ صٓ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے انشاءاللہ تعالیٰ نظرِ بد سے محفوظ رہے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۲۲۹۳۳۷ ہیں اور چال خانۂ پنجم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۵۷۳۳۴ | ۵۷۳۳۷ | ۵۷۳۴۰ | ۵۷۳۲۶ |
|---|---|---|---|
| ۵۷۳۳۹ | ۵۷۳۲۷ | ۵۷۳۳۳ | ۵۷۳۳۸ |
| ۵۷۳۲۸ | ۵۷۳۴۲ | ۵۷۳۳۵ | ۵۷۳۳۲ |
| ۵۷۳۳۶ | ۵۷۳۳۱ | ۵۷۳۲۹ | ۵۷۳۴۱ |

## دوبارہ عزت حاصل کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص چاہے کہ کھوئی ہوئی عزت دوبارہ حاصل ہو تو اسے چاہئے کہ روزانہ باوضو سات بار سُورۃ زمر پڑھے۔ انشاءاللہ تعالےٰ عزت دوبارہ حاصل ہو۔

## مال میں برکت

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ اس کے مال میں برکت ہو اور مال خوب بڑھے تو اسے چاہیئے کہ سُورۃ زمر باوضو سات بار پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ مال میں برکت و اضافہ ہوگا۔

## مال میں برکت کے لئے

اگر کوئی شخص مال میں برکت چاہتا ہے تو سُورۃ زمر کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے داہنے (سیدھے) بازو پر باندھے۔ انشاءاللہ تعالےٰ مال میں برکت ہوگی۔ اس سُورۃ کے کل اعداد ۳۰۶۵۸۵ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۰۲۱۹۶ | ۱۰۲۱۹۱ | ۱۰۲۱۹۸ |
|---|---|---|
| ۱۰۲۱۹۷ | ۱۰۲۱۹۵ | ۱۰۲۱۹۳ |
| ۱۰۲۱۹۲ | ۱۰۲۱۹۹ | ۱۰۲۱۹۴ |



## بہت بڑی مشکل کے حل کے لئے

اگر کسی کو کوئی بڑی اہم مہم پیش آگئی ہو اور وہ مشکل حل نہ ہوتی ہو تو اس سورۃ مؤمن کو ایک سو مرتبہ باوضو پڑھے یا چند آدمی مل کر پڑھ لیں اور دعا کریں انشاءاللہ تعالیٰ کتنی ہی بڑی مشکل ہو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے حل ہوگی اور پریشانی سے نجات حاصل ہوگی۔

## بیماری سے صحت اور پھوڑے پھنسی سے نجات

جس شخص کو پھوڑے پھنسی نکلے ہوں یا کوئی شخص بیمار ہو تو سُورۃ مؤمن کو ایک بار باوضو روزانہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیا کرے اور پانی پر دم کرکے پی لے۔ یا اگر کوئی دوسرا شخص بیمار ہو تو اس پر پڑھ کر دم کر دیا کرے۔ انشاءاللہ تعالےٰ ہر قسم کی بیماری سے صحت حاصل ہوگی۔

## مال کی فروخت میں اضافہ اور دکان کی ترقی کے لئے

اگر کوئی شخص سُورۃ مؤمن کو باوضو سفید کاغذ پر لکھ کر دوکان میں دروازے کے سامنے والی دیوار میں لگائے تو خریدار بہت آئیں اور مال خوب فروخت ہو۔ اللہ تعالےٰ کے فضل و کرم سے تجارت میں خوب ترقی ہو۔

## دشمنوں کے شر سے حفاظت کے لئے

جو شخص باوضو سورۂ مؤمن کا نقش لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۳۶۸۵۲۴ ہیں اور چال خانہ تہم تک ہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۲۱۲۳ | ۹۲۱۳۷ | ۹۲۱۳۴ | ۹۲۱۳۰ |
| ۹۲۱۳۵ | ۹۲۱۲۹ | ۹۲۱۲۴ | ۹۲۱۳۶ |
| ۹۲۱۲۸ | ۹۲۱۳۲ | ۹۲۱۳۹ | ۹۲۱۲۵ |
| ۹۲۱۳۸ | ۹۲۱۲۶ | ۹۲۱۲۷ | ۹۲۱۳۳ |

(پارہ ۲۴) (سورۃ ۴۱) سُوْرَۃُ حٰمٓ السَّجْدَۃِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۶ آیات ۵۴

## حاکم کی ناراضگی دور کرنا

اگر کسی کا افسر و حاکم ناراض ہو گیا ہو اس کی ناراضگی دور کرنے کے لئے سورۃ حٰمٓ السجدہ کو باوضو صبح فجر کی نماز کے بعد دس مرتبہ اور مغرب کی نماز کے بعد دس مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ افسر و حاکم بہت زیادہ مہربان ہوگا اور



اس کی ناراضگی فوراً دور ہوگی۔

## ہر قسم کی حاجت پوری کرنے کیلئے

اگر کوئی مشکل کام پیش آگیا ہو یا کوئی اہم حاجت پیش آگئی ہو یا کسی مقصد میں ضرور کامیابی چاہیئے تو باوضو فجر کی نماز کے بعد سات مرتبہ سورۃ حٰمٓ السجدہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مشکل حل ہوگی۔ حاجت پوری ہوگی اور مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## آنکھ کی تکلیف، ناخونہ، ظفرہ پھولا وغیرہ

جس شخص کی آنکھ میں کوئی تکلیف ہو یا ناخونہ ہو یا ظفرہ پھولا وغیرہ ہو تو باوضو پوری سورۃ حٰمٓ السجدہ لکھ کر بارش کے پانی میں گھول کر اس کا پانی آنکھ میں لگائے یا اس کے پانی میں سرمہ پیس کر آنکھوں میں لگاتے رہیں۔ انشاء اللہ العزیز سفیدی زائل ہو جائے گی اور آنکھوں میں تکالیف سے نجات حاصل ہوگی۔

## حاکم کو راضی کرنے کے لئے

اگر کسی آدمی سے حاکم یا افسر ناراض ہو گیا ہو اور کسی طرح راضی نہ ہوتا ہو تو سورۃ حٰمٓ السجدہ کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاکم خوش

رہے گا اور ناراضگی دور ہو جائے گی۔

اس سورۃ کے کل اعداد ٢٤٥٨٣٧ ہیں اور چال خانہ مجسم میں ہے۔

نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦١٤٥١ | ٦١٤٦٥ | ٦١٤٦٢ | ٦١٤٥٩ |
| ٦١٤٦٣ | ٦١٤٥٨ | ٦١٤٥٢ | ٦١٤٦٤ |
| ٦١٤٥٧ | ٦١٤٦٠ | ٦١٤٦٧ | ٦١٤٥٣ |
| ٦١٤٦٦ | ٦١٤٥٤ | ٦١٤٥٦ | ٦١٤٦١ |

(پارہ ٢٥)(سورۃ ٤٢) سُوْرَۃُ الشُّوْرٰی مَکِّیَّۃٌ رکوع ٥ آیات ٥٣

## دشمن کے خوف سے نجات کے لئے

اگر کسی شخص کو دشمن کا خوف ہو تو اسے چاہیئے کہ باوضو سورۃ شوریٰ روزانہ بعد نماز فجر تین مرتبہ پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالےٰ دل سے دشمن کا خوف نکل جائے گا۔

## ظالم کے ظلم سے حفاظت

اگر کوئی شخص ظالم کے پھندے میں پھنس گیا ہو تو اسے چاہیئے کہ باوضو



روزانہ فجر کی نماز کے بعد ایک بار سورۃ شوریٰ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں پر غالب رہے گا اور ظالم کے ظلم سے محفوظ رہے گا۔ اسی طرح اگر باوضو اس سورۃ کو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے گلے میں ڈال لے تو ایسا شخص انشاء اللہ تعالےٰ ظالم کے ظلم سے محفوظ رہے گا۔

## حاکم کے ظلم سے نجات

اگر کسی کا حاکم یا افسر سخت مزاج ہو اور ظلم کرتا ہو تو سورۃ شوریٰ کا نقش باوضو لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ حاکم کے ظلم سے نجات حاصل ہوگی اور ظالم حاکم کے قہر و غضب سے محفوظ رہے گا۔

اس کے کل اعداد ٢٠١٣٣٩ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٦٧١١٦ | ٦٧١٠٩ | ٦٧١١٤ |
| ٦٧١١١ | ٦٧١١٣ | ٦٧١١٥ |
| ٦٧١١٢ | ٦٧١١٧ | ٦٧١١٠ |

(پارہ ٢٥)(سورۃ ٤٣) سُوْرَۃُ الزُّخْرُفِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ٧ آیات ٨٩

## مقصد میں کامیابی اور مراد پوری ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص مقصد میں کامیابی چاہتا ہو اور یہ چاہتا ہو کہ من کی

مُراد پوری ہو تو اسے چاہیئے کہ مقصد حاصل ہونے تک روزانہ باوضو آٹھ (۸) مرتبہ سُورۃ زخرف پڑھ لیا کرے انشاءاللہ تعالے مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی اور مَن کی مُراد پوری ہوگی۔

## مشکل کے حل کے لئے

اگر کوئی مشکل پیش آگئی ہو اور کسی طرح حل نہ ہوتی ہو تو باوضو سورۃ زخرف روزانہ سات مرتبہ پڑھ لیا کرے اور جب تک مشکل حل نہ ہو برابر پڑھتا رہے انشاءاللہ تعالے مشکل آسان ہوگی اور جملہ مہمات میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## بیماری سے شفاء

اگر کوئی شخص بیمار ہو اور بیماری سے نجات حاصل نہ ہوتی ہو تو باوضو سورۂ زخرف کو لکھے اور پانی میں گھول کر چند دن وہ پانی تھوڑی دیر بعد مریض کو پلائے انشاءاللہ تعالے مریض صحتیاب ہوجائے گا۔

## دشمنوں کے شر سے حفاظت

اگر سُورۃ زخرف کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو انشاءاللہ تعالے دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے۔



اس سُورۃ کے کل اعداد ۲۶۰۶۹۷ ہیں اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸۶۹۰۲ | ۸۶۸۹۵ | ۸۶۹۰۰ |
| ۸۶۸۹۷ | ۸۶۸۹۹ | ۸۶۹۰۱ |
| ۸۶۸۹۸ | ۸۶۹۰۳ | ۸۶۸۹۶ |

(پارہ ۲۵) (سورۃ ۴۴) سُورَۃُ الدُّخَانِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۳ آیات ۵۹

## بلاؤں سے نجات اور ان کے دفعیہ کے لئے

ہر قسم کی بلاؤں سے نجات کے لئے سورۂ دُخان تیر بہدف ہے باوضو چند آدمی مل کر پچاس ۵۰ مرتبہ پڑھ لیں انشاءاللہ تعالے مکان ہر قسم کی بلاؤں سے محفوظ ہوجائے گا۔

## آسانی سے جان نکلنے کے لئے

بعض مرتبہ مرنے والے کی جان اٹک جاتی ہے اور موت نہیں آتی ایسی صورت میں چند آدمی مل کر پچاس ۵۰ مرتبہ باوضو سورۂ دخان پڑھ کر مریض پر دم کریں اور پانی پر دم کرکے مریض کو پلائیں یا اس کے چہرے اور ہاتھوں پر وہ پانی ملیں۔ انشاءاللہ تعالے روح بغیر کسی تکلیف کے نکل جائے گی۔

# مشکلات کے حل کے لئے

اگر کوئی مشکل پیش آئے اور مشکل حل ہوتی نظر نہ آئے تو پہلے وضو کرے اور پہلے گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد سورۂ دخان سات مرتبہ پڑھے اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر مشکل کے حل کے لئے بارگاہ خداوندی میں دعا کرے انشاءاللہ تعالیٰ چند دن کے عمل سے مشکل حل ہوگی۔

# پیچش اور دست کا علاج

اگر کسی شخص کو سخت دست آرہے ہوں اور پیچش کی تکلیف ہو تو سورۂ دخان کو باوضو ایک سفید کاغذ پر لکھے اور اسے پانی میں گھول کر تھوڑا تھوڑا پیتا رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دست اور پیچش کے مرض سے نجات حاصل ہوگی۔

# دلی مراد حاصل کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص باوضو سورۂ دخان کا نقش لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو اللہ تعالیٰ کی رحمت سے اس کی دلی مراد حاصل ہو۔

اس سورۂ دخان کے کل اعداد ۹۷۷۹۳ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| ۲۴۴۴۸ | ۲۴۴۵۱ | ۲۴۴۵۴ | ۲۴۴۴۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۴۴۵۳ | ۲۴۴۴۱ | ۲۴۴۴۷ | ۲۴۴۵۲ |
| ۲۴۴۴۲ | ۲۴۴۵۶ | ۲۴۴۴۹ | ۲۴۴۴۶ |
| ۲۴۴۵۰ | ۲۴۴۴۵ | ۲۴۴۴۳ | ۲۴۴۵۵ |

(پارہ ۲۵)(سورۃ ۴۵) سُوْرَۃُ الْجَاثِیَۃِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۴ آیات ۳۷

# دفع دشمنوں کے لئے

دشمنوں کے شر سے حفاظت اور ان کے دفع ہونے کے لئے یہ سورۃ اکسیر ہے۔ اس سورۃ کو اکتالیس مرتبہ باوضو چند آدمی مل کر پڑھ لیں یا اکیلا آدمی پڑھ لے چند دن پڑھنے سے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن دفع ہو جائیں گے اور ان کے شر سے حفاظت رہے گی۔

# بچوں کی حفاظت کے لئے

اس سورۂ مبارکہ کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے بچوں کے گلے میں ڈال دے انشاءاللہ تعالیٰ بچے جملہ آفات و بلیات سے محفوظ رہیں گے۔

# سکرات سے نجات اور خاتمہ بالخیر کیلئے

جب کسی شخص پر سکرات کا عالم طاری ہو اور جان نکلنے کا وقت ہو تو

باوضو سورۂ جاثیہ پڑھ کر مرنے والے پر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ آسانی کے ساتھ اس کی جان نکلے گی اور خاتمہ بالایمان ہوگا۔

## بدگو اور غیبت، چغلی کرنے والوں سے حفاظت

باوضو سورۂ جاثیہ کا نقش لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے داہنے بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے دشمنوں کی بدگوئی، غیبت، چغلی اور برائی سے حفاظت رہے گی۔

سورۂ جاثیہ کے کل اعداد ۱۵۰۱۵۳ ہیں اور نقش یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)

۷۸۶

| ۵۰۰۵۲ | ۵۰۰۴۷ | ۵۰۰۵۴ |
|---|---|---|
| ۵۰۰۵۳ | ۵۰۰۵۱ | ۵۰۰۴۹ |
| ۵۰۰۴۸ | ۵۰۰۵۵ | ۵۰۰۵۰ |

(پارہ ۲۶) (سورۃ ۴۶) سُوْرَۃُ الْاَحْقَافِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۴ آیات ۳۵

## طلب بارش کے لئے

اگر بارش نہ ہوتی ہو اور کھیتی پانی نہ ہونے کے سبب سوکھ رہی ہو تو اللہ تعالیٰ سے بارش طلب کرنے کا یہ ہے کہ چند دن باوضو تیرہ ۱۳ مرتبہ سورۃ الاحقاف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ بارش ہوگی۔



## جن، دیو، پری، بھوت سے حفاظت

اگر کسی کو جنگل میں یا مکان میں جن دیو، پری، بھوت ڈرائے اور ستائے تو سورۃ الاحقاف باوضو ایک بڑے کاغذ پر سات بار لکھے اور موم جامہ کرکے گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جن، دیو، پری، بھوت کی شرارتوں سے محفوظ رہے گا۔

## جن، بھوت، پریت اور دیو سے حفاظت

اگر اس سورۃ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے پاس رکھے تو اللہ تعالیٰ کی مدد سے ہر قسم کے خبیث، جن، بھوت، پریت اور دیو سے محفوظ رہے گا۔ اور اس پر ان کا حملہ کامیاب نہ ہوگا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۷۳،۷۷۴ ہیں۔ نقش یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)

۷۸۶

| ۱۸۴۴۳ | ۱۸۴۴۶ | ۱۸۴۴۹ | ۱۸۴۳۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۸۴۴۸ | ۱۸۴۳۷ | ۱۸۴۴۲ | ۱۸۴۴۷ |
| ۱۸۴۳۸ | ۱۸۴۵۱ | ۱۸۴۴۴ | ۱۸۴۴۱ |
| ۱۸۴۴۵ | ۱۸۴۴۰ | ۱۸۴۳۹ | ۱۸۴۵۰ |

(پارہ ۲۶) (سورۃ ۴۷) سُورَۃُ مُحَمَّدٍ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۴ آیات ۳۸

## مشکل مہمات میں کامیابی کے لئے

اگر کسی کو کوئی مشکل مہم پیش آگئی ہو تو باوضو سورۃ محمد کو اکتالیس ۴۱ مرتبہ چند دن پڑھے اگر اکیلا پڑھنا مشکل ہو تو چند آدمی مل کر باوضو پڑھ لیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ مشکل آسان ہوگی۔

## عزت و عظمت حاصل کرنے کے لئے

جو شخص یہ چاہے کہ اس کی عزت بڑھے اور لوگ اس کی عظمت کو تسلیم کریں اور اسے بڑا مانیں تو چاہیئے کہ سورہ مُحَمَّد کو زعفران و عرق گلاب اور زمزم کے پانی میں گھول کر اس سے باوضو لکھے اور اس کو پانی میں گھول کر چند دن پئے اللہ تعالیٰ کے فضل سے اس پانی کو چند پینے سے لوگ اس کی عزت کریں گے اور اس کو بڑا مانیں گے

## بیماری سے صحت کے لئے

اگر سورہ مُحَمَّد کو باوضو زعفران کو عرق گلاب میں ملا کر لکھے اور اسے آب زمزم یا عرق گلاب میں گھول کر مریض کو پلائے تو انشاءاللہ تعالیٰ مریض



کو صحت حاصل ہو۔

## دشمنوں پر فتح پانے کے لئے

سُورَۃ مُحَمَّد کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لے تو ہر قسم کے دشمنوں پر فتح حاصل ہو اور دشمنوں کے مکر و فریب سے محفوظ رہے۔

اس سُورۃ محمد کے کل اعداد ۱۸۰۶۵۵ ہیں اور چال تیرہویں خانہ میں ہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴۵۱۵۶ | ۴۵۱۷۰ | ۴۵۱۶۶ | ۴۵۱۶۳ |
|---|---|---|---|
| ۴۵۱۶۷ | ۴۵۱۶۲ | ۴۵۱۵۷ | ۴۵۱۶۹ |
| ۴۵۱۶۱ | ۴۵۱۶۴ | ۴۵۱۷۲ | ۴۵۱۵۸ |
| ۴۵۱۷۱ | ۴۵۱۵۹ | ۴۵۱۶۰ | ۴۵۱۶۵ |

(پارہ ۲۶) (سورۃ ۴۸) سُورَۃُ الْفَتْحِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۴ آیات ۲۹

## فتح یابی کے لئے

ہر قسم کی کامیابی اور دشمن پر فتح حاصل کے لئے سورۃ فتح باوضو اس طرح پڑھے کہ اول و آخر درود شریف اکہتر (۷۱) بار درمیان میں تین تین دفعہ سورۃ فتح اور سورۃ نصر پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہر قسم کی کامیابی حاصل ہوگی

اور دشمن پر غلبہ حاصل ہو اور فتحیاب ہو۔

## جنگ و جہاد میں دشمن پر فتح کے لئے

اگر کوئی شخص سورۃ فتح کو اکتالیس بار روزانہ باوضو پڑھے یا چند آدمی مل کر پڑھ لیں تو اللہ تعالےٰ کی غیبی مدد آئے اور دشمن پر فتح کامل حاصل ہو۔

## سال بھر امن و امان کے لئے

جو شخص ماہ رمضان المبارک کا چاند دیکھ کر اس کے سامنے کھڑے ہو کر باوضو تین بار سورۃ فتح پڑھے تو بفضل الٰہی سال بھر امن و امان سے رہے، ہر قسم کی پریشانی سے محفوظ رہے۔

## حاسدوں کے حسد و بغض سے حفاظت

اگر سورۃ فتح کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے داہنے بازو پر باندھ لے تو انشاء اللہ تعالےٰ حاسدوں کے حسد سے محفوظ رہے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۱۸۸۸۲۸ ہیں اور چال خانہ نم ہیں ہے۔



نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۷۲۰۶ | ۴۷۲۱۰ | ۴۷۲۱۳ | ۴۷۱۹۹ |
| ۴۷۲۱۲ | ۴۷۲۰۰ | ۴۷۲۰۵ | ۴۷۲۱۱ |
| ۴۷۲۰۱ | ۴۷۲۱۵ | ۴۷۲۰۸ | ۴۷۲۰۴ |
| ۴۷۲۰۹ | ۴۷۲۰۳ | ۴۷۲۰۲ | ۴۷۲۱۴ |

(پارہ ۲۶) (سورۃ ۴۹) سُوْرَۃُ الْحُجُرَاتِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۱۸

## حمل قائم رہنے کے لئے

اگر سورۃ حجرات کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے حاملہ عورت کے گلے میں باندھ دے تو اللہ تعالےٰ کے حکم سے حاملہ کا حمل قائم رہے گا۔ اور بچہ صحت و تندرستی کے ساتھ پیدا ہو۔

## پیٹ کے تمام امراض سے شفاء کے لئے

اگر کسی شخص کو پیٹ کے مختلف امراض ہوں تو چاہیئے کہ روزانہ سات بار باوضو سورۃ حجرات کو بلاناغہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالےٰ پیٹ کی تمام بیماریوں سے شفاء حاصل ہوگی۔

# دشمن کے دفع کے لئے

اگر کسی شخص کو دشمنوں نے تنگ کر رکھا ہو اور اکثر ستاتے رہتے ہوں تو ایسے دشمن کے لئے روزانہ باوضو سات مرتبہ سورۂ حجرات پڑھ کر دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالےٰ دشمن دفع ہو جائیں گے۔

# ہر بیماری سے صحت کے لئے

ہر بیماری سے صحت کے لئے باوضو سورۂ حجرات کا دس ۱۰ مرتبہ پڑھنا اور پڑھ کر مریض پر دم کرنا اور مریض کو پانی پر دم کر کے پلانا بہت مفید ہے۔ اس طرح کرنے سے انشاء اللہ تعالےٰ مریض صحتیاب ہوگا۔

# دودھ کی زیادتی کے لئے

اگر کسی عورت کے پستانوں میں دودھ کم ہو اور بچہ بھوک سے اکثر روتا رہتا ہو تو باوضو سورۂ حجرات کو ایک مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے بچے کی والدہ کو پلائے یا باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کی والدہ کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالےٰ دودھ زیادہ ہو اور بچہ سیر ہو کر پیئے۔



# جریان کے لئے

اگر کسی کا مادہ پتلا ہو گیا ہو اور جریان منی کی شکایت ہو تو روزانہ باوضو سورۂ حجرات تین ۳ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں اور اکتالیس ۴۱ دن تک یہ عمل جاری رکھیں۔ انشاء اللہ تعالےٰ صحت حاصل ہوگی۔

# آسیب، جن، بھوت، پری کے شر سے امن

اگر کسی کو آسیب، جن، بھوت، پری ستاتے ہوں یا کوئی شخص آسیب کے چکر میں پھنس گیا ہو اور اسے آسیب ہر وقت تنگ کرتا ہو تو باوضو سورۂ حجرات کو لکھے اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالےٰ آسیب، جن، بھوت، پری کے شر سے محفوظ رہے گا اور وہ اس کے نزدیک نہیں آئیں گے۔ اسی طرح اس سورت کو باوضو لکھ کر گھر کی دیوار پر دروازے کے بالکل سامنے لگادے تو وہ گھر جن، آسیب، بھوت، دیو، پری سے محفوظ ہو جائے اور وہ اس گھر میں داخل نہ ہوں اور اس گھر میں رہنے والوں کا ڈر، خوف ختم ہو جائے۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۱۰۲۸۹۲ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۵۷۲۲ | ۲۵۷۲۶ | ۲۵۷۲۹ | ۲۵۷۱۵ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۷۲۸ | ۲۵۷۱۶ | ۲۵۷۲۱ | ۲۵۷۲۷ |
| ۲۵۷۱۷ | ۲۵۷۳۱ | ۲۵۷۲۴ | ۲۵۷۲۰ |
| ۲۵۷۲۵ | ۲۵۷۱۹ | ۲۵۷۱۸ | ۲۵۷۳۰ |

(پارہ ۲۶) (سورۃ ۵۰) سُوْرَۃُ قٓ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۳ آیات ۴۵

## پیٹ کی بیماریوں کے لئے

پیٹ کی تمام بیماریوں کے لئے باوضو سورۃ قٓ کو لکھے اور پانی میں گھول کر چند دن وہ پانی پیئے انشاءاللہ تعالےٰ پیٹ کی جملہ بیماریوں سے صحت حاصل ہوگی۔

## دیوانگی اور پاگل پن دور کرنا

پاگل پن اور دیوانگی دور کرنے کے لئے سورۃ قٓ کو باوضو لکھے اور پانی میں گھول کر مریض کو پلائے انشاءاللہ تعالیٰ ہر قسم کا خوف، ڈر اور دیوانگی دور ہوگی۔

## آنتوں کے کیڑے، چرُنے

اگر آنتوں میں کیڑے ہوں یا زیادہ میٹھا کھانے سے بچوں کے چرُنے ہوگئے ہوں تو باوضو تین ۳ بار سورۃ قٓ پڑھے اور بارش کے پانی پر دم کرکے اکیس ۲۱ روز



برابر مریض کو پلائے، انشاءاللہ تعالےٰ مریض صحتیاب ہوجائے گا۔ (اگر بارش کا پانی نہ ہو تو دریا یا کنویں یا نل کا پانی لے لیں)۔

## آنکھوں کی روشنی کے لئے

آنکھوں کی روشنی کے لئے سورۃ قٓ کو تین ۳ بار باوضو پڑھ کر ہاتھوں پر دم کرکے آنکھوں پر پھیرلے۔ انشاءاللہ تعالےٰ اس کی برکت سے آنکھوں کی روشنی زیادہ ہوگی۔ اور بینائی قائم رہے گی۔

## بچے کے دانت آسانی سے نکلنے کے لئے

جب بچے کے دانت مشکل سے نکلتے ہوں سورۃ قٓ کو باوضو لکھے اور بارش کے پانی سے دھو کر چند دن پلائے انشاءاللہ تعالیٰ دانت آسانی سے نکل آئیں گے اور بچے کو کوئی تکلیف نہیں ہوگی۔ اگر بارش کا پانی میسر نہ ہو تو عرق گلاب، آب زمزم یا کسی بھی پانی میں گھول کر پلادے۔

## دشمن کو مغلوب کرنے کے لئے

اگر کسی شخص کو دشمنوں سے تکلیف پہنچنے کا اندیشہ ہو یا دشمن سے ڈر لگتا ہو تو باوضو سورۃ قٓ کا نقش لکھے اور موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھے۔ انشاءاللہ تعالےٰ دشمن ناکام اور مغلوب رہے گا۔

اس سورہ کے کل اعداد ۱۰۹۷۳۶ ہیں اور چال خانۂ نہم تما ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۷۴۲۶ | ۲۷۴۴۰ | ۲۷۴۳۷ | ۲۷۴۳۳ |
| ۲۷۴۳۸ | ۲۷۴۳۲ | ۲۷۴۲۷ | ۲۷۴۳۹ |
| ۲۷۴۳۱ | ۲۷۴۳۵ | ۲۷۴۴۲ | ۲۷۴۲۸ |
| ۲۷۴۴۱ | ۲۷۴۲۹ | ۲۷۴۳۰ | ۲۷۴۳۶ |

(پارہ ۲۶) (سورۃ ۵۱) سُوْرَۃُ الذّٰرِیٰتِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۳ آیات ۶۰

## غلہ کی کمی اور قحط سے نجات کے لئے

اگر غلہ کی تنگی ہو یا قحط کے آثار ہوں اور غلہ کم پیدا ہوا ہو تو سورۂ ذاریات کو باوضو بارہ ۱۲ مرتبہ پڑھے ایک ہی بیٹھک (نشست) میں اللہ تعالےٰ کے فضل وکرم سے غلہ کی کمی دور ہوگی اور قحط کے آثار ختم ہوں گے۔

## دولت بے شمار اور نعمت بے حساب کے لئے

اگر کوئی شخص باوضو ایک ہی بیٹھک (نشست) میں پچھتر (۷۵) بار سورۂ ذریات کو پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ دولت بے شمار پاوے اور نعمت بے حساب



مالا مال ہو۔ اگر یہ عمل اکتالیس ۴۱ دن کرے تو بہت ہی زیادہ کامیابی حاصل ہو۔

## بچہ باآسانی پیدا ہو

اگر کوئی عورت باوضو سورۂ ذاریات بچہ کی پیدائش کے وقت پڑھے تو اللہ تعالےٰ کے فضل وکرم سے لڑکا پیدا ہو اور باآسانی پیدا ہو۔

## شہر سے قحط کو دور کرنا

اگر کسی ملک یا بستی میں قحط پڑ گیا ہو اور لوگ بھوک کی وجہ سے پریشان ہوں یا خوراک کا ذخیرہ ختم ہو گیا ہو تو چند آدمی مل کر باوضو سورۂ ذاریات ستر مرتبہ روزانہ ایک وقت میں مل کر پڑھ لیا کریں۔ جب تک قحط ختم نہ ہو پڑھتے رہیں انشاء اللہ تعالےٰ جلد ہی ملک یا بستی سے فاقہ دفع ہوگا۔ اور غلہ کی فراوانی ہو جائے گی۔

## فاقہ سے نجات کے لئے

اگر کسی گھر میں اکثر فاقہ رہتا ہو تو سورۂ ذاریات کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ عورت اپنے بائیں بازو یا گلے میں باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فاقہ کی تکلیف سے نجات حاصل ہوگی۔

اس سورۂ ذاریات کے کُل اعداد ۱۱۹۵۴۴ ہیں۔ نقش یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)

۷۸۶

| ۳۹۸۴۹ | ۳۹۸۴۴ | ۳۹۸۵۱ |
|---|---|---|
| ۳۹۸۵۰ | ۳۹۸۴۸ | ۳۹۸۴۶ |
| ۳۹۸۴۵ | ۳۹۸۵۲ | ۳۹۸۴۷ |

(پارہ ۲۷) (سورۃ ۵۲) سُوْرَۃُ الطُّوْرِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۴۹

## جذام، کوڑھ سے حفاظت کیلئے

اگر کوئی شخص ہر روز رات کو تین ۳ مرتبہ سُورَۃ طُور باوضو پڑھ لیا کرے تو اللہ تعالٰے کے فضل وکرم سے جذام اور کوڑھ کے مرض سے محفوظ رہے گا اور اگر خدانخواستہ اس بیماری کے آثار شروع ہو چکے ہوں تو جلد ہی بیماری سے نجات حاصل ہوگی بشرطیکہ مرض کے خاتمہ تک برابر پڑھتا رہے ناغہ نہ کرے۔

## مسافر کی اپنے گھر بحفاظت واپسی کے لئے

اگر کوئی مسافر سفر کے دوران سُورۃ طور ایک مرتبہ باوضو روزانہ پڑھ لیا کرے تو انشاءاللہ تعالٰے وہ ہر قسم کی آفات و بلیات اور حادثات سے محفوظ رہے گا اور بحفاظت گھر واپس پہنچ جائے گا۔



## غنائے ظاہری و باطنی کے لئے

اگر کوئی شخص سُورۃ طُور کا نقش باوضو لکھ کر اور اسے موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو غنائے ظاہری و باطنی حاصل ہو۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۹۴۱۸۳ ہیں اور چال تیرھویں خانہ میں ہے۔

۷۸۶

| ۲۳۵۴۵ | ۲۳۵۴۸ | ۲۳۵۵۲ | ۲۳۵۳۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۵۵۱ | ۲۳۵۳۹ | ۲۳۵۴۴ | ۲۳۵۴۹ |
| ۲۳۵۴۰ | ۲۳۵۵۴ | ۲۳۵۴۶ | ۲۳۵۴۳ |
| ۲۳۵۴۷ | ۲۳۵۴۲ | ۲۳۵۴۱ | ۲۳۵۵۳ |

(پارہ ۲۷) (سورۃ ۵۳) سُوْرَۃُ النَّجْمِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۳ آیات ۶۲

## ہر قسم کی مُراد پوری ہونے کیلئے

ہر قسم کی مُراد پوری ہونے کے لئے سُورۃ النجم باوضو اکیس ۲۱ مرتبہ پڑھے۔ انشاءاللہ تعالٰے ہر قسم کی مُراد پوری ہوگی اور پریشانی سے نجات ملے گی۔

## دشمنوں پر فتح حاصل کرنے کے لئے

جو شخص روزانہ باوضو ایک مرتبہ سُورۃ النجم پڑھ لیا کرے انشاءاللہ تعالٰے

پگڑی میں باندھ لے یا ٹوپی میں رکھ لے یا دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالٰے لوگوں میں مقبول ہوگا اور اس کے تمام مشکل کام آسان ہو جائیں گے۔

## دشمن پر غلبہ حاصل کرنے کے لئے

شب جمعہ (جمعرات کا دن گذرنے کے بعد آنے والی رات) میں باوضو سورۂ قمر پڑھے تو اللہ تعالٰے کے فضل و کرم سے دشمن پر غلبہ حاصل ہو اور مشکل حل ہو۔

## ہر قسم کی مشکلیں آسان کرنے کے لئے

ہر قسم کی مشکلیں آسان کرنے کے لئے سورۂ قمر کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے بازو پر باندھ لے۔

انشاء اللہ تعالٰے ہر مشکل آسان ہوگی اور ہر شخص عزت کرے گا۔

## ہر بلا سے حفاظت

ہر بلا سے حفاظت کے لئے سورۂ قمر کا باوضو بعد نمازِ عشاء پڑھنا بہت مجرّب ہے۔ (ایک مرتبہ پڑھنا کافی ہے)

## آسیب زدہ کے لئے

سورۂ قمر کو سات مرتبہ باوضو پڑھ کر آسیب والے پر دم کرے یا پانی پر



اسے جلد ہی دشمنوں پر فتح حاصل ہو اور دشمن کسی طرح بھی اسے نقصان نہ پہنچا سکے۔

## ہر مشکل کے حل کے لئے

سورۂ النجم کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے داہنے بازو پر باندھے تو اللہ تعالیٰ کی رحمت اور فضل سے کوئی مشکل پیش نہ آئے اور اگر کوئی مشکل پیش آجائے تو بہت جلد حل ہو جائے۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۱۱۴۳۷۴ ہیں۔

اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۸۵۹۳ | ۲۸۵۹۶ | ۲۸۵۹۹ | ۲۸۵۸۶ |
|---|---|---|---|
| ۲۸۵۹۸ | ۲۸۵۸۷ | ۲۸۵۹۲ | ۲۸۵۹۷ |
| ۲۸۵۸۸ | ۲۸۶۰۱ | ۲۸۵۹۴ | ۲۸۵۹۱ |
| ۲۸۵۹۵ | ۲۸۵۹۰ | ۲۸۵۸۹ | ۲۸۶۰۰ |

(پارہ ۲۷) (سورۃ ۵۴) سُوْرَةُ الْقَمَرِ مَكِّيَّةٌ رکوع ۳ آیات ۵۵

## لوگوں کی نگاہ میں باعزت ہونا

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ اسے لوگوں میں مقبولیت حاصل ہو اور ہر شخص اس کی قدر کرے، تو چاہیئے کہ سورۂ قمر کو باوضو ظہر کے وقت لکھے اور موم جامہ کر کے اپنی

دم کرکے پلائے انشاء اللہ تعالیٰ شفاء اور صحت کے لئے اکسیر ہے۔

اس سورۃ کے کل اعداد ١٢٠۴٥٠ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٠١٠٥ | ٣٠١١٨ | ٣٠١١٥ | ٣٠١١٢ |
| ٣٠١١٦ | ٣٠١١١ | ٣٠١٠٦ | ٣٠١١٧ |
| ٣٠١١٠ | ٣٠١١٣ | ٣٠١٢٠ | ٣٠١٠٧ |
| ٣٠١١٩ | ٣٠١٠٨ | ٣٠١٠٩ | ٣٠١١۴ |

(پارہ ٢٧) (سورۃ ٥٥) سُوْرَةُ الرَّحْمٰنِ مَدَنِيَّةٌ رکوع ٣ آیات ٧٨

## خسرہ اور چیچک سے حفاظت کے لئے

ایک پاک وصاف نیلے رنگ کا دھاگہ لے لیں۔ باوضو پہلے تین[٣] بار درود شریف پڑھ کر اس دھاگے پر پھونکیں۔ پھر سورۃ رحمٰن کا عمل اس طرح کریں کہ سورۃ رحمٰن پڑھنا شروع کریں جب فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پڑھیں تو دھاگہ پر ایک گرہ دے کر دم کر دیں۔ ایسے ہی جب یہ آیت آئے تو دھاگہ پر گرہ دے کر دم کرتے جائیں۔ سورۃ رحمٰن میں یہ آیت اکتیس (٣١) مرتبہ آئے گی لہٰذا دھاگے پر اکتیس[٣١] گرہ لگیں گی۔



## خسرہ اور چیچک سے حفاظت کا دوسرا عمل

جب خسرہ یا چیچک کی وبا پھیل رہی ہو تو اس سے حفاظت کے لئے مونگ پر سورۃ الرحمٰن تین[٣] بار باوضو پڑھ کر دم کریں۔ ان مونگوں میں سے تین[٣]، پانچ[٥] یا سات مونگ لے کر منہ میں ڈال کر پانی سے نگل لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ خسرہ اور چیچک سے حفاظت رہے گی۔

## خفقان (دل کا دھڑکنا اور ہولِ دل)

اگر کسی کا دل تیزی سے دھڑکتا ہو یا ہولِ دل کا مرض ہو تو پوری سورۃ الرحمٰن کو باوضو پڑھ کر پانی پر تین[٣] بار پھونک مارے (دم کرے) اور مسلسل (لگاتار) ایک ہفتہ تک پلائیں، انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد فائدہ ہوگا۔

## آسیب زدہ (جس کو جن بھوت لپیٹ گیا ہو) کے لئے

ایک سفید دھاگہ سات تارلے جو پونے دو گز لمبا ہو باوضو ہاتھ میں لے کر گیارہ[١١] مرتبہ درود شریف پڑھ کر دھاگے پر دم کرے اور پھر سورۃ الرحمٰن پڑھنا شروع کرے جس وقت آیت فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ آئے دھاگے پر گرہ لگاتا جائے۔ اور پھونک مارتا جائے (دم کرے) آخر میں گیارہ[١١] مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کرے۔

یہ گنڈہ آسیب زدہ کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو صحت حاصل ہوگی اور آسیب کا اثر جاتا رہے گا۔

## آنکھ کی تکلیف کے لئے

جس کی آنکھیں دُکھتی ہوں اس کے گلے میں اوپر والی ترکیب سے گنڈہ تیار کرکے ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ آنکھوں کو جلد شفاء حاصل ہوگی۔

## سورۃ الرحمٰن کی زکوٰۃ کا طریقہ

سُورۃ الرحمٰن کی زکوٰۃ کی ترکیب یہ ہے کہ زکوٰۃ دینے والا سات دن تک متواتر (لگاتار) روزے رکھے۔ مسجد میں اعتکاف کرے اور ایک سو اکتالیس (۱۴۱) مرتبہ روزانہ سورۃ الرحمٰن باوضو پڑھے۔ اس کے بعد تین (۳) مرتبہ روزانہ صبح کی نماز کے بعد ہمیشہ اس سُورت کو پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عمل قبضہ میں رہے۔ زکوٰۃ کے بعد اس کا عمل کرنے میں بہت تاثیر پیدا ہوجاتی ہے۔ رمضان المبارک کے آخری عشرہ میں بآسانی زکوٰۃ دی جاسکتی ہے۔

## دِلی مقصد میں کامیابی کیلئے

اگر کوئی شخص اپنے دلی مقاصد میں کامیابی حاصل کرنا چاہتا ہو تو سورۃ الرحمٰن کو باوضو گیارہ (۱۱) بار پڑھے، انشاء اللہ تعالیٰ دلی مقاصد میں کامیابی



حاصل ہوگی۔

## تلی (طحال) بڑھ جانا

اگر کسی کو طحال کا مرض ہو تو اس کو چاہیئے کہ باوضو سورۃ الرحمٰن لکھ کر پانی میں گھول کر پیئے، انشاء اللہ تعالیٰ تلی کے مرض سے نجات حاصل ہو۔

## موذی (تکلیف پہنچانے والے) جانور کے بھگانے کے لئے

اگر کسی جگہ موذی جانور ہوں تو باوضو سورۃ الرحمٰن ایک سفید کاغذ پر لکھے اور اس کو پانی میں گھول کر وہ پانی مکان کی دیواروں پر چھڑکے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام موذی جانور بھاگ جائیں گے۔

## برائے حاجت پورا ہونے کے

سورۃ الرحمٰن کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے گلے میں ڈالے یا دائیں بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ حاجت پوری ہوگی۔

اس کے کل اعداد ۱۲۱۶۱۴ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

| ٣٠٤٠٣ | ٣٠٤٠٦ | ٣٠٤٠٩ | ٣٠٣٩٦ |
|---|---|---|---|
| ٣٠٤٠٨ | ٣٠٣٩٧ | ٣٠٤٠٢ | ٣٠٤٠٧ |
| ٣٠٣٩٨ | ٣٠٤١١ | ٣٠٤٠٤ | ٣٠٤٠١ |
| ٣٠٤٠٥ | ٣٠٤٠٠ | ٣٠٣٩٩ | ٣٠٤١٠ |

(پارہ ٢٧) (سورۃ ٥٦) سُوْرَۃُ الْوَاقِعَۃِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ٣ آیات ٩٦

## فاقہ سے نجات

اگر کوئی شخص فاقوں سے تنگ ہو اور گھر میں اکثر فاقہ رہتا ہو تو روزانہ مغرب کی سُنتوں میں سورہ واقعہ پڑھتا رہے تو فاقہ سے نجات حاصل ہوگی اور عیش سے زندگی بسر کرے گا۔ انشاءاللہ تعالےٰ مُجرّب ہے۔

## فقرو فاقہ کا خاتمہ

جو شخص شب جمعہ میں ہمیشہ باوضو سورۃ واقعہ ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے وہ انشاءاللہ تعالےٰ فقر و فاقہ سے محفوظ رہے گا۔

## استسقاء۔ جلندھر۔ پڑپانی

ایسے مریض کو جو جلندھر، پڑپانی کے مرض میں مبتلا ہو تین بار سورۃ



واقعہ باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرکے سات روز تک مسلسل مریض کو پلائیں انشاءاللہ تعالیٰ مریض صحتیاب ہوگا۔

## طلب بارش کے لئے

جب ہر طرف بارش کی ضرورت ہو اور بارش نہ ہوتی ہو تو سات مرتبہ روزانہ سُورۃ واقعہ باوضو پابندی کے ساتھ پڑھی جائے انشاءاللہ تعالےٰ بارش ہوگی اور خشک سالی ختم ہوجائے گا۔

## بارش روکنا

اگر پانی کی کثرت سے سیلاب آگیا ہو اور بارش نہ رکتی ہو تو سورۃ واقعہ روزانہ باوضو پانچ مرتبہ پابندی کے ساتھ پڑھے انشاءاللہ تعالےٰ بارش رُک جائے گی اور آسمان کُھل جائے گا۔

## باغ میں پھلوں کی کثرت اور تمام آفات سے حفاظت

اگر کوئی شخص باوضو سورۃ واقعہ کو کاغذ پر زعفران سے لکھ کر باغ کے کسی درخت پر لٹکادے تو اللہ تعالےٰ کے فضل وکرم سے باغ میں خوب پھل آئیں اور باغ ہر قسم کی ارضی وسماوی آفات سے محفوظ رہے۔

# فاقہ کشی سے نجات

اگر کوئی شخص سورۂ واقعہ کو باوضو ایک ہی نشست میں اکتالیس (۴۱) بار پڑھے تو فاقہ کی تکلیف نہ ہو اور اس گھر سے فاقہ ہمیشہ کے لئے رخصت ہو جائے اور رزق بہت ملے۔

# حصولِ غنا کا عمل

ظاہری و باطنی غنا حاصل کرنے کے لئے جمعہ کے روز سے سات روز تک متواتر ہر نماز کے بعد پچیس (۲۵) مرتبہ سورۂ واقعہ پڑھے (مثلاً جمعہ کے دن فجر کی نماز کے بعد (۲۵) پچیس مرتبہ پڑھے پھر ظہر کی نماز کے بعد پچیس ۲۵ مرتبہ پڑھے) جب جمعہ کی رات (جمعہ کا دن گذرنے کے بعد آنے والی رات) آئے تو اس سورہ کو بعد نمازِ مغرب پچیس ۲۵ بار پڑھے پھر نمازِ عشاء کے بعد پچیس مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد سو مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ غنائے ظاہری و باطنی حاصل ہوگا اور جس مقصد کے لئے پڑھے گا کامیاب ہوگا۔

# محتاجگی دور کرنے کے لئے

ہر قسم کی محتاجگی دور کرنے کے لئے سورۂ واقعہ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے داہنے بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ محتاجگی دور ہوگی۔



اس سورۃ کے کل اعداد ۱۰۲۹۶۵ ہیں اور نقش یہ ہے اور چال خانۂ پنجم میں ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۷۳۳ | ۲۵۷۳۷ | ۲۵۷۴۴ | ۲۵۷۴۱ |
| ۲۵۷۴۵ | ۲۵۷۴۰ | ۲۵۷۳۴ | ۲۵۷۴۶ |
| ۲۵۷۳۹ | ۲۵۷۴۲ | ۲۵۷۴۹ | ۲۵۷۳۵ |
| ۲۵۷۴۸ | ۲۵۷۳۶ | ۲۵۷۳۸ | ۲۵۷۴۳ |

(پارہ ۲۷) (سورۃ ۵۷) سُوْرَۃُ الْحَدِیْدِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۴ آیات ۲۹

# مقدمہ میں کامیابی کے لئے

سورۃ الحدید کو کمزور مقدمہ میں سات ہزار مرتبہ روزانہ پڑھنا کمزور مقدمہ کو زور دار، ہارے ہوئے مقدمہ کو جتاتا ہے۔ جس قدر ضرورت مند پڑھے گا۔ اسی قدر جلد کام ہوگا۔

# میدانِ جنگ میں حفاظت کیلئے

اگر کوئی شخص، باوضو سورۂ حدید لکھے اور موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے اللہ کے فضل و کرم سے جنگ کے دوران ہر قسم کے نقصان، زخم اور چوٹ سے محفوظ رہے اسی طرح اگر کسی آدمی کو جنگ کے میدان میں زخم آجائیں تو سورۂ حدید باوضو لکھ کر پانی

میں گھول کردہ پانی زخموں پر لگائے انشاءاللہ تعالیٰ زخم جلد ہی اچھے ہوجائیں گے۔

## ہر کام میں آسانی پیدا ہو

اگر کام میں کسی قسم کی رکاوٹ یا مشکل پیش آئے تو سورۃ حدید تین[۳] مرتبہ پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ کام آسان اور راحت کے ساتھ انجام پائے گا۔

## بیماری سے شفاء کے لئے

بیمار کے بیماری سے شفاء کے لئے سات بار سورۃ حدید باوضو پڑھے اور مریض پر دم کرے اور پانی پر دم کرکے مریض کو پلائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مریض صحتیاب ہوگا۔

## دشمن سے حفاظت کے لئے

اگر کوئی شخص دشمنوں کے ہاتھوں تنگ ہو تو اس کے لئے روزانہ سات مرتبہ باوضو سورۃ حدید پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## دشمنی کو دوستی میں بدلنا

اگر کوئی شخص چاہے کہ دشمن کی دشمنی دوستی میں بدل جائے سورۃ حدید کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے دائیں بازو پر باندھے انشاءاللہ



تعالیٰ دشمنی دوستی میں بدل جائے گی۔

اس سورۃ کے کل اعداد ١٩٨٩٢٤ ہیں اور نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ٦٦٣٠٩ | ٦٦٣٠٤ | ٦٦٣١١ |
| ٦٦٣١٠ | ٦٦٣٠٨ | ٦٦٣٠٦ |
| ٦٦٣٠٥ | ٦٦٣١٢ | ٦٦٣٠٧ |

(پارہ ٢٨) (سورۃ ٥٨) سُوْرَۃُ الْمُجَادَلَۃِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ٣ آیات ٢٢

## مایوس العلاج مریض کی شفایابی کے لئے

ایسا مریض جس کے علاج سے اہل خانہ مایوس ہوچکے ہوں۔ اس کے لئے بعد نماز عصر باوضو سورۃ مجادلہ تین[۳] بار پڑھ کر اور ہر مرتبہ مریض پر پھونکیں۔ یہ عمل متواتر چالیس[۴۰] روز تک عمل میں لائیں۔

ف: یہ عمل حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ سابق شیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند کے تجربہ میں رہا ہے اور الحمدللہ متعدد مایوس العلاج حضرات شفاءیاب ہوئے ہیں۔

## کیڑے سے غلہ کی حفاظت

سورۃ مجادلہ کسی کاغذ پر باوضو لکھ کر غلہ میں وہ کاغذ لپیٹ کر رکھ

ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس غلہ کو کیڑے وغیرہ نقصان نہیں پہنچا سکیں گے۔

## خنازیر، کنٹھ، ہنجیر

خنازیر، کنٹھ، اور ہنجیر کے لئے بعد نماز عصر سورۂ مجادلہ مکمل تین[۳] بار باوضو پڑھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لیں انشاء اللہ تعالیٰ شفاء حاصل ہوگی۔

## دشمن سے حفاظت کے لئے

سورۂ مجادلہ کو باوضو تین[۳] بار پڑھ کر خاک (مٹی) پر دم کرے اور وہ خاک اس طرف اچھال دے جس طرف دشمن ہوں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں کی پہنچ اور ان کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## دشوار کام میں آسانی اور مشکل مہم کے حل کے لئے

اگر کوئی کام مشکل ہو یا کوئی سخت مہم پیش آگئی ہو تو اس کے لئے روزانہ سورۂ مجادلہ باوضو بیالیس[۴۲] مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی حاجت پوری ہوگی۔ اور مشکل کام آسان ہو اور مشکل مہم حل ہو۔

## دشمنی دور کرنے کے لئے

اگر دو قوموں یا دو گروہوں میں سخت دشمنی ہو تو تین[۳] بار باوضو سورۂ



مجادلہ پڑھی جائے انشاء اللہ تعالیٰ دشمنی دور ہو اور باہم محبت پیدا ہو جائے۔

## جنگ میں ہر طرح سے محفوظ رہنے کیلئے

جو شخص باوضو سورۂ مجادلہ کا نقش لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے بازو پر باندھ لے تو اللہ تعالیٰ کی رحمت سے جنگ میں ہر طرح سے محفوظ رہے۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۳۴۲۳۷ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۸۵۵۹ | ۸۵۶۲ | ۸۵۶۵ | ۸۵۵۱ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۸۵۶۴ | ۸۵۵۲ | ۸۵۵۸ | ۸۵۶۳ |
| ۸۵۵۳ | ۸۵۶۷ | ۸۵۶۰ | ۸۵۵۷ |
| ۸۵۶۱ | ۸۵۵۶ | ۸۵۵۴ | ۸۵۶۶ |

(پارہ ۲۸) (سورۃ ۵۹) سُوْرَةُ الْحَشْرِ مَدَنِيَّةٌ رکوع ۳ آیات ۲۴

## حاجت پوری ہونے کے لئے

اگر کوئی حاجت درپیش ہو تو چار رکعت نماز نفل پڑھیں اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک بار سورۂ حشر مکمل پڑھیں۔ پھر سلام پھیر کر دعا کریں انشاء اللہ تعالیٰ ضرور دعا قبول ہوگی۔

# بھول اور نسیان کا علاج

اگر کسی کو بہت بھول ہوتی ہو یہاں تک کہ نماز کی رکعتیں بھی بھول جاتا ہو تو سورۂ حشر کو باوضو چینی کی رکابی (پلیٹ) پر لکھ کر بارش کے پانی سے حل کر کے وہ پانی پی لے اگر بارش کا پانی نہ ہو تو جو پانی مل جائے اسی میں گھول کر پی لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بھول اور نسیان کا مرض دور ہوگا۔ حافظہ قوی ہوگا۔

# مشکل مہم کے حل کے لئے

ہر قسم کی مشکل مہم کے لئے سورۂ حشر روزانہ باوضو چالیس مرتبہ پڑھے، ناغہ نہ کرے۔ جملہ حاجات پوری ہوں اور مشکل مہم حل ہو جائے۔

# مال داری کے لئے

اگر کوئی شخص چاہے کہ وہ مال دار بن جائے تو سورۂ حشر کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے داہنے بازو پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ مالدار ہو۔ اس سورۃ کے کل اعداد ۱۳۳۴۶۱ ہیں اور چال پانچویں خانہ میں ہے۔ نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| ۳۳۳۵۷ | ۳۳۳۷۱ | ۳۳۳۶۸ | ۳۳۳۶۵ |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۶۹ | ۳۳۳۶۴ | ۳۳۳۵۸ | ۳۳۳۷۰ |
| ۳۳۳۶۳ | ۳۳۳۶۶ | ۳۳۳۷۳ | ۳۳۳۵۹ |
| ۳۳۳۷۲ | ۳۳۳۶۰ | ۳۳۳۶۲ | ۳۳۳۶۷ |

(پارہ ۲۸) (سورۃ نمبر ۶۰) سُوْرَۃُ الْمُمْتَحِنَۃِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۱۳

# خاوند سے طلاق لینا

اگر کوئی عورت اپنے خاوند سے شرعی عذر کی وجہ سے طلاق لینا چاہتی ہو اور خاوند اس کو طلاق نہ دیتا ہو تو وہ عورت سورۂ ممتحنہ کو گیارہ روز تک روزانہ باوضو گیارہ مرتبہ پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ کوئی صورت اس طلاق کی ہو جائے گی۔

# شیطانی وسوسوں سے نجات کیلئے

شیطانی وسوسوں سے نجات کے لئے سورۂ ممتحنہ روزانہ ایک مرتبہ صبح اور ایک مرتبہ بعد نمازِ مغرب باوضو پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ شیطانی وسوسے دفع ہوں گے۔ اس سورۃ کا پڑھنا اس سلسلے میں نہایت مفید ہے۔

## دشمن کے خوف کو دور کرنا

اگر کسی شخص کے دل و دماغ پر دشمن کا خوف چھا گیا ہو اور ہر وقت ڈر اور خوف سے دل لرزتا رہتا ہو تو سورۃ ممتحنہ کو بعد نمازِ فجر باوضو دو۲ مرتبہ پڑھ کر دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالےٰ دل کا خوف ختم ہو گا۔

## بدزبان عورت کی اصلاح کے لئے

اگر کوئی عورت بدزبان اور ہر وقت زبان درازی کرتی ہو تو اس کے لئے باوضو سورۃ ممتحنہ لکھے اور پانی میں گھول کر اس عورت کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالےٰ بدزبانی سے باز آجائے گی۔

## گھر یا مکان کو شیطان سے پاک کرنا

جس گھر یا مکان میں سورۃ ممتحنہ روزانہ کسی بھی وقت باوضو پڑھی جائے گی۔ انشاء اللہ تعالےٰ اس گھر یا مکان میں شیطان نہ آئے گا۔

## لڑکی کی شادی کے لئے

اگر کسی لڑکی کی شادی میں رکاوٹ ہو اور اس کی شادی نہ ہوتی ہو تو



سورۃ ممتحنہ روزانہ پانچ بار باوضو پڑھے انشاء اللہ تعالےٰ اس کی شادی کسی نیک بخت نوجوان سے ہو جائے گی۔

## مرض طحال (تلی) کا علاج

اگر کسی کو طحال یعنی تلی کا مرض ہو گیا ہو تو اس کے لئے روزانہ باوضو چینی کی رکابی (پلیٹ) پر لکھ کر مریض کو تین۳ دن تک پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفاء حاصل ہو گی۔

## شیطانی کاموں اور گناہوں سے بچنے کیلئے

اگر کوئی شخص شیطانی کاموں اور گناہوں میں مبتلا ہو تو اسے چاہیئے کہ روزانہ باوضو پانچ مرتبہ سورۃ ممتحنہ کی تلاوت کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس سورۃ کے پڑھنے سے وہ تمام برے کاموں اور گناہوں سے بچ جائے گا۔

## تلی کے مرض سے صحت

طحال یا تلی کے مرض سے صحت حاصل کرنے کے لئے سورۃ ممتحنہ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالےٰ جلد صحت حاصل ہو گی۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۱۰۱۳۵۰ ہیں اور نقش یہ ہے۔

| ۲۵۳۳۷ | ۲۵۳۴۰ | ۲۵۳۴۳ | ۲۵۳۳۰ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۲۵۳۴۲ | ۲۵۳۳۱ | ۲۵۳۳۶ | ۲۵۳۴۱ |
| ۲۵۳۳۲ | ۲۵۳۴۵ | ۲۵۳۳۸ | ۲۵۳۳۵ |
| ۲۵۳۳۹ | ۲۵۳۳۴ | ۲۵۳۳۳ | ۲۵۳۴۴ |

(پارہ ۲۸) (سورۃ ۶۱) سُوْرَۃُ الصَّفِّ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۱۴

## خاندان والے اور اہل و عیال کا مطیع ہونا

جو کوئی شخص یہ چاہے کہ اس کی اولاد اور اہل خانہ اور خاندان والے اس کی اطاعت و فرمانبرداری کریں تو اسے چاہیئے کہ ستّر مرتبہ سُورہ صف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی اولاد، اہل خانہ اور خاندان والے مطیع و فرمانبردار ہوں گے۔

## ہر قسم کی ناگہانی آفت، بیماری اور بلا سے حفاظت

سورۂ صف کا فجر کی نماز کے بعد روزانہ تین ۳ مرتبہ پڑھنا ہر ایک قسم کی ناگہانی آفت، بیماری اور بلا سے محفوظ رکھتا ہو۔

## بچہ کا ذہن کھولنے کے لیے

جس بچہ کا ذہن بند ہو اور اُلٹے سیدھے کام کرتا ہو اور پڑھنے میں



کمزور ہو تو اس کے لیے فجر کی نماز کے بعد باوضو ایک مرتبہ سُورۃ صف پڑھ کر پانی پر دم کرکے بچہ کو پلانا ذہن کو کھولتا ہے۔

## قلب کو گناہوں سے پاک کرنا اور قلب کو نورانی کرنا

سورۂ صف کا روزانہ بعد نماز ظہر باوضو ایک مرتبہ پڑھنا گناہوں کی سیاہی کو دور کرتا ہے اور قلب کو منور کرتا ہے۔

## اولاد کی فرمان برداری کے لئے

جو لڑکا یا لڑکی ناخلف ہو اور اپنے والدین کی اطاعت نہ کرتے ہوں تو تین ۳ بار باوضو سُورۂ صف پڑھ کر ان پر دم کرے اور پانی پر دم کرکے انہیں پلائے انشاء اللہ تعالیٰ ان کے دل سرکشی سے ہٹ کر اطاعت و فرمانبرداری کی طرف مائل ہوں گے۔

## مسافر کا خیر و عافیت سے گھر واپس آنا

اگر کوئی آدمی سفر پر گیا ہو تو اسے چاہیئے کہ باوضو روزانہ کسی وقت سُورۂ صف پڑھ لیا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ صحت و سلامتی اور امن و امان کے ساتھ اپنے گھر واپس آئے۔ دورانِ سفر کوئی تکلیف یا نقصان نہ ہوگا۔

## اہلِ خانہ کی اطاعت اور روزی کی فراخی کیلئے

سُورۂ صف کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے داہنے بازو پر باندھ انشاءاللہ تعالٰی اہلِ خانہ اس کی اطاعت کریں اور اس کی روزی میں فراخی و برکت ہو۔

اس سُورۂ صف کے کُل اعداد ۵۹۰۶۰ ہیں اور چال نویں خانہ میں ہے۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

| ۱۴۷۵۷ | ۱۴۷۷۱ | ۱۴۷۶۸ | ۱۴۷۶۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۴۷۶۹ | ۱۴۷۶۳ | ۱۴۷۵۸ | ۱۴۷۷۰ |
| ۱۴۷۶۲ | ۱۴۷۶۶ | ۱۴۷۷۳ | ۱۴۷۵۹ |
| ۱۴۷۷۲ | ۱۴۷۶۰ | ۱۴۷۶۱ | ۱۴۷۶۷ |

(پارہ ۲۸) (سورۃ ۶۲) سُوْرَۃُ الْجُمُعَۃِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۱۱

## میاں بیوی کے درمیان محبت

اگر میاں بیوی میں ناموافقت ہو اور ہر وقت بات بات پر جھگڑا ہوتا ہو تو جمعہ کے دن کسی وقت بھی باوضو تین مرتبہ ۳ سُورۂ جمعہ پڑھے اور دُعا مانگے انشاءاللہ تعالٰی آپس میں محبت بڑھ جائے گی اور نفاق دور ہوگا، نیز



پانی پر دم کر کے دونوں کو پلانا بھی مفید ہے۔

## بات کرنے میں دشواری کا علاج

اگر کوئی شخص اچھی طرح بات نہ کر سکتا ہو اور بات کرنے میں دشواری پیش آتی ہو تو باوضو اس سُورۂ جمعہ کو کئی بار روزانہ پڑھا کرے انشاءاللہ تعالٰی اس کی زبان درست ہو جائے گی اور زبان کی رکاوٹ دُور ہوگی۔

## مال میں برکت کے لئے

اگر سورۂ جمعہ کو باوضو سیپ پر لکھ کر یا پلیٹ پر لکھ کر اپنے مال میں رکھے تو مال میں اضافہ ہو اور خوب برکت ہو اور مال نقصان سے محفوظ رہے۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

سُورۂ جمعہ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے میاں کے دائیں بازو پر باندھے یا عورت گلے میں پہن لے تو اس کی برکت سے میاں بیوی کے اختلافات ختم ہو جائیں اور آپس میں بہت زیادہ محبت پیدا ہو جائے۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۶۱۵۲۵ ہیں اور چال پانچویں خانہ میں ہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۵۳۷۳ | ۱۵۳۸۷ | ۱۵۳۸۴ | ۱۵۳۸۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۳۸۵ | ۱۵۳۸۰ | ۱۵۳۷۴ | ۱۵۳۸۶ |
| ۱۵۳۷۹ | ۱۵۳۸۲ | ۱۵۳۸۹ | ۱۵۳۷۵ |
| ۱۵۳۸۸ | ۱۵۳۷۶ | ۱۵۳۷۸ | ۱۵۳۸۳ |

(پارہ ۲۸)(سورۃ ۶۳) سُوْرَۃُ الْمُنٰفِقُوْنَ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۱۱

## دشمن کی پامالی اور ذِلّت کے لئے

جو کوئی شخص سورۃ منافقون کو روزانہ باوضو رات کو پڑھ کر سوئے گا۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کے دشمن ہمیشہ پامال اور ذلیل رہیں گے اور اسے نقصان نہ پہنچاسکیں گے۔

## نفاق کے مرض سے حفاظت

اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کا دل نفاق سے پاک ہوجائے اور اس مرض سے محفوظ رہے تو اسے چاہیئے کہ باوضو روزانہ سورۃ منافقون پڑھے۔ انشاءاللہ نفاق کے مرض سے محفوظ رہے گا۔



## چغل خور سے حفاظت

اگر کوئی شخص چغل خور سے پریشان ہو اور اس سے نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہو تو ایک سو ساٹھ (۱۶۰) مرتبہ باوضو سُورۃ منافقون پڑھے۔ انشاءاللہ چغل خور کی چغلخوری اور اس کے نقصان سے محفوظ رہے گا۔

## آنکھ میں درد کا علاج

اگر کسی کی آنکھ میں درد ہو تو باوضو ایک بار سُورۃ منافقون پڑھ کر آنکھوں پر دم کرے انشاءاللہ تعالیٰ آنکھوں کا درد چند دن میں دور ہوجائے گا۔

## دشمن کے شر سے حفاظت کے لئے

سُورۃ منافقون کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے انشاءاللہ تعالےٰ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔

اس سورہ کے کل اعداد ۵۳۲۵۶ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۷۷۵۵ | ۱۷۷۴۸ | ۱۷۷۵۳ |
|---|---|---|
| ۱۷۷۵۰ | ۱۷۷۵۲ | ۱۷۷۵۴ |
| ۱۷۷۵۱ | ۱۷۷۵۶ | ۱۷۷۴۹ |

(پارہ ۲۸)(سورۃ ۶۴) سُوْرَۃُ التَّغَابُنِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۱۸

## مال میں خیر و برکت کے لئے

اگر کوئی شخص روزانہ باوضو تین۳ بار سورۃ تغابن پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کے مال میں خیر و برکت پیدا ہوگی۔

## مال کی حفاظت کے لئے

زیور، سونا، چاندی، مال اور روپیہ رکھ کر سات مرتبہ باوضو سورۃ تغابن پڑھ کر اس پر پھونک دے انشاء اللہ تعالیٰ کوئی چور اور ڈاکو اس مال کو چوری نہ کرسکے گا۔ وہ مال بالکل محفوظ رہے گا۔

## تمام آفات سے حفاظت کے لئے

تمام آفات سے حفاظت کے لئے سورۃ تغابن کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے داہنے بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ تمام آفات سے محفوظ رہے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۷۹۷۴۱ ہیں۔ اور چال پانچویں خانہ میں ہے۔ نقش یہ ہے۔



۷۴۱

| ۱۹۹۲۷ | ۱۹۹۴۱ | ۱۹۹۳۸ | ۱۹۹۳۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۹۹۳۹ | ۱۹۹۳۴ | ۱۹۹۲۸ | ۱۹۹۴۰ |
| ۱۹۹۳۳ | ۱۹۹۳۶ | ۱۹۹۴۳ | ۱۹۹۲۹ |
| ۱۹۹۴۲ | ۱۹۹۳۰ | ۱۹۹۳۲ | ۱۹۹۳۷ |

(پارہ ۲۸)(سورۃ ۶۵) سُوْرَۃُ الطَّلَاقِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۱۲

## شدید زخموں کا جلد اچھا ہونا

سورۃ طلاق کا تین۳ دن تک باوضو تین۳ مرتبہ پڑھ کر شدید زخموں پر دم کرنا خدا کے فضل سے زخموں کو جلد اچھا کرتا ہے۔

## رنج و غم دور کرنا

اگر کوئی شخص غمگین ہو اور شدید غم میں مبتلا ہو تو سورۃ طلاق کو روزانہ باوضو ایک دفعہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ دل سے رنج و غم دور ہوگا۔

## بیماری سے صحت کے لئے

اگر کوئی شخص بیمار ہو تو اس سورہ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ

کر کے بیمار کے گلے میں باندھے انشاءاللہ تعالیٰ بیمار جلد اچھا ہو جائے گا۔
اس سورہ کے کل اعداد ۸۲۴۰۱۲ ہیں اور چال نویں خانہ میں ہے۔
نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۵۹۹۵ | ۲۰۶۰۰۹ | ۲۰۶۰۰۶ | ۲۰۶۰۰۲ |
| ۲۰۶۰۰۷ | ۲۰۶۰۰۱ | ۲۰۵۹۹۶ | ۲۰۶۰۰۸ |
| ۲۰۶۰۰۰ | ۲۰۶۰۰۴ | ۲۰۶۰۱۱ | ۲۰۵۹۹۷ |
| ۲۰۶۰۱۰ | ۲۰۵۹۹۸ | ۲۰۵۹۹۹ | ۲۰۶۰۰۵ |

(پارہ ۲۸) (سورۃ ۶۶) سُورَۃُ التَّحْرِیْمِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۱۲

## ذات الجنب، ورم غلاف پسلی کا درد، نمونیہ وغیرہ

ذات الجنب، ورم غلاف، پسلی کا درد اور نمونیہ وغیرہ کے لئے سورۃ تحریم تین ۳ بار پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ صحت حاصل ہوگی۔

## شوہر بیوی کو آرام سے رکھے اور اولاد تابعدار

جو عورت ہمیشہ روزانہ باوضو سورۃ تحریم پڑھے گی۔ انشاءاللہ تعالیٰ خاوند اس کا ہمیشہ اسے آرام و راحت سے رکھے گا اور اولاد تابعدار اور فرمان بردار ہوگی۔



## قرض کی ادائیگی کے لئے

اگر کوئی شخص قرض میں مبتلا ہو اور قرض اترتا نہ ہو تو باوضو اکیس ۲۱ بار سورۃ تحریم پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی قرض ادا ہو جائے گا۔

## دشمن کی ایذاء رسانی سے حفاظت

اگر کسی شخص کو دشمن ایذاء دیتا ہو اور تکلیف پہنچانے سے باز نہ آتا ہو تو اس کے شر و ایذاء سے حفاظت کے لئے باوضو سورۃ تحریم پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن دوست بن جائے گا اور ایذاء رسانی سے باز آجائے گا۔

## مالدار اور غنی ہونا

اگر کوئی شخص غربت کے سبب بہت پریشان ہو تو سورۃ تحریم کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ غنی اور مالدار ہو جائے گا۔ اس سورۃ کے کل اعداد ۲۳۳۲۹۴ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے۔ نقش یہ ہے:

| ۱۲۳۰۷ | ۱۲۳۱۱ | ۱۲۳۱۴ | ۱۲۳۰۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۳۱۳ | ۱۲۳۰۱ | ۱۲۳۰۶ | ۱۲۳۱۲ |
| ۱۲۳۰۲ | ۱۲۳۱۶ | ۱۲۳۰۹ | ۱۲۳۰۵ |
| ۱۲۳۱۰ | ۱۲۳۰۴ | ۱۲۳۰۳ | ۱۲۳۱۵ |

(پارہ ۲۹) (سورۃ ۶۷) سُورَۃُ الْمُلْكِ مَكِّيَّةٌ رکوع ۲ آیات ۳۰

## آشوبِ چشم (آنکھ دُکھنا)

سُورۂ مُلک نمازِ فجر کی سُنّت اور فرض کے درمیان وضو میں پڑھ
سُورۃ باوضو ایک بار پڑھ کر انگلیوں کے پوروں پر دم کرکے آنکھوں کے لگا
انشاء اللہ تعالیٰ آنکھ کا دُکھنا موقوف ہوگا اور شفاء حاصل ہوگی۔

## بانجھ پن سے نجات اور اولاد کے لئے

اولاد ہونے کے لئے بوقت تہجد دو رکعت نفل اس طرح پڑھیں کہ
دونوں رکعت میں سُورۂ مُلک تلاوت کی جائے۔ اکتالیس (۴۱) روز تک یہی عمل
جاری رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اولاد ہوگی



## عذابِ قبر سے نجات

عذابِ قبر سے نجات کے لئے ہر روز کسی وقت بھی باوضو سُورۂ
مُلک ایک بار پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ عذابِ قبر سے محفوظ رہے گا۔

## مریض کی شفاء کے لئے

مریض کی شفاء کے لئے سُورۂ مُلک تین (۳) بار نمازِ فجر کے بعد باوضو پڑھ کر
مریض پر دم کرے اور پانی پر دم کرکے مریض کو پلائے۔ اسی طرح تین (۳) بار بعد نمازِ
مغرب پڑھ کر مریض پر دم کرے اور پانی دم کرکے مریض کو پلائے۔ چند دن کرنے سے
انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد صحتیاب ہوگا۔

## زچہ اور بچّہ کی حفاظت کے لئے

سُورۂ مُلک کو باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرکے زچہ اور بچہ کو پلانے
سے زچہ اور بچہ جملہ آفات و بلیّات سے محفوظ رہیں گے۔

## جملہ مشکلات کے حل کے لئے

جو شخص بہت سی مشکلات میں گھرا ہو اور مشکلات حل نہ ہوتی ہوں
تو سُورۂ مُلک باوضو اکتالیس (۴۱) بار روزانہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ جملہ مشکلات

حل ہوں گی اور تمام حاجتیں پوری ہوں گی اور قرض سے نجات حاصل ہوگی۔

## حل مطلب کے لئے

حلِ مطلب کے لئے سُورۃ مُلک کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھے انشاءاللہ تعالےٰ ہر مطلب پورا ہوگا اور مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

اس سُورۃ کے کل اعداد ۹۹۵۹۴ ہیں۔

اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۲۰۱ | ۳۳۱۹۴ | ۳۳۱۹۹ |
| ۳۳۱۹۶ | ۳۳۱۹۸ | ۳۳۲۰۰ |
| ۳۳۱۹۷ | ۳۳۲۰۲ | ۳۳۱۹۵ |

(پارہ ۲۹)(سورۃ ۶۸) سُوْرَۃُ الْقَلَمِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۵۲

## ہر قسم کی مہمات میں کامیابی کیلئے

جو شخص باوضو پچہتر ۷۵ مرتبہ سُورۃ قلم پڑھے۔ اس کے پڑھنے سے انشاءاللہ تعالیٰ جملہ مہمات میں کامیابی حاصل ہوگی اور مشکل حل ہوگی۔



## چغل خور اور بُرا کہنے والوں سے حفاظت

جو شخص باوضو ستر بار سُورۃ قلم پڑھے۔ اس کے پڑھنے سے چغل خور اور بُرا کہنے والوں کے شر سے محفوظ رہے۔

## سر کے درد کے لئے

جس شخص کے سر میں درد ہو تو سُورۃ قلم کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے سر پر باندھے۔ انشاءاللہ تعالےٰ سر درد سے آرام ہوگا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۹۳۷۰۸ ہیں اور چال نویں خانہ میں ہے اور نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۴۱۹ | ۲۳۴۳۳ | ۲۳۴۳۰ | ۲۳۴۲۶ |
| ۲۳۴۳۱ | ۲۳۴۲۵ | ۲۳۴۲۰ | ۲۳۴۳۲ |
| ۲۳۴۲۴ | ۲۳۴۲۸ | ۲۳۴۳۵ | ۲۳۴۲۱ |
| ۲۳۴۳۴ | ۲۳۴۲۲ | ۲۳۴۲۳ | ۲۳۴۲۹ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۲۰۱ | ۳۳۱۹۴ | ۳۳۱۹۹ |
| ۳۳۱۹۶ | ۳۳۱۹۸ | ۳۳۲۰۰ |
| ۳۳۱۹۷ | ۳۳۲۰۲ | ۳۳۱۹۵ |

## ہر قسم کی مہمات میں کامیابی کیلئے

جو شخص باوضو پچہتر ۷۵ مرتبہ سورۃ قلم پڑھے۔ اس کے پڑھنے سے انشاءاللہ تعالیٰ جملہ مہمات میں کامیابی حاصل ہوگی اور مشکل حل ہوگی۔

## چغل خور اور برا کہنے والوں سے حفاظت

جو شخص باوضو ستر بار سورۃ قلم پڑھے۔ اس کے پڑھنے سے چغل خور اور برا کہنے والوں کے شر سے محفوظ رہے۔

## سر کے درد کے لئے

جس شخص کے سر میں درد ہو تو سورۃ قلم کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے سر پر باندھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ سر درد سے آرام ہوگا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۹۳۷۰۸ ہیں اور چال نوی خانہ میں ہے اور نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۴۲۶ | ۲۳۴۳۰ | ۲۳۴۳۳ | ۲۳۴۱۹ |
| ۲۳۴۳۲ | ۲۳۴۲۰ | ۲۳۴۲۵ | ۲۳۴۳۱ |
| ۲۳۴۲۱ | ۲۳۴۳۵ | ۲۳۴۲۸ | ۲۳۴۲۴ |
| ۲۳۴۲۹ | ۲۳۴۲۳ | ۲۳۴۲۲ | ۲۳۴۳۴ |



## دشمن سے نجات حاصل کرنا

جس شخص کا کوئی دشمن ہو اور ہر وقت تکلیف پہنچانے کی فکر میں رہتا ہو تو سورۃ الحاقہ کو ہفتہ کی صبح بعد نماز فجر اکیس ۲۱ بار پڑھ کر دشمن کے دفع ہونے کی دعا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن اپنے کرتوتوں کے سبب بہت جلد قید خانہ میں پہنچ جائے گا۔

## مسان کے خلل والے بچے کی صحت کے لئے

اگر سورۃ حاقہ کو متواتر تین ۳ روز تک باوضو ایک مرتبہ پڑھ کر مسان کے خلل والے بچہ پر پڑھ کر دم کرے تو انشاءاللہ تعالیٰ بچہ بہت جلد تندرست اور صحت مند ہو جائے گا۔

## حاجت پوری ہونے کے لئے

اگر کسی کو کوئی حاجت پیش آئے تو باوضو پچہتر ۷۵ مرتبہ سورۃ حاقہ کو پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ حاجت جلد پوری ہوگی۔

## غم سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص کسی غم میں مبتلا ہو اور وہ غم اسے نہ چھوڑتا ہو تو باوضو سورۂ حاقہ لکھے اور پانی میں گھول کر پیئے۔ انشاء اللہ تعالےٰ غم سے جلد نجات حاصل ہوگی۔

## لڑکی یا لڑکا روتا ہو یا آسیب کا خلل ہو

سورۂ حاقہ کو باوضو لکھے اور پانی میں گھول کر اس لڑکے یا لڑکی کو پلائے جو بہت روتا ہو یا اس پر آسیب کا خلل ہو۔

## حمل کی حفاظت کے لئے

اگر سورۂ حاقہ کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے حاملہ کے پیٹ پر باندھے تو اللہ تعالےٰ کے فضل و کرم سے حمل نہ گرے اور محفوظ رہے۔
اس سورۃ کے کل اعداد ۸۱۷۱۹ ہیں اور چال تیرہوں خانہ میں ہے۔
نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۴۲۹ | ۲۰۴۳۲ | ۲۰۴۳۶ | ۲۰۴۲۲ |
| ۲۰۴۳۵ | ۲۰۴۲۳ | ۲۰۴۲۸ | ۲۰۴۳۳ |
| ۲۰۴۲۴ | ۲۰۴۳۸ | ۲۰۴۳۰ | ۲۰۴۲۷ |
| ۲۰۴۳۱ | ۲۰۴۲۶ | ۲۰۴۲۵ | ۲۰۴۳۷ |

(پارہ ۲۹) (سورۃ ۷۰) سُوْرَۃُ الْمَعَارِجِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۴۴

## وبائے مہلک اور بخار سے حفاظت

سورۂ معارج کا بعد نماز ظہر کے باوضو ہمیشہ بلاناغہ پڑھنا ہر طرح کی وبائے مہلک اور بخار سے محفوظ رکھتا ہے

## فالج اور لقوہ کی بیماری سے حفاظت

سورۂ معارج کو عشاء کی نماز کے بعد باوضو پڑھ کر شہد پر دم کرے اور اس شہد میں سے تین انگلیاں بھر کر چاٹ لے اور سو جائے۔ اس کا عمل کرنے والا ہمیشہ فالج اور لقوہ کی بیماری سے محفوظ رہے گا۔

## خفقان (دل کا دھڑکنا اور ہولِ دل) سے حفاظت

سورۂ معارج اشراق کے چار نفلوں میں پڑھ کر سینہ پر دم کرنا

خفقان کے مرض سے محفوظ رکھتا ہے۔

## حمل کی حفاظت کے لئے

اگر کوئی شخص سورۂ معارج باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے حاملہ عورت کے گلے میں باندھے بحکم خدا حمل جملہ آفتوں سے محفوظ رہے گا اور بچہ پیدا ہونے کے بعد سورۂ معارج باوضو لکھ کر پلائے تو بچہ ان تمام آفات و بلیات سے جو بچوں کو پیش آتی ہیں محفوظ رہے گا۔

## احتلام سے حفاظت

جس شخص کو احتلام بہت ہوتا ہو باوضو سورۂ معارج کو آٹھ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ احتلام کی کثرت سے نجات حاصل ہوگی۔

اسی طرح سورۂ معارج کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے داہنے بازو پر باندھے تو احتلام سے محفوظ رہے۔

اس سورہ کے کل اعداد ۷۳۵۲۵ ہیں اور چال پانچویں خانہ میں ہے۔

نقش یہ ہے



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۳۸۱ | ۱۸۳۸۴ | ۱۸۳۸۷ | ۱۸۳۷۳ |
| ۱۸۳۸۶ | ۱۸۳۷۴ | ۱۸۳۸۰ | ۱۸۳۸۵ |
| ۱۸۳۷۵ | ۱۸۳۸۹ | ۱۸۳۸۲ | ۱۸۳۷۹ |
| ۱۸۳۸۳ | ۱۸۳۷۸ | ۱۸۳۷۶ | ۱۸۳۸۸ |

(پارہ ۲۹) (سورۃ ۷۱) سُوْرَۃُ نُوْحٍ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۲۸

## ہر قسم کی اچانک موت سے حفاظت کیلئے

سورۂ نوح کا عصر کی نماز کے بعد باوضو ہمیشہ پڑھنا ڈوب کر مرنے، دیوار کے نیچے دب کر مرنے اور اسی طرح ہر قسم کی اچانک موت سے محفوظ رکھتا ہے۔

## دشمن کے دفعیہ کے لئے

جو شخص موذی اور ستانے والا ہو اور اللہ تعالیٰ کی مخلوق اس کے ظلم سے پریشان ہو تو ایسے شخص کے دفعیہ کے لئے ایک ہزار مرتبہ سورۂ نوح باوضو پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی اور دشمن دفع ہوگا۔

## احتلام سے حفاظت کے لئے

جس شخص کو کثرت سے احتلام ہوتا ہو اسے چاہیئے کہ رات کو سونے سے

قبل باوضو ایک بار سورۃ نوح پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالےٰ احتلام سے محفوظ رہے گا۔

## دشمنوں پر فتح حاصل کرنے کیلئے

اگر سورۃ نوح کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھے تو اللہ تعالےٰ کے فضل وکرم سے دشمنوں پر ہمیشہ غالب رہے گا اور کامیاب ہوگا۔ اس سورۃ کے کل اعداد ٧٤٣١٤ ہیں اور نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٨٥٧٨ | ١٨٥٨١ | ١٨٥٨٤ | ١٨٥٧١ |
| ١٨٥٨٣ | ١٨٥٧٢ | ١٨٥٧٧ | ١٨٥٨٢ |
| ١٨٥٧٣ | ١٨٥٨٦ | ١٨٥٧٩ | ١٨٥٧٦ |
| ١٨٥٨٠ | ١٨٥٧٥ | ١٨٥٧٤ | ١٨٥٨٥ |

(پارہ ٢٩) (سورۃ ٧٢) سُوْرَةُ الْجِنِّ مَكِّيَّةٌ رکوع ٢ آیات ٢٨

## رزق میں فراخی کے لئے

اگر کسی شخص کا رزق کم ہو تو اس کے لئے ہر نماز کے بعد باوضو تین[٣] مرتبہ سُورۃ جن کی تلاوت کرے انشاء اللہ تعالےٰ اس کا رزق فراخ ہوگا اور آمدنی میں برکت ہوگی۔



## قید سے رہائی کے لئے

اگر کوئی قیدی کثرت سے سُورۃ جن باوضو پڑھے تو اللہ تعالےٰ اپنے فضل وکرم سے اسے رہائی عطا کرے۔

## برائے حُبّ

سُورۃ جن کو سات بار جَو کے دانوں پر پڑھ کر ایک ایک آگ میں ڈالتا جائے تین[٣] روز کرے اور دیکھے کہ قدرت خدا سے کیا ظاہر ہوتا ہے۔ انشاءاللہ تعالےٰ کامیابی کا دروازہ کھُل جائے گا۔

## آسیب دُور کرنے کے لئے

سُورۃ جن کو زعفران سے یا کالی روشنائی (دکھنی روشنائی) سے سفید کاغذ پر باوضو لکھے اور آسیب زدہ کو پلائے انشاءاللہ تعالےٰ آسیب دُور ہوگا۔ نہایت مجرّب ہے۔

## مرگی کے مرض سے شفاء

جس شخص کو مرگی کا خلل ہو، سُورۃ جن باوضو زعفران اور عرقِ گلاب ملاکر باریک کاغذ پر لکھے اور موم جامہ کرکے سر کے بال کاٹ کر ان بالوں

کے درمیان رکھے انشاءاللہ تعالیٰ شفاء حاصل ہوگی۔

## مسافر کی بحفاظت و سلامتی کیساتھ واپسی

اگر کوئی مسافر باوضو سورۃ جن لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو انشاءاللہ تعالیٰ اس کی جان اور اس کا مال محفوظ رہے گا اور سفر بخیر و خوبی طے ہوگا۔ عمل مجرب ہے۔

## جملہ آفات سے بچوں کی حفاظت

بچوں کی جملہ آفات سے حفاظت کے لئے سورۃ جن کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے بچوں کے گلے میں ڈال دے انشاءاللہ تعالیٰ تمام آفات سے محفوظ رہیں گے۔ اس سورۃ کے کل اعداد ۶۰۶۲۳ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۰۲۱۴ | ۲۰۲۰۷ | ۲۰۲۱۲ |
| --- | --- | --- |
| ۲۰۲۰۹ | ۲۰۲۱۱ | ۲۰۲۱۳ |
| ۲۰۲۱۰ | ۲۰۲۱۵ | ۲۰۲۰۸ |

(پارہ ۲۹) (سورۃ ۷۳) سُوْرَۃُ الْمُزَّمِّلِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۲۰

## ترقی رزق اور ترقی مدارج و عہدہ کے لئے

سورۃ المزمل کا ختم پڑھنا ترقی رزق، ترقی مدارج یعنی عہدہ کے



لئے اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے، ترکیب ختم کی یہ ہے کہ چالیس دن تک روزانہ خلوت (تنہائی) میں بیٹھ کر باوضو پورے چالیس مرتبہ اس سورۃ کو پڑھے۔ جب ایک چلّہ پورا ہو جائے تب روزانہ گیارہ[۱۱] مرتبہ پڑھتا رہے انشاءاللہ تعالیٰ عمل کی تاثیر باقی رہے گی۔

**ھدایت:** اگر پرہیز جلالی ہو سکے تب نہایت بہتر ہے ورنہ خیر پرہیز جمالی بھی ہو سکتا ہے

**سورۃ مزمل کے ختم کی دوسری ترکیب:** دوسری ترکیب یہ ہے کہ رات بارہ[۱۲] بجے کے بعد روزانہ غسل کرے اور بارہ[۱۲] رکعت تہجد کی پڑھے۔ اس کے بعد تیرہ[۱۳] مرتبہ سورۃ مزمل پڑھے اکتالیس[۴۱] دن تک ایسا ہی کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ رزق اور عہدے میں ترقی ہوگی مگر اس ختم کی تاثیر پہلے ختم سے ایک ثلث (تہائی) ہے۔

## فاقہ سے حفاظت کے لئے

جس گھر میں فاقہ رہتا ہو اگر سورۃ مزمل ایک بار روزانہ باوضو بعد نمازِ عشاء پڑھ لی جائے تو انشاءاللہ تعالیٰ وہ گھر فاقہ سے محفوظ رہے گا اور گھر میں برکت ہوگی۔

## برائے فراخی رزق و غنا ظاہری و باطنی

(از: حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ)

سورۃ مزمل باوضو روزانہ کسی مقررہ وقت گیارہ مرتبہ پڑھ لیا کرے
انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں فراخی ہوگی اور غنائے ظاہری و باطنی حاصل ہو۔ اگر
ایک وقت میں گیارہ مرتبہ پڑھنا دشوار ہو تو فجر، ظہر، عصر، مغرب کی نماز کے بعد دو
مرتبہ اور عشاء کی نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھا کرے۔

## ہلاکیٔ دشمن کے لئے

اگر بقر عید کے روز غسل کر کے مسجد کے راستے کی خاک اور پرانی قبر
کی مٹی اور پزاوے (کمہار کا آوا) کی خاک لے کر نو ۹ مرتبہ سورۃ مزمل کو پڑھ کر
دم کرے اور دشمن کی طرف یا اس کے گھر کی طرف اڑا دے دشمن ہلاک ہوگا۔

نوٹ: یہ عمل شرعی ضرورت اور شرعی حدود کو پیش نظر رکھ کر کیا جائے
بہتر یہ ہے کہ کسی ثقہ عالم دین سے مشورہ کر لے ورنہ قتل کا گناہ ہوگا اور دنیا و
آخرت کی تباہی کا شکار الگ ہوگا۔ لہٰذا احتیاط بہت ضروری ہے۔

## ظالم کے ظلم سے نجات حاصل کرنیکا طریقہ

اگر کسی ظالم کے ظلم سے لوگ تنگ ہوں اور اس کی قید میں گرفتار ہوں
تو بعد نماز جمعہ سورۃ مزمل انیس ۱۹ مرتبہ پڑھ کر سرسوں پر دم کر کے آگ میں ڈالے
مجرب ہے۔ خلاصی ہوگی۔ ظالم ذلیل ہوگا۔



## برائے قوتِ حافظہ

حافظہ میں قوت و زیادتی کے لئے روزانہ سورۃ مزمل ایک مرتبہ پڑھ لیا
کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ذہن کھل جائے گا۔

## رزق میں فراخی اور فاقہ سے نجات

سورۃ مزمل کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ چالیس ۴۰
مرتبہ روزانہ پڑھنے والا کبھی رزق کی تنگی میں مبتلا نہ ہوگا اور اگر چالیس مرتبہ
نہ ہوسکے تو گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں فراخی اور
فاقہ سے نجات حاصل ہوگی۔

## تسخیر افسر یعنی افسر کو قابو کرنا اور کام نکالنا

سورۃ مزمل اول رکوع اکیس ۲۱ بار اور دوسرا رکوع گیارہ ۱۱ بار پڑھ کر
پانی پر دم کر کے کچھ پانی منہ پر مل لے۔ اور باقی پانی پی لے انشاء اللہ تعالیٰ افسر
مہربان ہوگا اور کام کرے گا اور مقصد میں بآسانی کامیابی حاصل ہوگی۔

## برائے مغلوبیٔ دشمن

دشمن کو زیر کرنے کے لئے بعد نماز فجر بغیر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

پڑھے۔ سورۂ مزمل اکیس ۲۱ بار پڑھ کر رائی کے دانوں پر دم کر کے جلائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن مغلوب ہوں گے۔

## وسعتِ رزق کے لئے

وسعت رزق کے لئے ساٹھ بار روزانہ باوضو سورۂ مزمل پڑھے۔

اس کا طریقہ یہ ہے ہر نماز کے بعد سورۂ مزمل ایک بار پڑھے اور فجر کی سنت اور فرض کے درمیان سورۂ مزمل دو ۲ بار اور صبح کے فرض کے بعد ایک بار پڑھے۔ اس طرح دن رات میں ساٹھ بار ہو گئی۔

اگر سنت اور فرض کے درمیان وقت کی کمی کے باعث نہ پڑھ سکے تو فجر کی نماز کے فرض کے بعد تین ۳ مرتبہ پڑھ لے۔

## دولت سے مالا مال ہونا اور جن وانس پر رعب و دہشت

اگر اکتالیس ۴۱ بار سورۂ مزمل اور اول و آخر درود شریف تین تین ۳ ۳ بار پڑھے تو دولت سے مالا مال ہوگا اور جن وانس پر اس کا رعب اور اس کی دہشت ہوگی۔

## امن و امان سے رہنے کے لئے

اگر کوئی شخص روزانہ گیارہ ۱۱ بار سورۂ مزمل باوضو پابندی کے ساتھ



دم کرے پھر دوسری مرتبہ پڑھ کر دوسری گرہ لگائے اور اس پر دم کرے۔ اسے اکتالیس ۴۱ گرہ لگیں گی۔ وہ گنڈہ بچے کے گلے میں ڈالے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بچہ فوراً صحتیاب ہوگا۔ بالوں کا گنڈہ بنانے سے قبل ان کو دھو کر پاک کرے۔

## سوزاک و قرحہ مثانہ

سوزاک اور قرحہ مثانہ کی تکلیف سے نجات حاصل کرنے کے لئے سورۂ مزمل باوضو عرق گلاب اور زعفران ملا کر سفید کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لیں۔ نیز سورۂ مزمل باوضو لکھ کر پانی میں گھول کر پییں انشاءاللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

## بچے کی درازئ عمر (لمبی عمر) کے لئے

جس شخص کے اکثر بچے مرجاتے ہوں تو سات مرتبہ باوضو سورۂ مزمل پڑھ کر سپاری (چھالیہ ثابت) پر دم کر کے اس میں سوراخ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بچہ کی عمر دراز ہوگی۔

## اسباب دنیا کی فراوانی اور زیادتی کیلئے

جو شخص روزانہ باوضو ایک بار سورۂ مزمل پڑھ لیا کرے اللہ تعالیٰ اس کے اسباب دنیا میں زیادتی کر دیتا ہے اور روزی میں برکت ہوتی ہے۔

# مشکل مہم میں کامیابی کے لئے

جو شخص اکیلا یا مختلف افراد جمع ہو کر سورۃ مزمل باوضو ایک ہزار بار پڑھ لیں تو ہر قسم کی مشکل مہم میں کامیابی حاصل ہو اور ہر پریشانی سے نجات حاصل ہو اور ہر مقصد میں کامیابی حاصل ہو۔

# طریقہ زکوٰۃ سورۃ مزمل (پہلا طریقہ)

سورۃ مزمل کو سات روز تک اکیس[۲۱] مرتبہ روزانہ باوضو پڑھے۔ اور ہر روز پڑھنے کے بعد اکیس[۲۱] نقش باوضو لکھے اور گیہوں کے آٹے میں گولیاں بنا کر روزانہ دریا میں ڈالے۔ اس طرح سات دن گذرنے کے بعد زکوٰۃ سے فارغ ہو کر ایک مرتبہ روزانہ سورۃ مزمل پڑھ لیا کرے۔ اور ایک نقش روز لکھے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۶۸۶۰ | ۱۶۸۷۳ | ۱۶۸۷۰ | ۱۶۸۶۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۶۸۷۱ | ۱۶۸۶۶ | ۱۶۸۶۱ | ۱۶۸۷۲ |
| ۱۶۸۶۵ | ۱۶۸۶۸ | ۱۶۸۷۵ | ۱۶۸۶۲ |
| ۱۶۸۷۴ | ۱۶۸۶۳ | ۱۶۸۶۴ | ۱۶۸۶۹ |



# سورۃ مزمل کی زکوٰۃ کا دوسرا طریقہ

سورۃ مزمل باوضو ایک لاکھ پچیس ہزار[۱۲۵۰۰۰] مرتبہ پڑھے۔ جتنی مدت میں بھی پوری ہو سکے لیکن پڑھنے کی جگہ اور مصلیٰ نہ بدلے۔ آخر تک اس شرط کا پابند ہونا ضروری ہے اور بہتر یہ ہے کہ ان ایام میں لوگوں سے بات چیت نہ کرے۔

# فوائد اعمالِ سورۃ مزمل

۱۔ اگر کسی شخص کو کوئی مشکل پیش آئے تو چاہیے کہ سات روز یا ستائیس[۲۷] روز تک باوضو اکیس مرتبہ روزانہ پڑھے۔ اول و آخر تین تین[۳] مرتبہ درود شریف پڑھے۔ ان دنوں میں گوشت کھانا ترک کردے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مشکل آسان ہوگی۔

۲۔ اگر فائدہ نمبر ۱ میں درج شرائط کے مطابق پڑھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ مالدار ہو جائے گا۔

۳۔ اگر دردِ زہ والی عورت کو (بچہ کی پیدائش کے وقت) گیارہ[۱۱] بار باوضو سورۃ مزمل پڑھ کر شکر پر دم کر کے کھلا دے تو انشاء اللہ تعالیٰ فوراً خیریت کے ساتھ بچہ پیدا ہوگا۔

۴۔ اگر سورۃ مزمل کو تین[۳] بار باوضو پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس پانی کو منہ پر مل کر کسی حاکم یا افسر یا ظالم آدمی کے پاس جائے گا تو حاکم انشاء اللہ تعالیٰ

اس شخص کی بہت عزت کرے گا۔

۵۔ اگر کوئی شخص قید میں ہو یا کسی کا کوئی مقدمہ دائر ہو تو وہ سورۂ مزمل کو مشک و زعفران سے باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھے تو انشاء اللہ تعالیٰ قیدی فوراً قید سے رہا ہو جائے گا اور مقدمہ والا اللہ تعالیٰ کے فضل سے مقدمہ جیت جائے گا۔

۶۔ اگر بقر عید کے دن غسل کرکے مسجد کے راستے کی خاک اور پرانی قبر کی خاک اور کمہار کے پزاوے (بھٹہ) کی راکھ لے کر نو (۹) مرتبہ باوضو سورۂ مزمل پڑھ کر دم کرے اور دشمن کے گھر کی طرف یا دشمن کی طرف اڑا دے تو انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ہلاک ہوگا۔

(ف) بلا عذر شرعی نہ کرے اور کرنے سے پہلے کسی متقی عالم دین سے مشورہ کرلے اور بلاسبب کسی کو عمل کے ذریعہ مارے گا تو قتل کا گناہ گار ہوگا۔

۷۔ اگر کسی ظالم کے ظلم سے لوگ تنگ ہوں اور اس کی قید میں گرفتار ہوں تو بعد نماز جمعہ سورۂ مزمل باوضو انیس مرتبہ پڑھ کر سرسوں پر دم کرکے آگ میں ڈالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ظلم سے نجات حاصل ہوگی اور قید سے رہائی ملے گی۔ اور ظالم ذلیل و خوار ہوگا۔

۸۔ اگر کسی معصوم بچہ پر سایہ یا جن و پری کا اثر ہو تو فولاد کے چاقو



پر اکتالیس (۴۱) بار باوضو سورۂ مزمل پڑھ کر اس بچہ کو کھڑا کرکے اس کے سایہ پر زمین میں گاڑ دے تو انشاء اللہ تعالیٰ بچہ اس تکلیف اور مصیبت سے نجات پائے گا۔

۹۔ اگر مرد و عورت میں باہم موافقت نہ ہو تو سورۂ مزمل کو باوضو اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھ کر دونوں میں جو خلاف ہو اس پر دم کرکے یا کسی چیز پر دم کرکے اسے کھلادے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دونوں میں محبت پیدا ہو جائے گی۔

## مریض کی صحت کے لئے

اگر سورۂ مزمل کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مریض جلد اچھا ہوگا۔

اس سورہ کے کل اعداد ۶۸۴۶۶ ہیں اور نقش یہ ہے

| ۲۲۸۲۳ | ۲۲۸۱۸ | ۲۲۸۲۵ |
|---|---|---|
| ۲۲۸۲۴ | ۲۲۸۲۲ | ۲۲۸۲۰ |
| ۲۲۸۱۹ | ۲۲۸۲۶ | ۲۲۸۲۱ |

## (پارہ ۲۹) (سورۃ ۷۴) سُوْرَةُ الْمُدَّثِّرِ مَكِّيَّةٌ رکوع ۲ آیات ۵۶

## محتاجگی دور کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص محتاج ہو اور چاہتا ہو کہ محتاجگی دور ہو جائے تو سورۃ مُدثر روزانہ ایک مرتبہ باوضو پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالےٰ محتاجگی ختم ہو جائے گی اور مالدار ہو جائے گا۔

## دشمنوں پر غالب آنے کے لئے

اگر میدانِ جنگ یا جہاد میں جانے کا اتفاق ہو تو سورۃ مُدثر کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں پر غالب رہے گا۔

اس سورہ کے کل اعداد ۹۲۳۵۵ ہیں نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۳۰۷۸۶ | ۳۰۷۸۱ | ۳۰۷۸۸ |
|---|---|---|
| ۳۰۷۸۷ | ۳۰۷۸۵ | ۳۰۷۸۳ |
| ۳۰۷۸۲ | ۳۰۷۸۹ | ۳۰۷۸۴ |

(پارہ ۲۹)(سورۃ ۷۵) سُوْرَۃُ الْقِیٰمَۃِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۴۰



## علمِ دین میں ترقی کے لئے

سورۃ قیامہ کا روزانہ رات کو ایک بار باوضو پڑھنا اور ایک بار صبح کو باوضو پڑھنا طالب علم کے لئے علمِ دین میں ترقی بخشتا ہے۔

## آنکھوں کی روشنی تیز کرنا۔

جو شخص چاہتا ہو کہ اس کی آنکھوں کا نور تیز ہو جائے تو بعد نماز عشاء باوضو ایک مرتبہ سورۃ قیامہ پڑھ کر ذرا سے پانی پر دم کرے اور اس پانی میں سرمہ کی سلائی تر کر کے آنکھوں میں لگائے۔ انشاء اللہ تعالےٰ آنکھوں تیز ہو گی۔

## لوگوں کو قابو میں کرنے کے لئے

تسخیر خلائق کے لئے سورۃ قیامہ کو روزانہ سات بار باوضو پڑھ کرے۔ انشاء اللہ تعالےٰ لوگ مطیع ہوں گے اور خوب عزت وہ کریں گے۔

## حکام کے دلوں میں ہیبت کے لئے

جو شخص باوضو سورۃ قیامہ کا نقش لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں

پر باندھے گا تو انشاء اللہ تعالے حکام کے دلوں میں اس کی ہیبت قائم ہوگی۔

اس کے کل اعداد ۵۴۶۰۷ ہیں۔ چال تیرہویں خانہ میں ہے۔ اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۳۶۵۱ | ۱۳۶۵۴ | ۱۳۶۵۸ | ۱۳۶۴۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۶۵۷ | ۱۳۶۴۵ | ۱۳۶۵۰ | ۱۳۶۵۵ |
| ۱۳۶۴۶ | ۱۳۶۶۰ | ۱۳۶۵۲ | ۱۳۶۴۹ |
| ۱۳۶۵۳ | ۱۳۶۴۸ | ۱۳۶۴۷ | ۱۳۶۵۹ |

(پارہ ۲۹) (سورۃ ۷۶) سُوْرَۃُ الدَّھْرِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۳۱

## استحاضہ اور کثرت حیض

اگر کسی عورت کو استحاضہ اور کثرت حیض کا مرض ہو تو اس کے لئے سورۃ دھر باوضو ایک مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے پی لے اور سات دن تک روزانہ بلاناغہ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالے مرض سے شفاء حاصل ہوگی۔

## مکان کو طاعون سے محفوظ رکھنا

سورۃ دھر کا تین مرتبہ روزانہ باوضو پڑھنا اس مکان کو طاعون



ے اللہ تعالے کے فضل وکرم سے محفوظ رکھتا ہے۔

## دشمن کے دفع ہونے کے لئے

سات بار روزانہ سورۃ دھر کا باوضو دشمن کے دفع ہونے کی نیت سے پڑھنا۔ اللہ تعالے کے فضل وکرم سے سات روز میں دشمن کو دفع کرتا ہے۔

## روزی کی فراخی کے واسطے

روزی کی فراخی کے لئے بہتّر بار باوضو پڑھے انشاء اللہ تعالے روزی فراخ ہوگی۔

## مراد دلی حاصل کرنے کے لئے

دلی مراد حاصل کرنے کے لئے سورۃ دھر کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے دائیں بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالے دلی مراد حاصل ہوگی۔ اس سورہ کے کل اعداد ۷۷۵۸۸ ہیں اور چال نویں خانہ میں ہے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۹۳۹۶ | ۱۹۴۰۰ | ۱۹۴۰۳ | ۱۹۳۸۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۹۴۰۲ | ۱۹۳۹۰ | ۱۹۳۹۵ | ۱۹۴۰۱ |
| ۱۹۳۹۱ | ۱۹۴۰۵ | ۱۹۳۹۸ | ۱۹۳۹۴ |
| ۱۹۳۹۹ | ۱۹۳۹۳ | ۱۹۳۹۲ | ۱۹۴۰۴ |

## سانس پھولنے کے لئے

اگر کسی کا سانس بہت پھولتا ہو اور اسے ضعف نفس کی شکایت ہو تو اسے چاہیئے کہ باوضو سورۂ مرسلت پڑھے۔ انشاء اللہ سانس پھولنا بند ہوگا اور دل کی تیز دھڑکن ختم ہوگی۔

## بُرے بُرے خواب سے نجات

اگر کوئی شخص بُرے بُرے اور ڈراؤنے خواب دیکھتا ہو تو روزانہ مغرب کی نماز کے بعد ایک مرتبہ باوضو سورۂ مرسلات پڑھ لیا کرے انشاءاللہ تعالےٰ بدخوابی سے نجات حاصل ہوگی۔

## احتلام سے حفاظت

سورۂ مرسلات جو شخص باوضو ایک مرتبہ روزانہ بعد نماز عشاء پڑھ کر سوئے تو انشاءاللہ تعالےٰ احتلام سے محفوظ رہے گا۔

## بیمار کی شفاء کے لئے

اگر کوئی بیمار ہو تو سورۂ مرسلات باوضو ایک مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم



کرے اور پانی پر پڑھ کر - - - دم کرے۔ اور - - - - - مریض کو پانی پلائے انشاءاللہ تعالےٰ مریض صحتیاب ہوگا۔

## مسافر کا صحیح وسالم گھر واپس آنا

اگر کوئی گھر کا فرد سفر پر گیا ہو اور گھر والوں کو اس کے بارے میں پریشانی ہو تو روزانہ ایک مرتبہ باوضو سورۂ مرسلات پڑھ لیا کریں۔ جب تک مسافر واپس آئے۔ برابر پڑھتے رہیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ مسافر بخیریت اور صحیح وسالم گھر آئے گا۔

## غائب اور مفرور کو حاضر کرنا

اگر کوئی گھر کا فرد یا کوئی لڑکا یا نوکر فرار ہو گئے ہوں تو سورۂ مرسلات کا نقش باوضو لکھ کر پتھر یا کسی وزنی چیز کے نیچے دبا دے اور اس پر کوئی کمبل یا رضائی ڈال دے یا اندھیری جگہ میں دبائے تو انشاءاللہ تعالیٰ مفرور جلد واپس ہوگا۔

اس سُورۂ مرسلات کے کل اعداد ۴۳۰۶۷ ھیں اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۷۶۵۱ | ۱۷۶۶۴ | ۱۷۶۶۱ | ۱۷۶۵۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۷۶۶۲ | ۱۷۶۵۷ | ۱۷۶۵۲ | ۱۷۶۶۳ |
| ۱۷۶۵۶ | ۱۷۶۵۹ | ۱۷۶۶۶ | ۱۷۶۵۳ |
| ۱۷۶۶۵ | ۱۷۶۵۴ | ۱۷۶۵۵ | ۱۷۶۶۰ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۷۸) سُوْرَۃُ النَّبَاِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۲ آیات ۴۰

## دل میں یقین اور نورِ ایمان پیدا کرنا

سورۃ نبأ کا ایک مرتبہ باوضو بعد نمازِ عصر پڑھنا دل میں یقین اور نورِ ایمان پیدا کرتا ہے اور خدا کے فضل و کرم سے اس سورۃ پڑھنے والے کا ایمان پر خاتمہ ہوگا۔

## حاکم کے شر سے حفاظت

اگر کوئی شخص باوضو زعفران کو عرقِ گلاب میں گھول کر سورۃ نبأ لکھے اور اس کا تعویذ بنا کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالےٰ حاکم کے شر سے محفوظ رہے گا۔



## آنکھوں کی روشنی کے لئے

سورۃ نبأ کا بعد نمازِ عصر باوضو تین۳ مرتبہ پڑھنا آنکھوں کی روشنی کو بڑھاتا ہے اور روشنیٔ چشم قائم رہتی ہے۔ انتہائی مفید ہے۔ انشاء اللہ تعالےٰ آنکھوں کی روشنی ضائع نہیں ہوگی۔

## نقصان پہنچانے والوں سے حفاظت

سورۃ نبأ کو باوضو سفید کاغذ یا سفید کپڑے پر لکھے اور موم جامہ کرکے دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالےٰ حاکم کے شر اور دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا اور نقصان سے محفوظ رہے گا۔

## لوگوں کی نظروں میں ہمیشہ باوقار رہنا

سورۃ نبأ کا عامل لوگوں کی نظروں میں باوقار رہتا ہے۔ اس عمل کی ترکیب یہ ہے کہ دس۱۰ دن کا اعتکاف کیا جائے اور دس۱۰ روزے رکھے جائیں اور پرہیزِ جلالی کے ساتھ ایک سو اکتالیس۱۴۱ مرتبہ روزانہ اس مبارک سورۃ کو صبح کی نماز کے بعد ظہر تک پڑھا جائے، پھر ظہر کی نماز کے بعد سے شام تک یہ آیت برابر بے گنتی پڑھتا رہے۔

يَوۡمَ يَقُوۡمُ الرُّوۡحُ وَالۡمَلٰٓئِكَةُ صَفًّا لَّا يَتَكَلَّمُوۡنَ اِلَّا مَنۡ اَذِنَ لَهُ الرَّحۡمٰنُ وَقَالَ صَوَابًا ۝

اور روزانہ قدرے (تھوڑے) عرقِ گلاب پر یہ سارے ختم پڑھ کر دم کرتا رہے۔ دس۱۰ روز کے بعد اس گلاب کے عرق میں سیاہی گھول کر تمام سورۃ نبا، باوضو لکھ کر تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ لوگوں کی نظروں میں بڑے بڑے امیر کبیر کی وہ عزت نہ ہوگی جو اس عامل کی عزت ہوگی۔

عمل کو قائم رکھنے کے لئے روزانہ بعد نمازِ فجر باوضو تین۳ بار پڑھے اور اسی طرح مغرب کی نماز کے بعد باوضو ایک بار پڑھے اور بعد نمازِ عشاء ایک بار اس کو پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ اس کی پابندی سے عمل قائم رہے گا اگر ناغہ ہوگیا تو دوبارہ اسی طرح دس۱۰ دن کا اعتکاف کر کے عمل کرنا ہوگا۔

## آنکھوں کی روشنی کے لئے

جو شخص باوضو سورۃ نبا، کا نقش لکھے اور موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھے اور ایک تعویذ پانی میں گھول کر پیئے اور اس پانی کو آنکھوں پر بھی لگائے تو آنکھوں کی روشنی زیادہ ہو۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۵۲۶۵۶ ہیں اور نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| ۱۷۵۵۵ | ۱۷۵۴۸ | ۱۷۵۵۳ |
|---|---|---|
| ۱۷۵۵۰ | ۱۷۵۵۲ | ۱۷۵۵۴ |
| ۱۷۵۵۱ | ۱۷۵۵۶ | ۱۷۵۴۹ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۷۹) سُوۡرَةُ النّٰزِعٰتِ مَكِّيَّةٌ رکوع ۲ آیات ۴۶

## دشمن یا حاکم کے سامنے بے خوف ہونا

جو شخص باوضو سورۃ والنازعات پڑھ کر کسی دشمن یا حاکم کے سامنے جائے تو اللہ تعالیٰ کی رحمت سے اس کے دل سے دشمن و حاکم کا خوف نکل جائے گا اور انشاء اللہ تعالےٰ وہاں سے بحفاظت واپس آئے گا۔

## سلامتی ایمان کے لئے

جو شخص باوضو ہر روز اکیس۲۱ مرتبہ سورۃ والنازعات پڑھے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ موت کی تکلیف سے محفوظ رہے گا اور مرتے وقت اپنا ایمان سلامت لے جائے گا۔

## قیامت کے ہول اور ڈر سے حفاظت

جو شخص قیامت کی ہول اور اس کی سختی سے ڈرتا ہو تو اسے چاہیئے

کہ روزانہ باوضو سورۃ والنازعات پڑھا کرے انشاء اللہ تعالےٰ قیامت کے
ہول اور ڈر سے محفوظ رہے گا۔

## ایمان کی حفاظت کے لئے

جو شخص باوضو سورۃ والنازعات کا نقش لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے
دائیں بازو پر باندھے گا انشاءاللہ تعالیٰ اس کا قدم شریعت کی راہ سے نہ
ڈگمگائے گا اور ایمان سلامت رہے گا۔

اس کے کل اعداد ۶۷۲۵۳ ہیں۔

نقش یہ ہے اور چال پانچویں خانہ میں ہے۔

۷۸۶

| ۱۶۸۰۵ | ۱۶۸۱۹ | ۱۶۸۱۶ | ۱۶۸۱۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۶۸۱۷ | ۱۶۸۱۲ | ۱۶۸۰۶ | ۱۶۸۱۸ |
| ۱۶۸۱۱ | ۱۶۸۱۴ | ۱۶۸۲۱ | ۱۶۸۰۷ |
| ۱۶۸۲۰ | ۱۶۸۰۸ | ۱۶۸۱۰ | ۱۶۸۱۵ |

(پارہ نمبر ۳۰) (سورۃ نمبر ۸۰) سُوْرَۃُ عَبَسَ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۴۲

## بچے کا رونا بند کرنا

جو بچہ روتا ہو اور چپ نہ ہوتا ہو اس کے لئے باوضو سات مرتبہ



سورۃ عبس پڑھ کر پانی پر دم کرکے تھوڑا تھوڑا بچے کو پلائے اور بچے پر بھی
دم کرے۔ انشاءاللہ تعالےٰ بچے کا رونا بند ہو جائے گا۔

## دشمن سے حفاظت اور حاکم پر رعب

اگر کسی کو دشمنوں سے واسطہ پڑ جائے یا ظالم اور بے رحم حاکم کے
پاس حاضری ہو تو چاہیئے کہ باوضو تین بار سورۃ عبس پڑھے۔ انشاءاللہ تعالےٰ
دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا اور حاکم کے سامنے جائے گا تو وہ ہیبت کی وجہ سے
خاموش رہے گا۔

## دورانِ سفر حفاظت کے لئے

اگر کوئی شخص باوضو ہرن کی کھال پر سورۃ عبس لکھے اور موم جامہ
کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو انشاءاللہ تعالیٰ وہ دورانِ سفر محفوظ
رہے گا اور اس کو کوئی نقصان اور تکلیف نہ پہنچے گی۔

## کسی کو با اخلاق اور اطاعت گذار بنانا

اگر کسی شخص کی عورت، یا اس کا مالک یا عورت کا خاوند بد مزاج ہو
اور ہر وقت تیوری چڑھائے رکھتا ہو، کبھی اخلاق سے بات نہ کرتا ہو، اور
پھر کوئی ایسے بد اخلاق شخص کو اپنا مطیع کرنا چاہے، سورۃ عبس کا ختم بطور

زکوٰۃ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد ہی مطلب حاصل ہوگا۔

ترکیب ختم کی یہ ہے۔ پرہیز جمالی کے ساتھ گیارہ روز کا اعتکاف کرے اور خلوت میں (تنہا) بیٹھ کر سورۃ عبس کو تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ روزانہ باوضو پڑھے اور حصولِ مقصد کے لئے دعا کرتا رہے۔ جب اعتکاف سے باہر نکلے، تب تین مرتبہ سورۃ مذکور کو پڑھ کر کسی چیز پر دم کر کے کھلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بداخلاق شخص کے اخلاق درست ہو جائیں گے اور مطیع اور فرماں بردار بن جائے گا۔

## ہر قسم کے مرض سے صحت کے لئے

اس مبارک سورۃ (سورۃ عبس) کو باوضو پڑھ کر پانی پر دم کر کے ہر قسم کے مریض کو بھی روزانہ پلائے گا انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد صحت یاب ہوگا۔

## آنکھ میں ورم یا شب کوری (رتوندا) کے لئے

جس شخص کی آنکھ میں ورم ہو یا شب کوری یا رتوندا ہو اور اسے رات کو دکھائی نہ دیتا ہو تو سورۃ عبس کو باوضو پچپن (۵۵) بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آنکھ کا ورم اور رتوندا کا مرض دور ہوگا۔

## ہر قسم کے امراض سے حفاظت

جو شخص سورۃ عبس کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو



پر باندھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے امراض سے محفوظ رہے گا اور اگر مرض میں مبتلا ہوگا تو جلد صحت حاصل ہوگی۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۵۱۳۱۴ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۲۸۲۸ | ۱۲۸۳۱ | ۱۲۸۳۳ | ۱۲۸۲۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۸۳۳ | ۱۲۸۲۲ | ۱۲۸۲۷ | ۱۲۸۳۲ |
| ۱۲۸۲۳ | ۱۲۸۳۶ | ۱۲۸۲۹ | ۱۲۸۲۶ |
| ۱۲۸۳۰ | ۱۲۸۲۵ | ۱۲۸۲۴ | ۱۲۸۳۵ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۸۱) سُوْرَۃُ التَّکْوِیْرِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۲۹

## بیمار کی صحتیابی کے لئے

بیمار کی صحت یابی کے لئے سورۃ تکویر کو ستر مرتبہ باوضو پڑھ کر بیمار پر دم کرے اور پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ بیمار جلد صحتیاب ہوگا۔

## کام باآسانی ہونے کے لئے

کسی بھی کام کا باآسانی ہونے کے لئے اور جملہ رکاوٹوں کو دور کرنے کے لئے سورۃ تکویر (سورۃ کورت) کو باوضو اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ

کام میں آسانی ہوگی اور جملہ رکاوٹیں دور ہوں گی۔

## آتشک مجازی کے لئے

جس کسی کو آتشک کی بیماری ہو تو باوضو سورۃ تکویر کو سات بار پڑھ اور آب زمزم پر دم کرکے اکیس ۲۱ روز تک پلائے۔ انشاءاللہ تعالےٰ صحت کامل حاصل ہوگی۔

## دشمنوں سے حفاظت کے لئے

جب کسی شخص کو دشمن تکلیف پہنچائیں اور ایذاء دیں تو باوضو سورۃ تکویر اکیس ۲۱ بار پڑھے اور دعا کرے انشاءاللہ تعالےٰ دشمنوں سے حفاظت رہے گی۔ اور دشمنوں پر غلبہ حاصل ہوگا۔

## واسطے دفعِ بلیّات کے

ہر قسم کی بلاؤں کے دفع ہونے کے لئے سورۃ تکویر کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہر قسم کی بلا دور ہوگی اور ہر بلا سے محفوظ رہے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۳۸۲۹۹ ہیں اور نقش یہ ہے۔ اور چال تیرہویں خانہ میں ہے۔



۷۸٦

| ۹۵۷۴ | ۹۵۷۷ | ۹۵۸۱ | ۹۵۶۷ |
|---|---|---|---|
| ۹۵۸۰ | ۹۵۶۸ | ۹۵۷۳ | ۹۵۷۸ |
| ۹۵۶۹ | ۹۵۸۳ | ۹۵۷۵ | ۹۵۷۲ |
| ۹۵۷۶ | ۹۵۷۱ | ۹۵۷۰ | ۹۵۸۲ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۸۲) سُوْرَۃُ الْاِنْفِطَارِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۱۹

## سحر اور جادو مدفون کا پتہ لگانا

سحر اور جادو کسی مکان میں دفن ہو لیکن اس کا پتہ نہ چلتا ہو تو سورۃ انفطار کو ایک بار باوضو پڑھ کر تازہ پانی پر دم کرکے اور پورے مکان کی دیواروں پر چھڑکے انشاءاللہ تعالےٰ خواب کے ذریعہ معلوم ہو جائے گا کہ فلاں جگہ سحر یا جادو دفن ہے۔ اور کوئی سحر یا جادو اس کو نقصان نہ پہنچائے گا۔

## حاجت روائی کے لئے

جب کوئی حاجت ہو۔ سورۃ انفطار کو باوضو ستر بار پڑھ کر دعا مانگے انشاءاللہ تعالےٰ حاجت پوری ہوگی۔

## قیدی کی رہائی کے لئے

اگر کوئی شخص قید ہوگیا ہو اور رہائی چاہتا ہو تو سورۃ انفطار
باوضو ستر بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ جلد رہا ہوگا۔

## دشمن کے شر سے حفاظت

دشمن کے شر کو دفع کرنے اور اس کے شر سے حفاظت کے لئے
سورۃ انفطار کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھے۔
انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کا شر دفع ہوگا اور دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔
اس سورۃ کے کل اعداد ۲۶۷۴۵ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸۹۱۶ | ۸۹۱۱ | ۸۹۱۸ |
| ۸۹۱۷ | ۸۹۱۵ | ۸۹۱۳ |
| ۸۹۱۲ | ۸۹۱۹ | ۸۹۱۴ |

(پارہ نمبر ۳۰) (سورۃ نمبر ۸۳) سُوْرَۃُ الْمُطَفِّفِیْنَ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۳۶

## بچہ کی باآسانی پیدائش کے لئے

جو شخص ستر بار باوضو سورۃ المطففین پڑھے تو بچہ آسانی کے
ساتھ پیدا ہو اور انشاء اللہ تعالےٰ زچہ ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے۔



## بچہ کا رونا ختم کرنا

اگر کوئی بچہ ہر وقت روتا رہتا ہو اور خاموش نہ ہوتا ہو تو باوضو
ستر مرتبہ سورۃ المطففین پڑھ کر پانی پر دم کرے اور بچہ پر بھی دم کرے
اور وہ پانی بچہ اور اس کی ماں کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالےٰ بچہ رونے سے
رک جائے گا۔

## غلہ کی کیڑوں سے حفاظت

اگر سورۃ المطففین پوری باوضو پڑھ کر غلہ (اناج وغیرہ) پر دم
کر دیا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ وہ غلہ کیڑوں سے محفوظ رہے گا۔

## بچہ کا رونا

اگر لڑکا بہت روتا ہو تو باوضو سات بار سورۃ المطففین پڑھ کر
بچے پر دم کرے انشاء اللہ تعالےٰ بچہ رونے سے باز رہے گا۔

## بچہ کے رونے کو روکنا

جو بچہ کثرت سے روتا رہتا ہو اور چپ نہ ہوتا ہو اس کے لئے
سورۃ المطففین کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں باندھ
دے انشاء اللہ تعالےٰ بچہ رونا بند کر دے گا۔
اس سورۃ المطففین کے کل اعداد ۴۸۷۰۷ ہیں اور نقش یہ ہے۔

چال تیرھویں خانہ میں ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۱۶۹ | ۱۲۱۸۳ | ۱۲۱۷۹ | ۱۲۱۷۶ |
| ۱۲۱۸۰ | ۱۲۱۷۵ | ۱۲۱۷۰ | ۱۲۱۸۲ |
| ۱۲۱۷۴ | ۱۲۱۷۷ | ۱۲۱۸۵ | ۱۲۱۷۱ |
| ۱۲۱۸۴ | ۱۲۱۷۲ | ۱۲۱۷۳ | ۱۲۱۷۸ |

(پارہ نمبر ۳۰) (سورۃ نمبر ۸۴) سُوْرَۃُ الْاِنْشِقَاقِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۲۵

## بچھو کے زہر سے آرام

اگر کسی کو بچھو ڈنک مار دے اور زہر کے سبب بہت تکلیف ہو باوضو سورۃ انشقاق پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچھو کا زہر زائل ہوگا اور مریض کو آرام آجائے گا۔

## بدہضمی سے شفاء

اگر کسی کو بدہضمی ہوگئی ہو یا کھانا ہضم نہ ہوتا ہو تو عرق گلاب پر باوضو سورۃ انشقاق پڑھ کر دم کرے اور وہ مریض کو تھوڑا تھوڑا کرکے پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بدہضمی سے شفاء حاصل ہوگی۔



## بچہ کا رونا

اگر کوئی بچہ بہت روتا ہو اور باز نہ آتا ہو تو اس کے لئے باوضو سورۃ انشقاق پڑھ کر بچے پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ کا رونا موقوف ہوگا۔

## بچہ کی پیدائش کے لئے

بچے کی پیدائش کے وقت کی سخت تکلیف سے بچنے کے لئے سورۃ انشقاق کا نقش باوضو لکھ کر سفید کپڑے میں لپیٹ کر عورت کی کمر میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تکلیف کے بغیر بچہ آسانی کے ساتھ پیدا ہوگا۔ لیکن بچہ پیدا ہوتے ہی یہ نقش فوراً کمر سے کھول دے ورنہ آنتیں باہر آجائیں گی۔ نیز اس سورۃ کا پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلانا بھی مفید ہے۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۲۸۸۴۶ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۲۰۴ | ۷۲۱۷ | ۷۲۱۴ | ۷۲۱۱ |
| ۷۲۱۵ | ۷۲۱۰ | ۷۲۰۵ | ۷۲۱۶ |
| ۷۲۰۹ | ۷۲۱۲ | ۷۲۱۹ | ۷۲۰۶ |
| ۷۲۱۸ | ۷۲۰۷ | ۷۲۰۸ | ۷۲۱۳ |

## دشمن، بدگو اور دیو پری سے حفاظت

دشمن ، بدگو ، دیو اور پری کے شر سے حفاظت کے لئے جو شخص باوضو بیس۲۰ مرتبہ سورۃ البروج پڑھے تو انشاء اللہ تعالےٰ دشمن، بدگو اور دیو و پری کے شر و ظلم سے محفوظ رہے گا۔ اور وہ اسے کسی طرح کوئی نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔

## بدگویوں کے دفع ہونے کے لئے

بدگو لوگوں کے دفع ہونے کے لئے روزانہ باوضو سورۃ البروج پانچ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ بدگو دفع ہوں گے۔

## بچہ کا آسانی کے ساتھ دودھ چھڑانا

جو شخص باوضو سورۃ البروج کو لکھے اور موم جامہ کرکے بچے کے گلے میں ڈالے تو انشاء اللہ تعالیٰ بچہ آسانی کے ساتھ دودھ چھوڑ دے گا اور از خود دودھ سے باز رہے گا۔

## دشمنوں کی قید سے رہائی

جو کوئی شخص دشمنوں کی قید سے رہائی چاہے یا دشمن کی قید میں جانے



سے بچنا چاہے وہ سورۃ بروج کو ستر بار باوضو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ قید سے محفوظ رہے گا اور اگر قید ہو گیا ہو تو جلد رہا ہو گا۔

## دنبل کا علاج

اگر کسی شخص کے دنبل نکلیں (پھوڑے پھنسی) تو وہ روزانہ بعد نماز عصر باوضو سورۃ البروج ایک مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد صحت حاصل ہوگی اور آئندہ اس مرض سے محفوظ رہے گا۔

## ہر قسم کی حاجت کے واسطے

ہر قسم کی حاجت کے لئے سورۃ البروج کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی حاجت پوری ہوگی۔ اسس سورۃ کے کل اعداد ۳۲۱۵۵ ہیں اور نقش یہ ہے چال تیرھویں خانہ میں ہے۔

۷۸۶

| ۸۰۳۱ | ۸۰۴۵ | ۸۰۴۱ | ۸۰۳۸ |
|---|---|---|---|
| ۸۰۴۲ | ۸۰۳۷ | ۸۰۳۲ | ۸۰۴۴ |
| ۸۰۳۶ | ۸۰۳۹ | ۸۰۴۷ | ۸۰۳۳ |
| ۸۰۴۶ | ۸۰۳۴ | ۸۰۳۵ | ۸۰۴۰ |

## سانپ بچھو سے حفاظت

جس گھر میں سانپ یا بچھو نکلتے ہوں، وہاں سورۃ الطارق کو باوضو ایک کاغذ پر لکھ کر دیوار پر لٹکا دیں۔ نہایت مجرّب ہے۔ انشاء اللہ تعالےٰ اس کے لگانے کے بعد کوئی سانپ یا بچھو باہر نظر نہ آئے گا اور اگر باہر نکل بھی آئے گا تو کسی کو نقصان نہ پہنچائے گا۔

## دیو، پری سے نجات کے لئے

جس گھر میں دیو یا پری کا اثر ہو اس گھر میں باوضو سورۃ الطارق چالیس۴۰ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دیو یا پری اس گھر سے چلے جائیں گے۔

## دیو پری والے کا علاج

اگر کسی شخص یا بچے پر دیو یا پری کا اثر ہو گیا ہو تو اس کے لئے تین۳ مرتبہ سورۃ الطارق باوضو پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ یہ عمل روزانہ کرے انشاء اللہ تعالےٰ مریض جلد صحت یاب ہوگا۔

## دانت کے درد کا علاج

جس شخص کے دانت میں درد ہو اس کے لئے باوضو سورۃ الطارق



دو کاغذ پر لکھے اور ایک کاغذ موم جامہ کرکے گلے میں ڈالے اور دوسرا کاغذ لپیٹ کر درد والے دانت کے نیچے دبالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد ختم ہو جائے گا اور آرام آجائے گا۔

## قے سے حفاظت کے لئے

اگر کوئی شخص دوا یا شربت پیئے یا کوئی چیز کھائے تو اس پر ایک مرتبہ سورۃ الطارق باوضو پڑھ کر دم کرکے پی لے یا کھالے انشاء اللہ تعالیٰ قے سے محفوظ رہے گا۔

## باغ یا کھیت کو موذی جانوروں سے محفوظ کرنا

باغ یا کھیت کو موذی جانوروں مثلاً ٹڈی، جنگلی چوہے خطرناک کیڑے اور دیگر جانوروں سے محفوظ رکھنے کے لئے سورۃ الطارق کو چار۴ کاغذ کے ٹکڑوں پر الگ الگ لکھے اور زیتون کی لکڑی میں لپیٹ کر (یعنی لکڑی میں سوراخ کرکے اس میں رکھ کر) باغ یا کھیت کے چاروں کونوں میں دفن کردیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فصل کو نقصان دینے والے تمام جانور اس باغ یا کھیت سے نکل جائیں گے اور باغ یا کھیت کی فصل کو نقصان نہ پہنچائیں گے۔

## باؤلے (پاگل) کتے کا زہر

اگر کسی کے باؤلا (پاگل) کتا کاٹ لے تو سورۃ الطارق تین۳ بار باوضو پڑھ کر کاٹی ہوئی جگہ پر دم کرے انشاء اللہ تعالےٰ باؤلے کتے کا زہر اثر نہ کرے

گا اور صحت حاصل ہوگی۔

## احتلام سے حفاظت

اگر کسی کو سونے میں احتلام بہت ہوتا ہو تو اس کے لئے تین بار باوضو سوتے وقت سورۃ الطارق پڑھ کر اپنے سینے پر دم کر لیا کرے۔ انشاءاللہ تعالےٰ احتلام سے محفوظ رہے گا۔

## بھاگے ہوئے کی واپسی کے لئے

اگر کوئی شخص بھاگ گیا ہو اور اسے واپس بلانا ہو تو سورۃ الطارق کا نقش لکھ کر اس کے نیچے بھاگنے والے اور اس کی والدہ کا نام لکھے اور کسی وزن دار پتھر یا کسی بھاری وزن والی چیز کے نیچے اس طرح دبائے کہ پورا وزن اس پر پڑے۔ انشاءاللہ تعالےٰ بھاگا ہوا جلد آئے گا۔ اس کے آتے ہی فوراً نقش نکال کر کسی پاک زمین میں دفن کر دے۔

اس کے کل اعداد ۱۷۷۶۵ ہیں۔ نقش یہ ہے اور چال پانچویں خانہ بیں ہے۔

۷۸۶

| ۴۴۴۱ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۷ | ۴۴۳۳ |
|---|---|---|---|
| ۴۴۴۶ | ۴۴۳۴ | ۴۴۴۰ | ۴۴۴۵ |
| ۴۴۳۵ | ۴۴۴۹ | ۴۴۴۲ | ۴۴۳۹ |
| ۴۴۴۳ | ۴۴۳۸ | ۴۴۳۶ | ۴۴۴۸ |



## ہر قسم کے درد اور جملہ آفتوں سے حفاظت

ہر قسم کے درد کے لئے صبح بعد نماز فجر باوضو سورۃ الاعلیٰ پڑھے اور دونوں ہاتھ درد کی جگہ پھیرے انشاءاللہ تعالےٰ درد دور ہوگا اور اگر کوئی باوضو اس سورۃ کو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو انشاءاللہ تعالیٰ جملہ آفتوں سے محفوظ رہے گا۔

## بواسیر سے صحت کے لئے

بواسیر کے لئے سورۃ الاعلیٰ کا روزانہ باوضو ایک مرتبہ پڑھنا بواسیر سے نجات کے لئے کافی ہے۔ اس کے پڑھنے سے انشاءاللہ تعالیٰ مرض دور ہو جائے گا۔ یہ عمل بواسیر خونی و بادی دونوں کے لئے مفید ہے۔

## برائے ذہن و قوتِ حافظہ

باوضو سورۃ الاعلیٰ لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں باندھ دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ذہن و حافظہ قوی ہوگا۔

## کان کا بہنا

اگر کسی کا کان بہتا ہو تو سورۃ الاعلیٰ باوضو تین بار پڑھ کر کان میں

دم کیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔ پڑھنے والا اگر اپنے کان میں خود دم کرنا چاہے تو پلاسٹک کی نلکی لے کر اس کا ایک سرا منہ میں لگائے اور دوسرا سرا کان کے سوراخ میں لگا کر پھونک مارے سے دم ہو جائے گا۔

## ناسور (زخم) اور بھگندر وغیرہ کے لئے

اگر کسی کو ناسور (کا زخم) ہو گیا ہو یا بھگندر ہو گیا ہو تو اس کے لئے سورۃ الاعلیٰ باوضو روزانہ ایک مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ناسور اور بھگندر کی تکلیف سے آرام ہوگا۔

## راہ کی ہر قسم کی آفات سے حفاظت

اگر کوئی شخص سفر پر جا رہا ہو تو باوضو تین (۳) بار سورۃ الاعلیٰ پڑھ لے راستے کی ہر قسم کی آفات سے انشاء اللہ تعالیٰ محفوظ رہے گا اور صحیح وسلامت اپنے گھر واپس آئے گا۔

## جملہ قسم کی آفات و بلیات سے حفاظت

جملہ قسم کی آفات و بلیات سے حفاظت کے لئے باوضو سورۃ الاعلیٰ کا نقش لکھے اور موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جملہ قسم کی آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا۔



اس سورۃ کے کل اعداد ۱۷۷۰۴ ہیں اور چال نویں خانہ میں ہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۳۵ | ۴۴۲۹ | ۴۴۳۲ | ۴۴۱۸ |
| ۴۴۳۱ | ۴۴۱۹ | ۴۴۲۴ | ۴۴۳۰ |
| ۴۴۲۰ | ۴۴۳۴ | ۴۴۲۷ | ۴۴۲۳ |
| ۴۴۲۸ | ۴۴۲۲ | ۴۴۲۱ | ۴۴۳۳ |

(پارہ نمبر ۳۰) (سورۃ نمبر ۸۸) سُوْرَۃُ الْغَاشِیَۃِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۲۶

## آخرت کا خوف، قلب میں رقت اور اعمال میں اصلاح کے لئے

سورۃ الغاشیہ کا باوضو ہر نماز (فجر، ظہر، عصر، مغرب، عشاء) کے بعد پڑھنے سے پڑھنے والے کے دل میں آخرت کا خوف، قلب میں رقت اور اعمال میں اصلاح پیدا کرتا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر نماز کے بعد اس کا پڑھنے والا نیک اور صالح بن جائے گا۔

## ہچکی بند ہونے کے لئے

اگر کسی کو ہچکی لگی ہوئی ہو اور بند نہ ہو رہی ہو تو سورۃ الغاشیہ باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ ہچکی فوراً بند ہو گی۔

## چیچک و دیگر امراض کے لئے

سورۃ الغاشیہ چیچک اور دیگر وبائی امراض سے بچنے کے لئے باوضو اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھ کر انشاء اللہ تعالےٰ اس کا پڑھنے والے چیچک اور دیگر وبائی امراض سے محفوظ رہیں گے۔

## بُرے اور فاسد خیالات سے حفاظت

اگر کسی کو گندے اور فاسد خیالات بہت آتے ہوں تو باوضو سورۃ الغاشیہ اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھ کر سو رہے انشاء اللہ تعالیٰ گندے اور فاسد خیالات سے حفاظت رہے گی۔

## ہر مرض سے صحت کے لئے

اگر کوئی شخص مریض پر باوضو سورۃ الغاشیہ تین (۳) بار پڑھ کر دم کردے تو انشاء اللہ تعالےٰ مریض جلد صحتیاب ہو۔

## ہر قسم کی وبا سے حفاظت

اگر وبائی امراض پھیل رہے ہوں تو ان سے حفاظت کے لئے سورۃ الغاشیہ کا نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کرکے گھر کے باہر ہر فرد کے گلے میں



باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ پورا گھر وبائی امراض سے محفوظ رہے گا۔

سورۃ الغاشیہ کے کل اعداد ۷۴۵۷ ہیں اور نقش یہ ہے :

چال پانچویں خانہ میں ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۳۶۴ | ۹۳۶۷ | ۹۳۷۰ | ۹۳۵۶ |
| ۹۳۶۹ | ۹۳۵۷ | ۹۳۶۳ | ۹۳۶۸ |
| ۹۳۵۸ | ۹۳۷۲ | ۹۳۶۵ | ۹۳۶۲ |
| ۹۳۶۶ | ۹۳۶۱ | ۹۳۵۹ | ۹۳۷۱ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۸۹) سُوْرَةُ الْفَجْرِ مَكِّيَّةٌ رکوع ۱ آیات ۳۰

## ہر قسم کی بلا سے حفاظت کے لئے

جو شخص روزانہ باوضو سورۃ الفجر کو سات مرتبہ پڑھ لیا کرے وہ انشاء اللہ تعالےٰ ہر قسم کی بلا سے محفوظ رہے گا اور اگر سات مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کردے اور وہ پانی تمام اہلِ خانہ کو پلا دیا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ جملہ گھر والے بھی ہر قسم کی بلا سے محفوظ رہیں گے۔

## ہر قسم کی بلا کو دفع کرنے کے لئے

ہر قسم کی بلا کو دفع کرنے کے لئے سات بار باوضو سورۃ الفجر

پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس گھر سے ہر قسم کی بلا دور ہوگی۔

## لڑکا پیدا ہونے کے لئے

جو شخص چاہے کہ اس کے لڑکا پیدا ہو تو سورۃ الفجر کو باوضو ستر مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ لڑکا پیدا ہوگا۔

## ہر قسم کی مشکل مہم کے حل کے لئے

جو شخص چاہے کہ اس کی مشکل حل ہو اور ہر قسم کی مشکل مہم سے باآسانی نکل جائے تو اسے چاہیے کہ باوضو ستر بار سورۃ الفجر پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی مشکل مہم حل ہوگی۔

## ہر قسم کی پریشانی سے نجات

ہر قسم کی پریشانی سے نجات کے لئے سورۃ الفجر کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی پریشانی سے نجات حاصل ہوگی۔ اس سورۃ کے کُل اعداد ۸۸۰۹۲ ہیں اور چال نویں خانہ ہے۔

| ۲۲۲۷۲ | ۲۲۲۷۶ | ۲۲۲۷۹ | ۲۲۲۶۵ |
|---|---|---|---|
| ۲۲۲۷۸ | ۲۲۲۶۶ | ۲۲۲۷۱ | ۲۲۲۷۷ |
| ۲۲۲۶۷ | ۲۲۲۸۱ | ۲۲۲۷۴ | ۲۲۲۷۰ |
| ۲۲۲۷۵ | ۲۲۲۶۹ | ۲۲۲۶۸ | ۲۲۲۸۰ |



## پریشانی دور کرنے کے لئے

جو شخص سورۃ البلد کو روزانہ ایک مرتبہ باوضو پڑھے گا انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی پریشانی سے محفوظ رہے گا۔

## درد گردہ سے آرام

جو شخص درد گردہ کا مریض ہو وہ اگر روزانہ باوضو سورۃ البلد گیارہ مرتبہ پڑھ لیا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ درد گردہ کی تکلیف سے آرام پائے گا۔ اگر گیارہ مرتبہ درد گردہ کے مریض کو پانی پر دم کر کے پلائے تو انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

## مرگی والے کا علاج

مرگی کے مریض کے لئے روزانہ گیارہ مرتبہ سورۃ البلد باوضو پڑھ کر مریض پر دم کرے اور پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت حاصل ہوگی۔

## کسی شہر میں داخلے کے وقت عزت پانا

جب کسی شہر میں داخل ہونے کا ارادہ ہو تو باوضو ایک مرتبہ سورۃ

البلد کو پڑھے انشاء اللہ تعالےٰ اہلِ شہر اس کی عزت کریں گے اور اس کے ساتھ لطف و مہربانی کا برتاؤ کریں گے اور اس شہر میں وہ شخص امن و امان کیساتھ رہے گا۔

## نظرِ بد سے حفاظت

نظرِ بد سے حفاظت اور نظرِ بد کے اثرات کو زائل کرنے کے لیے سورۃ البلد کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ نظرِ بد سے محفوظ رہے گا اور نظرِ بد کے اثرات بد سے صحت حاصل ہوگی۔

اس سورۃ کے کُل اعداد ۲۴۲۸۳ ہیں۔ نقش یہ ہے اور چال تیرہویں خانہ میں ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٠٧٠ | ٦٠٧٣ | ٦٠٧٧ | ٦٠٦٣ |
| ٦٠٧٦ | ٦٠٦٤ | ٦٠٦٩ | ٦٠٧٤ |
| ٦٠٦٥ | ٦٠٧٩ | ٦٠٧١ | ٦٠٦٨ |
| ٦٠٧٢ | ٦٠٦٧ | ٦٠٦٦ | ٦٠٧٨ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۹۱) سُوْرَۃُ الشَّمْسِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۱۵

## چھوٹے بچوں کی حفاظت

جن عورتوں کے بچے مرجاتے ہوں۔ اسی کے لئے حمل کے پہلے مہینے میں



پاؤ بھر دیسی اجوائن، آدھ پاؤ سیاہ مرچ ڈھائی پاؤ شہد خالص پر چاند کے شروع میں (چاند دکھائی دینے کے بعد پہلا پیر) پیر کے دن سے اشراق کی نماز کے بعد اکتالیس ۴۱ مرتبہ باوضو سورۃ الشمس پڑھ کر تمام چیزوں پر دم کرے۔

پھر روزانہ ایامِ حمل (حمل کے دوران جب بچہ پیٹ میں ہو) ایک چٹکی اجوائن تین دانہ سیاہ مرچ اور ایک انگلی شہد کی روزانہ بلاناغہ کھانا نہایت مفید عمل ہے۔ اگر یہ چیزیں ختم ہو جائیں تو دوبارہ پڑھ کر پھر تیار کرلیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ بچہ زندہ رہے گا اور طویل عُمر پائے گا۔

## فالج، لقوہ اور رعشہ سے حفاظت

روزانہ بعد نمازِ اشراق باوضو سورۃ الشمس کا ایک مرتبہ پڑھنا انشاء اللہ تعالیٰ فالج، لقوہ اور رعشہ سے محفوظ رکھتا ہے۔

## بچہ زندہ رہنے کے لئے

اجوائن اور کالی مرچ ڈیڑھ، ڈیڑھ پاؤ پیر کے دن دوپہر کے وقت چالیس ۴۰ بار باوضو سورۃ الشمس اس طرح پڑھے کہ ہر دفعہ سورۃ الشمس پڑھنے کے ساتھ اول و آخر درود شریف ایک ایک مرتبہ پڑھے۔ اور جب چالیس ۴۰ بار ہو جائے تو پھر ایک بار درود شریف پڑھے اور اجوائن اور کالی مرچ پر دم کرے اور جب حمل قائم ہو جائے یا تین ۳ ماہ کا ہو جائے تو تھوڑی اجوائن اور تھوڑی

کالی مرچ لے کر روزانہ پابندی کے ساتھ بلاناغہ کھاتی رہے اور دودھ چھڑانے تک برابر کھاتی رہے انشاءاللہ تعالیٰ بچہ زندہ رہے گا۔ یہ عمل سوکھا اور مسان کے مریض بچوں کے لئے بھی فائدہ مند ہے۔

## سلامتی جان و مال کے لئے

سلامتی جان و مال کے لئے سورۃ الشمس باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے یا دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جان و مال محفوظ رہیں گے۔ اس سورۃ کے کل اعداد ۱۹۴۹۹ ہیں اور نقش، ہے۔ چال تیرہویں خانہ میں ہے۔

۷۸۶

| ۴۸۶۷ | ۴۸۸۱ | ۴۸۷۷ | ۴۸۷۴ |
|---|---|---|---|
| ۴۸۷۸ | ۴۸۷۳ | ۴۸۶۸ | ۴۸۸۰ |
| ۴۸۷۲ | ۴۸۷۵ | ۴۸۸۳ | ۴۸۶۹ |
| ۴۸۸۲ | ۴۸۷۰ | ۴۸۷۱ | ۴۸۷۶ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۹۲) سُوْرَةُ اللَّيْلِ مَكِّيَّةٌ رکوع ۱ آیات ۲۱

## بھاگے ہوئے یا غائب شخص کا واپس لوٹانا

اگر کوئی شخص گم ہو جائے یا بھاگ جائے تو اس کی سلامتی سے واپسی کے لئے سورۃ اللیل کو باوضو ہرن کی کھال پر لکھ کر کسی درخت کی شاخ پر باندھ دے



کر ہلتا رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بھاگا ہوا یا غائب جلد واپس آئے گا۔ نہایت مُجرّب عمل ہے۔

## ملازمت اور رزق کی ترقی کے لئے

ملازمت لگ جانے، نوکری مل جانے اور رزق میں برکت کے لئے سورۃ اللیل کو باوضو روزانہ اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھے اور پھر اکتالیس ۴۱ چونیاں (یا اٹھنیاں یا روپے) راہِ خدا میں تقسیم کرے۔ اکتالیس ۴۱ دن تک یہ عمل پابندی کے ساتھ کرے ناغہ نہ کرے۔ اس عمل کے دوران کچا لہسن، کچا پیاز اور ہینگ کا استعمال نہ کرے ورنہ عمل میں اثر پیدا نہ ہوگا۔ اس عمل کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ کہیں نہ کہیں ملازمت ضرور مل جائے گی اور آدمی نوکر ہو جائے گا۔ اگر نوکر ہے تو رزق میں ترقی اور برکت ہوگی۔

## بیماری۔ صحت کے لئے

جو بخار والا یا بیمار آدمی باوضو سورۃ اللیل کو لکھ کر اور پانی میں گھول کر پئے یا کسی دوسرے کو پلائے تو اس کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ بخار فوراً دور ہوگا اور بیماری سے صحت حاصل ہوگی۔

## مال کی حفاظت کے لئے

جو شخص سورۃ اللیل کو باوضو سات مرتبہ پڑھ کر اپنے مال پر پھونک دے تو

انشاء اللہ تعالیٰ اس کا مال جلنے، ڈوبنے، اور گم ہونے یا ٹوٹ پھوٹ سے محفوظ رہے گا

## ہر حاجت کے پورا ہونے کے لئے

جو شخص کسی سخت مشکل میں پھنسا ہو یا کوئی ضروری حاجت سامنے ہو اس کے پورا ہونے کے لئے باوضو سات مرتبہ سورۃ اللیل روزانہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مشکل حل ہوگی اور حاجت پوری ہوگی۔

## مشکل آسان ہونے کے لئے

جب کوئی مشکل سامنے آجائے اور حل ہونا مشکل نظر آئے تو سورۃ اللیل کو باوضو ایک سو اسی ۱۸۰ مرتبہ ایک ہی بیٹھک میں پڑھے کیسی ہی مشکل ہو انشاء اللہ تعالیٰ حل ہو جائے گی۔

## مال کی حفاظت کے لئے

مال کی حفاظت کے لئے سورۃ اللیل کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مال محفوظ رہے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۲۹۶۶۶ ہیں اور نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۴۱۶ | ۷۴۱۹ | ۷۴۲۲ | ۷۴۰۹ |
| ۷۴۲۱ | ۷۴۱۰ | ۷۴۱۵ | ۷۴۲۰ |
| ۷۴۱۱ | ۷۴۲۴ | ۷۴۱۷ | ۷۴۱۴ |
| ۷۴۱۸ | ۷۴۱۳ | ۷۴۱۲ | ۷۴۲۳ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۹۳) سُوْرَۃُ الضُّحٰی مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۱۱

## بھولی ہوئی چیز کا واپس ملنا

اگر کوئی شخص کوئی بات، جگہ یا چیز رکھ کر بھول جائے تو اسے چاہیئے کہ کثرت سے سورۃ الضحیٰ باوضو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ وہ بات، جگہ یا چیز بھولی ہوئی یاد آجائے گی۔

## بھاگے ہوئے کو واپس لانا

اگر کوئی لڑکا یا لڑکی گم ہوگیا ہو یا کوئی بڑا آدمی ملازم فرار ہوگیا ہو تو اس کی واپسی کے لئے ایک دائرے کی شکل میں باوضو سورۃ والضحیٰ لکھے اور باہر دائرہ کے چار کونوں پر خلفاء راشدین کے نام (امیر المومنین ابوبکر صدیق رضؓ، امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضؓ، امیر المومنین حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ، امیر المومنین حضرت علی مرتضیٰ رضؓ) لکھے اور دائرہ کے درمیان بھاگنے والے کا نام اور اس کی والدہ یا والد کا نام لکھے اور دائرہ کے درمیان بھاگنے والے کا نام اور اس کی والدہ یا والد کا نام لکھے اور قرآن شریف

اکے کسی سیپارہ کے درمیان اس کاغذ کو لپیٹ کر رکھ دے اور قرآن شریف الٹی کرکے
یا جگہ ہیں رکھے جہاں بھاگنے والا سوتا تھا۔ انشاء اللہ تعالیٰ مفرور جلد واپس آئے گا۔

## دو شخصوں میں ملاپ کرانا

دو شخصوں میں ملاپ کرانے کے لئے سورۃ الضحیٰ کو اکیس[۲۱] مرتبہ باوضو عشاء
کی نماز کے بعد پڑھ کر سوئے۔ پھر صبح (فجر) کی نماز کے بعد سات مرتبہ درود
شریف، سات مرتبہ سورۃ والضحیٰ پڑھ کر بہت دیر تک حصولِ مقصد کے لئے
دعا کرے۔ گیارہ دن میں کامیابی حاصل ہوتی ہے۔

## بدخوابی یا سوتے ہوئے ڈرنا، رونا

بدخوابی یا سوتے ہوئے ڈرنا یا رونا ان سب باتوں کو دفع کرنے کے لئے
سورۃ والضحیٰ کا سات مرتبہ روزانہ پڑھ کر سونا مفید ہے۔

## ترقی مال اور تجارت کے چلنے کے لئے

سورۃ والضحیٰ کا تین سو تیرہ[۳۱۳] مرتبہ اکیس[۲۱] روز تک روزانہ پڑھنا اور تین[۳] غریبوں
کو کھانا کھلانا ترقی مال کے لئے تجارت کے چلنے کے لئے نہایت مفید
و مجرب ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مال میں ترقی ہوگی اور تجارت خوب چلے گی۔



## برائے حُب

محبت میں کامیابی کے لئے سورۃ والضحیٰ سات بار پان کے بیڑے پر
پڑھ کر دم کرے اور محبوب کو دے۔ انشاء اللہ تعالےٰ محبت پیدا ہوگی۔

## برائے گمشدہ یا فرار شدہ

سورۃ والضحیٰ (مکمل) ایک کاغذ پر لکھیں اس کے چاروں کونوں پر
خلفائے راشدینؓ (حضرت ابوبکر صدیقؓ، حضرت عمر فاروقؓ، حضرت عثمان غنیؓ
حضرت علی مرتضیٰؓ) کے نام لکھے اس تعویذ کو چرخہ پر باندھ کر الٹا پھرائے اس طرح
اکیس[۲۱] مرتبہ الٹا پھرائے اور اکتالیس[۴۱] روز تک یہ عمل جاری رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ
گمشدہ یا فرار شدہ جلد آجائے گا۔

## برائے مال گمشدہ یا لڑکا لڑکی گمشدہ

سورۃ والضحیٰ کی زکوٰۃ ادا کرے۔ اس طرح کہ بعدِ نمازِ عشاء ہر روز گیارہ[۱۱] بار
اکتالیس[۴۱] رات تک بلاناغہ پڑھے۔ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ اس کے بعد بوقتِ ضرورت
اگر کسی کا مال گم ہو گیا ہو تو سات[۷] دفعہ پڑھ کر دم کرے اور چادر یا رومال کے ایک
کنارے پر گانٹھ (گرہ) دے اور مال گمشدہ والا گانٹھ نہ کھولے بلکہ تین[۳] دن تک
انشاء اللہ تعالیٰ مال مل جائے گا۔ مال مل جانے کے بعد عامل کے پاس آئے ہی

## چوری کی ہوئی چیز کی دستیابی اور چور کی گرفتاری

گمشدہ یا چوری شدہ چیز کی واپسی کے لئے سُوْرَۃُ وَالضُّحٰی (پوری سورت) کو ساٹھ ۶۰ مرتبہ پڑھ کر شہادت کی انگلی پر دم کرکے اپنے سر کے چاروں طرف پھرائے۔ اس کے بعد سات مرتبہ یہ کلمات پڑھ کر دستک دے یعنی ہاتھ پر ہاتھ مارے انشاء اللہ تعالیٰ گمشدہ یا چوری شدہ مال واپس مل جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اَصْبَحْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰہِ وَاَمْسَیْتُ فِیْ جَوَارِ اللّٰہِ۔ اَمْسَیْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰہِ وَ اَصْبَحْتُ فِیْ جَوَارِ اللّٰہِ۔

## منہ کے چھالے

اگر کسی کے منہ میں چھالے ہوگئے ہوں اور کھانا یا مرچ نمک کا استعمال مشکل ہوگیا ہو تو سورۃ والضحیٰ اکتالیس ۴۱ بار چینی پر دم کرکے مریض کو دیں وہ اس چینی کو منہ میں رکھ کر چوسے۔ چوسنے سے انشاء اللہ تعالیٰ اس کے منہ کے چھالے ٹھیک ہوجائیں گے۔

## غائب اور مفرور کے حاضر ہونے کیلئے

غائب اور بھاگے ہوئے کے لئے سورۃ والضحیٰ دو ہزار ۲۰۰۰ مرتبہ پڑھے۔



انشاء اللہ تعالیٰ مفرور جلد واپس آجائے گا۔ کئی آدمی بھی مل کر پڑھ سکتے ہیں۔

## بھاگے ہوئے کے لئے

اگر کوئی لڑکا یا لڑکی بھاگ کر چلے گئے ہوں تو اس کے لئے سورۃ والضحیٰ کا نقش لکھے اور اس نقش کے نیچے اس بھاگے ہوئے کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھ کر قرآن شریف میں اسی جگہ رکھ دے جہاں سورۃ والضحیٰ لکھی ہوئی ہے انشاء اللہ تعالیٰ بھاگا ہوا جلد واپس آئے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۱۳۳۲۲ ہیں نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۰ | ۳۳۳۳ | ۳۳۳۶ | ۳۳۲۳ |
| ۳۳۳۵ | ۳۳۲۴ | ۳۳۲۹ | ۳۳۳۴ |
| ۳۳۲۵ | ۳۳۳۸ | ۳۳۳۱ | ۳۳۲۸ |
| ۳۳۳۲ | ۳۳۲۷ | ۳۳۲۶ | ۳۳۳۷ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۹۴) سُوْرَۃُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۸

## دفع وسواس، دل کی دھڑکن

جو شخص سات روز مسلسل ہر نماز کے بعد (پانچوں نمازوں کے بعد) سات مرتبہ سورۃ الم نشرح کو پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ وسواس دور ہوں گے اور دل کی دھڑکن

اور بے چینی دور ہوگی۔

## درد سینہ و درد دل سے امن

سورۃ الم نشرح کو جو شخص سات روز مسلسل ہر نماز کے بعد پڑھ کر اپنے سینے پر دم کرے تو انشاءاللہ تعالیٰ درد سینہ اور درد دل سے صحت حاصل ہوگی۔

## مثانہ کی پتھری و درد سے نجات

جو شخص باوضو عرق گلاب اور زعفران کو ملاکر سورۃ الم نشرح لکھے اور پانی میں گھول کر اس پر تین ۳ مرتبہ سورۃ الم نشرح پڑھ کر اس پانی پر دم کرے اور پلائے انشاء اللہ تعالیٰ درد گردہ اور مثانہ کی پتھری سے نجات حاصل ہوگی۔

## برائے ادائے قرض

سورہ الم نشرح مکمل سورت اکہتر ۷۱ بار باوضو روزانہ وقت مقررہ پر پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ قرض سے جلد چھٹکارا حاصل ہوگا۔

## رنج و غم اور وہم دور کرنے کے لئے

ہر نماز کے بعد سات مرتبہ سورۃ الم نشرح آخر تک باوضو پڑھیں اور سوتے وقت ستر ۷۰ مرتبہ باوضو یہی سورۃ پڑھیں اول و آخر درود شریف گیارہ ۱۱



مرتبہ پڑھیں اور سینہ پر دم کرلیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے رنج و غم اور وہم سے نجات حاصل ہوگی۔

## غنی اور مالدار ہونے کے لئے

سورۃ الم نشرح آخر تک باوضو بعد نماز فجر چالیس ۴۰ بار سات دن تک لگاتار پڑھے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ ۱۱ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ غنی اور مالدار ہوگا۔ اگر ہمیشہ اس عمل کو کرتا رہے تو کبھی غریب و محتاج نہ ہوگا۔

## برائے زبان بندی دشمن

سورۃ الم نشرح آخر تک باوضو بغیر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ایک سو ایک ۱۰۱ بار پڑھے اور گندم (گیہوں) کے دانوں پر دم کرے اور مرغیوں کو کھلادے۔ یہ عمل سورج نکلنے سے قبل پڑھے اور ختم کردے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بند ہوگی۔

## یاد آخرت سے غفلت اور دین کے کاموں میں سستی

دینی معاملات میں غفلت دور کرنے اور دین کے کاموں میں مثلاً نماز، روزہ میں سستی ہونے لگے تو روزانہ باوضو بعد نماز فجر سورۃ یٰس ایک مرتبہ پڑھے اور اس کے بعد سات مرتبہ سورۃ الم نشرح پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ یاد آخرت پیدا ہوگی اور دین کے کاموں میں سہولت و آسانی پیدا ہوگی، سستی و کاہلی دور ہوگی۔

## ہر مقصد میں کامیابی کے لئے

ہر مشکل کے حل کے لئے اور ہر مقصد میں کامیابی کے لئے سورۃ الم نشرح
باوضو یا ہر نماز کے بعد اول و آخر گیارہ¹¹ گیارہ مرتبہ درود شریف اور درمیان میں
سوبار سورۃ الم نشرح پڑھ کر دُعا کرے انشاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل حل ہوگی اور ہر
مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## دردِ شقیقہ یعنی آدھے سر کا درد (آدھا سیسی)

جس کسی کے سر میں آدھا سیسی کا درد ہو یعنی یہ درد سورج نکلنے کے ساتھ
ساتھ شروع ہوتا ہے اور جیسے جیسے سورج بلند ہوتا جاتا ہے تیز سے تیز تر ہوتا جاتا
اور ناقابلِ برداشت ہو جاتا ہے اور سورج ڈھلنے کے بعد از خود ختم ہو جاتا ہے۔ اس
درد کو ختم کرنے کے لئے سورۃ الم نشرح باوضو تین³ بار پڑھ کر مریض کے سر پہ دم کیا جائے
انشاء اللہ تعالیٰ درد سے نجات حاصل ہوگی۔

## نسیان (بھول جانے کا مرض)

(از معمولات پیرِ طریقت مولانا امام شاہ صاحب گوگڑاں)

جس شخص کو بھول جانے کا مرض ہو گیا ہو یا بچہ کو سبق یاد نہ ہوتا ہو یا یاد
کر کے بھول جاتا ہو تو اس کے لئے زعفران کو عرقِ گلاب میں حل کر کے سورۃ الم نشرح



مکمل باوضو چینی کی پلیٹ پر لکھے اور اکتالیس⁴¹ دن تک متواتر بلاناغہ ایک پلیٹ
لکھی ہوئی پانی میں حل کر کے پلائی جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ تیز ہوگا اور بھول
چوک کا مرض دور ہوگا۔

## ترقی مدارج دین و دنیا، مال کی کثرت، نیک بخت اولاد عزت و نیک نامی۔

سورۃ الم نشرح کا ختم پڑھنا ترقی مدارج دین اور ترقی مراتب دنیا کے
لئے نہایت مفید ہے، مال کی کثرت ہو، اولاد نیک بخت پیدا ہو، ہر قسم کی عزت
آبرو، جہاں میں نیک نامی ہو، خاندان میں بیماری، ہیضہ، طاعون داخل نہ ہو۔

الغرض یہ سورۃ ایک خزانہ ہے عرشِ الٰہی کے خزانوں میں سے۔

**ترکیب ختم** کی یہ ہے کہ ہر روز غسل کرنے کے بعد دو² رکعتیں نفل پڑھنے
کے بعد سات سو سترہ⁷¹⁷ مرتبہ سورۃ الم نشرح مکمل سورۃ دوزانو بیٹھ کر پڑھے۔
جب پڑھ چکے تب آخر میں سات مرتبہ بلند آواز سے یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ
کہہ کر وظیفہ ختم کرے۔ پھر چالیس⁴⁰ دن تک اسی طرح عمل کرتا رہے جب چلّہ
(چالیس دن) پورا ہو جائے تب روزانہ اکتالیس⁴¹ مرتبہ اس سورۃ کو بعد نمازِ عشاء کے
پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ عمل قبضہ میں رہے گا اور بے حد نفع دارین کے حاصل ہوں گے۔

## مال میں برکت

جب کوئی مال خریدے تجارت کے لئے تو سورۃ الم نشرح آخر تک تین ۳ بار پڑھ کر اس مال پر دم کرے، انشاء اللہ تعالیٰ مال میں برکت ہوگی۔

## سینے کے درد کے لئے

اگر کسی شخص کے سینے میں درد ہو تو سورۃ الم نشرح آخر تک باوضو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے حل کرکے اس پانی کو سینے پر ملے۔ انشاء اللہ تعالےٰ سینہ کے درد سے نجات حاصل ہوگی۔

## گٹھیا کے مرض کا علاج

نقش سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے گٹھیا کے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گٹھیا کا مرض دور ہوگا اور صحت حاصل ہوگی۔

اس سُورۃ کے کُل اعداد ۱۲۴۱۶ ہیں، چال نویں خانہ میں ہے۔

اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۰۳ | ۳۱۰۷ | ۳۱۱۰ | ۳۰۹۶ |
| ۳۱۰۹ | ۳۰۹۷ | ۳۱۰۲ | ۳۱۰۸ |
| ۳۰۹۸ | ۳۱۱۲ | ۱۰۵ | ۳۱۰۱ |
| ۳۱۰۶ | ۳۱۰۰ | ۰۹۹ | ۳۱۱۱ |



(پارہ ۳۰) (سورۃ ۹۵) سُوْرَةُ التِّيْنِ مَكِّيَّةٌ رکوع ۱ آیات ۸

## خوبصورت لڑکے کی پیدائش کے لئے

اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کے گھر میں خوبصورت لڑکا پیدا ہو تو اُسے چاہئے کہ حمل کی ابتداء سے نو مہینہ تک برابر سفید چینی کی تشتری (پلیٹ) پر سورۃ والتین کو روزانہ باوضو لکھ کر نہار منہ (کھانا کھانے سے پہلے صبح کو) عورت کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ لڑکا خوبصورت پیدا ہوگا

## ہر پریشانی سے نجات اور ہر مقصد میں کامیابی

سورۃ والتین سات ہزار مرتبہ باوضو پڑھے اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر پریشانی دور ہوگی اور اگر کوئی اہم مقصد ہے تو اس میں کامیابی ہوگی۔

## عزت اور سرخروئی کے لئے

اگر کوئی آدمی کسی سخت حاکم کے سامنے پیش ہونے والا ہو اور اس کی سختی سے خوف کھاتا ہو تو اس کے سامنے جانے سے پہلے باوضو تین ۳۰ مرتبہ سورۃ والتین پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی اور مخلوق میں عزت بڑھے گی۔

# غائب یا بھاگے ہوئے کو واپس لانا

اگر کوئی شخص غائب ہوگیا ہو یا بھاگ گیا ہو اس کو واپس لانے کے لئے باوضو اول و آخر گیارہ ۱۱ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور درمیان میں دو ہزار ۲۰۰۰ مرتبہ سورۃ والتین پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ غائب حاضر ہوگا اور بھاگنے والا واپس آئے گا۔

# زبان کی بندش کھولنا

اگر زبان میں گرہ پڑ گئی ہو یا بولنے میں دشواری پیش آتی ہو تو زبان کی بندش کھولنے کے لئے سورۃ والتین باوضو فجر کی نماز کے بعد اور مغرب کی نماز کے بعد اکیس ۲۱ اکیس بار (یعنی فجر کی نماز کے بعد اکیس بار اور مغرب کی نماز کے بعد اکیس ۲۱ بار پڑھے) انشاء اللہ تعالیٰ زبان کی بندش کھل جائے گی۔

# سوکھا مسان

اگر کسی بچہ کو سوکھا مسان کا مرض ہے تو اس کے لئے سورۃ والتین کو گیارہ ۱۱ روز تک روزانہ گیارہ ۱۱ بار باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرکے بچہ کو وہ پانی پلائے انشاء اللہ تعالیٰ اس مرض سے نجات حاصل ہوگی۔

# غائب یا بھاگے ہوئے یا گم شدہ کی واپسی

اگر کوئی آدمی غائب ہوگیا، یا بھاگ گیا یا گم ہوگیا ہو تو اس کے لئے سورہ



والتین کا نقش ایک کاغذ پر باوضو لکھ کر بھاری پتھر کے نیچے اس طرح دبائے کہ پورے پتھر کا وزن اس نقش پر پڑے انشاء اللہ تعالیٰ غائب حاضر ہوگا۔ بھاگا ہوا جلد واپس آئے گا اور گم شدہ جلد مل جائے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۱۰۲۴۷ ہیں اور چال تیرہویں خانہ میں ہے اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۶۱ | ۲۵۶۴ | ۲۵۶۸ | ۲۵۵۴ |
| ۲۵۶۷ | ۲۵۵۵ | ۲۵۶۰ | ۲۵۶۵ |
| ۲۵۵۶ | ۲۵۷۰ | ۲۵۶۲ | ۲۵۵۹ |
| ۲۵۶۳ | ۲۵۵۸ | ۲۵۵۷ | ۲۵۶۹ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۹۶) سُوْرَۃُ الْعَلَقِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۱۹

# جوڑوں کے درد کو زائل کرنا

سورۃ العلق (اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ) کا فجر کی نماز کے بعد سورج نکلنے سے پہلے سات مرتبہ پڑھنا پھر ایک سجدہ تلاوت کرنا اور سجدہ میں حَسْبِیَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِیْرُ۔ سات مرتبہ پڑھنا جوڑوں کے درد کو زائل کرنے کے لئے نہایت مفید عمل ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کے کرنے سے جوڑوں کا درد ختم ہوجائے گا۔

# ام الصبیان کا علاج

جس بچہ کو ام الصبیان کا مرض ہو یا ہونے کا ڈر ہو تو تانبے کی تختی پر سورۃ العلق کو کندہ کرا کر اس پر پلاسٹک چڑھا کر بچہ کے گلے میں ڈالنا بچہ کو ام الصبیان کے مرض سے محفوظ رکھتا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ام الصبیان کے مرض سے محفوظ رہے گا۔

# حاکم و افسر کی پیشی میں کامیابی

اگر کسی انسان کو ضروری کام سے یا حاکم کے طلب کرنے پر اس کے سامنے پیش ہونا پڑے تو باوضو تین ۳ مرتبہ سورۃ العلق پڑھ کر جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاکم واقعہ مہربان ہو گا اور ظلم سے باز رہے گا۔

# دشمن کی پریشانی کے لئے

اگر کوئی ظالم دشمن بلاوجہ کے ستاتا ہو اور باز نہ آتا ہو تو اس کے پریشان کرنے کے لئے سورۃ العلق باوضو سات مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن بے چین اور پریشان ہو گا۔

# جمیع آفات سے حفاظت

اگر کوئی شخص سورۃ علق کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں



بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ جمیع آفات سے محفوظ رہے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۲۲۵۴۱ ہیں اور چال پانچویں خانہ میں ہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۵۶۳۵ | ۵۶۳۸ | ۵۶۴۱ | ۵۶۲۷ |
|---|---|---|---|
| ۵۶۴۰ | ۵۶۲۸ | ۵۶۳۴ | ۵۶۳۹ |
| ۵۶۲۹ | ۵۶۴۳ | ۵۶۳۶ | ۵۶۳۳ |
| ۵۶۳۷ | ۵۶۳۲ | ۵۶۳۰ | ۵۶۴۲ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۹۷) سُوْرَۃُ الْقَدْرِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۵

# آنکھوں کی روشنی کے لئے

جس شخص کی آنکھ کی روشنی کم ہو یا اس کی آنکھ کی پلکوں پر چھوٹے چھوٹے دانے نکل آئے ہوں ان امراض سے شفا کے لئے روزانہ باوضو اکیس (۲۱) مرتبہ سورۃ القدر پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آنکھوں کی روشنی زیادہ ہو گی اور دانے ختم ہو جائیں گے۔

# خارش خشک و تر کے لئے

اگر کسی کو خارش ہو گئی ہو چاہے خشک خارش ہو یا تر خارش اس کے

لئے سات بار باوضو سورۃ القدر پڑھ کر مریض پر دم کرے اور پانی پر دم کرکے مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خارش سے نجات حاصل ہوگی۔

## ہیضہ، ہر قسم کی وباؤ طاعون وغیرہ کیلئے

ہیضہ، وباء وطاعون وغیرہ امراض کے زمانے میں جو چیز کھائیں پہلے اس چیز پر تین ۳ بار باوضو سورۃ القدر پڑھ کر دم کرلیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام امراض سے حفاظت رہے گی اور جس کو یہ مرض ہوجائے اس کو بھی کسی چیز پر دم کرکے کھلادیں یا پانی پر دم کرکے پلادیں انشاء اللہ شفاء ہوگی۔

## سر کے درد کے لئے

جس شخص کے درد سر میں ہو اس کی پیشانی (ماتھے) پر زعفران سے باوضو سورۃ القدر لکھ دی جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کے سر کا درد جاتا رہے گا۔

## خفقان (دل کا دھڑکنا اور ہولِ دل)

اگر کسی آدمی کا دل دھڑکتا ہو یا ہولِ دل کے مرض میں مبتلا ہو اس کے لئے سورۃ القدر کو باوضو تین ۳ مرتبہ پڑھ کر چنبیلی کے پھول پر دم کرے اور مریض وہ پھول دیر تک سونگھتا رہے، دن میں تین ۳ مرتبہ (صبح، دوپہر، رات) یہ عمل کرنا ہے۔ چالیس ۴۰ روز تک برابر بلاکسی ناغہ کے کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ یہ مرض دور ہوجائے گا اور صحت حاصل ہوگی۔

## حصولِ عزت کے لئے

جو شخص چاہتا ہو کہ اسے اپنے خاندان، دوست، احباب اور ساتھیوں میں عزت حاصل ہو تو روزانہ صبح وشام باوضو سورۃ القدر تین ۳ تین ۳ بار پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ باعزت ہوجائے گا۔

## حصولِ عزت وجاہ کے لئے

عزت وجاہ حاصل کرنے کے لئے سورۃ القدر کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ عزت وجاہ حاصل ہوگی۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۸۳۱۱ ہیں اور چال تیرہویں خانہ میں ہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۰۷۷ | ۲۰۸۰ | ۲۰۸۴ | ۲۰۷۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۸۳ | ۲۰۷۱ | ۲۰۷۶ | ۲۰۸۱ |
| ۲۰۷۲ | ۲۰۸۶ | ۲۰۷۸ | ۲۰۷۵ |
| ۲۰۷۹ | ۲۰۷۴ | ۲۰۷۳ | ۲۰۸۵ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۹۸) سُوْرَۃُ الْبَیِّنَۃِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۸

# نکسیر روکنا

اگر کسی آدمی کی نکسیر جاری ہوگئی ہو اور ناک سے خون مسلسل بہہ رہا ہو تو اس کے لئے سورۃ البیّنۃ کو تین ۳ بار باوضو پڑھ کر ملتانی مٹی پر دم کر کے وہ ملتانی مٹی ماتھے پر لگائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ نکسیر فوراً بند ہوجائے گی۔

# سستی نامردی کے لئے

سستی نامردی کے لئے سورۃ البیّنۃ پوری سورۃ باوضو لکھ کر پانی میں گھول کر مریض کو وہ پانی پلایا جائے انشاء اللہ تعالیٰ صحت بحال ہوگی۔

# ہر حاجت پوری ہونے کے لئے

جو شخص چاہتا ہو کہ اس کی حاجت پوری اور مقصد میں کامیابی حاصل ہو تو وہ باوضو اکیس ۲۱ مرتبہ روزانہ سورۃ البیّنۃ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی حاجت پوری ہوگی۔

# مقبولیت وعزت حاصل کرنے کیلئے

مقبولیت وعزت حاصل کرنے کے لئے سورۃ البیّنۃ باوضو روزانہ اکیس ۲۱ بار پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ لوگوں میں مقبولیت حاصل ہوگی اور لوگوں میں باعزت ہوجائے گا۔



# یرقان (پیلیہ) سے صحت

جو شخص سورۃ البیّنۃ کو باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے یرقان والے کے گلے یا بازو پر باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ یرقان کے مرض سے صحت حاصل ہو۔

# عارضہ برص یا مرض یرقان سے شفاء

اگر کسی شخص کو عارضہ برص ہو یا یرقان (پیلیہ) کا مرض ہو تو باوضو سورۃ البیّنۃ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلے انشاء اللہ تعالیٰ ایسا کرنے سے عارضہ برص اور یرقان کے مرض سے شفاء حاصل ہوگی۔

# برص یا یرقان کا علاج

اگر کوئی شخص برص یا یرقان (پیلیہ) میں مبتلا ہو تو سورۃ البیّنۃ کا نقش باوضو لکھ کر پانی میں گھول کر وہ پانی پیئے اور کچھ پانی سر، چہرے اور دونوں ہاتھوں پر کہنیوں تک ملے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مرض زائل ہوگا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۳۱۲۲۳ ہیں۔ چال تیرہویں خانہ میں ہے نقش یہ ہے۔

| ۷۸۰۵ | ۷۸۰۸ | ۷۸۱۲ | ۷۷۹۸ |
|---|---|---|---|
| ۷۸۱۱ | ۷۷۹۹ | ۷۸۰۴ | ۷۸۰۹ |
| ۷۸۰۰ | ۷۸۱۴ | ۷۸۰۶ | ۷۸۰۳ |
| ۷۸۰۷ | ۷۸۰۲ | ۷۸۰۱ | ۷۸۱۳ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۹۹) سُوْرَۃُ الزِّلْزَالِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۸

## لقوہ کے دفع ہونے کے لئے

جو شخص سورۃ الزلزال کو باوضو لوہے کی تھالی (تھال - پرات) میں لکھے اور لقوہ کا مریض اس تھالی کو نگاہ جماکر کچھ دیر دیکھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس طرح دیکھنے سے اس کا چہرہ درست ہوجائے گا۔

## دشمن کے ذلیل ہونے اور دفع ہونے کیلئے

دشمن کے دفع ہونے اور ذلیل ہونے کے لئے سورۃ الزلزال کو باوضو روزانہ اکتالیس ۴۱ بار بلاناغہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ذلیل ہوگا اور دفع ہوجائے گا۔

## مسان کے مرض سے حفاظت

سورۃ الزلزال کو سات روز تک روزانہ سترہ ۱۷ مرتبہ باوضو پڑھ کر چار ۴ تولہ



باجرے کے آٹے پر دم کرے اور پھر اس آٹے کو روزانہ مرغ کے تین ۳ سفید چوزوں کو کھلائے۔ آٹھویں روز ان تینوں چوزوں کو ذبح کرے اور ان کے گوشت کے تین ۳ حصے کرے اور ایک حصّہ کی روزانہ یخنی بناکر بچہ کو پلائے۔ تین ۳ دن متواتر یخنی پلانے سے انشاء اللہ تعالیٰ بچّہ مسان کے مرض سے محفوظ رہے گا۔

## مکان کو آسیب کے خلل سے پاک کرنا

سورۃ الزلزال کو باوضو ایک سفید کاغذ پر لکھے اور آسیب زدہ مکان میں دیوار پر لگادے اس طرح کہ وہ کاغذ دروازے کے سامنے والی دیوار پر ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ مکان آسیب کے خلل سے پاک ہوجائے گا۔

## ٹھیک وقت پر بیدار ہونا

اگر کوئی شخص ٹھیک وقت پر بیدار ہونا چاہتا ہے تو سونے سے پہلے باوضو تین ۳ مرتبہ اس سورت کو پڑھ لے اور سوجائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جس وقت اٹھنا چاہے گا اٹھ جائے گا۔ اور وقت پر آنکھ کھل جائے گی

## ناجائز دوستی ختم کرنا

شریعتِ اسلامیہ کی رو سے ناجائز دوستی کو ختم کرنے کے لئے سات ۷ دانہ بنولہ پر سورۃ الزلزال سات ۷ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور ایک ایک دانہ کوئلہ کی آگ

میں ڈال دے۔ دانہ ڈالتے وقت دونوں کا نام لیتا جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ نامبارک دوستی ختم ہوجائے گی۔

## ہر قسم کی مشکل کے حل کے لئے

ہر مشکل کے دور کرنے کے لئے باوضو سورۃ الزلزال ایک بیٹھک (نشست) میں ستر مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی مشکل آسان ہوجائے گی۔

## ہر مشکل کو دُور کرنا

ہر مشکل کے دور کرنے کے لئے باوضو سُورۃ الزلزال کے نقش کو لکھے اور موم جامہ کرکے اپنے داہنے بازو پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ مشکل دور ہوگی۔
اس سورۃ کے کُل اعداد ۱۹۹۶۶ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴۹۹۱ | ۴۹۹۴ | ۴۹۹۷ | ۴۹۸۴ |
|---|---|---|---|
| ۴۹۹۶ | ۴۹۸۵ | ۴۹۹۰ | ۴۹۹۵ |
| ۴۹۸۶ | ۴۹۹۹ | ۴۹۹۲ | ۴۹۸۹ |
| ۴۹۹۳ | ۴۹۸۸ | ۴۹۸۷ | ۴۹۹۸ |

(پارہ نمبر ۳۰) (سورۃ نمبر ۱۰۰) سُوْرَۃُ الْعٰدِیٰتِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۱۱



## دشمن کو جھکانا

اگر کوئی دشمن بہت شر پھیلاتا اور ہر وقت ستاتا ہو اس کے لئے روزانہ تین ۳ بار باوضو سُورۃ العٰدیٰت پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن ذلیل ہوگا اور آکر سامنے جھکے گا اور معافی مانگے گا۔

## گرمی کا بخار، دردِ بدن اور دردِ جگر کیلئے

ایک مٹی کی پاک پلیٹ (یا چینی کی پلیٹ) پر سورۃ العٰدیٰت باوضو لکھے اور بارش (کنویں، نہر، دریا، نل) کے تازہ پانی سے اسے دھوکر شکر ملاکر مریض کو پلائے۔ تین ۳ روز مسلسل استعمال سے انشاءاللہ تعالیٰ مریض صحت یاب ہوجائے گا۔

## بچہ کو بھاگنے سے روکنا

اگر کسی بچہ کو بھاگنے کی عادت پڑگئی ہو اور بار بار بھاگ جاتا ہو تو اس کے لئے باوضو سورۃ والعٰدیٰت کو ایک سفید کاغذ پر لکھے اور موم جامہ کرکے اس بچہ کے گلے یا دائیں بازو پر باندھ دے انشاءاللہ تعالیٰ وہ بچہ پھر کبھی نہ بھاگے گا۔

## نظرِ بد کے دفع ہونے کے لئے

جو بچہ اکثر نظرِ بد کا شکار ہوجاتا ہو اس کے لئے سورۃ والعادیات

کو تین مرتبہ باوضو پڑھے اور پڑھ کر اس بچے پر روزانہ دم کر دیا کرے انشاءاللہ تعالیٰ
جلد ہی نظرِ بد کا اثر ختم ہو جائے گا۔

## درد جگر کے لئے

اگر کسی کو دردِ جگر کا عارضہ ہو اس کے لئے سورۃ والعادیات کا نقش باوضو لکھے اور اس کو پانی میں گھول کر مریض کو تین ۳ دن تک پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔

## قرض سے نجات حاصل کرنا

جو شخص مقروض ہو اور ہر وقت قرض کی ادائیگی کی فکر لگی رہتی ہو اسے چاہیئے کہ باوضو سورۃ والعادیات کے سات نقش روز صبح کے وقت لکھے اور ان نقوش کو الگ الگ آٹے میں لپیٹ کر گولیاں بنالے اور روزانہ دریا، نہر، سمندر یا کنویں میں ڈالا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی قرضہ ادا ہو جائے گا۔
اس سورۃ کے کُل اعداد ۱۳۳۵۴ ہیں اور نقش اگلے صفحہ پر ہے۔

۷۸۶

| ۳۳۳۸ | ۳۳۴۱ | ۳۳۴۴ | ۳۳۳۱ |
|---|---|---|---|
| ۳۳۴۳ | ۳۳۳۲ | ۳۳۳۷ | ۳۳۴۲ |
| ۳۳۳۳ | ۳۳۴۶ | ۳۳۳۹ | ۳۳۳۶ |
| ۳۳۴۰ | ۳۳۳۵ | ۳۳۳۴ | ۳۳۴۵ |





## ہر کام میں سہولت اور درستی کے لئے

جو شخص چاہے کہ مشکل حل ہو اور ہر کام سہولت سے انجام پائے اور کام درست طریقہ پر پورا ہو تو چاہیئے کہ باوضو ایک سو آٹھ ۱۰۸ مرتبہ سورۃ القارعہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل حل ہوگی۔

## میاں بیوی میں لڑائی جھگڑا ختم

اگر میاں بیوی میں اکثر لڑائی جھگڑا رہتا ہو اور کسی طرح کم نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے ایک نشست (بیٹھک) میں باوضو ایک سو سات ۱۰۷ مرتبہ سورۃ القارعہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ جھگڑا ختم ہوگا اور دونوں پیار و محبت سے رہنے لگیں گے۔

## موذی جانور، زمین، کھیت، مکان کو نقصان پہنچانے والے

ایسے موذی جانور جو کھیتوں کو اجاڑتے ہیں، مکانوں میں گڑھے کر دیتے ہیں یا انسانوں کو نقصان پہنچاتے ہیں۔ مثلاً سانپ، بچھو، چوہے، گھونس اور دیگر موذی جانور ہوں تو چاہیئے کہ ایک تھال میں سورۃ القارعہ باوضو لکھے اور

کنویں، نہر، دریا یا نل کے تازہ پانی سے اس تھال کو دھو کر وہ پانی مکان کے کونوں، کھیت کے چاروں طرف چھڑکیں، انشاء اللہ تعالیٰ تمام جانور اس جگہ سے نکل جائیں گے۔

## برائے عداوت

اگر دو شخصوں میں یا عورت اور مرد میں ناجائز محبت ہو تو اس کے لئے چاند کے مہینوں کی آخری تاریخوں میں بوقت زوال سُورۃ القارعہ باوضو ایک بار پڑھ کر مرد کے سیدھے (دائیں) پیر کی مٹی اور عورت کے اُلٹے (بائیں) پیر کی مٹی لے کر اس پر دم کرے اور کسی ایک کے مکان کی چوکھٹ کے نیچے دفن کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عداوت ہو جائے گی۔ ناجائز مقصد کے لئے نہ کرے نقصان ہوگا۔

## کافر دشمن کو برباد کرنے کے لئے

سورۃ القارعہ کو دشمن کافر کے برباد کرنے کے لئے پڑھنا نہایت مفید ہے ترکیب پڑھنے کی یہ ہے کہ سات دن متواتر روزہ رکھ کر پرہیز جلالی (انڈہ، مچھلی، گوشت اور دودھ استعمال نہ کرے) کر کے روزانہ سات سو تیرہ ۷۱۳ مرتبہ اس مبارک سورۃ (سورۃ القارعہ) کو فجر کی نماز کے بعد دوپہر تک پڑھے۔ مگر جس وقت یَوۡمَ یَکُوۡنُ النَّاسُ کَالۡفَرَاشِ الۡمَبۡثُوۡثِ۔ آیت پر آئے تو یہاں دشمن کے غارت ہونے کا تصور کرے اور اسی طرح عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات روز کے عرصہ میں مقصود حاصل ہوگا۔ ناجائز وجہ میں اس عمل کا کرنا منع ہے ورنہ ڈر اپنی جان کا ہے۔ احتیاط شرط ہے۔

## ہر قسم کی وبا مثلاً ہیضہ، طاعون، انفلوئنزا کیلئے

ہر قسم کی وبا سے نجات کے لئے سورۃ القارعہ باوضو ایک سو اکیس ۱۲۱



بار پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی وبا سے محفوظ رہے گا۔

## جمیع بلیات سے حفاظت

جمیع بلیات و آفات اور وباء و بیماری سے حفاظت کے لئے سورۃ القارعہ کو باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جملہ بلیات و آفات، وباء و بیماری سے محفوظ رہے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۱۳۴۶۴ ہیں اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴۴۸۹ | ۴۴۸۴ | ۴۴۹۱ |
|---|---|---|
| ۴۴۹۰ | ۴۴۸۸ | ۴۴۸۶ |
| ۴۴۸۵ | ۴۴۹۲ | ۴۴۸۷ |

پارہ ۳۰) (سورۃ ۱۰۲) سُوۡرَۃُ التَّکَاثُرِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۸

## آدھے سر کا درد - دردِ شقیقہ

پوری سورۃ التکاثر باوضو پڑھتے جائیں اور پیشانی (ماتھے) پر انگلی پھیر کر دم کرتے جائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند بار ایسا کرنے سے درد دور ہو جائے گا۔

## حُبّ جاہ اور حُبّ مال کے مرض کا علاج

حُبّ جاہ اور حُبّ مال کے مرض کو دور کرنے کے لئے اور دینی شوق

پیدا کرنے کے لئے نمازِ فجر کے بعد تین ۳ بار باوضو سورۃ التکاثر پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دل سے حُبِ جاہ اور حُبِ مال کا مرض دور ہوگا۔

## بُخل کو دور کرنا

اگر کسی شخص میں بُخل کا شدید مرض ہو اور وہ کنجوسی کی وجہ سے زکوٰۃ خیرات سے بچتا ہو اور اللہ کے نام پر دینے سے جی چُراتا ہو تو ایسے آدمی کو چاہیے کہ ظہر کی نماز کے بعد باوضو اکیس ۲۱ مرتبہ سورۃ التکاثر کو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ بخل اور کنجوسی کا مرض دور ہوجائے گا۔

## مُردہ کو خواب میں دیکھنا اور اس سے باتیں کرنا

جو شخص یہ چاہے کہ وہ اپنے والدین یا کسی مردہ عزیز کو خواب میں دیکھے اور اس سے باتیں کرے تو اسے چاہیئے کہ جمعرات کے دن کے بعد جو رات آتی ہے یعنی شب جمعہ کو باوضو سورۃ التکاثر ایک سو تیرہ ۱۱۳ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ مُردہ خواب میں نظر آئے گا اور باتیں کرے گا۔ مجرب عمل ہے۔

## قرض کی ادائیگی کے لئے عمل

جو آدمی مقروض ہو اور اس کا قرضہ کسی طور نہ اُترتا ہو تو چاہیئے کہ بعد نمازِ فجر تین ۳ مرتبہ روزانہ باوضو سورۃ التکاثر کو پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا



تمام قرضہ ادا ہوجائے گا۔

## ظلم سے نجات اور حاکم کے مہربان ہونے کیلئے

جو شخص ظلم کا شکار ہو یا حاکم کے روبرو اس کی پیشی ہو تو اسے چاہیئے کہ روزانہ بعد نمازِ فجر باوضو اکیس ۲۱ بار سورۃ التکاثر پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ظلم سے نجات حاصل ہوگی اور حاکم مہربان ہوگا۔

## قرض کی ادائیگی کے لئے

قرض کی ادائیگی کے لئے سورۃ التکاثر کا نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کرکے دائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈالے، انشاء اللہ تعالیٰ قرضہ جلد ادا ہوگا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۱۰۳۶۷۰ ہیں اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۵۹۱۰ | ۲۵۹۲۳ | ۲۵۹۲۰ | ۲۵۹۱۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۹۲۱ | ۲۵۹۱۶ | ۲۵۹۱۱ | ۲۵۹۲۲ |
| ۲۵۹۱۵ | ۲۵۹۱۸ | ۲۵۹۲۵ | ۲۵۹۱۲ |
| ۲۵۹۲۴ | ۲۵۹۱۳ | ۲۵۹۱۴ | ۲۵۹۱۹ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۱۰۳) سُوْرَۃُ الْعَصْرِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۳

## برائے حب

سورۃ العصر باوضو بعد نماز عصر ایک سو ایک[۱۰۱] مرتبہ ایک ہفتہ تک پڑھے اول و آخر گیارہ[۱۱] گیارہ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔ لیکن شرط یہ ہے کہ جائز مقصد کے لئے کرے۔

## برائے ذلت وخواری دشمن

جو شخص دشمنوں سے پریشان ہو وہ روزانہ باوضو اکیس[۲۱] مرتبہ سورۃ العصر پڑھے۔ اس کے تمام دشمن، بدگو اور بدخواہ سرگردان ذلیل وخوار ہوں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## ہر قسم کا غم اور مرنے والے کا غم کم کرنا

اگر کسی کا کوئی عزیز قریب فوت ہوجائے اور ان کا غم کسی طرح اس کے دل سے کم نہ ہوتا ہو تو اس شخص کے غم کو دور کرنے کے لئے باوضو سورۃ العصر پینتالیس[۴۵] مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلائے۔ تین[۳] روز تک برابر یہی عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دل سے ہر قسم کا غم، اور مرنے والے کا غم دور ہوگا۔

## سخت مشکل کو آسان کرنا

اگر کوئی شخص کسی سخت مشکل میں پھنس گیا ہو تو ہر نماز کے بعد (فجر،



ظہر، عصر، مغرب اور عشاء) باوضو سورۃ العصر کو سات مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی مشکل آسان ہوگی اور ہر قسم کا غم دور ہوگا۔

## آنکھوں کی بیماریوں کا علاج

سرمہ کی سلائی پر تین[۳] مرتبہ سورۃ العصر باوضو پڑھ کر دم کرے اور اس سے سرمہ آنکھوں میں لگائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آنکھوں کی تمام بیماریوں سے صحت حاصل ہوگی

## درد سر کا علاج

اگر کسی کے سر میں درد ہو تو اسے دور کرنے کے لئے سورۃ العصر باوضو تین[۳] بار پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد سر دور ہوگا۔

## بچہ کا رونا

اگر بچہ روتا ہو اور چپ نہ ہوتا ہو تو باوضو سورۃ العصر سات بار پڑھ کر بچے پر دم کریں انشاء اللہ تعالیٰ رونا بند کردے گا۔

## پیٹ کے درد کے لئے

اگر کسی شخص کے پیٹ میں درد ہو اس کے لئے اکیس[۲۱] مرتبہ باوضو سورۃ

العصر پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ درد ختم ہو جائے گا

## حاکم اور مخالف کے سامنے جانا

اگر کوئی شخص اکیس ۲۱ بار باوضو سورۃ العصر پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور حاکم یا مخالف دشمن کے پاس جائے تو وہ اسے نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔

## مال کی حفاظت

اگر کوئی شخص مال دفن کرتا ہے یا مال کہیں بھیجتا ہے تو اس کی حفاظت کے لئے سورۃ العصر باوضو تین ۳ مرتبہ پڑھ کر اس مال پر پھونک دے۔ انشاء اللہ تعالےٰ دفن کیا ہوا مال ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے گا۔ اور بھیجا ہوا مال بخیریت منزلِ مقصود پر پہنچے گا۔

## حب کے لئے

سورۃ العصر کو باوضو کثرت سے پڑھے اور اس کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے گلے میں ڈال لے یا دائیں بازو پر باندھے عورت بائیں بازو میں باندھے۔ مجرّب ہے۔ جائز کام کے لئے کرے۔ حرام اور ناجائز میں نقصان کا اندیشہ ہے
اس سورۃ کے کل اعداد ۴۷۴۰ ہیں اور نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۸۱ | ۱۵۷۶ | ۱۵۸۳ |
| ۱۵۸۲ | ۱۵۸۰ | ۱۵۷۸ |
| ۱۵۷۷ | ۱۵۸۴ | ۱۵۷۹ |

(پارہ نمبر ۳۰) (سورۃ ۱۰۴) سُوْرَۃُ الْھُمَزَۃِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۹

## جابر حاکم کے دفتر میں حاضری کے وقت

اگر کسی آدمی کو کسی جابر وظالم حاکم کے سامنے جانا پڑے تو اکیس ۲۱ بار باوضو سورۃ الھمزہ پڑھ کر جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاکم نرمی سے پیش آئے گا اور اس کا کام کر دے گا۔

## بدگو اور چغل خور کی زبان بندی کے لئے

بدگو اور چغلخور اور ظالم دشمن کی زبان بندی کے لئے روزانہ باوضو اکیس ۲۱ مرتبہ پڑھے، انشاء اللہ تعالیٰ بدگو، چغل خور اور ظالم دشمن کی زبان برائی سے رک جائے گی۔ اور وہ اپنی زبان کے ذریعہ نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔

## دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے

دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے روزانہ باوضو گیارہ ۱۱ مرتبہ سورۃ الھمزہ

پڑھ لیا کریں، وقت کی پابندی ضروری نہیں ہے، جس وقت فرصت ملے پڑھ لے۔
انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا اور باوجود کوشش کے کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## آنکھ کے زخم اور چوٹ سے شفاء

اگر کسی کی آنکھ میں زخم ہو گیا ہو یا چوٹ کے سبب آنکھ کو نقصان پہنچا ہو تو اس کے لئے باوضو ایک مرتبہ سورۃ الھمزہ پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرے اور آنکھ پر پھیر لے۔
انشاء اللہ تعالیٰ زخم اور چوٹ سے شفاء حاصل ہوگی۔

## آنتوں کے کیڑے، چرنے وغیرہ

اگر کسی کی آنتوں میں کیڑے، چرنے ہوں تو اس سے نجات کے لئے سورۃ الھمزہ باوضو گیارہ۱۱ بار روزانہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور وہ پانی مریض کو پلائے۔ یہ عمل ایک ہفتہ تک کرے انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

## آنکھوں کی شفاء کے لئے

جو شخص آنکھوں کے درد میں مبتلا ہو تو باوضو سات بار سورۃ الھمزہ پڑھ کر آنکھوں پر دم کرے یا دونوں ہاتھوں پر دم کر کے آنکھوں پر پھیر لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ



آنکھوں کو درد سے نجات ملے گی۔

## آنکھوں کی بیماری سے نجات

اگر کسی کی آنکھ میں تکلیف رہتی ہو یا آنکھیں خراب رہتی ہوں ان کی صحت کے لئے سورۃ الھمزہ کا نقش باوضو لکھے اور پانی میں یا دوا میں نقش گھول کر وہ پانی یا دوا آنکھ میں ڈالے۔ اگر پانی ڈالنا نقصان کرتا ہو تو صرف دوا ڈالے۔
انشاء اللہ تعالیٰ آنکھیں ہر قسم کی بیماری تکلیف سے صحت یاب ہو جائیں گی۔
اس سورۃ کے کل اعداد ۸۳۴۱ ہیں اور پانچویں خانہ میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۰۸۵ | ۲۰۸۸ | ۲۰۹۱ | ۲۰۷۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۹۰ | ۲۰۷۸ | ۲۰۸۴ | ۲۰۸۹ |
| ۲۰۷۹ | ۲۰۹۳ | ۲۰۸۶ | ۲۰۸۳ |
| ۲۰۸۷ | ۲۰۸۲ | ۲۰۸۰ | ۲۰۹۲ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۱۰۵) سُوْرَۃُ الْفِیْلِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۵

## ناف ٹلنے (ہٹ جانے) کا عمل

ناف ٹلنے کا یہ عمل نہایت مجرب ہے۔ سورۃ الفیل مکمل (پوری سورت) اس طرح پڑھے کہ باوضو پہلے تین۳ بار درود شریف (نماز والا درود شریف افضل و بہتر ہے) پڑھے

اس کے بعد دس۱۰ بار سورۃ الفیل پڑھے پھر آخر میں تین ۳ بار درود شریف پڑھے اور ناف
پر دم کرے۔ پھر دونوں ہاتھوں پر دم کرکے تمام بدن پر مل لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ناف
جگہ پر آجائے گی۔

## برائے حب

**چاند دیکھنے کے بعد جب پہلی بدھ آئے۔ اسی دن سے شروع کرے۔**
مکان میں ایک جگہ منتخب کرے وہ جگہ پاک وصاف رکھے۔ اور عطر وخوشبو اور
شیرینی (مٹھائی) وغیرہ بھی اسی جگہ رکھے۔ بدن، کپڑا، جگہ سب پاک ہو اور باوضو
سورۃ الفیل بہ نیت تسخیر پڑھنا شروع کرے اور چار سو۴۰۰ مرتبہ بلاناغہ پڑھے۔ اول
وآخر گیارہ۱۱ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھے، مٹھائی چاہے خود کھائے یا
بچوں میں تقسیم کرے۔ اور جب سورۃ الفیل ایک مرتبہ پڑھ چکے تو کہے فلاں بن فلاں
(اس کا نام اس کی والدہ کا نام لے) درمحبت وعشق فلاں بن فلاں (یہاں محبت
کرنے والے کا نام اور اس کی ماں کا نام لے) فریفتہ وبے قرار شدہ حاضر شو۔
چالیس۴۰ دن تک روزانہ پڑھے ناغہ نہ کرے اور نہ تعداد میں کمی کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقصد
میں ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔ یہ عمل صرف جائز مقصد میں استعمال کرے، ناجائز اور
حرام میں استعمال کرے گا تو نقصان اٹھائے گا۔ بہتر یہ ہے کہ اس عمل کو کرنے سے پہلے
کسی نیک متقی عالم دین سے مشورہ کرے۔ یہ عمل اتنا پکا ہے کہ جب دونوں میں سے
ایک رحلت کر جائے تب البتہ جدائی ہو۔



## دشمن کی پائمالی اور ذلت کے لئے

اگر کوئی دشمن بروقت نقصان پہنچانے کے لئے تیار رہتا اور طرح طرح
سے ستاتا ہو تو اس کی پائمالی اور ذلت کے لئے سورۃ الفیل مکمل باوضو بارہ سو پچاس
(۱۲۵۰) مرتبہ پڑھے۔ بدھ کے دن کے بعد جو رات آتی ہے جمعرات کی شب کہلاتی ہے
اسی رات میں بعد نماز عشاء اس عمل کو کرے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پائمال اور ذلیل
ہوگا اور پڑھنے والا اس پر غالب رہے گا۔

## دفع دشمن کے لئے

اگر کسی کا دشمن بہت ظالم ہو اور ظلم وزیادتی سے باز نہ آتا ہو اس کے لئے سورۃ الفیل
اس طرح پڑھے کہ اول سات۷ مرتبہ درود شریف پھر تین سو تیرہ۳۱۳ مرتبہ سورۃ الفیل پھر سات۷
مرتبہ درود شریف پڑھے جب اصحاب الفیل کے کلمہ پر پہنچے دشمن کا تصور کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ
دشمن ناکام ونامراد ہو کر دفع ہو جائے گا۔

## دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے

دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے یہ عمل نہایت مجرب ہے۔ وہ یہ ہے
کہ پڑھنا شروع کرے کٓھٰیٰعٓصٓ ۔ حٰمٓعٓسٓقٓ ۔ جب "کٓ" پڑھے تو
داہنے ہاتھ کا انگوٹھا بند کرے (موڑ لے) جب "ھا" پڑھے تو انگوٹھے کے برابر

والی انگلی بند کرے، پھر جب "یا" پڑھے تو اس کے برابر والی انگلی بند کرے پھر جب "عٓ" پڑھے تو اس کے برابر والی انگلی بند کرے جب "صٓ" پڑھے تو آخری انگلی (چھنگلیا) بند کرے اس کے بعد حٰمٓ عٓسٓقٓ پڑھنا شروع کرے اور "حا" پر بائیں ہاتھ کی آخری انگلی یعنی چھنگلیا) بند کرے جب "مٓ" پڑھے تو اس کے برابر والی انگلی بند کرے، جب "عٓ" پڑھے تو اس کے برابر والی انگلی بند کرے۔ جب "سٓ" پڑھے تو انگوٹھے کے برابر والی انگلی بند کرے اور جب "قٓ" پڑھے تو بائیں ہاتھ کا انگوٹھا بند کرے۔ پھر جب دسوں انگلیاں بند ہو جائیں۔ تب آہستہ آواز سے سورۃ پڑھنی شروع کرے جب تَرْمِيهِمْ کے لفظ پر آئے تو اس لفظ کو دس مرتبہ کہے اور ہر مرتبہ اسی لفظ کو پڑھنے کے ساتھ ایک ایک کر کے انگلی کھولتا چلا جائے۔ پھر باقی سورۃ پڑھ کر ختم کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ ضرور دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## دفع دشمن کے واسطے

اگر کسی کو دشمن بہت پریشان کرتا ہو اور ہر وقت تکلیف پہنچانے کی فکر میں رہتا ہو تو ایسے دشمن کے دفع کرنے کے لئے باوضو ایک سَو بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہو جائے گا۔

## دشمن سے حفاظت کے لئے

دشمن سے حفاظت کے لئے باوضو سورۃ الفیل کا نقش لکھ کر موم جامہ



کر کے دائیں بازو یا گلے میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن سے حفاظت رہے گی اور وہ کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۵۸۵۹ ہیں اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۹۵۴ | ۱۹۴۹ | ۱۹۵۶ |
|---|---|---|
| ۱۹۵۵ | ۱۹۵۳ | ۱۹۵۱ |
| ۱۹۵۰ | ۱۹۵۷ | ۱۹۵۲ |

(پارہ نمبر ۳۰) (سورۃ نمبر ۱۰۶) سُوْرَةُ قُرَيْشٍ مَكِّيَّةٌ رکوع ۱ آیات ۴

## آندھی کا طوفان، بارش کا طوفان دفع کرنا

آندھی کا طوفان، مینہ (بارش) کا طوفان، دفع کرنے کے لئے سورۃ قریش کو گیارہ بار باوضو پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ طوفان آگے چلا جائے گا۔

یہ عمل نہایت مفید ہے۔

## دوکان کی ترقی کے لئے

دوکان کی ترقی کے لئے سورۃ قریش کو چاندی کے پترہ پر باوضو محرم کی دس تاریخ کو کندہ کرا کر (حروف کھدوا کر) دوکان میں لگانا بہت مجرب عمل ہے۔ اس کے لگانے سے انشاء اللہ تعالیٰ دوکان بہت جلد ترقی کرتی ہے۔

# پیشاب میں خون آنا

اگر کسی کو پیشاب میں خون آتا ہو اس کے لئے ضروری ہے کہ جب کھانا کھائے باوضو سورۃ قریش ایک مرتبہ پڑھ کر کھانے پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پیشاب میں خون آنا بند ہو جائیگا۔ چند دن عمل کرنا ضروری ہے۔

# باؤلے (پاگل) کُتّے کا زہر

اگر کسی کو باؤلا (پاگل) کُتا کاٹ لے تو اس کے لئے پہلے ایک مرتبہ درود شریف پڑھے پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے اس کے بعد گیارہ مرتبہ سورۃ قریش باوضو پڑھے پھر یہ الفاظ کہے۔

"الٰہی! بحرمۃ خواجہ محمد صادق ابن حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی قدس سرہٗ بحکم خدا و بہ برکت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اثر سگِ دیوانہ گُم شُد۔"

یہ سب پڑھ کر اور کہہ کر پسے ہوئے نمک پر دم کر دیں۔ اور یہی دم کیا ہوا نمک خوراک میں ملا کر مریض کو گیارہ دن تک استعمال کرائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ پاگل کتے کے کاٹے کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔



# بچہ کا سوکھا اور دُبلا پن

جو بچہ دبلا اور روز بروز سوکھتا جاتا ہو اس کے موٹا تازہ ہونے کا یہ عمل بہت مفید ہے۔ مکھن (مسکہ) گائے کا دودھ لے کر دہی جما کر چھاچھ بلو کر گھر میں نکالا گیا ہو۔ آدھ پاؤ (سو گرام) لے کر کانسی کی تھالی (یا جو برتن میسر ہو) میں ڈالے اور باوضو ایک سو مرتبہ سورۃ قریش (پوری سورت) پڑھ کر اس مکھن پر دم کرے اور اس مکھن میں پانی ڈال کر دونوں ہاتھوں سے اس پانی اور مکھن کو خوب ملائے۔ پھر اس کا پانی نتھارلے (پانی نکال دے) اور مکھن کسی برتن میں رکھ لے اس مکھن میں سے تھوڑا سا مکھن لے کر روزانہ بچے کے بدن پر ملے اس طرح کہ بدن کا کوئی حصہ خالی نہ رہے۔ اگر گرمی کا موسم ہو تو مالش کے بعد پانی سے نہلا کر کپڑے پہنا دے (صابن نہ لگائے) اور اگر جاڑے (سردی کا موسم ہو تو ٹھنڈی ہوا سے بچا کر نہلائے۔ ویسے بچے کو روزانہ نہلانا ضروری نہیں ہے۔

# کاروبار میں ترقی کے لئے

جس آدمی کا کاروبار ٹھپ ہو چکا ہو اور روز بروز نقصان ہو رہا ہو تو اسے چاہیئے کہ سورۃ قریش باوضو کثرت سے اس نیت سے پڑھے کہ کاروبار کھل جائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔

## درد گردہ کے لئے

اگر کسی شخص کو درد گردہ کی شکایت ہو تو سورۂ قریش کو باوضو پڑھ کر کھانے پر دم کر کے مریض کو کھلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دردِ گردہ کی تکلیف سے نجات حاصل ہوگی۔

## برائے دفع دشمن

موذی دشمن کے دفع ہونے کے لئے سورۂ قریش بعد نماز مغرب باوضو اکتالیس ۴۱ بار روزانہ پابندی کے ساتھ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہوگا۔ اور اس کے شر سے حفاظت رہے گی۔

## برائے قضائے حاجات و دفع خطرات

ہر قسم کی حاجات پوری کرنے کے لئے اور ہر قسم کے خطرات سے حفاظت کے لئے بعد نمازِ عشاء باوضو ایک سو ۱۰۰ مرتبہ سورۂ قریش جلسۂ واحد (ایک ہی بیٹھک) میں پڑھے۔ روزانہ یہ عمل کرے اور اوّل و آخر گیارہ ۱۱ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی۔



## جنگل میں رہزن لٹیروں کا خطرہ یا خطرناک دشمن کا سامنا

قافلہ جانے والوں یا جنگل بیابان میں رہزن و لٹیروں کا خطرہ ہے یا کسی کو کسی سخت دشمن کا ڈر ہے یا جانی دشمن اچانک سامنے آگیا۔ قافلے کی حفاظت کے لئے اوّل تین ۳ بار درود شریف پڑھے پھر ایک سو ایک ۱۰۱ بار سورۂ قریش پڑھے اور آخر میں تین ۳ بار درود شریف پڑھ کر عاجزی سے دشمن کے دفع ہونے کی دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہو جائے گا مگر لفظ "اٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ" پر اس دشمن لٹیروں کا تصور کرتا رہے۔ اگر جانی دشمن سامنے آجائے تو سورۂ قریش جس قدر ممکن ہو پڑھتا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن بلا نقصان پہنچائے دفع ہوگا

## غربت و بے روزگاری سے نجات

اگر کوئی شخص غریب و بے روزگار ہے اور ہر وقت پریشان رہتا ہے تو اسے چاہیئے کہ روزانہ کسی بھی وقت باوضو سورۂ قریش اکتالیس بار پڑھ لیا کرے اول و آخر درود شریف تین تین ۳ بار۔ اور جب کلمہ "اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ" پر پہنچے تو اپنی بھوک اور غریبی کے دفع ہونے کا تصور کرتا رہے۔

## ہر بلا سے امن و امان

ہر بلا اور مصیبت سے نجات کے لئے سُنّت نماز کی رکعتوں میں سورۂ قریش

پڑھتا رہے تو اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے ہر بلا سے امن وامان میں رہے گا۔

## زہر کے نقصان سے حفاظت

اگر کسی نے غلطی سے زہر کھالیا یا کسی دشمن نے زہر کھلادیا ایسی صورت میں سورۃ قریش ایک مرتبہ پڑھ کر کھانے پر دم کرے اور کھانا کھائے انشاءاللہ تعالیٰ زہر کے اثرات سے محفوظ رہے گا۔ اگر جو کھانا کھارہا ہے اس میں بھی زہر ہے تو اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے زہر کے اثرات اور اس کے نقصان سے محفوظ رہے گا۔

## جس شخص کو زہر دیا گیا ہو اسکی صحتیابی کے لئے

اگر کسی شخص کو زہر کھلادیا گیا ہو تو سورۃ قریش کو باوضو پاک چینی کی طشتری (پلیٹ) میں زعفران کو عرقِ گلاب میں حل کرکے لکھے۔ اور اس پلیٹ کو پانی سے دھوکر وہ پانی مریض کو پلائے انشاءاللہ تعالیٰ زہر نقصان نہ کرے گا اور لرزہ (دھڑکن) اس کے دل کا جاتا رہے گا۔

## ہر قسم کا درد، قے، جلن، جی متلانا

جو شخص جو کھاتا ہو اس سے پیٹ میں یا جسم میں درد رہتا ہو یا کھانے کے بعد قے ہو جاتی ہو یا سینے میں جلن کی شکایت ہو جائے یا کھانے کے بعد جی متلانے



لگے تو ان تمام صورتوں میں باوضو ایک مرتبہ سورۃ قریش پڑھ کر کھانے پر دم کرے اور کھانا کھائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ تمام امراض سے محفوظ رہے گا۔ اور کھانا کھانے کے بعد کوئی گرانی محسوس نہ ہوگی۔

## فکر وغم میں مبتلا کا علاج

اگر کوئی شخص کسی فکر وغم میں مبتلا ہو اور ہر وقت خاموش رہتا ہو اور اس کے غم کا پتہ بھی نہ چلتا ہو تو باوضو سورۃ قریش پڑھے اور پانی پر دم کرے اور وہ پانی اس غمزدہ کے چہرے پر زور سے مارے۔ انشاءاللہ تعالیٰ چند بار کرنے سے اس کا فکر وغم دور ہوگا اور وہ ہنسی خوشی رہنے لگے گا۔

## سفر کے دوران سواری کا حصول

اگر کوئی آدمی سفر کر رہا ہو لیکن راہ میں کوئی سواری ملنے کا امکان نہ ہو اور نہ کوئی سواری کا بندوبست ہو تو ایسی حالت میں راستہ پر کھڑے ہو کر سورۃ قریش کو کثرت سے پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ سواری کا انتظام غیب سے ہوگا اور منزلِ مقصود پر باآسانی پہنچ جائے گا۔ مجرب ہے۔

## غربت کو دور کرنے کے لئے

جو شخص محتاج ہو یا غریب ہو وہ باوضو روزانہ ستر مرتبہ سورۃ قریش پڑھے

انشاء اللہ تعالیٰ محتاجگی اور غربت دور ہوگی اور مالدار ہو جائے گا۔

## نظر بد کے دفعیہ کے لئے

اگر کسی بچہ یا بڑے پر نظر بد کا گمان ہو تو باوضو سورۂ قریش پڑھے کھانے پر دم کر کے کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ نظر بد کے اثرات زائل ہو جائیں گے۔

## دشمنوں کے دفع ہونے کے لئے

اگر کسی شخص کا کوئی جانی دشمن ہو اور ہر وقت نقصان و تکلیف پہنچانے کی فکر میں رہتا ہو تو اس کے دفع ہونے کے لئے بعد نماز فجر روزانہ باوضو سورۂ قریش ایک سو ایک بار پڑھے۔ اوّل و آخر سات سات بار درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ذلیل ہوگا اور دفع ہوگا۔

## دشمن کو جھکانے کے لئے

دشمن کو ذلیل کرنے اور جھکانے کے لئے سورۂ قریش کا نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے اپنے داہنے بازو پر باندھ لے، عورت بائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ذلیل ہوگا اور سرنگوں ہوگا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۶۳۰۴ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے۔ نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| ۱۵۷۵ | ۱۵۷۹ | ۱۵۸۲ | ۱۵۶۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۸۱ | ۱۵۶۹ | ۱۵۷۴ | ۱۵۸۰ |
| ۱۵۷۰ | ۱۵۸۴ | ۱۵۷۷ | ۱۵۷۳ |
| ۱۵۷۸ | ۱۵۷۲ | ۱۵۷۱ | ۱۵۸۳ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۱۰۷) سُوْرَۃُ الْمَاعُوْنِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۷

## دشمن کے برباد کرنے کے لئے

اگر کسی کا دشمن اس قدر خطرناک ہے کہ اس سے ہر وقت جان و مال کی بربادی کا خطرہ لگا رہتا ہے۔ یا کوئی غنڈہ ہے جو ہر وقت لوگوں پر ظلم کرتا ہے۔ ایسے دشمن کے برباد کرنے کے لئے اندھیری رات میں متواتر (برابر بلاناغہ) تینتیس ۳۳ رات پابندی کے ساتھ باوضو سورۃ الماعون ایک ہزار ایکسو ۱۱۰۰ مرتبہ پڑھے اور نیت دشمن کے ہلاک ہونے کی کرنا دشمن کو جلد تباہ کرتا ہے۔ روحانی تیر ہے کہ جسمانی۔ صرف جائز مقصد کے لئے کرے ناجائز طور پر کرے گا یا بلاوجہ کسی کو حسد کی وجہ سے نقصان پہنچائے گا تو خود تباہ و برباد ہونے کا خطرہ ہے۔ لہٰذا احتیاط ضروری ہے۔

## اہل خانہ، اولاد اور رشتہ دار ہر قسم کی بلا اور محتاجگی سے حفاظت

جو شخص پابندی کے ساتھ باوضو سورۃ الماعون روزانہ اکتالیس ۴۱ بار پڑھے

گا۔ اس سورۃ کے پڑھنے کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ اس کے تمام گھر والے، رشتہ دار اور اس کی اولاد ہر قسم کی بلا، آفات اور محتاجگی سے ہر طرح محفوظ رہے گی۔

## ہر مشکل کو آسان کرنا

اگر کوئی مشکل پیش آئے تو باوضو سورۃ الماعون ایک ہزار مرتبہ ایک بیٹھک میں پڑھ لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہر قسم کی مشکل آسان ہوگی۔

## مشکل مہم میں کامیابی کے لئے

اگر کسی شخص کو مشکلات نے گھیر لیا ہو اور ان سے نکلنے کا راستہ نہ ملتا ہو تو سورۃ الماعون کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے داہنے بازو پر باندھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جملہ مشکلات سے بآسانی نکل آئے گا اور سارے معاملات حل ہو جائیں گے۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۹۲۵۳ ہیں اور چال پانچویں خانہ میں ہے۔

۷۸۶

| ۲۳۰۵ | ۲۳۱۹ | ۲۳۱۶ | ۲۳۱۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۱۷ | ۲۳۱۲ | ۲۳۰۶ | ۲۳۱۸ |
| ۲۳۱۱ | ۲۳۱۴ | ۲۳۲۱ | ۲۳۰۷ |
| ۲۳۲۰ | ۲۳۰۸ | ۲۳۱۰ | ۲۳۱۵ |



## رزق کی زیادتی کے لئے

برائے زیادتی رزق بہ نیت غنا دو رکعت نماز نفل پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد شریف کے بعد سات مرتبہ سورۃ کوثر پڑھے (یعنی پہلی رکعت میں بھی سات مرتبہ اور دوسری رکعت میں بھی سات مرتبہ سورۃ کوثر پڑھے) اور سلام پھیرنے کے بعد گیارہ بار یہ دعا پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ غنائے ظاہری و باطنی حاصل ہوگا۔ دعا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ
عَمَّنْ سِوَاكَ

## دردِ سر

اگر کسی شخص کے سر میں درد ہو اور کسی طرح آرام نہ آتا ہو تو سورۃ الکوثر سات بار باوضو پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دردِ سر سے آرام ہوگا۔

## آشوبِ چشم (آنکھ دکھنا)

اگر کسی کی آنکھیں دکھنی آگئیں ہوں تو اس کے لئے سورۃ الکوثر باوضو گیارہ بار پڑھ کر مریض کی آنکھوں پر دم کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی

صحت حاصل ہو گی۔ سورۃ الکوثر پڑھنے سے قبل گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور اسی طرح سورۃ الکوثر پڑھنے کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔

## پیٹ کے درد کے لئے

اگر کسی شخص کے پیٹ میں درد ہو اور کسی طور ٹھیک نہ ہوتا ہو تو باوضو سورۂ کوثر سات بار پڑھ کر نمک پر دم کر کے مریض کو چٹائیں انشاء اللہ تعالیٰ پیٹ کے درد سے فوراً آرام ہوگا۔

## منہ کے چھالے

اگر کسی کے منہ میں چھالے ہو گئے ہوں تو اس کے لئے بادام پر گیارہ مرتبہ باوضو سورۂ کوثر پڑھ کر دم کرے اور بادام کو گھس کر منہ کے چھالوں پر لگائے یا چھڑکے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند بار ایسا کرنے سے آرام ہو جائے گا۔

## حضورِ اکرم حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم (فداہ ابی و امی) کی زیارت کیلئے

اگر کوئی شخص حضور اکرم حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت کرنا چاہتا ہو تو اسے چاہیئے کہ سب سے پہلے گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد ایک ہزار بار سورۂ کوثر پڑھے پھر آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ چند



روز اس عمل کو کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ زیارت نصیب ہو گی۔

## دفع دشمن کے لئے

دشمن کو دفع کرنے اور اس کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے باوضو اول درود شریف گیارہ بار پڑھے اس کے بعد تین سو تیرہ ۳۱۳ بار سورۂ کوثر پڑھے اور آخر میں پھر گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ جب آیت اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَرُ پڑھے تو ہر بار دشمن کے دفع ہونے کا تصور کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہو جائے گا۔

## استحاضہ (کثرتِ حیض)

اگر کسی عورت کو استحاضہ کا مرض ہو یا حیض کی کثرت کے سبب پریشانی ہو تو اس کے لئے روزانہ باوضو سورۂ کوثر تین سو تیرہ ۳۱۳ بار بارش کے پانی پر دم کر کے پلائیں (بارش کا پانی نہ ملے تو نہر، کنویں، دریا یا نل کا پانی لے لیں) انشاء اللہ تعالیٰ استحاضہ اور کثرتِ حیض کے مرض سے شفاء حاصل ہو گی۔

## برائے دفع دشمن و بربادیٔ دشمن

اگر کوئی دشمن بہت زیادہ ظلم کرتا ہو یا ہر وقت نقصان پہنچانے کی فکر

میں رہتا ہو تو اس کے لئے چاند کے مہینے کے آخری منگل کو زوال کے وقت باوضو
سورۃ کوثر اٹھارہ ۱۸ مرتبہ پڑھ کر سرسوں کے دانوں پر دم کرے اور لفظ " اَبْتَرُ "،
کو " اَبکَرُ " کہے۔ اور وہ سرسوں دشمن کے گھر میں ڈال دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ
دشمن دفع ہوگا اور پریشان و برباد ہو جائے گا۔

تنبیہ: یہ عمل کرنے سے قبل کسی عالم دین سے مشورہ کرے ناحق کسی پر
ظلم کرے گا تو خود برباد ہو جائے گا۔

## برائے ہلاکیٔ دشمن

سات کچی مٹی کی اینٹیں لے کر ہر اینٹ پر سات بار باوضو سورۃ کوثر
پڑھے اور اس اینٹ پر دم کردے۔ جب سب اینٹوں پر دم ہو جائے تو ان اینٹوں کو
کسی ویران کنویں میں ڈال دے جہاں لوگوں کا آنا جانا نہ ہو۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن
ھلاک ہوگا۔

تنبیہ: یہ عمل انتہائی مجبوری اور آخری شکل میں کیا جائے بلا شرعی
وجہ کے کسی کو ھلاک کرنا دنیا و آخرت میں تباہی کا باعث ہے۔ بہتر یہ ہے کہ
اس عمل کو کرنے سے قبل کسی نیک متقی عالم دین سے مشورہ کرلے۔

## دشمن کی تباہی و بربادی و ھلاکت کے لئے

دشمن کی تباہی و بربادی و ہلاکت کے لئے اگر شریعت کی روشنی میں جائز



ہو تو باوضو سورۃ کوثر مکمل اور یہ کلمات:

یَا قَاهِرُ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِيدِ اَنْتَ الَّذِيْ لَا يُطَاقُ
اِنْتِقَامُهٗ يَا قَاهِرُ قَهِرِ الْاَعْدَاءِ۔

ایک مٹی کے پیالے یا پلیٹ (طشتری) پر لکھ کر اور اسے کوٹ کر باریک
کرکے وہ خاک دشمن کے گھر میں ڈال دے۔ دشمن تباہ و برباد اور ہلاک ہوگا۔

## دشمنوں میں نا اتفاقی پیدا کرنا اور ان پر ہیبت قائم کرنا

دشمنوں کے اتحاد کو پارہ پارہ کرنے اور ان پر ہیبت قائم کرنے کے لئے
باوضو سورۃ کوثر چالیس بار پڑھے اس کے بعد تمام دشمنوں کے نام لے کر کہے کہ ان
سب میں آپس میں جدائی ہو جائے اور نا اتفاقی ہو جائے کہ یہ کسی قسم کا نقصان نہ
پہنچا سکیں اور دعا مانگے۔ انشاءاللہ تعالیٰ چند دن یہ عمل کرنے سے دشمنوں میں
نا اتفاقی ظاہر ہوگی اور دشمنوں پر ہیبت قائم ہوگی اور لوگوں میں مظلوم کی عزت قائم ہوگی۔

## تجارت میں برکت کے لئے

سورۃ الکوثر کو تانبے کے پترہ پر باوضو کندہ کراکے دکان میں لٹکالے۔
انشاءاللہ تعالیٰ تجارت میں خوب برکت ہوگی اور دوکان خوب چلے گی۔

## ہر قسم کی بیماری سے صحت کے لئے

جو شخص مریض ہو اور بیماری سخت ہو تو اس کے لئے سورۃ الکوثر باوضو

ایک سو بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے وہ پانی تھوڑا تھوڑا پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے استعمال سے مریض بالکل صحتیاب ہو گا۔

## بے اولاد کے اولاد ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص اولاد سے محروم ہو تو سورۃ الکوثر کو باوضو پانچ سو بار روزانہ پڑھا کرے اور پابندی کے ساتھ یہ عمل مکمل تین ۳ ماہ تک کرے۔ انشاء اللہ تعالےٰ صاحب اولاد ہو جائے گا۔

## جس کی اولاد زندہ نہ رہتی ہو

جس شخص کی اولاد زندہ نہ رہتی ہو وہ اگر اس سورت کو سات سو مرتبہ صبح کی نماز کے بعد باوضو اکتالیس ۴۱ روز تک پڑھے گا۔ انشاء اللہ تعالےٰ اس کی اولاد زندہ رہے گی اور ہمیشہ کے لئے اس کا نام جاری رہے گا۔

## دفع دشمن اور بدگو لوگوں سے حفاظت

اگر کوئی شخص چاہے کہ دشمن دفع ہو اور لوگ اس کی بدگوئی نہ کریں تو اس کے لئے روزانہ کسی وقت بھی باوضو سات بار سورۃ الکوثر پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہو گا اور لوگ اس کی بدگوئی نہ کریں گے۔

## حاکم کے سامنے جاتے کے لئے

اگر کسی حاکم یا سخت مزاج آدمی کے پاس کسی کام سے جانا ہو تو باوضو



سات مرتبہ سورۃ الکوثر پڑھ کر جائے انشاء اللہ تعالیٰ حاکم نرمی سے پیش آئے گا۔

## دشمن کے شر سے حفاظت

دشمن کے شر اور اس کی شرارت سے حفاظت کے لئے سورۃ الکوثر باوضو ایک سو بار روزانہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے شر اور اس کی شرارت سے محفوظ رہے گا۔

## دشمن کی شرارت سے حفاظت

اگر کوئی دشمن ایذا دے، تکلیف پہنچائے اور شرارت کرے تو کوری اینٹ (کچی بغیر پکی) لے کر باوضو اس پر سورۃ الکوثر کا نقش لکھے اور اس اینٹ کو پرانی قبر میں ڈال دے انشاء اللہ تعالےٰ دشمن ہر طرح سے ناکام رہے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۲۷۵۴ ہیں اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۹۱۹ | ۹۱۴ | ۹۲۱ |
|---|---|---|
| ۹۲۰ | ۹۱۸ | ۹۱۶ |
| ۹۱۵ | ۹۲۲ | ۹۱۷ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۱۰۹) سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْنَ مَكِّيَّةٌ رکوع ۱ آیات ۶

# شرک و بداعتقادی سے حفاظت

جو شخص سورۃ الکافرون کو نماز فجر کے بعد باوضو ایک مرتبہ ہمیشہ پڑھے گا۔ انشاءاللہ تعالیٰ وہ شرک اور بداعتقادی سے محفوظ رہے گا۔

# ہر قسم کی حاجت روائی کے لئے

جو شخص اتوار کے دن سورج نکلنے کے وقت دس (۱۰) مرتبہ باوضو سورۃ الکافرون پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے جو حاجت طلب کرے گا۔ اللہ تعالےٰ اپنی رحمت سے اس کی ہر قسم کی حاجت کو پورا کرے گا۔

# بیمار کی صحتیابی کے لئے

اگر بیماری سخت ہو اور کوئی دوا اثر نہ کرتی ہو یا ایسا مرض ہو جس کی دوا معلوم نہ ہو اس مرض سے صحتیابی کے لئے سورۃ الکافرون باوضو ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) بار پڑھے اور مریض پر دم کرے اور پانی پر دم کرکے مریض کو پلائے انشاءاللہ تعالیٰ مریض جلد صحتیاب ہوگا۔

# سانپ، بچھو یا بھڑ کے کاٹے کا علاج

اگر سانپ ڈس لے، یا بچھو ڈنک مارے یا بھڑ اپنا ڈنک چبھو دے



تو اسی وقت ذرا سے پانی میں نمک گھول کر جس جگہ موذی جانور نے کاٹا ہے اس جگہ ملتے جائیں اور سورۃ کافرون باوضو پڑھ پڑھ کر مریض پر دم کرتے جائیں بہت دیر تک ایسا ہی کریں انشاءاللہ تعالیٰ آرام آجائے گا۔

# بچوں کا رونا

جو بچہ اکثر روتا رہتا ہو اور بہت مشکل سے چپ ہوتا ہو تو اس کے لئے باوضو تین (۳) بار سورۃ الکافرون پڑھ کر بچے پر دم کریں (بچے کے سر پر پھونک ماریں) انشاءاللہ تعالیٰ بچہ رونے سے رک جائے گا۔

# ہر قسم کی بلاؤں کو دور کرنے کیلئے

ہر قسم کی بلاؤں کو دور کرنے کے لئے سورۃ الکافرون باوضو ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھے۔ اور اس وقت تک پڑھتا رہے جب تک بلائیں دور نہ ہوں۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہر قسم کی بلائیں دور ہوں گی اور ان سے حفاظت رہے گی۔

# ہر قسم کی بلاؤں سے حفاظت

ہر قسم کی بلاؤں سے حفاظت کے لئے باوضو سورۃ الکافرون کا نقش لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے گلے میں ڈالے یا دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاءاللہ تعالےٰ ہر قسم کی بلاؤں سے حفاظت رہے گی۔

اس سورۃ کے کُل اعداد ۲۸۳۲ ہیں اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۴۷ | ۹۴۰ | ۹۴۵ |
| ۹۴۲ | ۹۴۴ | ۹۴۶ |
| ۹۴۳ | ۹۴۸ | ۹۴۱ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۱۱۰) سُوۡرَۃُ النَّصۡرِ مَدَنِیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۳

## برائے خاتمہ قرض

بعد نماز عشاء اسی جگہ پر جہاں نماز پڑھی ہے سورۃ النصر اکتالیس (۴۱) بار باوضو اکتالیس (۴۱) دن تک برابر بلا ناغہ پڑھتا رہے۔ اوّل و آخر گیارہ (۱۱) گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ قرض کا خاتمہ ہوگا اور خوشحالی کا دور دورہ ہوگا۔

## ہر قسم کی مُراد پُوری ہونے کے لئے

ہر قسم کی مراد پوری ہونے کے لئے سورۃ النصر کو ایک سو تینتیس (۱۳۳) بار سترہ (۱۷) دن تک باوضو پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی مُراد پوری ہوگی۔

## ہر قسم کی رکاوٹ دُور کرنے کے لئے

ہر قسم کی رکاوٹ دور کرنے کے لئے ہر نماز (فجر، ظہر، عصر، مغرب،



عشاء) کے بعد سات مرتبہ سورۃ النصر باوضو پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ ہر قسم کی بڑی سے بڑی رکاوٹ دور ہوگی۔

## دشمنوں کے دفع کرنے کے لئے

اگر دشمن ستاتے ہوں یا تنگ کرتے ہوں ان کے دفع کرنے کے لئے عشاء کی نماز کے بعد باوضو اکیس (۲۱) بار سورۃ النصر مکمل پڑھے اور نَصۡرُ اللّٰہِ کا لفظ تین (۳) بار بلند آواز سے پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ دشمن دفع ہوں گے اور ان کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## فتح یابی اور کامیابی کیلئے

اگر دشمن پر فتح حاصل کرنا چاہتا ہو تو اول تین (۳) بار درود شریف پڑھے پھر اکہتر (۷۱) بار سورۃ النصر باوضو پڑھے اور آخر میں درود شریف تین (۳) بار پڑھے انشاء اللہ تعالےٰ دشمن پر فتح حاصل ہوگی۔

## بے یارو مددگار کی نصرت

اگر چاہے کہ دشمن پر رعب و ہیبت طاری ہو اور ڈر سے پسپا ہو جائے اور فتح حاصل ہو تو چاہیئے کہ سورۃ النصر پڑھے اور جب آیت یَدۡخُلُوۡنَ فِیۡ دِیۡنِ اللّٰہِ اَفۡوَاجًا پر پہنچے تو یہ تصور کرے کہ اللہ تعالیٰ میرا مددگار بنائے

پھر تین ۳ بار درود شریف پڑھے اور اللہ تعالےٰ سے مدد و نصرت کی دعا کرے
انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔

## دشمن کے پسپا ہونے اور کامیابی کے لئے

اگر چاہے کہ دشمن پر رعب و ہیبت طاری ہو اور ڈر سے پسپا ہو جائے
اور فتح حاصل ہو تو چاہیئے کہ سورۃ النصر کو باوضو اپنے ہتھیار اور لڑائی کے سامان
پر نقش کرے (کندہ کرے) اور دشمن کے سامنے جائے۔ انشاء اللہ تعالےٰ
دشمن ہیبت زدہ ہو کر پسپا ہوگا اور فتح حاصل ہوگی

## دشمن پر غلبہ حاصل کرنے کے لئے

دشمن پر غلبہ حاصل کرنے کے لئے باوضو سورۃ النصر کو ہر روز سات
مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پر غلبہ حاصل ہوگا۔

## روزی میں برکت کے لئے

روزی میں برکت اور فراخی کے لئے سورۃ النصر باوضو پچیس ۲۵ بار
بعد نماز فجر پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ روزی میں برکت اور فراخی حاصل ہو۔

## دفع دشمن کے لئے

جو شخص ہر روز باوضو سورۃ النصر سات ۷ بار پڑھے گا۔ انشاء اللہ



تعالیٰ اس کا دشمن دفع ہوگا اور اس کے نقصان اور شر سے محفوظ رہے گا۔

## محتاجی دور کرنا

اگر کوئی شخص روزانہ باوضو سورۃ النصر ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے۔
تو محتاجی سے محفوظ رہے اور اسے اللہ تعالیٰ کی خصوصی مدد حاصل ہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

## دشمن پر فتح پانا

جب کوئی دشمن ہر طرح سے تکلیف پہنچانے کی فکر میں رہتا ہو
تو اس کے لئے سورۃ النصر کو ایک ہزار ایک سو ۱۱ بار باوضو پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ
دشمن پر فتح حاصل ہوگی۔ اور دشمن تکلیف پہنچانے سے باز آجائے گا۔

## دشمن کے شر سے حفاظت

دشمنوں کے شر سے حفاظت کے لئے باوضو سورۃ النصر کا نقش
لکھے اور موم جامہ کرکے اپنے گلے میں ڈال لے یا اپنے سیدھے بازو پر باندھے
انشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۶۱۲۴ ہیں اور چال نوری خانہ میں ہے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۵۲۳ | ۱۵۳۷ | ۱۵۳۴ | ۱۵۳۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۳۵ | ۱۵۲۹ | ۱۵۲۴ | ۱۵۳۶ |
| ۱۵۲۸ | ۱۵۳۲ | ۱۵۳۹ | ۱۵۲۵ |
| ۱۵۳۸ | ۱۵۲۶ | ۱۵۲۷ | ۱۵۳۳ |

(پارہ نمبر ۳۰) (سورۃ نمبر ۱۱۱) سُوْرَۃُ اللَّھَبِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۵

# برائے عداوت

سورۃ اللھب کو بغیر بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے نمک، سرسوں اور دونوں فریق جن میں عداوت کرانی ہے ان کے سر کے بال لے کر باوضو اکیس ۲۱ مرتبہ پڑھے اور پہلے نمک پر پھونک مارے (دم کرے) اس کے بعد پھر اکیس ۲۱ بار پڑھے اور سرسوں کے دانوں پر دم کرے اور اکیس ۲۱ مرتبہ سورۃ اللھب کو پڑھ کر بالوں پر دم کرے اور دونوں کا نام ان کی والدہ کے نام کے ساتھ لے اور کہے کہ ان میں عداوت ہو جائے۔ سخت دشمنی ہو جائے گی لیکن اس عمل میں شرط یہ ہے کہ جہاں شریعت کی رو سے جائز ہو کرے اور ناجائز کام کے سلسلے میں کرے گا تو سخت گنہگار ہوگا اور خود بڑا نقصان اٹھائے گا چنانچہ ناجائز دشمنی کرانے میں اس عمل کو استعمال نہ کرے۔



# دشمن کے شر سے حفاظت کے لئے

سورۃ اللھب کسی بھی وقت ایک ہزار ۱۰۰۰ مرتبہ روزانہ باوضو پڑھ لیا کرے۔ اگر رات کو پڑھے تو زیادہ بہتر ہے۔ انشاءاللہ تعالےٰ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا اور دشمن دفع ہو جائے گا۔

# دفع دشمن کے لئے

اگر کسی کا دشمن خون کا پیاسا ہو یا ہر قسم کی تکلیف دینے پر ہر وقت آمادہ رہتا ہو تو اس کے لئے باوضو سورۃ اللھب اکتالیس ۴۱ مرتبہ روزانہ پڑھے۔ اوّل و آخر تین ۳ تین مرتبہ درود شریف پڑھے اور لفظ " اَبِیْ لَھَبٍ " پر اپنے دشمن کا تصوّر کرے۔ انشاءاللہ تعالےٰ دشمن دفع ہو جائے گا۔

تنبیہ: اس عمل کو ناجائز طور پر استعمال نہ کرے ورنہ گنہگار ہونے کے علاوہ قیامت کے دن ذلیل و رسوا ہوگا۔

# ظالم دشمن کی بربادی کے لئے

سورۃ اللھب کو روزانہ باوضو تین ہزار ۳۰۰۰ مرتبہ پڑھے انشاءاللہ تعالےٰ دشمن تباہ و برباد ہوگا۔ صرف جائز کام کے لئے کرے ناجائز استعمال کرے

گا تو خود بھی تباہ ہوگا۔ لہٰذا احتیاط ضروری ہے اور یہ عمل کرنے سے قبل اگر کسی شریعت کے ماہر عالم سے دریافت کرلیں تو بہتر ہے۔

## دشمن سے حفاظت کے لئے

ہر قسم کے دشمن سے حفاظت کے لئے باوضو سورۃ اللھب کا نقش لکھے اور موم جامہ کرکے اسے سیدھے بازو پر باندھ لے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن سے حفاظت رہے گی۔ اور دشمن ہمیشہ ناکام ہوگا۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۵۸۲۶ ہیں اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۹۴۳ | ۱۹۳۸ | ۱۹۴۵ |
| --- | --- | --- |
| ۱۹۴۴ | ۱۹۴۲ | ۱۹۴۰ |
| ۱۹۳۹ | ۱۹۴۶ | ۱۹۴۱ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۱۱۲) سُوْرَۃُ الْاِخْلَاصِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۴

## کھانسی سے نجات کے لئے

جس شخص کو کھانسی نے تنگ کیا ہو اس کے لئے سورۂ اخلاص باوضو اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلائے انشاءاللہ تعالےٰ کھانسی سے نجات حاصل ہوگی۔



## حاجت پوری ہونے کے لئے

جس شخص کو کوئی اہم حاجت پیش آگئی ہو اس کے پورا ہونے کے لئے باوضو سورۃ الاخلاص سات ہزار (۷۰۰۰) مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ حاجت پوری ہوگی اور ہر مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## اولاد ہونے کے لئے

جو عورت بانجھ ہو اور اولاد سے محروم ہو اس کے لئے دس رات پڑھے۔ ایک رات میں ایک ہزار ۱۰۰۰ مرتبہ پڑھے اور دس رات میں دس ہزار کی تعداد پوری کرے۔ ناغہ نہ کرے مسلسل پڑھے اور اولاد کے ہونے کی دعا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بانجھ پن ختم ہوکر اولاد ہونے لگے گی۔ عورت نہ پڑھ سکے تو شوہر پڑھ لے۔

## سانپ کے کاٹنے سے حفاظت

جو شخص سورۂ اخلاص ایک سو بار روزانہ پڑھے گا اس کو سانپ نہیں کاٹے گا اور اگر کاٹ بھی لے تو زہر اثر نہیں کرے گا۔

## نظر کی پہچان اور اس کا علاج

نظر کی پہچان اور اس کے علاج کے لئے ایک مرغی کا انڈہ لے اس پر

باوضو سات جگہ یہ کلمات لکھیں۔ وہ کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا مَدَحَ وَ قَرَعَ۔

اور پھر انڈہ کو اپنی ہتھیلی میں لے کر سبز دھنیا جو سوکھا یا گیا ہو۔ کوئلے کی آگ جلا کر اس میں تھوڑا تھوڑا ہرا دھنیا ڈال کر اس کی دھونی انڈہ کو دیں۔ اور دھونی کے ساتھ ساتھ سورۂ اخلاص بار بار پڑھتے رہیں۔ جب تک وہ انڈہ خود بخود ہتھیلی پر کھڑا نہ ہو جائے تو پھر اس انڈے کو توڑ دیں۔ اس کے اندر سے خون کے سرخ نقطے نظر آئیں تو جان لیں کہ نظر لگی ہے۔ اگر سرخ نقطے نہ ہوں تو نظر نہیں ہے بلکہ بیماری ہے اس کا علاج کریں۔ اور اگر نظر معلوم ہو تو اسی انڈے کی زردی وغیرہ سے ذرا سا کچھ لے کر نظر لگے ہوئے بچے کی پیشانی (ماتھے) پر مل دیں۔ انشاءاللہ تعالے نظر اسی وقت اُتر جائے گی اور بچہ فوراً اچھا ہو جائے گا۔

## ناخونہ، ظفرہ، پھولا سے صحت

ناخونہ، ظفرہ، پھولا سے نجات کے لئے سورۂ اخلاص باوضو پڑھ کر آنکھوں پر دم کریں۔ انشاءاللہ تعالے صحت حاصل ہوگی۔

## پاؤں کے امراض

پاؤں میں درد ہو یا کوئی اور تکلیف ہو اس کے لئے سورۂ اخلاص



باوضو پڑھ کر سرسوں یا زیتون کے تیل پر دم کریں اور چند دن پاؤں پر مالش کریں انشاءاللہ تعالیٰ درد اور دیگر تکالیف سے نجات حاصل ہوگی۔ (۱۱) بار

## پیشاب کی بندش اور رکاوٹ

اگر کسی کا پیشاب رُک گیا ہو یا اس میں رکاوٹ پیدا ہوتی ہو تو باوضو گیارہ بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد گیارہ بار سورۂ اخلاص پڑھیں اور پھر آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھیں اور پانی پر دم کریں اور وہ پانی تھوڑا تھوڑا کر کے مریض کو پلائیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ پیشاب کی بندش کھل جائے گی۔

## منہ کے چھالے

اگر کسی کے منہ میں چھالے ہو گئے اور کھانا کھانا مشکل ہو گیا ہو تو ایسی صورت میں باوضو سورۂ اخلاص اکتالیس ۴۱ بار پڑھ کر چینی یا مصری پر دم کر کے منہ میں رکھ کر چوسیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ صحت حاصل ہوگی۔

## معدہ کے منہ (فم معدہ) کا درد

بعض مرتبہ تیز مرچ کھانے سے یا سخت چیز نگلنے سے معدہ کا منہ درد کرنے لگتا ہے۔ اس کے لئے تین ۳ عدد کالی مرچ لیں اور باوضو اکیس ۲۱ بار سورۂ اخلاص پڑھ کر ان پر دم کریں اور مریض کو کھلائیں یہ عمل ایک ہفتہ تک کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ صحت حاصل ہوگی۔

## سر میں پانی بھر جانا

باوضو سورۃ اخلاص سالم زبان سے پڑھتا جائے اور سر پر ہاتھ پھیرتا جائے۔ تین بار یہی عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ چند دن یہ عمل کرنے سے صحت حاصل ہوگی۔

## قید سے رہائی کے لئے

قید سے رہائی کے لئے سورۃ اخلاص کو باوضو ایک ہزار ۱۰۰۰ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قید سے جلد رہائی ملے

## برائے حب و رفع شان

لوگوں میں مقبول ہونے اور عزت و عظمت میں اضافہ کے لئے سورۃ اخلاص کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے داہنے بازو پر باندھے۔

اس سورۃ کے کل اعداد ۱۰۰۲ ہیں اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۳۳۵ | ۳۳۰ | ۳۳۷ |
|---|---|---|
| ۳۳۶ | ۳۳۴ | ۳۳۲ |
| ۳۳۱ | ۳۳۸ | ۳۳۳ |

(پارہ ۳۰) (سورۃ ۱۱۳) سُوْرَۃُ الْفَلَقِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۵



## وسوسہ شیطانی سے حفاظت

شیطانی وسوسوں سے حفاظت کے لئے سورۃ الفلق باوضو بعد نماز فجر ایک دفعہ پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شیطانی وسوسوں سے محفوظ رہے گا۔

## دفع جمیع بلیات و جادو

تمام بلیات کو دفع کرنے کے لئے اور جادو اور سحر سے حفاظت کے لئے روزانہ باوضو تین ۳ مرتبہ سورۃ فلق پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی بلاؤں اور سحر و جادو سے محفوظ رہے گا۔

## بچوں کی نظر بد، جادو، جن اور آسیب سے خفاظت

سورۃ الفلق کو باوضو تین ۳ بار پڑھ کر بچوں پر دم کرنے سے بچے نظر بد، جادو، جن اور آسیب سے محفوظ رہتے ہیں۔

## سحر کے دفعیہ کے لئے

سحر و جادو کے دفع ہونے کے لئے سورۃ الفلق ایک سو بار پڑھے اور پانی پر دم کرکے پی لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سحر و جادو سے نجات حاصل ہوگی۔

## سحر و جادو و جن سے حفاظت

سحر و جادو، جن و آسیب سے حفاظت کے لئے سورۃ الفلق کا نقش
باوضو لکھے اور موم جامہ کرکے گلے میں ڈال لے یا سیدھے بازو پر باندھ لے انشاءاللہ
تعالیٰ سحر، جادو، جن اور آسیب سے حفاظت رہے گی اور دل سے ہر قسم کا ڈر
نکل جائے گا۔

اس سورۃ کے کُل اعداد ۸۶۷۷ ہیں اور چال پانچویں خانہ میں ہے
اور نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۶۹ | ۲۱۷۲ | ۲۱۷۵ | ۲۱۶۱ |
| ۲۱۷۴ | ۲۱۶۲ | ۲۱۶۸ | ۲۱۷۳ |
| ۲۱۶۳ | ۲۱۷۷ | ۲۱۷۰ | ۲۱۶۷ |
| ۲۱۷۱ | ۲۱۶۶ | ۲۱۶۴ | ۲۱۷۶ |

(پارہ نمبر ۳۰) (سورۃ نمبر ۱۱۴) سُورَۃُ النَّاسِ مَکِّیَّۃٌ رکوع ۱ آیات ۶

## وساوس شیطانی سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لئے

جس شخص کو شیطانی وساوس اور بُرے بُرے خیالات کثرت سے آتے ہوں
اسے چاہیئے کہ سورۃ الناس باوضو روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھ لیا کرے، یا پڑھ کر پانی



پر دم کرکے پی لیا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ شیطانی وساوس اور بُرے بُرے خیالات
سے حفاظت رہے گی۔ یہ اکسیرِ اعظم ہے۔

## سانپ کے کاٹے، بچھو اور بھڑ، تتیا کے ڈنک کا علاج

جس شخص کو سانپ ڈس لے یا بچھو، شہد کی مکھی، بھڑ، تتیا ڈنک
مار دے اس کے لئے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ سورۃ الناس
باوضو پڑھتا جائے اور مریض پر دم کرتا جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ پانچ منٹ
تک مسلسل پڑھنے اور دم کرنے سے مریض کو صحت حاصل ہوگی۔
اسی طرح سانپ کے ڈسے ہوئے پر سورۃ الناس تین مرتبہ یا گیارہ مرتبہ
باوضو پڑھ کر نمک پر دم کرے اور سانپ ڈسے ہوئے کو وہ نمک تھوڑا تھوڑا کرکے
چٹاتا رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ سانپ کا زہر اثر نہ کرے گا۔

## ڈبہ کا مرض

نمک کی سات کنکریاں لے اور بچہ کے پیٹ پر پھیرتا جائے اور
سورۃ الناس باوضو پڑھتا جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ فوراً فائدہ ہوگا۔

## جادو و بلیّات سے حفاظت

جادو و بلیّات سے حفاظت کے لئے روزانہ باوضو تین مرتبہ سورۃ الناس

پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جادو اور ہر قسم کی بلیات سے حفاظت رہے گی۔

## وساوس شیطانی سے حفاظت

جو شخص باوضو سورۃ الناس کو تین ۳ مرتبہ پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ وہ ہر قسم کے وساوس شیطانی و دیو و جنات سے محفوظ رہے گا۔

## بچے کی جملہ آفات و بلیات سے حفاظت

اگر کوئی بچہ ڈرتا ہو، سوتے میں چونکتا ہو، یا ہر وقت روتا رہتا ہو یا ہر وقت کسی نہ کسی مرض یا تکلیف میں مبتلا رہتا ہو اس کے لئے سورۃ الناس کو باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ جملہ آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا۔

## برائے حب

سورۃ الناس کو باوضو اس ترکیب سے پڑھے اور اکیس ۲۱ لونگ لے (گرم مصالے والی لونگ) اور ہر لونگ پر اکیس ۲۱ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور ایک ایک کر کے لونگ انگاروں کی آگ میں جلاتا جائے۔ گیارہ دن تک پابندی کے ساتھ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔ صرف جائز مقاصد کے لئے کرے ناجائز کام کے لئے کرے گا تو کامیاب نہ ہوگا۔ سورۃ الناس پڑھنے کی ترکیب یہ ہے۔



فلاں کی جگہ محبوب کا نام اور بن فلاں کی جگہ اس کی ماں کا نام لکھے۔

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ — فلاں بن فلاں کی جان میرے پاس

مَلِكِ النَّاسِ — فلاں بن فلاں کی جان میرے پاس

اِلٰهِ النَّاسِ — فلاں بن فلاں کی جان میرے پاس

مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ — فلاں بن فلاں کی جان میرے پاس

الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ — فلاں بن فلاں کی جان میرے پاس

مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ۔ — فلاں بن فلاں کی جان میرے پاس۔

## (طحال) تلی کے مرض کیلئے

طحال یعنی تلی کے مرض کے لئے سورۃ الناس کو باوضو گیارہ ۱۱ بار پڑھے اور بارش کے پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے اگر بارش کا پانی موجود نہ ہو تو جو پانی مل جائے اسی پر دم کر کے پلا دے انشاء اللہ تعالیٰ تلی کے مرض سے صحت حاصل ہوگی۔

## سحر جادو سے نجات

سحر و جادو سے نجات حاصل کرنے کے لئے سورۃ الناس کو باوضو ایک سو ۱۰۰ مرتبہ روزانہ پڑھے اور پانی پر دم کر کے پانی پیئے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سحر و جادو سے نجات حاصل ہوگی۔

## معوّذتین (یعنی سورۃ الفلق و سورۃ الناس)

### پاگل پن۔ مالی خولیا۔ وہم وسواس

جس شخص کو مالی خولیا اور وہم کا مرض ہو اس کے لئے معوّذتین گیارہ گیارہ (یعنی گیارہ بار سورۃ الفلق اور گیارہ بار سورۃ الناس) باوضو پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو شفاء حاصل ہوگی۔

### سحر کے دفعیہ کے لئے

سحر کے دفعیہ کے لئے کثرت سے معوّذتین (قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ) باوضو پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ سحر سے نجات حاصل ہوگی۔

### نظرِ بد و آفات سے بچّوں کی حفاظت

معوذتین باوضو تین بار پڑھ کر بچے پر دم کریں۔ اور پانی پر دم کرکے پلائیں۔ انشاء اللہ تعالےٰ نظرِ بد دور ہوگی اور بچہ ہر قسم کی آفات سے محفوظ رہے گا۔

### آسیب کا خلل

معوّذتین باوضو سات بار پڑھ کر پانی پر دم کرکے مریض کو پلائیں اور مریض پر دم بھی کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب کا خلل دور ہوگا۔



## جادو و جن بھوت سے نجات

ہر قسم کی بلائے حفاظت، جادو، سحر، جن بھوت سے محفوظ رہنے کے لئے سورۃ الناس کا نقش باوضو لکھے اور اس نقش کو موم جامہ کرکے گلے میں ڈال لے یا دائیں بازو پر باندھ لے۔ اسی طرح بچوں کی حفاظت کے لئے بھی یہ نقش بہت مفید ہے۔ اس سورۃ کے کل اعداد ٥٢٩٦ ہیں۔ چال نویں خانہ میں ہے۔ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| ١٣٢٣ | ١٣٢٧ | ١٣٣٠ | ١٣١٦ |
|---|---|---|---|
| ١٣٢٩ | ١٣١٧ | ١٣٢٢ | ١٣٢٨ |
| ١٣١٨ | ١٣٣٢ | ١٣٢٥ | ١٣٢١ |
| ١٣٢٦ | ١٣٢٠ | ١٣١٩ | ١٣٣١ |

## چولھے میں آگ نہ جلے یا آگ کی گرمی ظاہر نہ ہو

اگر آگ نہ جلے یا جلنے کے باوجود اس میں چیز پکانے کی صلاحیت نہ ہو تو معوذتین تین ۳ مرتبہ باوضو پڑھ کر چولھے اور آگ پر پھونک ماری جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آگ میں تیزی پیدا ہوگی۔

## جنون اور پاگل پن دور کرنا

معوذتین کو گیارہ ۱۱ بار باوضو پڑھ کر سات کنوؤں کے پانی پر دم کرکے مریض کو پلایا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جنون و پاگل پن دور ہوگا۔

## نظرِ بد سے بچنے اور نظر دفع ہونے کے لئے

قرآن پاک کی آخری تین سورتیں (سورۂ اخلاص، قل اعوذ برب الفلق، قل اعوذ برب الناس) باوضو ایک بار درود شریف پڑھے پھر تین ۳ بار یہ سورتیں پڑھے پھر ایک بار درود شریف پڑھے۔ جس کو نظرِ بد لگی ہے یا نظرِ بد لگنے کا خوف ہو اس پر روزانہ تین ۳ دن تک دم کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ نظرِ بد سے محفوظ ہو جائے گا۔





## جانور کی نظرِ بد دور کرنا

اگر کسی جانور کو نظرِ بد لگ گئی ہو اور وہ دودھ نہ دیتا ہو یا دانہ گھاس نہ کھاتا ہو تو اول ایک بار درود شریف پڑھے۔ پھر تین ۳ بار باوضو سورۂ اخلاص، سورۂ فلق اور سورۂ ناس پڑھے اور آخر میں ایک بار درود شریف پڑھے اور جانور پر دم کرے اور دانہ گھاس پر دم کرے اور نمک پر دم کرے اور تین ۳ دن تک دم کرتا رہے اور دانہ گھاس، نمک پر دم کرکے کھلاتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جانور کی نظرِ بد دور ہوگی۔

## سحر و جادو کے دفع کے لئے

سحر و جادو کے دفع کے لئے باوضو ایک بار درود شریف پڑھے پھر تین ۳ بار سورۂ اخلاص، سورۂ فلق اور سورۂ ناس پڑھے پھر ایک بار درود شریف پڑھ کر مریض پر دم کرے اور پانی پر دم کرکے مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سحر و جادو دفع ہوگا۔

## ہر قسم کے حادثات سے حفاظت

جس مکان میں سوئے اور سوتے وقت باوضو سورۂ اخلاص، سورۂ فلق،

اور سورۂ ناس تین۳ مرتبہ پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر پھونک مار دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام حوادثات سے محفوظ رہے گا۔

## جنگل میں اور دورانِ سفر ہر بلا سے حفاظت

اگر جنگل میں جائے یا سفر کر رہا ہو تو معوّذتین کو تین۳ بار باوضو پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرکے اسے تمام بدن پر پھیرلے۔ پھر تین۳ بار دوبارہ معوّذتین کو پڑھے اور اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرکے اپنے تمام بدن پر پھیرلے۔ پھر تیسری بار معوّذتین کو تین۳ بار پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرکے تمام بدن پر پھیرلے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جنگل میں ہر قسم کے خطرات، ڈاکو، جن بھوت اور موذی جانوروں سے محفوظ رہے گا۔

## ہر قسم کی نظرِ بد، سحر، جادو اور حوادثات سے حفاظت

ہر قسم کی نظرِ بد، سحر، جادو اور حوادثات سے حفاظت کے لئے باوضو معوّذتین کا نقش لکھے اور موم جامہ کرکے کالے کپڑے میں یا کالے چمڑے میں کرکے گلے میں باندھ لے یا دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر طرح سے حفاظت رہے گی۔

معوّذتین کے کل اعداد ۱۳۹۷۳ ہیں۔ اور نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| ۳۴۹۳ | ۳۴۹۶ | ۳۴۹۹ | ۳۴۸۵ |
|---|---|---|---|
| ۳۴۹۸ | ۳۴۸۶ | ۳۴۹۲ | ۳۴۹۷ |
| ۳۴۸۷ | ۳۵۰۱ | ۳۴۹۴ | ۳۴۹۱ |
| ۳۴۹۵ | ۳۴۹۰ | ۳۴۸۸ | ۳۵۰۰ |

درود شریف کا ایک بے نظیر اور مکمل مجموعہ

# گلدستہ درود شریف

صوفی محمد ندیم محمدی

زیرِ اہتمام :
شہباز پبلشرز توحید پارک اسلامیہ کالونی شاہدرہ۔ لاہور

## مجرب عملیات

**رہائی قید** سورۂ فاتحہ ایک سو بار پڑھ کر بیڑی اور ہتھکڑی پر دم کرنے سے قیدی جلدی رہائی پاوے

**پیاس کا غلبہ نہ ہونا** صبح صادق کے وقت دونوں ہاتھوں پر یہ سورت دم کرکے چہرے اور تمام بدن پر پھیرنے سے اس روز پیاس کا غلبہ نہ ہو۔

**برائے مشقت روزی** آخر شب میں اکتالیس بار سورۂ فاتحہ پڑھنے سے بے مشقت روزی ملے۔

**برائے حاجات** سورۂ یٰسین جس حاجت کے لئے ۴۱ بار پڑھے وہ روا ہو۔

**برائے بیمار و خوفزدہ وغیرہ** حارث ابن ابی اسامہ نے اپنی مسند میں حدیث مرفوع نقل کی ہے کہ جو شخص سورۂ یٰسین پڑھے اگر خوف زدہ ہو مامون ہو جائے یا بیمار ہو شفا پاوے بھوکا ہو سیر ہو جاوے۔

**حاجت روائی** دارمی نے حدیث مرفوع نقل کی ہے کہ جو شخص اس سورت کو شروعِ دن میں پڑھے اس کی حاجت پوری ہو۔

**برائے مسرت و خرمی** بعض بزرگوں سے منقول ہے کہ اس سورت کو شروعِ دن میں پڑھنے سے رات آنے تک خوش و خرم رہے اور شروعِ رات میں پڑھنے سے دن آنے تک شاداں و فرحاں رہے۔

**حاجتیں پوری ہونے کے لئے** سورۂ یٰسین میں چار جگہ لفظ الرَّحمٰن آیا ہے اور تین جگہ لفظ اللہ اور اسی طرح سورۂ تبارک الذی میں پس جو شخص سورۂ یٰسین پڑھے اور جب لفظ رحمٰن آئے داہنے ہاتھ کی ایک انگلی بند کرے اور جہاں لفظ اللہ آوے بائیں ہاتھ کی انگلی



بند کرلے حتیٰ کہ ختم سورہ پر داہنے ہاتھ کی چاروں انگلیاں بند ہو جائیں گی اور بائیں ہاتھ کی تین انگلیاں پھر تبارک الذی پڑھے اور لفظ رحمٰن پر داہنے ہاتھ کی انگلیاں کھول دے اور لفظ اللہ پر بائیں ہاتھ کی کھول دے اس کی تمام حاجتیں پوری ہوں اور دعائیں قبول ہوں۔

**مقبولیتِ دعا** آیۃ الکرسی، جمعہ کے روز بعد عصر خلوت میں استر بار پڑھنے سے قلب میں عجیب کیفیت پیدا ہوگی اس حالت میں جو دعا کرے قبول ہو۔

**برائے خیر** اور جو شخص اس کو تین سو تیرہ بار پڑھے خیر بے شمار اس کو حاصل ہو۔

**برائے غلبہ** اگر مقابلہ عدو کے وقت اسی کے نام کے عدد کے موافق پڑھیں غلبہ حاصل ہو۔

**حفاظتِ شر** سورۂ تبارک الذی۔ اگر رویتِ ہلال کے وقت پڑھ لے تمام مہینہ خیریت سے گزرے اور جملہ شرور سے محفوظ رہے۔

**دفعِ کلنی**[1] سورۂ حشر، ایک شخص کے کان میں کلنی جس کو بعض لوگ چیچڑی کہتے ہیں گھس گئی اور بہت پریشان کیا اس نے تھوڑا سا زمزم لے کر دس آیتیں آل عمران کے شروع کی اور آخر کی پانچ آیتیں سورۂ حشر کی لَوْ اَنْزَلْنَا سے آخر سورۃ تک اس پر دم کرکے پی لیا پانی کا پیٹ میں اترنا تھا کہ وہ کلنی کان سے نکل آئی۔

**برائے حاجت** سورۂ واقعہ، ایک مجلس میں ۴۱ بار پڑھنے سے حاجت پوری ہو اور بالخصوص جو رزق کے متعلق ہو۔

**برائے غلبہ دشمن و قضائے حاجات** سورۂ طٰہٰ، صبح صادق کے وقت اس کے پڑھنے سے نیا رزق ملے اور سب حاجات پوری ہوں اور لوگوں کے دل مسخر ہوں اور دشمن پر غلبہ ہو۔

**برائے حصول خیر و دفع گرسنگی** سورۂ اخلاص، جو شخص اس کو پڑھا کرے ہر قسم کی خیر حاصل

[1] ایک چھوٹا سا کیڑا ہوتا ہے جو کہ اکثر کتوں وغیرہ کے چپٹا رہتا ہے ۱۲

ہو اور ہر قسم کے شر سے محفوظ رہے اور جو بھوک میں پڑھے سیر ہو جائے اور جو بکثرت یا صمدُ پڑھے کمانے پینے کی چنداں حاجت نہ رہے۔

**دفع جن و موذی جانور** اگر خرگوش کی جھلی پر لکھ کر اپنے پاس رکھے کوئی ظالم انسان اور جن اور موذی جانور اس کے پاس نہ آوے۔

**آسانی کار** اور اد وقت خواب، سُبْحَانَ اللّٰہِ ۳۳ بار اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ ۳۳ بار اَللّٰہُ اَکْبَرُ ۳۴ بار مداومت کے ساتھ پڑھنے سے محنت کے کام آسان ہو جاتے ہیں اور بدن میں تکان نہیں ہوتا۔

**حفاظت از احتلام** والسماء والطارق، تا حٰفِظٌ[1] تک سوتے وقت پڑھنے سے احتلام سے حفاظت رہتی ہے۔

**برائے نیند** اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ[2] سے تَسْلِیْمًا تک پڑھنے سے نیند خوب آتی ہے۔

**حفاظت از شیاطین** اِنَّ رَبَّکُمُ[3] اللّٰہُ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِیْ سِتَّۃِ اَیَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ سے الْعٰلَمِیْنَ تک پڑھنے سے شیاطین سے محفوظ رہتا ہے۔

**برائے فتح بر دشمن** اعمالِ نصرت در حرب وغیرہ، سَیُھْزَمُ[4] الْجَمْعُ وَیُوَلُّوْنَ الدُّبُرَ مٹی پر پڑھ کر دشمن کی طرف پھینکنے سے ان کو شکست ہو۔

**برائے حفاظت جانور** آیات حفظ، ایک بزرگ سے منقول ہے کہ جنگل میں ایک بکری دیکھی جس سے بھیڑیا کھیل رہا ہے یہ پاس گئے تو بھیڑیا بھاگ گیا۔ دیکھتے کیا ہیں کہ اس بکری کے گلے میں تعویذ ہے کھول کر دیکھا تو اس میں یہ آیتیں نکلیں۔ وَلَا یَئُوْدُہٗ[5]

[1] پ ۳۰ رکوع ۱ [2] پ ۲۲ احزاب رکوع ۷ [3] پ ۸ اعراف رکوع ۱۴ [4] پ ۲۷ قمر رکوع ۳ [5] پ ۳ بقرہ رکوع ۳۴



حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ۔ فَاللّٰہُ خَیْرٌ[1] حٰفِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔ وَحِفْظًا[2] مِّنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ مَّارِدٍ۔ وَحَفِظْنٰھَا[3] مِنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ رَّجِیْمٍ۔ وَحِفْظًا[4] ذٰلِکَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ۔ اِنْ[5] کُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْھَا حَافِظٌ۔ اِنَّ[6] بَطْشَ رَبِّکَ لَشَدِیْدٌ اِنَّہٗ ھُوَ یُبْدِئُ وَیُعِیْدُ آخر سورت تک جو شخص ان کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کو کوئی گزند نہ پہنچے۔

**دشمن پر غلبہ** سورۃ اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ تنہائی میں تین سو بار پڑھنے سے دشمنوں پر غلبہ حاصل ہو۔

**نظر بد کے لئے** لَخَلْقُ[7] السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَکْبَرُ مِنْ خَلْقِ النَّاسِ وَلٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ۔ فَارْجِعِ[8] الْبَصَرَ ھَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْرٍ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ کَرَّتَیْنِ یَنْقَلِبْ اِلَیْکَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّھُوَ حَسِیْرٌ لکھ کر باندھے اور پڑھ کر دم کرے۔

**حفاظت از شر موذی** اَلْیَوْمَ[9] نَخْتِمُ عَلٰٓی اَفْوَاھِھِمْ۔ وَلَا یُؤْذَنُ[10] لَھُمْ فَیَعْتَذِرُوْنَ۔ صُمٌّ[11] بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ اس کے پڑھنے سے اور باندھنے سے دشمن کی زبان بند ہو۔

**حفاظت از جانور موذی** یہ آیت پڑھ کر جس آدمی یا جانور سے اندیشہ ہو اس کی طرف دم کرے۔

**برائے حفاظت جانور** اَللّٰہُ[12] رَبُّنَا وَرَبُّکُمْ لَنَآ اَعْمَالُنَا وَلَکُمْ اَعْمَالُکُمْ آخر آیت تک، اس پر پڑھے گزند سے محفوظ رہے۔

[1] پ ۱۳ یوسف رکوع ۸

[2] پ ۲۳ صافات رکوع ۱ [3] سورۃ حجر رکوع ۲ [4] پ ۲۴ حٰم سجدہ رکوع ۲ [5] پ ۳۰ طارق رکوع ۱ [6] پ ۳۰ بروج رکوع ۱ [7] پ ۲۴ مؤمن رکوع ۶ [8] پ ۲۹ ملک رکوع ۱ [9] پ ۲۳ یٰسین رکوع ۴ [10] پ ۲۹ مرسلات رکوع ۱ [11] پ ۱ بقرہ رکوع ۲ [12] پ ۲۵ شوریٰ رکوع ۲

**دافع شدائد** حٰمٓ عٓسٓقٓ سے اَلْحَكِيْمُ تک شدائد کے وقت پڑھنا مفید ہے۔

**حفاظت از خوف** کعب الاحبار سے منقول ہے کہ یہ سات آیتیں جب پڑھ لیتا ہوں پھر کسی بات کا خوف نہیں رہتا۔

اول :- قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا سے الْمُؤْمِنُوْنَ تک۔

دوم :- وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ وَاِنْ يُّرِدْكَ بِخَيْرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِهٖ يُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ۔

سوم :- وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِي الْاَرْضِ سے مُبِيْنٍ تک

چہارم :- اِنِّيْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكُمْ سے مُّسْتَقِيْمٍ تک۔

پنجم :- وَكَاَيِّنْ مِّنْ دَآبَّةٍ لَّا تَحْمِلُ رِزْقَهَا اللّٰهُ يَرْزُقُهَا وَاِيَّاكُمْ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

ششم :- مَا يَفْتَحِ اللّٰهُ لِلنَّاسِ مِنْ رَّحْمَةٍ سے الْحَكِيْمُ تک۔

ہفتم :- وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ قُلْ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ سے الْمُتَوَكِّلُوْنَ تک۔

**مخالفین نہ دیکھ سکیں** برائے استتار از چشم عدو، اہل یمن میں سے ایک بزرگ فرماتے ہیں کہ ایک مقام پر لڑائی ہو رہی تھی میں نے اِذَا زُلْزِلَتْ پڑھ کر زمین پر ہاتھ مار کر اس طرف کو مٹی پھینک دی پھر سر پر ہاتھ رکھ کر یہ آیتیں پڑھیں فَاضْرِبْ لَهُمْ طَرِيْقًا فِي الْبَحْرِ سے لَا تَخْشٰى تک وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا سے لَا يُبْصِرُوْنَ

پ ۲۵ شوریٰ رکوع ۲

پ ۱۰ توبہ رکوع ۷، پ ۱۱ یونس آخری رکوع، پ ۱۲ ہود رکوع ۱، پ ۱۲ ہود رکوع ۵، پ ۲۱ عنکبوت رکوع ۶، پ ۲۲ فاطر رکوع ۱، پ ۲۴ حم سجدہ رکوع ۴، پ ۱۶ طٰہٰ رکوع ۴، پ ۲۲ یٰسین رکوع ۱



یک قسم کھا کر کہتے ہیں کہ میں یہ عمل کر کے ایک درخت کے نیچے بیٹھ رہا تھا مخالفین پیچھا کرتے گئے کہ ابھی تو وہ شخص یہاں تھا گھل مل گیا اور ان کو نظر نہ آیا۔

**گمشدہ کی واپسی** گریختہ و دستیابی گم شدہ۔ جعفر خالدی کا ایک نگینہ دجلہ میں گر گیا انہوں نے یہ دعا پڑھی۔ يَا جَامِعَ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ اجْمَعْ عَلَيَّ ضَالَّتِيْ ایک روز اوراق و کاغذات دیکھ رہے تھے ان کاغذات میں وہ نگینہ مل گیا۔

دیگر۔ والضحیٰ پڑھے اور اس آیت کو تین بار پڑھے وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى۔

**برائے چور** یہ آیتیں روٹی یا کسی خوردنی چیز پر لکھ کر جن پر شبہ چوری کا ہو ان کو کھلا دے چور نہ کھا سکے گا۔ وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا سے تَكْتُمُوْنَ تک يَتَجَرَّعُهٗ وَلَا يَكَادُ يُسِيْغُهٗ سے غَلِيْظٌ تک اَلَّا يَسْجُدُوْا لِلّٰهِ الَّذِيْ يُخْرِجُ الْخَبْءَ سے الْعَظِيْمِ تک وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ سے نَذِيْرًا تک وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ۔

**واپسی مال مسروقہ** جس دروازہ سے مال یا گریختہ نکلا ہے اس میں کھڑا ہو کر سورۃ الطارق پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ واپس آئے گا یا اس کو خواب میں دیکھے گا۔

**بھاگنے کی عادت چھڑانا** يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا سے آخر سورۃ تک اس آیت کو روٹی کے ٹکڑے پر لکھ کر جس شخص کو بھاگنے کی عادت ہو یا جس عورت کو نافرمانی اور سرکشی کی عادت ہو اس کو کھلا دینے سے وہ عادت جاتی رہتی ہے۔

**حفاظتِ مال** اپنے رومال وغیرہ کے کونہ پر فاتحہ اور سورۃ اخلاص اور معوذتین اور قل یا ایہا الکافرون ہر سورت تین بار اور سورۃ طارق ایک بار اور سورۃ والضحیٰ تین بار پڑھ کر اس میں گرہ لگا دیں انشاء اللہ تعالیٰ جانے نہ پائے گا۔

**دفع درد سر** برائے درد سر۔ آخری جمعہ رمضان میں یہ آیت لکھ کر رکھ لے وقت ضرورت

پ ۱ بقرہ رکوع ۹، پ ۱۳ ابراہیم رکوع ۳، پ ۱۹ نمل رکوع ۲، پ ۱۵ بنی اسرائیل رکوع آخر، پ ۴ آل عمران

کام میں لاوے۔ اَلَمْ تَرَ اِلٰی رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ سے يَسِيْرًا تک۔

**برائے دردِ شقیقہ** یہ آیت پڑھ کر دم کردیں، قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ قُلِ اللّٰهُ قُلْ اَفَاتَّخَذْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖۤ اَوْلِيَآءَ لَا يَمْلِكُوْنَ لِاَنْفُسِهِمْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا

**دفع وجع قلب** وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ اس آیت کو مٹی کے کورے برتن پر زعفران وگلاب سے لکھ کر پاک پانی سے دھو کر پیوے دردِ قلب زائل ہوجائے۔

**دفع تکسیر** وَقِيْلَ يٰۤاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ۔ وَقِيْلَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔ کتان کے کپڑے پر لکھ کر ہاتھ پر باندھو۔

**دفع درد ڈاڑھ** لِكُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌّ وَّسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ چھوٹے کاغذ پر لکھ کر ڈاڑھ کے نیچے دبائے۔

**ایضاً۔** برائے ڈاڑھ، جب کوئی اس کا شاکی آئے اس سے کہہ دو کہ جس ڈاڑھ میں درد ہے اس کو اپنے ہاتھ کی انگشت شہادت سے پکڑے اور بات کرتے وقت اس کو نہ چھوڑے پھر سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ سات بار پڑھو اور اس سے کہو کہ تیرا کیا نام ہے وہ نام بتادے پھر فاتحہ مع بسم اللہ سات بار پڑھو اور پوچھو تیری ماں کا کیا نام ہے وہ اس کا نام بتلادے پھر فاتحہ مع بسم اللہ سات بار پڑھو اور پوچھو تیرے کہاں درد ہے وہ کہے ڈاڑھ میں درد ہے پھر فاتحہ مع بسم اللہ سات بار پڑھو اور اس سے کہو کیا خدا کے حکم سے اس کو کیل دوں وہ کہے ہاں پھر اسی طرح فاتحہ مع بسم اللہ سات بار پڑھو اور

۱ پ ۱۹ فرقان رکوع ۵ ۲ پ ۱۳ رعد رکوع ۲ ۳ پ ۸ اعراف رکوع ۵ ۴ پ ۱۲ ہود رکوع ۴ ۵ پ ۲۳ زمر رکوع ۱ ۶ پ ۱ بقرہ رکوع ۱۶ ۷ پ ۷ انعام رکوع ۸۔



اس سے پوچھو تیری کیا عمر ہے وہ اپنی عمر بتلادے پھر فاتحہ مع بسم اللہ سات بار پڑھو اور اس سے کہو کر تھوڑی دیر جاکر آرام کرے بلکہ سورہے تو بہتر ہے انشاء اللہ تعالیٰ سکون ہوجائے گا۔

**ایضاً۔** برائے درد داڑھ اس طرف کے رخسار پر ہاتھ پھیرتا جائے اور یہ آیت پڑھتا جائے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَوَلَمْ يَرَ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ اور آیۃ الکرسی اور یہ آیتیں پڑھے وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔ ثُمَّ سَوّٰىهُ وَنَفَخَ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ۔ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ۔

**ایضاً۔** برائے درد داڑھ امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے حکایت نقل کی ہے کہ بصرہ میں ایک شخص ڈاڑھ کیلتا تھا اور بتلانے سے بخل کرتا تھا مروت تھا اس نے بتلادیا وہ یہ ہے کہ الٓمّٓصٓ۔ كٓهٰيٰعٓصٓ۔ حٰمٓ عٓسٓقٓ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔ اُسْكُنْ اَيُّهَا الْوَجَعُ بِالَّذِيْ اِنْ يَّشَاْ يُسْكِنِ الرِّيْحَ فَيَظْلَلْنَ رَوَاكِدَ عَلٰى ظَهْرِهٖ۔ وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ پڑھ کر دم کردے یا لکھ کر باندھ دے۔

**برائے آشوب چشم** برائے آشوب چشم لکھ کر باندھ دیا جائے اِذْهَبُوْا بِقَمِيْصِيْ هٰذَا سے بَصِيْرًا تک۔ فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ۔

۱ پ ۲۳ یٰسین رکوع ۵ ۲ پ ۷ انعام رکوع ۲ ۳ پ ۲۱ سجدہ رکوع ۱ ۴ پ ۱۵ بنی اسرائیل رکوع ۹ ۵ پ ۸ اعراف شروع ۶ پ ۱۶ مریم شروع ۷ پ ۲۵ شوریٰ شروع ۸ پ ۱۹ نمل رکوع ۵ ۹ پ ۲۵ شوریٰ رکوع ۴ ۱۰ پ ۷ انعام رکوع ۲ ۱۱ پ ۱۳ یوسف رکوع ۱۰ ۱۲ پ ۲۶ ق رکوع ۲

**حفاظت و برکت درختاں** | وَهُوَ الَّذِي يُرْسِلُ الرِّيٰحَ سے يَشْكُرُوْنَ تک

یہ آیت درخت کو ہر قسم کے آفات کیڑا اور تعفن اور ملخ اور چوہا اور موذی جانوروں سے محفوظ رکھنے کے لئے مفید ہے زیتون کی چوب پر آبِ سیب اور زعفران اور عرق انگور سے لکھ کر اور آبِ انگور سے دھو کر تھوڑا سا درخت کی جڑ میں چھوڑ دیں اور اوپر سے خالص پانی بھر دیں انشاء اللہ تعالیٰ اس درخت کی حالت درست ہو جائے گی۔

**موذی جانوروں سے حفاظت** | اَفَاَمِنَ اَهْلُ الْقُرٰى سے الْخٰسِرُوْنَ تک

محرم کی پہلی تاریخ میں اس کو کاغذ پر لکھ کر پانی سے دھو کر وہ پانی جس گھر کے گوشوں میں چھڑک دیا جاوے وہ سانپ اور بچھو اور موذی جانوروں سے سلامت رہے۔

**جنت میں داخل ہونے کی بشارت** | وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا۔

اسماء حسنیٰ کے یاد کرنے اور عمل کی برکت سے دخولِ جنت کی بشارت آئی ہے اور اس کے توسل سے مانگنا موجبِ قبولیت ہے، ترمذی وغیرہ میں ننانوے نام مبارک آئے ہیں اور قرآن مجید میں اس ترتیب سے مذکور ہیں صریحاً یا اشتقاقاً۔ سورۂ بقرہ میں چھبیس نام۔ مُحِيْطٌ، قَدِيْرٌ، عَلِيْمٌ، حَكِيْمٌ، تَوَّابٌ، بَصِيْرٌ، وَاسِعٌ، بَدِيْعٌ، سَمِيْعٌ، كَافٍ، رَءُوْفٌ، شَاكِرٌ، اِلٰهٌ، وَاحِدٌ، غَفُوْرٌ، حَلِيْمٌ، قَابِضٌ، بَاسِطٌ، لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ حَيٌّ، قَيُّوْمٌ، عَلِيٌّ، عَظِيْمٌ، وَلِيٌّ، غَنِيٌّ، حَمِيْدٌ اور آل عمران میں تین۔ قَائِمٌ، وَهَّابٌ، سَرِيْعُ الْحِسَابِ اور نساء میں سات رَقِيْبٌ، حَسِيْبٌ، شَهِيْدٌ، غَافِرٌ، عَفُوٌّ، مُقِيْتٌ، وَكِيْلٌ انعام میں پانچ بَاطِنٌ، قَاهِرٌ، قَادِرٌ، لَطِيْفٌ، خَبِيْرٌ اعراف میں دو مُحْيٖ، مُمِيْتٌ،

۱ اعراف رکوع ۷، پ ۸ ۲ پ ۸ اعراف رکوع ۱۲ ۳ پ ۹ اعراف رکوع ۲۲



انفال میں دو نِعْمَ الْمَوْلٰى، نِعْمَ النَّصِيْرُ۔ ہود میں سات حَفِيْظٌ، قَرِيْبٌ، مُجِيْبٌ، قَوِيٌّ، مَجِيْدٌ، وَدُوْدٌ، فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ۔ رعد میں دو کَبِیْرٌ، مُتَعَالِ ابراہیم میں ایک۔ مَنَّانٌ۔ حجر میں ایک خَلَّاقٌ۔ مریم میں دو صَادِقٌ، وَارِثٌ، حج میں ایک بَاعِثٌ۔ مؤمنین میں ایک كَرِيْمٌ نور میں تین۔ نُوْرٌ، حَقٌّ، مُبِيْنٌ، فرقان میں ایک هَادِيْ سبا میں دو فَتَّاحٌ، شَكُوْرٌ۔ مومن میں چار غَافِرٌ، قَابِلِ التَّوْبِ، شَدِيْدُ الْعِقَابِ، ذُو الطَّوْلِ ذاریات میں تین رَزَّاقٌ، ذُو الْقُوَّةِ، مَتِيْنٌ۔ طور میں ایک بَرٌّ۔ قمر میں ایک مُقْتَدِرٌ۔ رحمٰن میں ایک ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ حدید میں چار اَوَّلُ، اٰخِرُ، ظَاهِرُ، بَاطِنُ۔ حشر میں دس قُدُّوْسٌ، سَلَامٌ، مُؤْمِنٌ، مُهَيْمِنٌ، عَزِيْزٌ، جَبَّارٌ، مُتَكَبِّرٌ، خَالِقٌ، بَارِئٌ، مُصَوِّرٌ۔ بروج میں دو مُبْدِئٌ، مُعِيْدٌ۔ اخلاص میں دو اَحَدٌ، صَمَدٌ۔ فاتحہ میں پانچ۔ اَللّٰهُ، رَبٌّ، رَحْمٰنُ، رَحِيْمُ، مَلِكٌ یا مَالِكٌ۔ یہ سب مل کر بھی ننانوے ہوئے، اسمائے الٰہیہ کے آثار و خواص بے شمار ہیں ان میں سے کسی قدر مستقل طور سے انشاء اللہ تعالیٰ جداگانہ اسی اعمال قرآنی کے حصہ سوم میں لکھنے کا ارادہ ہے اس مقام میں بعض اسماء کے دو چار خواص مختصر لکھے جاتے ہیں۔

**دفع بھوک** | اَلصَّمَدُ، اس کی کثرت بھوک کو دفع کرتی ہے۔

**پریشانی دور کرنا** | اَلْفَعَّالُ، جو شخص ہموم و غموم و افکار و وساوس میں مبتلا ہو اس کی کثرت اس کو مفید ہے۔

**قبولیت دعا** | اَلسَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ، اس کی کثرت سے دعا قبول ہوتی ہے۔

**تکان دور کرنے کے لئے** | اَلْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ الْقَوِيُّ الْقَائِمُ، مشکل کام کرنیوالوں

اور بوجھ کے اٹھانے والوں کو اس کی کثرت سے ماندگی نہیں ہوتی اور ان کو نگینہ پر کندہ کرا کے پہنا جائے تو کبھی سستی نہ آئے۔

**شفائے حمی مطبقہ** اگر اس نگینہ کو پانی میں غوطہ دے کر حمی مطبقہ والے کو پلایا جاوے اس کو نفع ہو۔

**ظالم کو ہلاک کرنے کے لئے** جو شخص سو مرتبہ ان اسماء کو بہ نیت ہلاکت ظالم کے لکھے انشاء اللہ تعالیٰ وہ ہلاک ہو۔

**واسطے فالج و نزلہ** اگر جو اس کے پتوں پر ان اسماء کو سو بار لکھ کر ان پتوں کو زیتون کے تیل میں جوش دے کر مفلوج یا نزلہ والوں کی مالش کی جاوے انشاء اللہ تعالیٰ نفع ہو۔

**برائے محبت اور ہیبت** اگر جمعرات کے روز اول ساعت میں فولاد کی تختی پر ان کو کندہ کر کے اپنے عمامہ میں رکھے لوگوں کی نظر میں اس کی محبت و ہیبت ہو۔

**ہر کام میں آسانی کے لئے** اَلرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ، اس کی کثرت سے ہر امر میں آسانی رہتی ہے۔

**ترقی حکومت و حل مشکلات** اَلْمَلِكُ الْعَزِيْزُ، اس کی کثرت سے حکومت مدت تک قائم رہے سلطنت میں ترقی ہو۔

**شہوت نفسانی پر غالب ہونا** نیز اس کی کثرت سے شہواتِ نفسانیہ مغلوب رہیں۔

**برائے عزت و انکساری** اَلْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ، اس کی کثرت سے عزت بڑھتی ہے اور خود اپنے دل میں انکساری پیدا ہوتی ہے اور اگر کسی متکبر کے روبرو اس کا ورد کریں تو وہ نرم ہو جاتا ہے۔

**برائے خوف** اَلْحَفِيْظُ، سفر وغیرہ میں جہاں کہیں کسی قسم کا خوف ہو اس کے دور



کرنے کے لئے اس کی کثرت نافع ہے۔

**شک و تردد، دور کرنے کے واسطے** اَلْمُؤْمِنُ، اس سے شک اور تردد اور خوف زائل ہوتا ہے۔

**شیاطین سے امن** اَلْمُهَيْمِنُ، نگینہ پر پانچ بار کندہ کر کے پہننے سے ظالموں اور شیاطین انس و جن سے محفوظ رہے۔

**برائے جملہ مشکلات و انکشافات وغیرہ** اَلنُّوْرُ اَلْبَاسِطُ، اگر کسی بات کا خواب میں دیکھنا منظور ہو تو باوضو بستر پر لیٹ کر ان کو بکثرت پڑھے خواب میں اس کا انکشاف ہو جاوے گا اور اگر اسم نُور کو جدا جدا حروف میں اس طرح ن و ر پانچ بار لکھ کر جس شخص کو معدہ کی یا خفقان قلب شکایت ہو پلائیں اللہ تعالیٰ اس کی شکایت دفع کریں اور اگر موضع درد میں رکھ دیں تو درد کو سکون ہو اور اگر کوئی بات سمجھ میں نہ آتی ہو یا راہ گم کر گیا ہو تو اس اسم کو دو سو چھپن بار خوش اعتقادی سے پڑھنے سے حقیقت امر منکشف ہو جاوے گی اور راستہ معلوم ہو جاوے گا۔

**ترقی علم و تسکین شہوت و برکت زراعت وغیرہ** اَلْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ، اس سے علم و فن میں ترقی اور سہولت ہو اور اگر اس کے ساتھ عَظِيْمٌ اور جتنے اسماء کے وسط میں حرف یا ہے سب کو لکھ کر نہار منہ دھو کر پئے تو شہوتِ جسمانیہ کو سکون ہو اور اگر ان اسماء کو بیل پر باوضو لکھ کر جوتا جاوے تو کھیت میں بڑی برکت ہو اور اگر اس کو کدال یا پھاوڑے پر لکھ کر کنواں کھودا جاوے تو پانی آسانی سے نکلے۔

**خوف دُور کرنا** اَلرَّؤُوْفُ الْمَنَّانُ، خوف زدہ لوگوں کے واسطے اس کا ذکر بکثرت کرنا موجب طمانیت قلب ہے۔

کرنے کے لئے اس کی کثرت نافع ہے۔

**شک تردد، دور کرنے کے واسطے** | اَلْمُؤْمِنُ، اس سے شک اور تردد اور خوف زائل ہوتا ہے۔

**شیاطین سے امن** | اَلْمُهَيْمِنُ، نگین پر پانچ بار کندہ کر کے پہننے سے ظالموں اور شیاطین انس وجن سے محفوظ رہے۔

**برائے جملہ مشکلات وانکشافات وغیرہ** | اَلنُّوْرُ اَلْبَاسِطُ، اگر کسی بات کا خواب میں دیکھنا منظور ہو تو باوضو بستر پر لیٹ کر ان کو بکثرت پڑھے خواب میں اس کا انکشاف ہو جاوے گا اور اگر اسم نُور کو جدا جدا حروف میں اس طرح ن و ر پانچ بار لکھ کر جس شخص کو معدہ کی یا خفقان قلب شکایت ہو پلائیں اللہ تعالیٰ اس کی شکایت دفع کریں اور اگر موضع درد میں رکھ دیں تو درد کو سکون ہو اور اگر کوئی بات سمجھ میں نہ آتی ہو یا راہ گم کر گیا ہو تو اس اسم کو دو سو چھپن بار خوش اعتقادی سے پڑھنے سے حقیقت امر منکشف ہو جاوے گی اور راستہ معلوم ہو جاوے گا۔

**ترقی علم وتسکین شہوت وبرکت زراعت وغیرہ** | اَلْعَلِيْمُ اَلْحَكِيْمُ، اس سے علم وفن میں ترقی اور سہولت ہو اور اگر اس کے ساتھ عَظِيْمٌ اور جتنے اسماء کے وسط میں حرف یا ہے سب کو لکھ کر نہار منہ دھو کر پیئے تو شہوتِ جسمانیہ کو سکون ہو اور اگر ان اسماء کو بَل پر باوضو لکھ کر جوتا جاوے تو کھیت میں بڑی برکت ہو اور اگر اس کو کدال یا پھاوڑے پر لکھ کر کنواں کھودا جاوے تو پانی آسانی سے نکلے۔

**خوف دُور کرنا** | اَلرَّؤُوْفُ الْمَنَّانُ، خوف زدہ لوگوں کے واسطے اس کا ذکر بکثرت کرنا موجب طمانیت قلب ہے۔



**کشادگی رزق وحاجت روائی** | اَلْكَرِيْمُ الْوَهَّابُ ذُوالطَّوْلِ، جس کی روزی تنگ ہو یا کوئی حاجت درپیش ہو اس کی کثرت سے فراخی وکاربراری ہو۔

**مصیبت کے وقت** | اَللَّطِيْفُ، شدائد کے وقت اس کی کثرت مفید ہے۔

**برائے مقبولیت** | اَلْوَدُوْدُ، سفید حریر کے کپڑے پر سینتیس بار لکھ کر پاس رکھنے سے لوگوں کے دلوں میں محبوب ومقبول ہو جاتا ہے۔

**دوام نعمت** | اَلدَّائِمُ، نعمت کے دوام کے لئے مفید ہے۔

**دفع خشکی ودردسر وبلغم اور غلبہ نسیان وغیرہ** | ذُوالْقُوَّةِ، جمعہ کی دوسری ساعت میں اس کو چھ بار لکھ کر جس کو خشکی سے دردِ سر ہو اس کے باندھنے سے نفع ہوتا ہے اور ساعت مذکورہ میں چاندی کے نگین پر منقش کر کے منہ میں رکھنے سے بلغم میں تخفیف ہوتی ہے اور غلبہ نسیان بھی اس سے دفع ہو جاتا ہے۔

**انکشاف امر مخفی** | اَلْهَادِی الْخَبِيْرُ الْمُبِيْنُ، نصف شب کے وقت اس کی کثرت کرے اور ہر سو بار کے بعد کہے اِهْدِنِيْ يَا هَادِيْ وَاَخْبِرْنِيْ يَا خَبِيْرُ وَبَيِّنْ لِيْ يَا مُبِيْنُ اور جس چیز کا حال دریافت کرنا ہو اس کا نام لیوے جب نیند غالب ہو سو رہے انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں معلوم ہو جائے گا۔

**فائدہ:-** کم از کم ہر اسم کو اس کے عدد کے موافق پڑھے۔

**تنبیہ:-** اہلاک ظالم کے لئے اگر پڑھے یا بددعا کرے تو اس کے ظلم سے زیادہ خواہش وقصد نہ کرے یعنی اس کے ظلم پر جس قدر شرعاً سزا کا استحقاق ہے اس سے تجاوز نہ کرے۔

**برائے لرزہ قلب وخیالات فاسدہ** | وَاِمَّا يَنْزَغَنَّكَ سے مُبْصِرُوْنَ تک۔[1]

[1] پ۹ اعراف رکوع آخر

جس کو وساوس اور خطرات اور حدیث نفس وخیالاتِ فاسدہ اور لرزہ قلب نے
عاجز کر دیا ہو ان آیات کو گلاب وزعفران سے جمعہ کے روز طلوع شمس کے وقت
سات پرچوں پر لکھ کر ہر روز ایک پرچہ نگل جائے اور اس پر ایک گھونٹ پانی کا
پیوے انشاء اللہ دفع ہو جائے گا۔

**فائدہ متعلقہ وسوسہ:۔** حدیث میں آیا ہے کہ ایسے وقت اعوذ باللہ پڑھے۔
(رواہ الشیخان) اور اس امر میں سوچنا چھوڑ دے ایک حدیث میں ہے کہ اٰمَنْتُ
بِاللّٰہِ وَرُسُلِہٖ کہے ایک حدیث میں تین بار اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ کہنا آیا ہے رواہ ابن السنی
ایک حدیث میں اعوذ باللہ پڑھ کر بائیں جانب تین مرتبہ تھتکارنا آیا ہے (رواہ
مسلم) ایک حدیث میں ھُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاھِرُ وَالْبَاطِنُ وَھُوَ
بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ، پڑھنا آیا ہے اور وارد ہوا ہے کہ اس سے کسی کو نجات
نہیں ہوئی اس کا غم نہ چاہئے (رواہ ابوداؤد عن ابن عباس) بعض علماء سے
لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کی کثرت منقول ہے بعض نے مطلق ذکر کی کثرت کو مفید فرمایا ہے
ابوسلیمان درانی نے عجیب تدبیر بتلائی ہے کہ جب وسوسہ نہ ڈالے گا اور مغموم
ہونے سے اور پیچھے پڑے گا۔ بعض علماء نے تسکین کے لئے کہا ہے کہ چور اس
گھر میں جاتا ہے جہاں کچھ مال ومتاع ہوتا ہے۔

**دفع قساوت قلب** اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِیْنَ اِذَا ذُکِرَ اللّٰہُ سے
یَتَوَکَّلُوْنَ تک۔ جس شخص کے دل میں قساوت پیدا ہو جائے اور وعظ ونصیحت
کا اثر نہ ہوتا ہو اور سائل کو دینے کی اور نیک کاموں کی توفیق ورغبت نہ رہی ہو

۱؎ پ۲۷ حدید خروع ۲؎ پ۹ انفال رکوع ۱



و خالص جو کی ٹکیہ بے نمک طلوع آفتاب کے قبل پکا کر اس پر یہ آیت سات مرتبہ
نو تراشیدہ قلم سے لکھے اور اس روز روزہ رکھے اور شام کو اس ٹکیہ سے افطار
کرے انشاء اللہ تعالیٰ قلب میں رقت پیدا ہو۔

**برائے حفاظت** وَمَا جَعَلَہُ اللّٰہُ اِلَّا بُشْرٰی سے اَلْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ تک
رمضان کی ستائیسویں تاریخ کو ایک پرچہ پر یہ آیت لکھ کر انگوٹھی کے نیچے رکھ
لے تو ہمیشہ محفوظ شاداں وفرحاں منصور ومظفر رہے۔

**تالیف قلوب وعزت کے لئے** وَاِنْ یُّرِیْدُوْا اَنْ یَّخْدَعُوْکَ سے عَزِیْزٌ
حَکِیْمٌ تک جو شخص رمضان کے اول جمعہ میں درمیان ظہر وعصر کے اس آیت کو
باوضو صوف یا حریر کے تین رنگ یعنی سبز، وزرد وسرخ ٹکڑوں پر لکھ کر وہ ٹکڑے
ٹوپی کی گوٹ میں لگا کر احتیاط سے رکھ چھوڑے ضرورت کے وقت پہن کر جہاں
جائے عزت وہیبت ومحبت سے لوگ پیش آویں اور تہمتوں سے بری ہو اور سب
حالتیں درست رہیں مگر حریر کی ٹوپی پہننا شرعاً درست نہیں۔

**برائے اندیشہ** اَلْئٰنَ خَفَّفَ اللّٰہُ عَنْکُمْ سے مَعَ الصّٰبِرِیْنَ تک
بوجھ اٹھانے والوں اور مشکل کاموں کے کرنے والوں کو اس سے تخفیف وآسانی ہوتی
ہے اور اگر اس آیت کو سات روز تک پڑھے جمعہ کی عصر سے شروع کر کے اگلے
جمعہ کی نماز جمعہ پر ختم کرے پانچوں نمازوں کے بعد اور کاموں سے فارغ ہونے کے
بعد پڑھا کرے تو سب اندیشے دفع ہو جائیں اور تخفیف وآسانی ہر قسم کی حاصل ہو۔

**واسطے بخار** حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ بخار کے لئے یہ لکھ کر مریض کو بندھواتے تھے

۱؎ پ۹ انفال رکوع ۱ ۲؎ پ۹ انفال رکوع ۸ ۳؎ پ۹ انفال رکوع ۸

يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّخَفِّفَ عَنْكُمْ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفًا۔ اَلْئٰنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِيْكُمْ ضَعْفًا۔ رَبَّنَا اكْشِفْ عَنَّا الْعَذَابَ اِنَّا مُؤْمِنُوْنَ۔ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗۤ اِلَّا هُوَ وَاِنْ يُّرِدْكَ بِخَيْرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِهٖ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

**تسخیر قلب** يُرِيْدُوْنَ اَنْ يُّطْفِئُوْا سے وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ تک آب گیز کے آبِ نارسیدہ برتن میں زعفران وگلاب سے اس آیت کو لکھ کر عود کی دھونی دے کر روغن چنبیلی خالص سے اس کو دھو کر سبز شیشی میں اس کو اٹھا رکھے جب کسی کے پاس جانے کی ضرورت ہو تھوڑا روغن چنبیلی اپنے دونوں ابرووں پر مل جاوے انشاء اللہ تعالیٰ مقبولیت ومحبت اور عزت وجاہ لوگوں کے دلوں میں پیدا ہو۔

**برائے عزت وجاہ** ہرن کی جھلی پر زعفران وگلاب سے لکھ کر جوز الطیب سے دھونی دے جو شخص داہنے بازو پر باندھے اس کو بھی یہی بات حاصل ہو۔

**چور اور بھاگے ہوئے کو بلانے کے لئے** وَلَوْ اَرَادُوا الْخُرُوْجَ سے مَعَ الْقٰعِدِيْنَ تک۔ یہ آیتیں سارق وگریختہ کے لئے ہیں، کتان کے دھلے ہوئے کپڑے کے قوارہ پر شروع ماہ میں یہ آیت لکھی جاوے اور اس شخص کا نام معہ نام والدہ کے لکھیں اور جس جگہ کوئی نہ دیکھتا ہو وہاں جا کر ایک میخ قوارہ کے اوپر ٹھوک دیں اور اس کو مٹی سے چھپا دیں وہ چور یا گریختہ باذن الٰہی واپس آجاوے گا۔

**قضائے حاجت از حاکم مہمات دنیا وآخرت وغیرہ** فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ

۱؎ پ۵ نساء رکوع ۵۔ ۲؎ پ۱۰ انفال رکوع ۹۔ ۳؎ پ۲۵ دخان رکوع ۱۔ ۴؎ پ۱۱ یونس آخری رکوع

۵؎ پ۱۰ توبہ رکوع ۱۰ ۶؎ پ۱۰ توبہ رکوع ۱۱، ۷؎ پ۱۱ توبہ آخری رکوع



سے الْعَظِيْمِ تک حضرت ابو درداء سے منقول ہے کہ جو شخص اس آیت کو ہر روز ستر بار پڑھے تمام مہمات دنیا وآخرت کے لئے اس کو کافی ہے اور ایک روایت میں ہے کہ وہ شخص ہدم وغرق وحرق وضرب آہنی سے نہ مرے گا اور لیث بن سعد سے منقول ہے کہ کسی شخص کی ران میں ضرب آگئی تھی جس سے وہ ٹوٹ گئی تھی کوئی شخص اس کے پاس خواب میں آیا اور کہا کہ جس موقع پر درد ہے اس جگہ اپنا ہاتھ رکھ کر یہ آیت پڑھو پس اس کی ران اچھی ہوگئی، اس آیت کی خاصیت یہ ہے کہ اس کو لکھ کر باندھ کر جس حاکم کے روبرو جس کام کے لئے جاوے وہ اس کی حاجت بحکم الٰہی پوری کرے۔

**برائے شناخت چور** سورۂ یونس تانبے کے طشت پر لکھ کر آب بستہ سے دھو کر اس میں آٹا گوندھے اور اس میں ان سب لوگوں کا نام پڑھ کر دم کردے جن پر چوری کا شبہ ہو، اور اس کی روٹی پکا کر ان لوگوں کے شمار کے موافق اس کے ٹکڑے کر کے ان لوگوں کو کھلاوے۔ چور اس کو نہ کھا سکے گا، مگر اس عمل پر یقین کرنا جائز نہیں البتہ اس قرینے کے بعد اپنے طور پر سراغ لگاوے محض اس عمل پر اعتماد کر کے بدگمانی یا تہمت یا تشدد کرنا درست نہیں۔

**جاہ وعزت وتسخیرات** سورۂ یونس ابتداء سے اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ تک جو شخص چاہے کہ لوگ میرے مطیع ومسخر ہو جائیں تو شعبان کے مہینے میں ایام بیض کے روزے رکھے آخری روزہ سرکہ وساگ اور جو کی روٹی اور خرمے سے افطار کرے اور مغرب سے عشاء تک ذکر اللہ اور درود شریف میں مشغول رہے اور عشاء پڑھ کر بھی تسبیح وتقدیس میں جب تک چاہے مشغول رہے پھر آیتیں آب آس اور زعفران سے ایک کاغذ پر لکھ کر تر

۱؎ پ۱۱ یونس پوری سورت ۲؎ پ۱۱ یونس شروع سے دو رکوع تک

کے نیچے رکھ کر سو رہے صبح کو نماز پڑھ کر اس پرچہ کو لے کر جس کے پاس جائے گا اس کی قدر و منزلت کرے گا اور جو بات کہے گا درست ہوگی۔

**برائے دردِ شکم و خفقان** وَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ الضُّرُّ سے یَعْمَلُوْنَ تک مٹی کے کورے پاک برتن پر اس آیت کو سیاہی سے لکھ کر اور برتن کو روغن زیتون سے بھر کر اس سے حروف دھو کر اس روغن کو ہلکی آنچ یا گرم راکھ پر گرم کر کے اس کی مالش کرنے سے پنڈلیوں اور پسلی کا درد جاتا رہتا ہے۔

**آسانی ولادت و دردِ گوش و کشادگی رزق وغیرہ** قُلْ مَنْ يَّرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ سے اَفَلَا تَتَّقُوْنَ تک۔ یہ آیت تسہیلِ ولادت اور دردِ گوش اور آسانیِ رزق کے لئے ہے کدوئے شیریں کے پوست پر سیاہی سے لکھ کر دردِ زہ والی کے داہنے بازو پر باندھ دینے سے ولادت میں سہولت ہوتی ہے اور قلعی دار تانبے کی طشتری پر عرق گندنا سے لکھ کر صاف شہد سے دھو کر آگ پر پکا کر جس جگہ درد ہو تین قطرے چھوڑ دیں ان شاء اللہ تعالیٰ نفع ہو اور جو کاغذ پر لکھ کر نیلے کپڑے میں تعویذ بنا کر داہنے بازو پر باندھے اسباب روزی کے اس کے لئے آسان ہوں۔

**برائے خفقان و اختلاج وغیرہ** يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ سے يَجْمَعُوْنَ تک۔ یہ آیتیں تمام اقسام دردِ شکم کے لئے مفید ہیں جس شخص نے کبھی صحبت نہ کی ہو اس سے کاغذ لے کر سیاہی سے لکھ کر کسی سبز پھل کے عرق سے دھو کر کسی قدر اس میں مصری اضافہ کر کے مریض کو پلایا جاوے اور خفقان اور اختلاجِ قلب کو بھی نافع ہے۔

---

۱؎ پ یونس رکوع ۲ ۲؎ پ یونس رکوع ۴ ۳؎ پ یونس رکوع ۶



## سید الاستغفار

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہیں

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ

اے اللہ آپ میرے پروردگار ہیں آپ کے سوا کوئی معبود نہیں آپ نے مجھے

خَلَقْتَنِيْ وَاَنَا عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰى عَهْدِكَ

پیدا کیا اور میں آپ کا بندہ ہوں اور میں آپ سے کئے ہوئے عہد

وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُبِكَ

اور وعدے پر حتی الوسع قائم ہوں میں نے جو کچھ کیا ہے اس کے

مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ اَبُوْٓءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ

شر سے آپ کی پناہ مانگتا ہوں آپ نے جو نعمتیں مجھ کو عطا فرمائیں

عَلَيَّ اَبُوْٓءُ لَكَ بِذَنْبِيْ فَاغْفِرْلِيْ

انہیں لے کر آپ سے رجوع کرتا ہوں اور اپنے گناہوں سے بھی آپ سے رجوع کرتا ہوں لہٰذا میرے

ذُنُوْبِيْ فَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّآ اَنْتَ ۝

گناہ معاف فرما دیجئے کیونکہ آپ کے سوا کوئی بھی گناہوں کی مغفرت نہیں کرتا



# دعاء حاجات

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان بڑے رحم والے ہیں

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ سُبْحٰنَ اللّٰهِ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ بردبار بزرگ ہے پاک ہے اللہ تعالیٰ

رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ

مالک عرش عظیم کا اور سب تعریفیں ہیں اللہ رب

الْعٰلَمِيْنَ اَسْئَلُكَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِكَ وَ

العالمین کے لئے میں سوال کرتا ہوں اسباب آپ کی رحمت کے اور

عَزَآئِمَ مَغْفِرَتِكَ وَالْغَنِيْمَةَ مِنْ كُلِّ بِرٍّ وَّ

سامان آپ کی بخشش کے اور حصہ ہر نیکی سے اور

السَّلَامَةَ مِنْ كُلِّ اِثْمٍ لَا تَدَعْ لِيْ ذَنْبًا

سلامتی ہر گناہ سے نہ چھوڑیے میرا کوئی گناہ

اِلَّا غَفَرْتَهٗ وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ وَلَا حَاجَةً هِيَ

مگر اسے بخش دیجئے اور نہ کوئی پریشانی مگر اسے دور کر دیجئے اور نہ کوئی حاجت جو

لَكَ رِضًا اِلَّا قَضَيْتَهَا يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ

آپ کی پسندیدہ ہو مگر اسے پوری کر دیجئے اے سب سے زیادہ رحم کرنے والے



# ایک جامع دُعا

حضرت ابو اُمامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ حضور! دعائیں تو آپ نے بہت سی بتا دی ہیں اور ساری یاد رہتی نہیں، کوئی ایسی مختصر دعا بتا دیجئے جو سب دعاؤں کو شامل ہو جائے۔ اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ دعا تعلیم فرمائی۔ (ترمذی)

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا سَئَلَكَ

اے اللہ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں سب اچھی باتیں جو تیرے

مِنْهُ نَبِيُّكَ (سَيِّدُنَا) مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى

نبی سیدنا حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم نے

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ

تجھ سے مانگی ہیں اور ان تمام (برائیوں) بری باتوں کے شر سے پناہ چاہتا ہوں

مِنْهُ نَبِيُّكَ (سَيِّدُنَا) مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى

جن سے تیرے نبی سیدنا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے تیری

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَيْكَ الْبَلَاغُ

پناہ لی ہے تو ہی وہ ذات ہے جس سے مدد مانگی جاتی ہے اور تیرا کام حق پہنچا دینا ہے

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

اور اللہ تعالیٰ کی مدد کے بغیر نہ کسی میں نیکی کرنے کی طاقت ہے نہ برائی سے بچنے کی قوت (اللہ طاقتور عظیم ہے)

# درود تنجینا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى

اللہ تعالیٰ ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی

اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنَجِّيْنَا بِهَا مِنْ

آل پر ایسی رحمت و برکت نازل فرما جس سے ہمیں

جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِىْ لَنَا بِهَا

تمام ڈر خوف اور آفتوں سے نجات ہو جائے اور جس کی برکت سے ہماری

جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ

تمام حاجتیں روا ہو جائیں اور جس کی بدولت ہم تمام

السَّيِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى

گناہوں سے پاک و صاف ہو جائیں اور جس کے وسیلے سے تیری بارگاہ میں اعلیٰ

الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ

درجوں پر متمکن ہوں اور جس کے ذریعے ہم زندگانی کی

مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرٰتِ فِى الْحَيَاتِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ

تمام نیکیوں اور مرنے کے بعد کی تمام اچھائیوں سے بدرجۂ غایت فائدہ حاصل کریں

اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ۝

بے شک اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔



# ہدایت

عامل حضرات کو اکثر و بیشتر بچوں و بچیوں کے نام رکھنے میں مشکل پیش آتی ہے اس کتاب میں ہیں نے بچوں، بچیوں کے اسلامی نام بھی مرتب کئے ہیں درج ذیل ۱۲ پرچیوں کو غور سے دیکھیں آپ کو صرف تاریخ پیدائش کا نمبر اور پچھلے صفحات میں اس تاریخ پیدائش کا بُرج معلوم کر کے انہیں استعمال میں لا سکتے ہیں۔

تاریخ پیدائش کا عدد

| | |
|---|---|
| برج | حمل |
| ستارہ | مریخ |
| برج دوست | اسد، قوس |
| ستارہ دوست | شمس، مشتری |
| متعلقہ حروف | ا ل ی ع |
| دوست حروف | م ف |

تاریخ پیدائش کا عدد

| | |
|---|---|
| برج | ثور |
| ستارہ | زہرہ |
| برج دوست | سنبلہ، جدی |
| ستارہ دوست | عطارد، زحل |
| متعلقہ حروف | ب و |
| دوست حروف | پ ت ٹ ج خ گ |

تاریخ پیدائش کا عدد

| | |
|---|---|
| برج | جوزا |
| ستارہ | عطارد |
| برج دوست | میزان، دلو |
| ستارہ دوست | زہرہ، زحل |
| متعلقہ حروف | ق ک |
| دوست حروف | ر ت ط س ش غ ث |

تاریخ پیدائش کا عدد

| | |
|---|---|
| برج | سرطان |
| ستارہ | قمر |
| برج دوست | عقرب، حوت |
| ستارہ دوست | مریخ، مشتری |
| متعلقہ حروف | ح ہ |
| دوست حروف | ظ ذ ض ز ن د چ |

تاریخ پیدائش کا عدد

برج ——— اسد
ستارہ ——— شمس
برج دوست ——— قوس، حمل
ستارہ دوست ——— مشتری مریخ
متعلقہ حروف ——— م
دوست حروف ——— ا ل ی ع ف

تاریخ پیدائش کا عدد

برج ——— سنبلہ
ستارہ ——— عطارد
برج دوست ——— جدی، ثور
ستارہ دوست ——— زہرہ زحل
متعلقہ حروف ——— پ غ
دوست حروف ——— ب د ج خ گ

تاریخ پیدائش کا عدد

برج ——— میزان
ستارہ ——— زہرہ
برج دوست ——— دلو، جوزا
ستارہ دوست ——— زحل عطارد
متعلقہ حروف ——— ر ت ط
دوست حروف ——— س ش ص ث ق ک

تاریخ پیدائش کا عدد

برج ——— عقرب
ستارہ ——— مریخ
برج دوست ——— حوت، سرطان
ستارہ دوست ——— مشتری، قمر
متعلقہ حروف ——— ظ ذ ض ز ن
دوست حروف ——— د ج ح ہ

تاریخ پیدائش کا عدد

برج ——— قوس
ستارہ ——— مشتری
برج دوست ——— حمل، اسد
ستارہ دوست ——— مریخ، شمس
متعلقہ حروف ——— ف
دوست حروف ——— ا ل ی ع م

تاریخ پیدائش کا عدد

برج ——— جدی
ستارہ ——— زحل
برج دوست ——— ثور، سنبلہ
ستارہ دوست ——— زہرہ، عطارد
متعلقہ حروف ——— ح خ گ
دوست حروف ——— ب د پ غ



تاریخ پیدائش کا عدد

برج ——— دلو
ستارہ ——— زحل
برج دوست ——— جوزا، میزان
ستارہ دوست ——— عطارد، زہرہ
متعلقہ حروف ——— س ش ص ث
دوست حروف ——— ق ک ر ت ط

تاریخ پیدائش کا عدد

برج ——— حوت
ستارہ ——— مشتری
برج دوست ——— سرطان، عقرب
ستارہ دوست ——— قمر، مریخ
متعلقہ حروف ——— د ج
دوست حروف ——— ج ہ ظ ذ ض ز ن

# میرے نبی ﷺ کے معجزات

●

صوفی محمد ندیم محمدی

زیر اہتمام:
شہباز پبلشرز توحید پارک امامیہ کالونی شاہدرہ۔ لاہور

# بچوں کے اسلامی نام

## آ

| نام | زبان | معنی |
| --- | --- | --- |
| آدم | عربی | آدمی، انسان، حضرت آدم علیہ السلام کا اسمِ مبارک۔ |
| آصف | عربی | لائق وزیر، حضرت سلیمان علیہ السلام کے وزیر جن کا پورا نام آصف بن برخیاہ تھا۔ |
| آفاق | عربی | آسمان کے کنارے۔ |
| آزر | عربی | آگ، آتش، حضرت ابراہیم علیہ السلام کے چچا کا نام جو بُت پرست تھے۔ |
| آنق | عربی | راضی ہونا، خوش ہونا۔ |
| آلب | عربی | اکٹھا کرنا، جمع کرنا۔ |
| آزف | عربی | نزدیک ہونا، پاس ہونا، قریب ہونا۔ |
| آسی | عربی | معالج، طبیب۔ |
| آزاد | فارسی | فارغ، خود مختار، بے قید، اردو کے مشہور ادیب مولانا محمد حسین آزاد کا لقب |
| آرزو | فارسی | طلب، خواہش، اُمید، آس |
| آباد | فارسی | گنجان، پُر رونق۔ |



| نام | زبان | معنی |
| --- | --- | --- |
| آصال | فارسی | اصل کی جمع، شام کا وقت |
| آذین | فارسی | زیب زینت، آرائش، سجاوٹ |
| آویز | فارسی | پیار، چاہت، محبت |
| آفریدی | فارسی | ایک قبیلے کا نام |
| آرزم | فارسی | جھڑپ، لڑائی |
| آبدار | فارسی | پانی والا، چمکیلا |
| آفتاب | فارسی | سورج، دُھوپ |
| آموزگار | فارسی | مُعلم، استاد، سکھانے والا۔ |
| آہنگ | فارسی | آواز، کشش، الاپ۔ |
| آقا | فارسی | حاکم، مالک۔ |
| آشفتہ | فارسی | حیران، عاشق، مشہور شاعر سلطان محمود آشفتہ |

## ا

| نام | زبان | معنی |
| --- | --- | --- |
| اویس | عربی | بزرگ، حضرت اویس قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| ایاز | عربی | محمود غزنوی کے ایک غلام کا نام جس کا مزار لاہور میں ہے |
| اصغر | عربی | چھوٹا |
| اکبر | عربی | بڑا |
| ادیب | عربی | لکھنے والا، لکھاری، مشہور ادیب "میرزا ادیب" |
| اسلم | عربی | محفوظ، صاف، پاکیزہ۔ |

| نام | زبان | معنی |
|---|---|---|
| ابرار | عربی | بھلے لوگ، اچھے لوگ، نیک لوگ |
| اکمل | عربی | بالکل، کامل، پورا۔ |
| انجم | عربی | ستارے۔ |
| امان | عربی | حفاظت، پناہ، حضرت مجدد الف ثانیؒ کے خلیفہ اور حضرت باقی باللہؒ کے مرید خاص حضرت مولانا امان اللہ نقشبندیؒ۔ |
| ارمان | عربی | خواہش، آرزو، تمنّا۔ |
| انتظار | عربی | راہ دیکھنا۔ اُردو کے مشہور ادیب انتظار حسین۔ |
| اخوت | عربی | بھائی چارہ، برادری، خاکسار تحریک کا نشان "اخوت" |
| احسن | عربی | بہت بھلا، نیک، اچھا۔ |
| ارفع | عربی | اعلیٰ، بلند مرتبت، عالی مرتبہ، اُونچا۔ |
| امتیاز | عربی | تمیز کرنا، فرق کرنا، پرکھنا، اُردو کے مشہور ادیب امتیاز علی تاج |
| ارقم | عربی | لکھاری، لکھنے والا، تحریر کنندہ، حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے صحابی حضرت ارقم مخزومی رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| انتخاب | عربی | پسند کرنا، چُننا |
| اقبال | عربی | کامیابی، خوش نصیبی، قسمت، پاکستان کے قومی رہنما اور شاعر حضرت علامہ محمد اقبال۔ |
| اشرف | عربی | شریف، بزرگ، پنجابی اور اُردو کے مشہور |



| نام | زبان | معنی |
|---|---|---|
| | | ادیب آغا اشرف۔ |
| ارشد | عربی | ہدایت یافتہ، نیک، نہایت بھلا، مشہور ادیب ارشد القادری۔ |
| احد | عربی | اکیلا، یکتا، تنہا، یگانہ، ایک۔ |
| اجمل | عربی | خوبرو، حسین، خوبصورت۔ |
| اسرار | عربی | راز، چُھپا ہوا، بھید۔ |
| اطہر | عربی | پاک، صاف، پاکیزہ۔ |
| اعظم | عربی | بہت بڑا، عالی مرتبت۔ |
| اکرام | عربی | مہربانی کرنا، عنایت کرنا، بخشش کرنا، کرم کرنا انعام کرنا۔ |
| ایجاد | عربی | دریافت، اختراع۔ |
| اوج | عربی | بلندی، اُونچائی۔ |
| امانت | عربی | تحویل، کسی کی سپرد کی ہوئی شے |
| اقرار | عربی | اعادہ کرنا، مان جانا، تسلیم کرنا۔ |
| افقر | عربی | غریب، فاقہ مست۔ |
| انظر | عربی | نظر رکھنے والا، نگاہ رکھنے والا، دھیان رکھنے والا۔ |
| امداد | عربی | مدد کرنا، مدد کی جمع۔ |
| اقمر | عربی | دُودھیا، بہت سفید، چاند کی مانند۔ |
| اشعر | عربی | شاعر، دانا، عقلمند، سمجھ دار۔ |

| | | |
|---|---|---|
| وثقی | عربی | مضبوط، پائیدار، پکی۔ |
| وردہ | عربی | گلاب کا پھول۔ |
| واصفہ | عربی | تعریف کرنیوالی، توصیف کرنیوالی، ستائش کرنیوالی۔ |
| وادہہ | عربی | فراخ، کھلی، کشادہ۔ |
| واسفہ | عربی | اعلیٰ، عمدہ، اصیل، شریف۔ |
| واحدہ | فارسی | تنہا، اکیلی، ایک، یکتا۔ |
| وقیعہ | عربی | وقعت رکھنے والی، حیثیت رکھنے والی۔ |
| ورود | عربی | گلاب کا پھول۔ |
| وسمیہ | عربی | موسم بہار کی عورت۔ |
| وحیدہ | عربی | تنہا، اکیلی، یگانہ، یکتا، واحد، بے نظیر، لاثانی۔ |
| وجیہ | فارسی | حسین، خوبصورت، سوہنی۔ |
| وایہ | عربی | ضرورت، حاجت، مقصد، مراد، مطلب، غرض۔ |
| واریسہ | فارسی | مانند، نظیر، مثل، مشابہ۔ |
| واباہ | عربی | سمجھنے کی طاقت۔ |
| وشاقہ | عربی | کنیز، لونڈی، باندی۔ |
| وردتاج | فارسی | سورج مکھی کا پھول، نیلوفر۔ |
| وافدہ | عربی | شتر سوار عورت، قاصدہ، پیامبر۔ |
| ودیرا | عربی | خربوزے کی بیل۔ |
| وستا | فارسی | حمد، تعریف، توصیف۔ |
| وشاخ | عربی | شمشیر، تلوار، کمان۔ |



| | | |
|---|---|---|
| وردت | عربی | گلاب کا پھول۔ |
| وجیہہ | فارسی | حسین عورت، خوبصورت عورت۔ |
| ودھاء | عربی | سفید رنگت والی عورت، گوری چٹی عورت۔ |
| وانیا | عبرانی | اللہ تعالیٰ کا تحفہ۔ |
| واشدہ | عربی | شگفتہ، کھلی ہوئی۔ |
| واجدہ | عربی | وجود پانے والی۔ |
| واقدہ | عربی | آگ روشن کرنیوالی، الاؤ جلانے والی۔ |
| وقر | عربی | عزت، حلم۔ |
| وجاہت | عربی | خوبصورتی، حسن، عزت۔ |
| وجاہت النساء | عربی | عورت کی خوبصورتی۔ |
| ولایت | عربی | مدد کرنا، امداد کرنا۔ |
| وزیر بیگم | عربی، ترکی | کارفرما خاتون۔ |
| وقر النساء | عربی | عورت کی عزت۔ |
| وسامہ | عربی | حسن و جمال، خوبصورتی۔ |
| وشاد | عربی | تلوار، شمشیر۔ |
| وزیمہ | عربی | تحفہ، ہدیہ، عطیہ، سوغات۔ |
| واصیہ | عربی | سربراہ عورت، رہنما عورت۔ |
| واسعہ | عربی | کشادہ، وسیع، پھیلنے والی، کھلی، فراخ۔ |
| ورقا | فارسی | فاختہ۔ |
| ورزانہ | فارسی | مشق کرنے والی۔ |

| | | |
|---|---|---|
| وصیلہ | عربی | ہر وقت ساتھ رہنے والی۔ |
| وقار | عربی | بردباری، سکون، آرام، چین۔ |
| وسیم آرا | عربی | خوبصورتی کی آرائش کرنے والی۔ |
| وردت افشاں | عربی | گلاب کے پھول بکھیرنے والی۔ |
| وسالت | عربی | واسطہ، وسیلہ، سلسلہ۔ |
| ودیعہ | عربی | امانت۔ |
| وثقہ | عربی | یقین کامل، ایمانِ محکم۔ |
| وافیہ | عربی | مکمل، کاملہ، پوری، مکمل حق ادا کرنے والی۔ |

## ہ

| | | |
|---|---|---|
| ہاجرہ | عربی | ہجرت کرنیوالی۔ |
| ہند | عربی | محبوبہ کی زلف۔ |
| ہزیرہ | فارسی | عقلمند، سمجھدار، دانا، دانشمند۔ |
| ہاینہ | عربی | خوش، مسرور، پُرمسرت۔ |
| ہادیہ | عربی | ہدایت دینے والی، رہبری کرنے والی، راستہ دکھانے والی۔ |
| ہاربہ | عربی | تیز دوڑنے والی، تیز بھاگنے والی۔ |
| ہُما | فارسی | ایک تصوراتی پرندہ۔ |
| ہیفا | عربی | پتلی کمر والی۔ |



| | | |
|---|---|---|
| ہانم | فارسی | خاتون، خانم۔ |
| ہائمہ | عربی | پیار میں دیوانی، محبت میں متوالی۔ |
| ہالتہ | عربی | حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی ہمشیرہ کا نام۔ |
| ہنیہ | عربی | خوشگوار، پسندیدہ، دل کو بھانے والی۔ |
| ہائدہ | فارسی | توبہ کرنے والی۔ |
| ہزیرہ بانو | فارسی | عقلمند خاتون، دانا بیوی۔ |
| ہلبہ | عربی | ایک ستارہ۔ |
| ہانیہ بانو | عربی | خوش و خرم خاتون۔ |
| ہابلہ | عربی | کمانے والی۔ |
| ہوزان | فارسی | نرجس، نرگس۔ |

## ی ۔ ے

| | | |
|---|---|---|
| یاسمین | فارسی | چنبیلی کا پھول۔ |
| یاسمن | فارسی | چنبیلی کا پھول۔ |
| یوسما | ترکی | حسین، خوبصورت۔ |
| یمیمہ | عربی | قصد کرنیوالی، ارادہ کرنیوالی، نیت کرنیوالی۔ |
| یاسرہ | عربی | امیر عورت، دولتمند عورت، رئیس عورت۔ |
| یاقوت | عربی | ایک قیمتی پتھر۔ |
| یافرہ | عربی | مصورہ، نقاش، مقصد، مطلب، غرض۔ |

| نام | زبان | معنی |
|---|---|---|
| یُرسلہ | عربی | بھیجی ہوئی، ارسال کی ہوئی۔ |
| یشعرہ | عربی | سمجھدار، فہم والی۔ |
| یُمنہ | عربی | سعادت، برکت۔ |
| یمینہ | عربی | سیدھی طرف چلنے والی۔ |
| یوکسل | تُرکی | بلندی، اونچائی، فراز۔ |
| یاسمہ | فارسی | چنبیلی کا درخت۔ |
| یامنہ | عربی | داہنی طرف۔ |
| یسری | عربی | خوشحال، آسودہ حال۔ |
| یلناز | تُرکی | بے نظیر، بے مثل، یکتا، لاثانی |
| یوسما بیگم | تُرکی | خوبصورت خاتون۔ |
| یشعرہ بتول | عربی | سمجھدار کنواری۔ |
| یاسمین افشاں | فارسی | چنبیلی کا پھول چھڑکنے والی، چنبیلی کا پھول بکھیرنے والی۔ |
| یلناز بیگم | تُرکی | بے نظیر خاتون، بے مثل خاتون۔ |



# آسان عملیات

**شیطان کو دور کرنے کی دُعا** اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ (بقرہ ۲۵۵) خاصیت: آخر تک آیۃ الکرسی کو جو شخص ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھ لے انشاء اللہ تعالیٰ اس کے پاس شیطان نہ آئے گا کیونکہ اس نے اقرار کیا ہے کہ جو شخص آیۃ الکرسی پڑھتا ہے میں اس کے پاس نہیں جاتا۔

**چور اور بلاؤں سے محفوظ رہنے کے لئے** اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْهِ مِنْ رَّبِّهٖ تا عَلَی الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَ (بقرہ ۲۸۵، ۲۸۶) خاصیت: جو شخص یہ آیتیں شب کو پڑھ کر سوئے تو انشاء اللہ تعالیٰ چور اور ہر شے سے محفوظ رہے گا۔

فائدہ (۱) اگر دروزہ سے تکلیف ہو تو عورت موطا امام مالک پر ہاتھ رکھے فوراً ولادت ہو جائے گی۔

فائدہ (۲) دعائے رویت ہلال:- اَللّٰهُمَّ اَهِلَّهٗ عَلَیْنَا بِالْاَمْنِ وَالْاِیْمَانِ وَالسَّلَامَةِ وَالْاِسْلَامِ رَبِّیْ وَرَبُّكَ اللّٰهُ ۔ اگر کسی شخص کو بلا میں مبتلا پاوے تو یہ دعا پڑھے الحمد للہ الذی عافنی مما ابتلاك به وفضلنی علی کثیر ممن خلق تفضیلا۔

**اسم اعظم** الٓمّٓ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ (آل عمران ۱) خاصیت: حدیث شریف میں آیا ہے کہ اس آیت میں اسم اعظم ہے۔

**خاتمہ بالخیر کے لئے** رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَیْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ (آل عمران ۸) خاصیت: جو کوئی ہر نماز کے بعد اس کو پڑھ لیا کرے وہ دنیا سے انشاء اللہ با ایمان جائے گا۔

**ادائے قرض کے لئے** قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِی الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ

الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ إِنَّكَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ (آل عمران، ۲۶) خاصیت، ادائے قرض کے لئے سات بار صبح شام پڑھ لیا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ قرض ادا ہو جائے گا۔

**اولاد کے لئے دعاء** رَبِّ هَبْ لِي مِنْ لَدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً إِنَّكَ سَمِيعُ الدُّعَاءِ (آل عمران، ۳۸) **خاصیت**، جس کو اولاد سے مایوسی ہو وہ اس آیت کو پڑھا کرے خداوند کریم اس کی برکت سے فرزند صالح عطا فرمائے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

**اطاعت جانور کے لئے** أَفَغَيْرَ دِينِ اللَّهِ يَبْغُونَ وَلَهُ أَسْلَمَ مَنْ فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ طَوْعًا وَكَرْهًا وَإِلَيْهِ يُرْجَعُونَ (آل عمران، ۸۳) **خاصیت**، اگر سواری کا کوئی جانور گھوڑا اونٹ سواری کے وقت شوخی و شرارت کرے اور چڑھنے نہ دے اس آیت کو تین مرتبہ پڑھ کر اس کے کان میں پھونک دے انشاء اللہ تعالیٰ سیدھا ہو جائے گا۔

**فراخی رزق کے لئے** ثُمَّ أَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِنْ بَعْدِ الْغَمِّ أَمَنَةً ... وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ (آل عمران، ۱۵۴) **خاصیت**، کشائش رزق کے لئے ان آیتوں کو مہینے کے پہلے جمعہ سے چالیس جمعہ تک بعد مغرب کے گیارہ مرتبہ پڑھے۔

**دیگر**:- وَلَقَدْ مَكَّنَّاكُمْ فِي الْأَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيهَا مَعَايِشَ قَلِيلًا مَا تَشْكُرُونَ (اعراف، ۱۰) **خاصیت**، ہر جمعہ کے بعد کاغذ پر لکھ کر کوئیں میں ڈالتا جاوے امید قوی ہے کہ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل سے غنی و تونگر ہو جائے گا۔

**مصیبت دُور کرنے کے لئے** حَسْبُنَا اللَّهُ وَنِعْمَ الْوَكِيلُ (آل عمران، ۱۷۳) **خاصیت**، جو شخص کسی مصیبت و بلا میں مبتلا ہو اس آیت کو پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی مصیبت جاتی رہے گی۔



**قبولیت دعا کے لئے** إِنَّ فِي خَلْقِ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ... لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ (آل عمران، ۱۹۰ تا ۲۰۰) **خاصیت**، رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نماز تہجد کے بعد اس رکوع کو پڑھا کرتے تھے اس سے بڑھ کر اور کیا فضیلت ہوگی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس کو پڑھا کرتے تھے اس کو اس وقت پڑھ کر جو دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ پوری ہوگی۔

**ہر بیماری سے شفا** فَكُلُوهُ هَنِيئًا مَرِيئًا (نساء، ۴) **خاصیت**، اس آیت سے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک عجیب دوا استنباط فرمائی ہے وہ یہ ہے کہ جو کوئی شخص اپنی زوجہ کو دین مہر میں سے کچھ زر نقد دے اور وہ عورت اس زرِ نقد کو لے کر پھر اپنے شوہر کو بخش دے اس زرِ نقد سے شہد خرید کیا جائے اور اس میں بارش کا پانی ملا کر جس مریض کو پلایا جاوے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور شفا پاوے گا مجرب و آزمودہ ہے۔

**ظالموں سے نجات کے لئے** رَبَّنَا أَخْرِجْنَا مِنْ هَٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ أَهْلُهَا وَاجْعَلْ لَنَا مِنْ لَدُنْكَ وَلِيًّا وَاجْعَلْ لَنَا مِنْ لَدُنْكَ نَصِيرًا (نساء، ۷۵) **خاصیت** اگر کسی ظالم و بدکار کے شہر یا موضع میں گرفتار ہو اور وہاں سے نجات مشکل ہو تو اس آیت کو کثرت سے پڑھا کرے اور اللہ سے اپنی رہائی کے لئے دعا مانگے انشاء اللہ ضرور رہا ہو جائے گا۔

**محبت کے لئے** يُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّونَهُ أَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِينَ أَعِزَّةٍ عَلَى الْكَافِرِينَ (مائدہ، ۵۴) **خاصیت**، اس آیت کو شیرینی پر دم کر کے جس کو کھلادے انشاء اللہ تعالیٰ اس سے محبت ہو جائے گی۔

**عداوت و تفریق کے لئے** وَأَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ إِلَىٰ يَوْمِ الْقِيَامَةِ (مائدہ، ۶۴) **خاصیت**، اگر دو آدمیوں میں تفریق و عداوت ڈالنا چاہے تو اس آیت کو بھوج پتر پر لکھ کر اس کے نیچے یہ نقش لکھے [نقش] اور اس نقش کے نیچے یہ عبارت لکھ کر

درمیان فلاں فلاں کے تفریق واقع ہووے فلاں کی جگہ دونوں کا نام لکھے اور تعویذ بنا کر درمیان پرانی دو قبروں کے دفن کردیوے مگر ناحق کے لئے نہ کرے ورنہ گنہگار ہوگا۔

سورۂ انعام[1]: خاصیت، جس مہم اور غرض کے لیے چاہے اس سورت کو پڑھ کر دعا کرے، انشاء اللہ تعالیٰ پوری ہوگی۔

**قبولیت دعا کے لئے** | وَإِذَا جَاءَتْهُمْ آيَةٌ قَالُوا لَن نُّؤْمِنَ حَتَّىٰ نُؤْتَىٰ مِثْلَ مَا أُوتِيَ رُسُلُ اللَّهِ ۘ اللَّهُ أَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهُ (انعام: ۱۲۴) **خاصیت**، ان دونوں آیتوں میں لفظ اللہ کا دو جگہ متصل واقع ہے جو شخص ان دونوں لفظ اللہ کے درمیان دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور پوری ہوگی۔

**گناہوں سے معافی کے لئے** | رَبَّنَا ظَلَمْنَا أَنفُسَنَا وَإِن لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُونَنَّ مِنَ الْخَاسِرِينَ (اعراف: ۲۳) **خاصیت**، جو شخص اس آیت کو ہر فرض نماز کے بعد ایک بار پڑھ کر مغفرت کی دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کے گناہ معاف ہوں کیونکہ یہ دعا آدم علیہ السلام کی ہے۔

**بخار سے شفا کے لئے** | إِنَّ الَّذِينَ اتَّقَوْا إِذَا مَسَّهُمْ طَائِفٌ مِّنَ الشَّيْطَانِ تَذَكَّرُوا فَإِذَا هُم مُّبْصِرُونَ (اعراف: ۲۰۱) **خاصیت**، جس شخص کو گرمی سے بخار آتا ہو اس آیت کو پانی پر دم کرکے یا تشتری پر لکھ کر پلاوے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔

**ہول دل کے لئے** | لِيَرْبِطَ عَلَىٰ قُلُوبِكُمْ وَيُثَبِّتَ بِهِ الْأَقْدَامَ (انفال: ۱۱) **خاصیت**، یہ آیت ہول دل کے لئے نہایت مجرب ہے اس کو لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں اس طرح لٹکا دے کہ وہ تعویذ عین قلب پر رہے بلکہ اس کو کپڑے یا دھاگے سے باندھ دے تاکہ قلب سے ہٹنے نہ پاوے۔

[1] انعام کامل پ۔



**محبت کے لئے** | هُوَ الَّذِي أَيَّدَكَ بِنَصْرِهِ وَبِالْمُؤْمِنِينَ ۝ وَأَلَّفَ بَيْنَ قُلُوبِهِمْ ۚ لَوْ أَنفَقْتَ مَا فِي الْأَرْضِ جَمِيعًا مَّا أَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوبِهِمْ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ أَلَّفَ بَيْنَهُمْ ۚ إِنَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ (انفال: ۶۲، ۶۳) **خاصیت**، محبت کے لئے شیرینی پر دم کرکے کھلاوے دلی محبت انشاء اللہ ہوجاوے۔

**تجارت میں نفع و ترقی** | إِنَّ اللَّهَ اشْتَرَىٰ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ أَنفُسَهُمْ وَأَمْوَالَهُم بِأَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ ۚ يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَيَقْتُلُونَ وَيُقْتَلُونَ ۖ وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا فِي التَّوْرَاةِ وَالْإِنجِيلِ وَالْقُرْآنِ ۚ وَمَنْ أَوْفَىٰ بِعَهْدِهِ مِنَ اللَّهِ ۚ فَاسْتَبْشِرُوا بِبَيْعِكُمُ الَّذِي بَايَعْتُم بِهِ ۚ وَذَٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ (توبہ: ۱۱۱) **خاصیت**، ان آیتوں کو مال تجارت میں رکھے تو موجب بہتری اور ترقی کا ہوگا۔

**رسول اللہ کی شفاعت کے لئے** | لَقَدْ جَاءَكُمْ — هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ تک (توبہ: ۱۲۸، ۱۲۹) **خاصیت**، جو کوئی ان آیتوں کو ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ روز حشر میں جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم اس کی شفاعت فرمادیں گے اور جس مصیبت اور مہم کے لئے چاہے پڑھے انشاء اللہ مصیبت آسان ہوجائے گی۔

**بدخوابی سے حفاظت** | لَهُمُ الْبُشْرَىٰ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَفِي الْآخِرَةِ ۚ لَا تَبْدِيلَ لِكَلِمَاتِ اللَّهِ ۚ ذَٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ (یونس: ۶۴) **خاصیت**، جس شخص کو بدخوابی ہو اور پریشان خواب دیکھتا ہو وہ اس کو گلے میں ڈالے یا سوتے وقت پڑھ لیا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ خواب بد سے محفوظ رہے گا۔

**سحر سے حفاظت** | فَلَمَّا أَلْقَوْا قَالَ مُوسَىٰ مَا جِئْتُم بِهِ السِّحْرُ ۖ إِنَّ اللَّهَ سَيُبْطِلُهُ

إِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ۔ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ۔ (یونس ۸۲) **خاصیت**، سحر کے لئے بہت مجرب ہے جس پر کسی نے سحر کیا ہو ان آیتوں کو لکھ کر گلے میں ڈالے یا تشتری پر لکھ کر پلادے انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہوجائے گی۔

**سفر میں حفاظت کے لئے** بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖهَا وَمُرْسٰهَا إِنَّ رَبِّيْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ۔ (ھود: ۴۱) **خاصیت**، جب کشتی یا کسی دوسری سواری پر سوار ہونے لگے تو اس آیت کو پڑھ لے انشاء اللہ تعالیٰ راہ کی آفتوں سے محفوظ رہے گا اور جس شخص کو سردی سے بخار آتا ہو اس کو بیری کی لکڑی پر لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔

**اطاعت غلام کے لئے** إِنِّيْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكُمْ مَا مِنْ دَآبَّةٍ إِلَّا هُوَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا إِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ (ھود ۵۶) **خاصیت**، اگر کوئی لونڈی یا غلام سرکش ہو تو بال پیشانی کے پکڑ کر تین مرتبہ اس کو پڑھے اور اس پر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ تابعدار اور مسخر ہوجائے گا۔

**استقامت قلب کے لئے** فَاسْتَقِمْ كَمَا أُمِرْتَ وَمَنْ تَابَ مَعَكَ (ھود ۱۱۲) **خاصیت**، استقامت قلب کے لئے گیارہ مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھے۔

**برائے حُبّ** يُوْسُفُ أَعْرِضْ عَنْ هٰذَا وَاسْتَغْفِرِيْ لِذَنْۢبِكِ إِنَّكِ كُنْتِ مِنَ الْخٰطِئِيْنَ ۔ وَقَالَ نِسْوَةٌ فِي الْمَدِيْنَةِ امْرَاَتُ الْعَزِيْزِ تُرَاوِدُ فَتٰهَا عَنْ نَّفْسِهٖ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۔ (یوسف ۲۹) **خاصیت**، یہ آیات حُبّ میں سے ہیں جس کی ترکیب اوپر دو جگہ گزر چکی۔

**خوف دُور کرنے کے لئے** فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا الیٰ آخرہ (یوسف ۶۴) **خاصیت**، جس کو دشمن سے خوف ہو یا کسی اور طرح کی بلا و مصیبت کا خوف ہو وہ اس کو کثرت سے پڑھا



کرے انشاء اللہ تعالیٰ دشواری دور ہوجائے گی۔

**حمل کی حفاظت** اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ أُنْثٰى وَمَا تَغِيْضُ الْأَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ (رعد ۸) **خاصیت**، اگر حمل گر جانے کا خوف ہو یا حمل نہ ٹھہرتا ہو اس آیت اور اوپر والی آیت ان دونوں کو لکھ کر عورت کے رحم پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ حمل محفوظ رہے گا اور اگر نہ ٹھہرتا ہوگا تو قرار پائے گا۔

**رعد و برق سے حفاظت** وَيُسَبِّحُ الرَّعْدُ بِحَمْدِهٖ وَالْمَلٰٓئِكَةُ مِنْ خِيْفَتِهٖ (رعد) **خاصیت**، رعد و برق کے وقت اس کو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ محفوظ رہے گا۔

**ہول دل کے لئے** اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ أَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ (رعد ۲۸) **خاصیت**، ہول دل کے واسطے مفید ہے، ترکیب اوپر گزر چکی ہے۔

**سفر کے لئے** رَبِّ أَدْخِلْنِيْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّأَخْرِجْنِيْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّيْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِيْرًا (بنی اسرائیل ۸۰) **خاصیت**، سفر کرنے کے وقت یا سفر سے آنے کے وقت اس کو پڑھ لے انشاء اللہ تعالیٰ عزو قدر سے بسر ہوگی۔

**ہر قسم کے درد کے لئے** وَبِالْحَقِّ أَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ وَمَا أَرْسَلْنٰكَ إِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا (بنی اسرائیل ۱۰۵) **خاصیت**، ہر مرض اور ہر درد کے واسطے مقام مرض پر ہاتھ رکھ کر ان آیتوں کو پڑھ کر تین مرتبہ دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد صحت ہوگی۔

**درندہ سے حفاظت** وَكَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ (کہف ۱۸) **خاصیت**، اگر راستہ میں کوئی شیر یا کتا حملہ کرے اور شور مچائے تو فوراً اس آیت کریمہ کو پڑھے چپ ہوجائے گا۔

**قلب کے نور کے لئے** پوری سورہ کہف[1] **خاصیت**، جو کوئی ہر جمعہ کو ایک بار پڑھ لے

[1] پ ۱۵، ۱۶ کہف مکمل

انشاء اللہ تعالیٰ دوسرے جمعہ تک اس کا دل نور سے منور ہوگا اور جو کوئی شروع کی دس آیتیں روزمرہ پڑھ لے وہ دجال کے شر سے محفوظ رہے گا۔

اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَیَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمٰنُ وُدًّا۔ (مریم۔ ۹۶)

خاصیت، آیاتِ حب میں سے ہے اس کی ترکیب اوپر گزر چکی۔

**علم میں ترقی** | رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْ لِیْ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِیْ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ (طٰہٰ: ۲۵ تا ۲۸) خاصیت، ترقی علم اور کشادگی ذہن کے لئے ہر روز نماز صبح کے بعد اکیس بار پڑھا کرے مجرب ہے۔

**ہمزاد و شیطان کے دفن کے لئے** | مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَفِیْهَا نُعِیْدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰی (طٰہٰ: ۵۵) خاصیت، مشائخ سے منقول ہے کہ اگر میت پر دفن کے وقت تین بار اس آیت کو پڑھ کر مٹی دیوے تو اس کا ہمزاد شیطان بھی اس کے ساتھ دفن ہو جائےگا۔

**علم کی ترقی کے لئے** | رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا (طٰہٰ: ۱۱۴) خاصیت، ترقی علم کے لئے ہر نماز کے بعد جس قدر ہو سکے پڑھا کرے۔

**دفع بخار کے لئے** | یٰنَارُ كُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰۤی اِبْرٰهِیْمَ (انبیاء: ۶۹) خاصیت، جس کو گرمی سے بخار آتا ہو اس آیت کو لکھ کر تعویذ بنا کر اس کے گلے میں ڈال دے، انشاء اللہ تعالیٰ بخار جاتا رہے گا۔

**دفع بلا** | اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ (انبیاء: ۸۳) خاصیت، بلا و مصیبت کے وقت پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ نجات ہوگی۔

**دفع مصیبت** | لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ (انبیاء: ۸۷) خاصیت، اس میں اسم اعظم مخفی ہے جس مصیبت و بلا میں پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ عظیم اٹھائے گا۔



**برائے اولاد** | رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ (انبیاء: ۸۹) خاصیت، جس کو اولاد سے مایوسی ہو نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ صاحب اولاد ہو جائے گا۔ یہ دعا زکریا علیہ السلام کی ہے۔

**حمل کی حفاظت کے لئے** | یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمْ اِنَّ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ شَیْءٌ عَظِیْمٌ (حج: ۱) خاصیت، حفظ حمل کے لئے مفید ہے اس کی ترکیب اوپر گزر چکی ہے۔

**شیطانی وسوسے سے حفاظت** | رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ (مؤمنون: ۹۷) خاصیت، جس کے دل میں وسوسے شیطانی بہت پیدا ہوتے ہوں وہ اس کو بکثرت پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ ان وسوسوں سے محفوظ رہے گا۔

**کسی شہر میں داخل ہوتے وقت** | رَبِّ اَنْزِلْنِیْ مُنْزَلًا مُّبٰرَكًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْمُنْزِلِیْنَ (مؤمنون: ۲۹) خاصیت، جب کسی شہر میں داخل ہو تو اس آیت کو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ وہاں بخیر و خوبی بسر ہوگی۔

**دفع آسیب کے لئے** | اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِیْمِ وَمَنْ یَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ (مؤمنون ۱۱۵ تا ۱۱۷) خاصیت، جس شخص پر آسیب ہو ان آیتوں کو تین بار پڑھ کر منہ میں چھینٹا دیوے یا کان میں دم کر دیوے انشاء اللہ تعالیٰ فوراً دور ہو جائے گا۔

**جانور کے زہر سے حفاظت** | وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِیْنَ (شعراء: ۱۳۰) خاصیت، اگر کسی کو زہریلا جانور کاٹے تو جہاں پر کاٹا ہو اس کے گرد انگلی گھماتا ہوا،

ایک سانس میں سات بار پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہو جاوے گی۔

**دین داری کے لئے** | رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا (فرقان ۷۴) **خاصیت**، جو اس کو ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے تو اس کی اولاد اور بیوی دین دار ہو جائیں گے۔

**چیونٹیاں بھگانے کے لئے** | يٰۤاَيُّهَا النَّمْلُ ادْخُلُوْا مَسٰكِنَكُمْ لَا يَحْطِمَنَّكُمْ سُلَيْمٰنُ وَجُنُوْدُهٗ وَهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ (نمل ۱۸) **خاصیت**، اگر چیونٹیوں کی کثرت ہو تو اس آیت کو لکھ کر ان کے سوراخ کے پاس رکھ دے انشاء اللہ تعالیٰ سب چیونٹیاں اپنے سوراخ میں داخل ہو جائیں گی۔

**بھاگے ہوئے کی واپسی** | (۱) فَرَدَدْنٰهُ اِلٰۤى اُمِّهٖ كَیْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ وَلِتَعْلَمَ اَنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ (قصص ۱۳) **خاصیت**، اگر کوئی شخص بھاگ گیا ہو اس آیت کو لکھ کر چرخہ میں باندھ کر ساٹھ مرتبہ ہر روز چالیس دن تک الٹا گھماویں انشاء اللہ تعالیٰ ببرکت اس عمل کے وہ شخص جلد واپس آئے گا۔

**ایضاً**:-(۲) اِنَّ الَّذِیْ فَرَضَ عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لَرَآدُّكَ اِلٰى مَعَادٍ (قصص ۸۵) **خاصیت**، دو رکعت نفل پڑھ کر اس آیت کریمہ کو ایک سو انیس مرتبہ چالیس روز تک پڑھے، ببرکت اس کے جو شخص بھاگ گیا ہو واپس آوے۔

**ایضاً**:(۳) يٰبُنَیَّ اِنَّهَاۤ اِنْ تَكُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَكُنْ فِیْ صَخْرَةٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ يَاْتِ بِهَا اللّٰهُ اِنَّ اللّٰهَ لَطِيْفٌ خَبِيْرٌ (لقمٰن ۱۶) **خاصیت**، ببرکت اس دعا کے جو شخص بھاگ گیا ہو واپس آئے گا موافق ترکیب اوپر کے عمل میں لادیں۔



**قبولیت نماز** | اِلَيْهِ يَصْعَدُ الْكَلِمُ الطَّيِّبُ وَالْعَمَلُ الصَّالِحُ يَرْفَعُهٗ (فاطر ۱۰) **خاصیت**، مشائخ اس سے استنباط کرتے ہیں کہ جو شخص نماز کے بعد کلمہ توحید تین بار پڑھ لے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کی نماز قبول ہوگی۔

**دفع طحال** | اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ... اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا (فاطر ۴۱) **خاصیت**، اس کو کاغذ پر لکھ کر تعویذ بنا کر طحال پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ طحال جاتا رہے گا۔

**ناف کی تکلیف سے حفاظت** | ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ (بقرہ ۱۷۸) **خاصیت**، جس کسی کی ناف ٹل گئی ہو اس آیہ کریمہ کو لکھ کر ناف پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہو جائے گی۔

**سورۂ یٰس کے خواص** | پوری سورۂ یٰس۔ **خاصیت**، اس سورت کی حدیث میں بہت کچھ فضیلت آئی ہے کہ جو شخص اس کو ایک مرتبہ پڑھ لے گا تو گویا اس نے چار قرآن شریف ختم کئے۔ اس سے کوئی یہ نہ سمجھے کہ خود اس قرآن کے ختم کرنے کی ضرورت نہیں، کیونکہ قرآن جس میں یہ سورت اور دوسری بھی فضیلت کی بہت سی سورتیں ہیں جب ایک سورت کے ختم کا یہ ثواب ہوگا تو پورے قرآن کے ختم کا کیا کچھ فائدہ نہ ہوگا علاوہ ازیں قرآن پاک کی تلاوت سے تقرب الی اللہ جو ایک بے بہا شی ہے حاصل ہوتا ہے، اور اس سورت کو جو شخص ہر صبح ایک بار پڑھ لے تو تمام دن اس کا خیر و فلاح سے گزرے۔

**محبت کے لئے** | اِنِّیْۤ اَحْبَبْتُ حُبَّ الْخَيْرِ عَنْ ذِكْرِ رَبِّیْ حَتّٰى تَوَارَتْ بِالْحِجَابِ رُدُّوْهَا عَلَیَّ فَطَفِقَ مَسْحًا بِالسُّوْقِ وَالْاَعْنَاقِ (ص ۳۲-۳۳) **خاصیت**، آیات حب میں سے ہے ترکیب اس کی اوپر گزر چکی۔

**ظالم کو شہر سے نکالنے کے لئے** | وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ (ص: ٣٤) خاصیت، اگر کسی شریر ظالم کو شہر سے نکالنا ہو تو ہر روز سات سرخ گھونگچی کو کوئیں میں ڈالتا جائے، انشاء اللہ تعالیٰ وہ شخص اس شہر سے جلد چلا جائے گا اس عمل میں ترک حیوانات لازم ہے مگر اس کو ناجائز جگہ پر عمل نہ کرے ورنہ نقصان اٹھائیگا۔

**ہر مرض کے لئے** | وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ (توبہ: ١٤) وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ (یونس: ٥٧) يَخْرُجُ مِنْۢ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ (نحل: ٦٩) وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ (بنی اسرائیل) وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ (شعراء: ٨٠) قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ (حٰمٓ سجدہ: ٤٤) خاصیت، ان آیات شفا کو جس مرض میں چاہے طشتری پر لکھ کر مریض کو پلاوے یا تعویذ لکھ کر گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہوگی اگرچہ کیسا ہی سخت مرض ہو۔

**حاکم مہربان ہو** | كٓهٰيٰعٓصٓ (مریم: ١) حٰمٓ عٓسٓقٓ (شوریٰ: ١) خاصیت، اگر حاکم خفا ہو تو اول تین مرتبہ بسم اللہ پڑھے بعدہٗ کہیعص کے ہر ہر حرف کو پڑھتا جاوے اور داہنے ہاتھ کی ایک ایک انگلی کو ہر ہر حرف پر بند کرتا جاوے اسی طرح حم عسق کے ہر ہر حرف کو پڑھتا جاوے اور بائیں ہاتھ کی انگلی کو بند کرتا جاوے اس کے بعد کہیعص کے ہر ہر حرف کو پڑھتا جاوے اور داہنے ہاتھ کی ہر انگلی کو کھولتا جاوے اور اسی طرح حم عسق کے ہر ہر حرف کو پڑھتا جاوے اور بائیں ہاتھ کی ہر انگلی کھولتا جاوے اس ترکیب کے بعد نظر بچا کر حاکم کی طرف دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ مہربان ہوجائیگا۔

**رزق کی زیادتی** | اَللّٰهُ لَطِيْفٌۢ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ



(شوریٰ: ١٩) خاصیت، زیادتی رزق کے لئے بعد نماز کے کثرت سے پڑھا کرے۔

**آفتوں سے حفاظت** | سُبْحٰنَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ (زخرف: ١٣) خاصیت، گھوڑے یا دوسری سواری پر سوار ہونے کے وقت اس آیت کو پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ آفتوں سے محفوظ رہے گا۔

**دوزخ سے نجات** | حٰمٓ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ (مومن: ١) حٰمٓ تَنْزِيْلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ (حٰم سجدہ) حٰمٓ عٓسٓقٓ (شوریٰ: ١) حٰمٓ وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ (زخرف) حٰمٓ وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ اِنَّا كُنَّا مُنْذِرِيْنَ (دخان: ١تا٣) حٰمٓ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ (جاثیہ: ١) حٰمٓ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ (احقاف: ١) خاصیت، جو شخص ان ساتوں حم کو پڑھا کرے گا اس پر دوزخ کے ساتوں دروازے بند ہوجائینگے۔

**اولاد فرمانبردار ہو** | وَاَصْلِحْ لِيْ فِيْ ذُرِّيَّتِيْ اِنِّيْ تُبْتُ اِلَيْكَ وَاِنِّيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ (احقاف: ١٥) خاصیت، جس کی اولاد نافرمان ہو وہ اس آیت کو ہر نماز کے بعد پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ صالح ہوجائے گی، پڑھنے کے وقت ذُرِّيَّتِيْ کے لفظ پر اپنی اولاد کا خیال رکھے۔

**آنکھوں کی روشنی کے لئے** | فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ (ق: ٢٢) خاصیت، اس آیت کو ہر نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھ کر انگلی پر دم کر کے آنکھوں پر لگائے انشاء اللہ تعالیٰ بصارت میں کمی نہ ہوگی بلکہ جس قدر نقصان ہوگیا ہوگا وہ جاتا رہے گا۔

**پیدائش اولاد کے لئے** | وَالسَّمَآءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْىدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا

فَنِعْمَ الْمَاهِدُوْنَ (ذاریات ۲۷) خاصیت، جس کو اولاد سے مایوسی ہو وہ دو انڈے جوش کرکے اور پوست دور کرے ایک پر وَالسَّمَآءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ ۔ لکھے اور دوسرے پر وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمَاهِدُوْنَ لکھے پہلا بیضہ مرد اور دوسرا بیضہ عورت کھاوے اسی طرح چالیس روز تک یہ ترکیب کرے اور اس درمیان میں قربت بھی کرتا جاوے انشاء اللہ تعالیٰ استقرار حمل ہوگا۔

**بھوک کے لئے** | پوری سورۂ واقعہ (پ ۲۷) خاصیت، حدیث میں ہے کہ جو شخص اس سورت کو رات کے وقت ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے وہ کبھی بھوکا نہ رہے گا۔

**دردِ سر کا علاج** | لَا يُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا يُنْزِفُوْنَ (واقعہ ۱۹) خاصیت، جس کو دردِ سر ہو اس پر تین دفعہ پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ جاتا رہے گا۔

**قیامت کے دن پیشانی کا چمکنا** | اِنَّهٗ هُوَ الْبَرُّ الرَّحِيْمُ (طور ۲۸) خاصیت، جو کوئی اس آیت کو بعد نماز گیارہ بار انگلی پر دم کرکے پیشانی پر مل دے تو انشاء اللہ تعالیٰ قیامت میں اس کا منہ چمکے گا۔

**اسم اعظم** | هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ تا الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ (حشر ۲۲ تا ۲۴) خاصیت، اسم اعظم اس میں مخفی ہے جو کوئی صبح کے وقت سات مرتبہ پڑھے تو شام تک اس کے واسطے فرشتے دعائے مغفرت کریں اور اگر اس دن میں مرے تو شہید کا درجہ پائے گا اور اگر شام کو پڑھے تو صبح تک اس کے واسطے فرشتے دعائے مغفرت کریں اور جو اس شب کو مرے تو درجہ شہادت پائے۔

**کشادگی رزق کے لئے** | وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا (طلاق ۳) خاصیت، فراخی رزق کے لئے اور جس مہم



میں چاہے اس کو پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ تنگ دستی دور ہو جائے گی اور مہم آسان ہوگی۔

**قبر کے عذاب سے نجات** | پوری سورۂ ملک (پ ۲۹) خاصیت، جو شخص اس سورت کو ہمیشہ پڑھے گا انشاء اللہ تعالیٰ وہ عذاب قبر سے محفوظ رہے گا۔

**سب حاجتیں پوری ہوں** | نٓ (القلم ۱) اور جتنے مفرد مقطعات حروف قرآن شریف میں ہیں ان سب کو انگشتری پر کندہ کراکر جو شخص اپنے پاس رکھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کی سب حاجتیں پوری ہوں گی اور خیر و خوبی میں بسر ہوگی۔

**نظر بد کا مجرب عمل** | وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۔ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ (قلم ۵۱، ۵۲) خاصیت، حسن بصری رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہے کہ نظر بد کے لئے مفید ہے۔

**ہر قسم کی حاجتوں کے لئے** | فَقُلْتُ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا يُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَيْكُمْ مِّدْرَارًا وَّيُمْدِدْكُمْ بِاَمْوَالٍ وَّبَنِيْنَ وَيَجْعَلْ لَّكُمْ جَنّٰتٍ وَّيَجْعَلْ لَّكُمْ اَنْهٰرًا (نوح ۱۰ تا ۱۲) خاصیت، چند شخص حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کے پاس آئے کسی نے پانی نہ برسنے کی شکایت کی اور کسی نے اولاد نہ ہونے کی شکایت کی اور کسی نے دوسری حاجتوں کے لئے کہا آپ نے سب کے جواب میں فرمایا کہ استغفار کرو، ایک شخص نے پوچھا کہ حضرت اس کی کیا وجہ ہے کہ آپ نے سب کو استغفار ہی کے لئے فرمایا آپ نے جواب میں انھیں آیتوں کو پڑھا اور فرمایا کہ دیکھو اللہ تعالیٰ نے اپنے کلام پاک میں اسی آیت کو ارشاد فرمایا ہے اور اگر پوری سورۂ نوح سوتے وقت پڑھ لی جاوے تو احتلام سے محفوظ رہے گا۔

**آسیب دُور کرنے کے لئے** | پوری سورۂ جن (پ ۲۹) **خاصیت**، جس پر آسیب آتا ہو اس پر ایک مرتبہ پڑھ کر دم کر دے یا لکھ کر بازو پر باندھ دے تو انشاء اللہ جاتا رہیگا۔

**کشائش رزق کے لئے** | پوری سورۂ مزمل (پ ۲۹) **خاصیت**، کشائش رزق کے لیے بہت ہی مفید ہے اس کی ترکیب یہ ہے ایک چلّہ تک ہر روز وقت معین پر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر گیارہ سو گیارہ مرتبہ یَا مُغْنِیُ پڑھے بعدہٗ گیارہ مرتبہ سورہ مزمل کو پڑھے اور آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ لے جو اس عمل کو کرے گا۔ اللہ تعالیٰ غیب سے اس کی طرح طرح سے امداد فرمائے گا۔

**عمل الٹنے سے حفاظت** | پوری سورۂ عبس وتولّٰی (پ ۳۰) **خاصیت**، جو شخص کسی عمل کے وقت اس سورت کو پڑھ لے تو انشاء اللہ تعالیٰ وہ اس عمل کی رجعت سے محفوظ رہے گا۔

**ولادت میں سہولت کے لئے** | اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ (انشقاق، ۱ تا ۴) **خاصیت**، ان آیتوں کو لکھ کر ولادت کی آسانی کے لیے بائیں ران میں باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ بہت آسانی سے ولادت ہوگی مگر بعد ولادت تعویذ کو فوراً کھول دینا چاہئے اور اسی عورت کے سر کے بال کی دھونی مقام خاص پر دینا مفیدِ ولادت ہے۔

**بصارت کی کمی کے لئے** | پوری سورت انا انزلناہ (پ ۳۰) **خاصیت**، جو شخص وضو کے بعد آسمان کی طرف نظر کر کے ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کی بصارت میں کبھی کمی نہ ہوگی۔

**نصف قرآن کا ثواب** | پوری سورۃ اِذَا زُلْزِلَتْ (زلزال، ۱) **خاصیت**، حدیث شریف



**دفع سحر** | فَلَمَّا جَآءَ السَّحَرَةُ سے عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ تک۔ سخت جادو کے دفع کرنے کے لئے نافع ہے ایک گھڑا پانی کا لے ایسی جگہ سے جہاں برسنے کے وقت کسی کی نظر نہ پڑی ہو۔ ایک گھڑا بارش کے پانی کا لے جس سے کوئی پانی نہ بھرتا ہو پھر جمعہ کے روز ایسے سات درختوں کے سات پتے لے جس کا پھل نہ کھایا جاتا ہو۔ پھر دونوں پانی ملا کر اس میں ساتوں پتے ڈال دے پھر ان آیتوں کو لکھ کر اس پانی سے دھو کر مسحور کو کنارے دریا پر لے جا کر پانی میں اس کو کھڑا کر کے رات کے وقت اس پانی سے اس کو غسل دیں انشاء اللہ تعالیٰ باطل ہو جائے گا۔

**برائے شفاء امراض ہر قسم** | وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰى وَاَخِيْهِ اَنْ تَبَوَّاٰ سے الْمُؤْمِنِيْنَ تک اور وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ سے الرَّحِيْمُ تک بھری کے گڑے پر لوہے کی سوئی سے اس آیت کو منقش کر کے آبِ شیریں سے جو رات کے وقت نہر سے لیا گیا ہو گھول کر مریض کو قریب طلوع فجر کے پلایا جاوے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے امراض سے شفاء ہو۔

**قوت وغلبہ دشمناں وغیرہ** | سورۂ ہود پارہ یعتذرون وما من دابۃ ہرن کی جھلی پر لکھ کر جو شخص اپنے پاس رکھے اسے قوت ونصرت عطا ہو اگر سو آدمیوں سے مقابلہ ہو سب پر ہیبت غالب آجائے اور اس کے خلاف کوئی گفتگو اس سے نہ کر سکے اور اس کو زعفران سے لکھ کر تین روز صبح وشام پی لیوے قلب قوی ہو جائے۔ اور کسی کے مقابلہ سے اس کو خوف نہ ہو۔

**کشادگی ذہن وعلم حافظہ** | الٓرٰ كِتٰبٌ سے قَدِيْرٌ تک تلقاش کے برتن

لہ یونس رکوع ۸ پ ۱۱ لہ پ ۱۱ یونس رکوع ۱۰ لہ پ ۱۱ یونس آخری رکوع لہ پ ۱۲ ہود ترجمہ ۱

پر طلوعِ فجر کے وقت مشک وگلاب سے لکھ کر جس کنوئیں سے اس قلقاس میں پانی دیا جاتا ہو اس کے پانی سے دھو کر چار روز تک صبح وشام پیوے تعلیمِ قرآن وعلم حافظہ، اور ذہن میں ترقی اور آسانی ہو اور خوب دل کھل جاوے۔

**حفاظت کشتی از جملہ آفات** | وَقَالَ ارْكَبُوْا فِيْهَا سے رَحِيْمٌ تک ساکھو کے کٹے تختے پر اس آیت کو کندہ کر کے کشتی کی اگلی جانب میں اس کو چڑھا دیا جائے ہر قسم کی آفت سے کشتی محفوظ رہے اور اس کو کشتی میں سوار ہونے کے وقت پڑھنا اسی طرح وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ سے يُشْرِكُوْنَ تک پڑھنا مفید ہے۔

**حفاظت از ظالم و جانور موذی** | اِنِّيْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكُمْ سے حَفِيْظٌ تک جس کو کسی ظالم آدمی یا موذی جانور کا اندیشہ ہو اس کو بکثرت پڑھا کرے جب بستر پر لیٹے جب سوئے جب جاگے صبح کے وقت انشاء اللہ تعالیٰ محفوظ رہے گا۔

**بچوں کے امراض کے لئے** | تعویذ بنا کر بچہ کے گلے میں ڈالنے سے جس قدر امراض بچوں کو لاحق ہوتے ہیں سب سے حفاظت رہتی ہے۔

**برائے رزق و آبرو** | سورۂ یوسف۔ جو شخص اس کو لکھ کر پیوے اس کا رزق بڑھے اور ہر شخص کے نزدیک باقدر ہو۔

**برائے محبت زوجہ و ترقی روزگار** | اگر تعویذ بنا کر باندھے اس کی بیوی اس کو بہت چاہنے لگے۔ وَقَالَ الْمَلِكُ ائْتُوْنِيْ بِهٖ سے الْمُحْسِنِيْنَ تک جس کو روزگار نہ ملتا ہو یا روزگار سے معطل ہو گیا ہو مہینہ میں جو اوّل جمعرات وجمعہ

لہ پ ہود رکوع ۴، ۲ پ زمر رکوع، ۳ ہود رکوع ۵ پ، ۴ پ ۱۳ یوسف رکوع ۷



آوے ان میں روزہ رکھے اور شب جمعہ میں بستر پر لیٹتے وقت یہ سورۃ پڑھے پھر جمعہ کے دن مابین ظہر اور عصر کے اس سورت کو لکھے پھر افطار کر کے اس سورت کو پڑھے پھر عشاء پڑھ کر اس سورت کو پڑھے پھر بستر پر جا کر کے اس سورت کو پڑھے اور سو بار لا الٰہ الا اللہ کہے اور سو بار اللہ اکبر اور سو بار الحمد للہ اور سو بار سبحان اللہ اور سو بار استغفار اور سو بار درود شریف پڑھے پھر سو رہے جب صبح ہو گھر سے نکل کر لکھی ہوئی سورت کو تعویذ بنا کر باندھ لیوے اور پختہ عہد اور نیت کرے کہ کسی پر کبھی ظلم نہ کروں گا اور اپنے حق سے زیادتی نہ کروں گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی ہفتہ میں یا کچھ زیادہ میں برسرِ روزگار ہو جاوے گا جو شخص پڑھنا نہ جانتا ہو وہ لکھے ہوئے کو سرتلے رکھ لے باقی لا الٰہ الا اللہ بدستور سابق کہے۔

**آنکھوں کے جملہ امراض کے لئے** | قَالُوْا تَاللّٰهِ لَقَدْ اٰثَرَكَ سے اَجْمَعِيْنَ تک یہ آیت آنکھ کے تمام درد تکلیف اور آنکھ کی سفیدی کے واسطے جن کے معالجہ سے اطباء عاجز آ گئے ہوں نافع ہے، اسرمہ اصفہانی ایک جزو ایلوا آدھا جزو ونگا آدھا جزو زعفران مامیران سمندر جھاگ ناگرموتھ آدھا جزو خریف کی اوّل بارش کا پانی اور نہر و چشمہ کا پانی جمعرات کے روز کانون اوّل کے مہینے میں قبل طلوع آفتاب کے لیا گیا ہو اور ایک نسخہ میں کانون ثانی ہے پھر یہ سب دوائیں علیحدہ علیحدہ پیس کر اور سب کو ملا کر پھر درخت سبز کے پانی میں پیسے اور خشک کرے پھر ان کو بارانِ خریف کے پانی میں پیس کر خشک کرے پھر تیسری بار آب کانون اوّل بالائی کے ساتھ پیسے پھر چوتھی بار شہد میں جس کو آگ نہ لگی ہو اور سرکہ میں پیسے جب خشک ہو جائے

لہ پ ۱۳ یوسف رکوع ۱۰

ان آیات کو شیشہ کے برتن میں زعفران سے لکھ کر اور آب کا نون ثانی سے دھو کر پھر اس کو اس پانی میں پیس کر پانچویں بار خشک کرے جب خشک ہو جائے ہر مرض چشم کے لئے اس کو استعمال کرے۔

**قید سے رہائی** فَلَمَّا دَخَلُوْا عَلٰی یُوْسُفَ اٰوٰٓی اِلَیْہِ اَبَوَیْہِ[۱] سے اَلْحَکِیْمُ تک اگر کوئی شخص ظلماً قید ہو گیا ہو ان آیتوں کو لکھ کر داہنے بازو پر باندھے اور کثرت سے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ رہائی پاوے۔

**ظالم حاکم کی معزولی وغیرہ** سورۃ الرعد[۲] اس کو کسی بڑی نئی رکابی پر شب تاریک جس میں رعد و برق ہو لکھ کر آب باراں سے دھو کر شب تاریک میں اس پانی کو حاکم ظالم کے دروازے پر چھڑک دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی روز معزول ہو جائیگا امام کا قول ہے کہ جو شخص اس کو عشاء کے بعد اندھیری رات میں آگ کی روشنی میں لکھ کر اسی وقت بادشاہ ظالم یا حاکم کے دروازہ پر ڈال آوے اس کی رعایا اور لشکر اس سے برگشتہ ہو جاویں اور کوئی اس کا کہنا نہ مانے اور اس کا دل خوب تنگ ہو۔

**آبادی و ترقی مکان یا دکان و باغ وغیرہ** الٓمّٓرٰ[۳] سے یَتَفَکَّرُوْنَ تک۔ باغات و مکانات و املاک و دکانات کی آبادی و تجارت کی ترقی کے لئے اس کو زیتون کے چار پتوں پر لکھ کر مکان یا دوکان یا باغ کے چاروں گوشوں میں دفن کر دے بہت ترقی و آبادی ہو۔

**برائے دفینہ و امر مقصود وغیرہ** اَللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ[۴] سے الْمُتَعَالِ تک جو شخص کسی پوشیدہ امر کو دریافت کرنا چاہے مثلاً حاملہ کے شکم میں کیا ہے یا

۱؎ یوسف رکوع ۱۱ پ ۱۳ ۲؎ پ ۱۳ سورۂ رعد مکمل ۳؎ پ ۱۳ رعد رکوع ۱ ۴؎ پ ۱۳ رعد رکوع ۲



دفینہ کہاں ہے۔ یا کوئی چیز دفن کر کے بھول گیا اس کا موقع دریافت کرنا چاہے یا غائب کب تک آجاوے گا یا مریض کب تک شفا پائے گا تو وضو کر کے عطر لگا کے اور دوشنبہ کے روز روزہ رکھے اور شب کو باوضو سو وے اور صبح منگل کے روز قبل طلوع آفتاب ان آیتوں کو ایک سبز کپڑے پر زعفران اور گلاب خالص سے لکھے پھر اس کپڑے کو عود و عنبر سے دھونی دے کر اس کو ایک ڈبہ کے اندر رکھ کر اس کو بند کر دے اس طرح کہ کوئی آدمی اس کو دیکھے اور نہ چاند و سورج کا سامنا ہو جب بدھ کی رات ہو تو عشاء کی نماز پڑھ کر اس ڈبہ کو ہاتھ میں لے کر کہے یَا عَالِمَ الْخَفِیَّاتِ فِی الْاُمُوْرِ یَا مَنْ ھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اَلْمَعْنِیْ عَلٰی کُلِّ مَا اُرِیْدُ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ پھر ذکر اللہ کرتا ہوا سو جاوے خواب میں کوئی شخص امر مقصود بتلا جاوے گا اگر اس شب کو نظر نہ آوے تو جمعرات کو روزہ رکھ کر شب جمعہ میں اسی طرح کرے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کوئی شخص خواب میں اس کو خبر دے گا۔

**ظالم دشمن کو ہلاک کرنا** وَالَّذِیْنَ لَمْ یَسْتَجِیْبُوْا لَہٗ[۱] سے وَبِئْسَ الْمِھَادُ تک اور وَالَّذِیْنَ یَنْقُضُوْنَ[۲] سے سُوْٓءُ الدَّارِ تک۔ جو شخص اپنے دشمن کو ہلاک کرنا چاہے تو مہینہ کی ۲۸ تاریخ کو روزہ رکھے اگر اتفاق سے ہفتہ کا دن پڑ جائے تو بہت خوب ہے پھر جَو کی روٹی پر افطار کرے پھر آدھی رات کے وقت اٹھ کر جنگل میں جا کر یا خالی گھر کی چھت پر جا کر کندر اور سندرس کی دھونی سلگا کر یہ دونوں آیتیں سات مرتبہ پڑھے اور اس کی ہلاکت کے لئے بددعا کرے مگر حد شرعی سے تجاوز

۱؎ پ ۱۳ رعد رکوع ۲ ۲؎ پ ۱۳ رعد رکوع ۳

ذکرے یعنی جس قدر نقصان پہنچانا اس کو شرعاً جائز ہو اس سے زیادہ بد دعا نہ کرے انشاء اللہ تعالیٰ وہ ذلیل وخوار ہوگا۔

**بچوں کا رونا و نظر بد و ڈرنا وغیرہ** سورۂ ابراہیم[1]۔ سفید حریر کے ٹکڑے پر اس کو لکھ کر لڑکے کے باندھ دے تو رونا اور ڈرنا اور نظر بد سب دفع ہو جاوے اور دودھ چھوڑانا آسان ہو۔

**برائے درد ہاتھ و پیر و نظر بد** [2] وَمَا لَنَا اَلَّا نَتَوَکَّلَ سے اَلْمُتَوَکِّلُوْنَ تک۔ جس کے ہاتھ پیروں میں درد ہو یا اس کو نظر ہو اس کو لکھ کر تعویذ بنا کر باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ اچھا ہو جائے گا۔

**برائے نظر بد** جس کو کسی آدمی یا جن کی نظر ہو تو ایک گھڑا کنوئیں سے بھر کر یہ آیت پڑھ کر اس پر دم کرے اور جس کو نظر لگی ہو اس کو شب کے وقت چوراہے پر لے جا کر اس پانی سے غسل کرا دے تین شب تک اسی طرح کرے انشاء اللہ تعالیٰ نظر بد جاتی رہے۔

**دفع پسّو** پسوؤں کے دفع کرنے کے لئے پانی پر سات مرتبہ یوں کہے کہ اے پسوؤں اگر تم اللہ تعالیٰ پر ایمان رکھتے ہو تو ہم کو مت ستاؤ اور خواب گاہ کے گرداگرد اس پانی کو چھڑک دے رات بھر محفوظ رہے گا۔

**برائے موذی جانور** [3] وَقَالَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا سے غَلِیْظٌ تک جس کے کھیت میں کیڑا یا ٹڈی یا چوہا لگ گیا ہو تو زیتون کے چار تختوں پر سیاہی سے ان آیتوں کو بدھ کی صبح کے وقت قبل طلوع آفتاب لکھ کر ایک ایک گوشہ میں ایک ایک تختی گاڑ دے

---

[1] پ۱۳ سورۂ ابراہیم مکمل [2] پ۱۳ ابراہیم رکوع ۲ [3] پ۱۳ ابراہیم رکوع ۳



اور گاڑتے وقت ان آیتوں کو تین بار پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ سب موذی جانور دفع ہو جائیں گے

**ظالموں کی تباہی و بربادی** [1] وَمَثَلُ کَلِمَةٍ خَبِیْثَةٍ سے قَرَارٍ تک۔ ظالموں کی خانہ ویرانی اور تباہی کے لئے بدھ کے روز مٹی کی ایک تختی مربع قبل طلوع آفتاب تیار کر کے اس کو سایہ میں خشک کر کے پھر اگلے بدھ کو اس پر یہ آیت چوب برقوب کے قلم سے لکھے پھر اس تختی کو باریک پیس کر ظالم کے گھر یا کھیت یا باغ میں چھڑک دے اور ہفتہ کے روز ذبیحہ کے مذبوح چمڑہ پر زوال ماہ میں لکھ کر وہ چمڑہ اس کے پینے کے پانی میں ڈال دے وہ بیمار ہو جاوے اور ہلاک ہو جاوے لیکن پھر یاد دلایا جاتا ہے کہ سوائے ضرر شرعی سے تجاوز جائز نہیں

**تمام آفات سے حفاظت** [2] اَللّٰهُ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ سے کَفَّارٌ تک جو شخص اس کو صبح و شام اور سونے کے وقت یا کہیں جانے کے وقت پڑھے تمام آفات بحری و بری سے محفوظ رہے اور مال و کھیت و مواشی وغیرہ میں برکت ہو۔

**عورت کا دودھ بڑھانے کے لئے** [3] سورۃ الحجر پارہ وما ابری نفسی۔ جو شخص اس کو زعفران سے لکھ کر کسی عورت کو پلا دے اس کا دودھ بڑھ جاوے۔

**برائے برکت وغیرہ** اور جو شخص اس کو لکھ کر جیب میں رکھے اس کی کمائی میں برکت ہو اور معاملات میں کوئی شخص اس کی مرضی سے عدول اور خلاف نہ کرے۔

**برائے حفاظت جان و مال** [4] اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ چاندی کے ملمع کے پتر پر اس کو لکھ کر شب جمعہ کو یہ آیت چالیس بار اس پر پڑھے، پھر اس کو نگین انگشتری کے نیچے رکھ کر وہ انگشتری پہن لے اس کا مال و جان تمام آفات سے محفوظ رہیں اور اگر اس انگشتری سے موم خام پر نقش کر کے جس درد کو دھونی دی جائے

---

[1] پ۱۳ ابراہیم رکوع ۴ [2] پ۱۳ ابراہیم رکوع ۵ [3] پ۱۴ حجر مکمل [4] پ۱۴ حجر رکوع ۱

وہ اچھا ہو جاوے۔

**برائے جاہ وقبولِ عام** وَلَقَدْ جَعَلْنَا فِي السَّمَآءِ سے رَجِيْمٍ تک (حجر: ۱۶ تا ۱۷)

نگین پراگندہ کرکے یا ہرن کی جھلی پر لکھ کر پہننے سے جاہ وقبولِ عام کے لئے ازبس مؤثر ہے۔

**برکت رزق وزراعت وباغ** وَالْاَرْضَ مَدَدْنَاهَا سے بِرَازِقِيْنَ تک

(حجر: ۱۹ تا ۲۰) جو شخص برکت اور وسعت باغ اور کھیت کی شادابی چاہے اس آیت کو لکڑی کے تختہ پر لکھ کر اپنی دوکان میں میخ سے لگا دے اور باغ یا کھیت میں دفن کر دے مراد حاصل ہو۔

**تباہی باغ** سورۃ النحل (پ ۱۴ ربما) اگر اس کو لکھ کر کسی باغ میں رکھ دے تمام درختوں کا پھل جاتا رہے اور کسی مجمع میں رکھ دے سب پراگندہ اور تباہ ہو جائیں اس وجہ سے بجز ظالم کے دوسرے کے لئے یہ عمل کرنا جائز نہیں اور اس میں بھی حد شرعی کی رعایت واجب ہے۔

**نشانہ خطا نہ ہونا** سورہ بنی اسرائیل (پ ۱۵ سبحان الذی) حریر سفید کے ٹکڑے پر لکھ کر کمان پر لپیٹ کر سی دیویں تو کوئی تیر خطا نہ ہو۔

**زبان کا کھلنا** اگر یہ سورت زعفران سے لکھ کر پانی سے دھو کر اس بچے کو پلاوے جس کی زبان نہ چلتی ہو تو زبان چلنے لگے۔

**خوف زائل کرنا** وَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ جَعَلْنَا بَيْنَكَ سے نُفُوْرًا تک

(بنی اسرائیل ۴۵، ۴۶) کسی خوف زدہ پر جو خیالاتِ فاسدہ میں گرفتار ہو پڑھ کر دم کر دی جائے تو اس کا خوف زائل ہو جاوے۔

**دفع آسیب** کوئی بھوت پلید کسی کے سر ہو گیا تو نیلے پشمینہ پر یا کاغذ پر لکھ کر اس کے اس کے بازو پر باندھ دی جاوے۔ وہ دفع ہو جاوے۔

**جملہ امراض کے لئے** وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ سے خَسَارًا تک (بنی اسرائیل ۸۲)



یہ آیت منجملہ آیاتِ شفا کے ہے ان کو پڑھ کر مریض پر دم کرنا یا لکھ کر پلانا ہر مرض کے لئے نافع ہے۔

**دفع غم وخیالات فاسدہ** وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا سے تَنْزِيْلًا تک

(بنی اسرائیل ۱۰۵، ۱۰۶) جو شخص غم والم وتنگی دل اور خواب پریشاں اور وساوس خیالات فاسدہ میں مبتلا ہو وہ شخص دس روزے متواتر رکھے اور کچھ تفرق رکھے اور اپنی دستکاری کی حلال روزی سے افطار کرے اور عشاء کے بعد ایک صراحی پانی لے کر یہ آیت اس پر دس بار پڑھ کر سو رہا کرے پھر خواب سے بیدار ہو کر تین گھونٹ پیوے اور پھر دس بار یہ آیت پڑھے اسی طرح چار دفعہ کرے پھر بقیہ کو سحر کے وقت پئے اور ایک بار اس پر یہ آیت پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ سب شکایتیں دفع ہو جائیں گی۔

**برائے محتاجی وقرضہ وغیرہ** سورۂ کہف (پ ۱۵ سبحان الذی) اس کو لکھ کر ایک بوتل میں رکھ کر گھر میں رکھنے سے محتاجی اور قرضہ سے بے خوف رہے اور اس کے گھر والوں کو کوئی آزار نہ دے سکے اور جو اناج کی کوٹھی میں رکھ دے سب خطروں سے محفوظ رہے۔

**ظالم دشمن کی تباہی کے لئے** وَيُنْذِرَ الَّذِيْنَ سے جُرُزًا تک (کہف: ۴ تا ۸)

دشمن ظالم کی تباہی اور خرابی کے لئے محرم کے اول سنیچر کے روز آفتاب نکلنے کے قبل سات جگہوں سے ایک ایک جگہ مٹھی خاک لے مسجد غیر آباد، قبہ غیر آباد، مکان خالی، حمام غیر آباد، شادی غیر آباد، جس مکان میں نماز جنازہ ہو چکا ہو۔ اور ہر مٹھی پر سات سات مرتبہ یہ آیتیں پڑھے اور اپنے مطلب کا تصور رکھے پھر سب خاکیں ملا کر اس کے گھر یا باغ یا شہر میں ڈال دے سات ہفتہ تک اسی طرح کرے، اذنِ شرعی کی یہاں بھی حاجت ہے۔

**برائے ترقی درخت وپھل** وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلًا رَّجُلَيْنِ سے نَهَرًا تک (کہف: ۳۲ تا ۳۳)

جو شخص یہ آیتیں جمعہ کے روز چوتھی ساعت میں مٹی کی بارہ ٹھیکریوں پر تانبے کے قلم سے لکھ کر برگ صنصاف اور تخم بکائن کی دھونی دے کر وہ ٹھیکریاں کنوئیں میں ڈال دے جس درخت کو اس کا پانی دیا جائے گا خیر و برکت زیادہ ہوگی۔

**موذی دشمن کو تباہ کرنے کے لئے** | قَالَ لَهٗ صَاحِبُهٗ سے اَحَدًا (الکہف پ۱۵) جو دشمن موذی کو تباہ کرنا چاہے پنج شنبہ اور جمعہ کو روزہ رکھے جب شنبہ کی شب نصف ہو ایک پرانی کنگھی پر جو کوڑے پر سے اٹھائی گئی ہو اس آیت کو لکھے اور کسی راہب کے کرتہ کے کپڑے میں لپیٹ کر اس شخص کے رہنے کی جگہ دفن کرے۔

**برائے خیر و برکت و نیک خواب وغیرہ** | سورۂ مریم (پ۱۶ قال الم اقل لک) اس کو لکھ کر شیشہ کے گلاس میں رکھ کر اپنے گھر میں رکھنے سے خیر و برکت زیادہ ہو اور خوشی کے خواب نظر آویں اور جو شخص اس کے پاس سووے وہ بھی اچھے خواب دیکھے اور جو لکھ کر مکان کی دیوار میں لگا دے سب آفات سے حفاظت رہے اور جو خوف زدہ پی لیوے تو خوف جاتا رہے۔

**برائے قرار حمل** | وَاِنِّیْ خِفْتُ الْمَوَالِیَ سے حَیًّا تک (مریم: ۵ تا ۱۵) جس عورت کو حمل نہ رہتا ہو میاں بیوی جمعہ کے روز روزہ رکھیں اور شکر اور بادام اور روٹی سے روزہ افطار کریں اور پانی بالکل نہ پیویں اور یہ آیتیں شیشہ کے جام پر اس شہد سے جس کو آگ نہ پہنچی ہو لکھ کر آب شیریں پاک سے دھو کر سفید نخود دو سو چوبیس دانے لے کر اور ہر دانہ پر یہ آیتیں پڑھ کر اس پانی کو ہنڈیا میں ڈال کر وہ نخود اس میں ڈال دیں اور خوب تیز آنچ کر دیں پھر عشاء کی نماز پڑھ کر سورۂ مریم پڑھے جب نخود خوب پک جائیں پانی سے نکال لیں اور اس میں تھوڑا آب انگور اضافہ کر کے آدھا آدھا



دونوں میاں بیوی پئیں اور تھوڑی دیر سو رہیں پھر اٹھ کر مباشرت کریں انشاء اللہ تعالیٰ اسی روز حمل قرار پائے گا اور اگر تین شب تک اسی طرح غذا کھانے سے پہلے ایسا کریں تو اولاد بہت اچھی ہو۔

**برائے درخت خرما وغیرہ** | وَهُزِّیْٓ اِلَیْكِ سے اِنْسِیًّا تک (مریم پ۱۶) درخت خرما کو جلدی اور عمدہ پھل آنے کے لئے اور اس کو ہر آفت سے محفوظ رکھنے کے لئے کھجور کے تین پتے مختلف رنگ کے زرد و سبز و سرخ لے کر نئے قلم سے ان پر یہ آیتیں لکھ کر ایک ایک پتہ اس کی ایک ایک شاخ میں باندھ دے، خوب پھل آوے۔

**رتبہ و شان بڑھنے کے لئے** | وَاذْكُرْ فِی الْكِتٰبِ اِدْرِیْسَ سے عَلِیًّا تک (مریم ۵۶، ۵۷) رتبہ اور شان بڑھنے کے لئے حریر زرد کے ٹکڑے پر اس زعفران سے جو شہد میں حل کیا گیا ہو تعویذ بنا لیں اور موم کو کندر میں گوندھ کر اس سے تعویذ کو دھونی دیں اور باندھ لیں ہر جگہ عزت و آبرو ہو۔

**عزت و آبرو بڑھانے کے لئے** | سورۂ طٰہٰ (پ۱۶ قال الم اقل لک) اس کو لکھ کر حریر سبز کے کپڑے میں لپیٹ کر پاس رکھے اگر نکاح کا پیغام بھیجے کامیابی ہو اگر دو شخصوں یا دو لشکروں میں صلح کرانا چاہے انکار نہ کریں اگر اس کو پی لے تو بادشاہ سے مطلب حاصل ہو اور جس عورت کی شادی نہ ہوتی ہو اس کو اس کے پانی سے غسل دیں تو نکاح آسان ہو۔

**جاہ قبولیت کے لئے** | طٰہٰ سے لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى تک (طٰہٰ ۱ تا ۸ پ۱۶) سنگ مرمر یا چینی یا بلور کے برتن میں مشک و کافور و گلاب سے لکھ کر روغن بکائن سے دھو کر اس میں تھوڑا عنبر و کافور اضافہ کر کے خوشبودار بنا لیں پیشانی اور ابروؤں

آبرو کرے گا۔

پر مل کر جس کے سامنے ہوگا وہ اس کی عزت و آبرو کرے گا۔

**برائے پھوڑا و پھنسی** وَيَسْـَٔلُونَكَ عَنِ الْجِبَالِ سے آمْتًا تک (طٰہٰ) و نیل اور زخموں کے لئے اور جو پھوڑا پھنسی وغیرہ بدن میں ہو جائے اس کو ایک پاک برتن میں فارسی سیاہی سے لکھ کر روغن بنفشہ سے دھو کر اس جگہ ملے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو۔

**برائے شادی و بیماری** لَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ سے لِلتَّقْوٰى تک (طٰہٰ ۱۳۱، ۱۳۲) اس کو لکھ کر باندھے تو اگر بے شادی ہو شادی ہو جائے۔ نسیان ہو تو زائل ہو مریض ہے تو شفا ہو فقیر ہے تو تونگر ہو۔

**دفع بدخوابی و نیند** سورۃ الانبیاء جس کی نیند بیماری یا کسی خوف و فکر کی وجہ سے جاتی رہے، یہ سورۃ ہرن کی جھلی پر لکھ کر اس کی کمر پر باندھ دیں خوب نیند آوے کر بدون تعویذ کھولے آنکھ نہ کھلے۔

**ظالم کو تباہ کرنے کے لئے** وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا نُوْحِيْۤ اِلَيْهِ سے الظّٰلِمِيْنَ تک (انبیاء ۲۵ تا ۲۹) متکبر ظالم کے تباہ کرنے کے لئے چار قبروں کی مٹی لے ایک مسلمان کی دوسری یہودی کی تیسری نصرانی کی چوتھی مجوسی کی اور ایک کسی متکبر کی پرانی قبر کی اور ایک کسی ویران گھر کی اور ایک کسی وقت منہدم گھر کی یہ ساتوں مٹیاں لے کر برتن پر یہ آیت سات سات بار پڑھ کر کسی مہینہ کی آخری بدھ میں وہ مٹیاں ملا کر اس شخص کے گھر میں اوپر سے ڈال دے پھر تماشا دیکھے۔

**حفاظت حمل و بچہ** وَالَّتِيْۤ اَحْصَنَتْ فَرْجَهَا سے رٰجِعُوْنَ تک (انبیاء ۹۱ تا ۹۳) حفاظت حمل اور بچہ صحیح و سالم پیدا ہونے کے لئے یہ آیتیں لکھ کر شروع حمل میں چالیس روز تک حاملہ عورت کے باندھ دیں پھر کھول کر نویں مہینے پھر باندھ دیں پھر بعد پیدائش



وہ تعویذ کھول کر بچے کے باندھ دیں۔

**آسانی ولادت** اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْۤا سے يُؤْمِنُوْنَ تک (انبیاء ۳۰) جو عورت دردِ زہ میں مبتلا ہو اس کے شکم پاک پر دم کرے یا لکھ کر باندھ دے تو ولادت بآسانی ہو۔

**درد و بخار کے لئے** اِنَّ الَّذِيْنَ سے تُوْعَدُوْنَ تک (انبیاء ۱۰۱ تا ۱۰۳) بخار اور تمام امراض اور دردوں کے لئے ایک پاک برتن میں سیاہی سے لکھ کر آب چاہ سے جس پر دھوپ نہ آئی ہو دھو کر تین گھونٹ مریض کو پلا دے اور درد کی شدت کے وقت بقیہ اس کی کمر پر چھڑک دے تین دن اسی طرح کرے یا روغن بابونہ سے دھو کر درد کمر اور زانوں کے واسطے مالش کرے۔

**ظالم حاکم کی خانہ ویرانی** سورۃ الحج رکوع ۱ اقترب للناس) اس کو تمام و کمال لکھ کر اگر ظالم کے جہاز میں ڈال دے تباہی میں مبتلا ہو اگر ظالم حاکم کے محل قیام میں ڈال دے تو وہاں سے دفع ہو۔

**ظالم کی ہلاکت کے لئے** ثُمَّ اَخَذْتُهُمْ فَكَيْفَ كَانَ نَكِيْرِ سے الصُّدُوْرِ تک (حج ۴۰ تا ۴۶) ظالم کی ہلاکی اور ویرانی کے لئے درخت عشار[1] کے سات پتے اس طرح لے کر ہفتہ سے شروع کرے اور ایک پتہ ہر روز قبل طلوع آفتاب لیا کرے اور آیت اس کے دونوں طرف لکھ کر اس کو سایہ میں جہاں دھوپ نہ آتی ہو خشک کرے پھر سب پتوں کو باریک کوٹے اور کوٹتے وقت اس شخص کا نام لیتا رہے اور اس کے گھر میں ڈال دے۔

دیگر: يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ سے عَزِيْزٌ تک (حج ۷۳ تا ۷۴) یہ بھی اسی مطلب کے لئے ہے درخت خرنوب کی لکڑی خراد کی ہوئی لے اور ہفتہ کے روز پانی میں قدرے شکر گھول کر اس پانی سے یہ آیت اس لکڑی پر قبل طلوع آفتاب لکھے اور ویران کنوئیں کے پانی سے جس کا

[1] عشار جنگلی و مرل کو مدار کہتے ہیں یعنی ایسے شخص کا کوئی درخت ہو اس کے پتے لے کر عمل کرے۔ ۱۲۰

کوئی مالک معروف نہ ہو لکھ کر اس کی نشست کی جگہ ڈال دے۔

**شراب ترک کروانے کے لئے** سورۃ المؤمنون (پ۱۸) سفید کپڑے پر شب کو لکھ کر شرابی کو پلانے سے شراب کی عادت چھوٹ جاوے۔

**برائے حمل** وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ سے الْخَالِقِیْنَ تک (مؤمنون ۱۲ تا ۱۴) عورت کے حاملہ ہونے کے واسطے یہ آیتیں ریحان اترجی کے سات پتوں پر لکھ کر عورت اس کو ایک ایک پتا کر کے نگل جاوے اور ہر پتہ پر زرد رنگ کی گائے کا دودھ ایک ایک گھونٹ پی جاوے انشاء اللہ تعالیٰ اس کو حمل قرار پائے گا۔

**برائے مقبولیت** لوگوں کی نظر میں مقبول ہونے کے لئے آیات مذکورہ باریک کپڑے پر جو آب توت میں غوطہ دیا ہوا ہو لکھ کر عمامہ کے نیچے اور اگر عورت ہو تو عصابہ کے نیچے رکھ لے۔

**حفاظتِ کشتی از جملہ آفات** فَاِذَا اسْتَوَیْتَ اَنْتَ سے الْمُنْزِلِیْنَ تک (مؤمنون: ۲۸، ۲۹) اس کو پڑھنے سے کشتی سب آفات سے محفوظ رہتی ہے اور نیز گھر میں پڑھنے سے چور اور دشمن اور جن وغیرہ سے حفاظت رہتی ہے۔

**دفع آسیب** اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ سے آخر سورۃ تک (مومنون: ۱۱۵ تا ۱۱۸) آسیب زدہ کے کان میں پڑھ کر پھونکنے سے آسیب دفع ہو جاتا ہے۔

**برائے حفاظتِ احتلام** سورۃ النور (پ۱۸)۔ اس کو لکھ کر پاس رکھنے سے احتلام سے محفوظ رہتا ہے اور اگر اس کو آب زمزم سے لکھ کر پیوے تو شہوتِ جماع منقطع ہو جائے۔

**زبان بندی کے لئے** لَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْہُ سے حَکِیْمٌ تک (نور: ۱۲ تا ۱۸) بدگو اور بد زبان شاعر وغیرہ کی زبان بندی کے لئے ان آیتوں کو انگور سفید کے پانی پر پڑھ کر اور اس میں قدرے شکر اضافہ کر کے اس کا حلوا بنا کر اس شخص کو کھلائے پھر یہ آیتیں



آتشِ نارسیدہ شہد سے مٹی کی ٹھیکری پر لکھ کر اس بدگو کو پلایا جاوے۔

**مقبولیت عوام** اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ سے بِغَیْرِ حِسَابٍ تک (نور ۳۵ تا ۳۸) قبولِ عام کے لئے غسل کر کے جمعرات و جمعہ کا روزہ رکھے اور جمعہ کے روز عصر سے قبل رو بقبلہ بیٹھ کر اول سورۃ یٰس پڑھے پھر یہ آیتیں ہرن کی جھلی پر خیار عالم کی دوات کی سیاہی سے لکھ کر اس کو لپیٹ کر عصر کی نماز پڑھے اور تعویذ ہاتھ میں لے کر سورۃ کہف پڑھے اور تعویذ حفاظت سے اٹھا رکھے جو شخص وہ تعویذ اپنے پاس رکھے گا قبول عام اس کو حاصل ہوگا۔

**برائے آشوب چشم** اور اگر آیات مذکورہ آشوب چشم پر روز مرہ صبح کے وقت تین بار پڑھ کر دم کیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ آشوب چشم جاتا رہے گا۔

**حفاظت از جانور موذی وغیرہ** سورۃ فرقان (پ۱۹)۔ اگر اس کو تین بار لکھ کر باندھ لے تو کوئی موذی جانور اژدہا وغیرہ ایذا نہ پہنچائے اور اگر شریر لوگوں کے درمیان جا پہنچے تو ان کا مجمع متفرق ہو جائے اور کوئی مشورہ ان کا درست نہ ہونے پائے۔

**دریافت کرنا دفینہ کا** سورۃ الشعراء وَاِنَّہٗ لَتَنْزِیْلُ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ سے عُلَمٰٓؤُا بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ تک (آیہ ۱۹۱ تا ۱۹۷) اگر کسی جگہ دفینہ کا شبہ ہو اور اس کا دریافت کرنا منظور ہو ایک مرغ سفید نیلگوں چشم یا تاجدار لے کر یہ آیتیں ایک کاغذ پر لکھ کر نابالغ دختر کے ہاتھ کے کاتے ہوئے سوت کے کپڑے میں سی کر اس مرغ کے بازو پر باندھ دے اتوار کے دن زوالِ آفتاب کے وقت شبہ کی جگہ چھوڑ دے دفینہ کی جگہ جا کھڑا ہوگا اور پنجوں اور منقار سے کریدنا شروع کرے گا۔

**دفع سانپ بچھو و موذی جانور** سورۃ النمل (پ۱۹) جو شخص اس کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر مدبوغ چمڑے میں رکھ کر اپنے پاس رکھے کوئی نعمت اس کی قطع نہ ہو اور اگر صندوق میں

رکھ دے تو اس گھر میں سانپ بچھو خفاش درندہ اور کوئی موذی جانور نہ آوے۔

**دریافت حالِ تام** | وَاِنَّ رَبَّكَ لَيَعْلَمُ مَا تُكِنُّ سے مُبِيْنٌ تک (سورۂ نمل ۷۴ تا ۷۵)
اگر اس کو سانپ کی جلد پر آب باراں اور زعفران و گلاب سے لکھ کر سوتے ہوئے آدمی کے سینہ پر رکھ دیں تو وہ سب اپنا کیا کرایا ظاہر کر دے مگر جس راز کا تجسس حرام ہے اس کے لئے یہ عمل کرنا حرام ہوگا ایسے کام کرنے سے پہلے کسی عالم سے فتویٰ لینا واجب ہے۔

**بھلا برا دریافت کرنے کے لئے** | وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ سَيُرِيْكُمْ سے آخر سورت تک (نمل ۹۳) کھرے کھوٹے روپے جدا ہونے کے لئے اس آیت کو پڑھ کر روپیوں کو الٹ پلٹ کرے، کھرے کھوٹے الگ نکل آئیں گے ایسے ہی ہر چیز میں بھلا برا دریافت کرنے کے لئے۔

**غلام کو خیانت سے روکنے کے لئے** | سورۂ القصص (پ۲۰) اس کو لکھ کر اپنے غلام کے باندھے تو اس سے خیانت اور بدکاری اور بھاگنے کی عادت دفع ہو جاوے۔

**امراض شکم وغیرہ** | سورت مذکور اگر مریض شکم کے اور طحال اور دردِ جگر کے باندھ دے تو یہ امراض جاتے رہیں۔

**حفاظت از شر** | وَلَمَّا وَرَدَ مَآءَ مَدْيَنَ سے ظّٰلِمِيْنَ (قصص: ۲۳ تا ۲۵) تک
اس کو بکثرت پڑھنے سے ظالموں کے شر سے محفوظ رہے۔

**برائے حفظ و ترقی فہم و علم** | وَلَقَدْ وَصَّلْنَا لَهُمُ الْقَوْلَ سے الْجٰهِلِيْنَ تک
(قصص: ۵۱ تا ۵۵) قوتِ حافظہ و ذہن و فہم علم کے لئے مہینہ کی اول جمعرات جمعہ ہفتہ کو روزہ رکھے اور یہ آیتیں شیشہ کے برتن میں رات کو لکھ کر آب نہر جاری سے دھو کر



قبل طلوع اس شخص کو پلایا جاوے۔

**حصول کامیابی** | سُبْحٰنَ اللّٰهِ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ سے تُرْجَعُوْنَ تک
(قصص ۶۸ تا ۷۰) اگر کسی کی جھوٹی گواہی یا حاکم کے غلط فیصلے اور ظلم سے اندیشہ ہو تو پیشی مقدمہ کے وقت یہ آیتیں سات مرتبہ پڑھے اور تین بار کہے وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰٓى اَمْرِهٖ انشاء اللہ تعالیٰ سب شروں سے محفوظ رہے گا۔

**چوتھیہ کے واسطے** | سورۂ عنکبوت (پ۲۰) چوتھیہ کے واسطے اس کو لکھ کر پانی سے دھو کر پیوے۔

**دفع غم** | دفع غم و کسل اور حصول سرور و شرح صدر کے لئے اس سورت کا ورد مفید ہے۔

**ظالم کو بیمار کرنے کے لئے** | سورۂ روم (پ۲۱) ظالم کے بیمار کرنے کے واسطے اس سورت کو لکھ کر آب باراں میں ملا کر مٹی کے برتن میں رکھ چھوڑے اور اس کو پلاوے۔

**دشمن پر دہشت غالب کرنے کے لئے** | كَذٰلِكَ يَطْبَعُ اللّٰهُ سے آخر تک
(روم ۵۹ تا ۶۰) دشمن ظالم پر دہشت و حیرت غالب کرنے کے لئے اس کے کپڑے پر یہ آیتیں لکھ کر اپنے پاس رکھے مگر بلا طریق مشروع اس کا کپڑا لینا جائز نہیں بلکہ ایسی تدبیر کریں کہ وہ شخص کسی کو اپنا کپڑا دے اور وہ تم کو خوشی سے دے دے یا کسی طرح خرید لیا جاوے۔

**پیٹ کی تمام بیماریوں کے لئے** | سورۂ لقمٰن (پ۲۱) اس کو لکھ کر پینے سے پیٹ کی سب بیماریاں اور بخار تپ و چوتھیہ جاتا رہے اور اس کو پڑھنے سے غرق ہونے سے مامون رہے۔

# قرآنی سورتیں خواب میں پڑھنے کی تعبیرات

| خواب | تعبیر |
| --- | --- |
| سورۂ فاتحہ پڑھنا | دشمنوں سے محفوظ رہے اور دین میں شاد ہو گا۔ |
| سورۂ البقرہ پڑھنا | اگر بیمار ہو تو شفا پائے غریب ہو تو تونگر ہو جائے۔ قید سے رہائی پائے اور غم سے نجات ملے |
| سورۂ آل عمران پڑھنا | قرضہ سے خلاصی پائے لوگوں میں عزت و بزرگی حاصل ہو۔ |
| سورۂ النساء پڑھنا | اہل و عیال میں برکت ہو' کاروبار میں ترقی پائے۔ دشمن زیر ہو۔ |
| سورۂ المائدہ پڑھنا | دنیا میں عزت و بزرگی حاصل ہو۔ نیک انجام ہو۔ |
| سورۂ الانعام پڑھنا | مویشی حاصل ہوں اور مال میں برکت ہو۔ |
| سورۂ الاعراف پڑھنا | لوگوں میں ہر دلعزیز ہو امانت دار ثابت ہو۔ |
| سورۂ انفال پڑھنا | دنیا میں خیر و برکت حاصل کرے اپنوں سے فائدہ ہو۔ |
| سورۂ التوبہ پڑھنا | گناہوں سے توبہ کرے نیکی طرف راغب ہو۔ |
| سورۂ یونس پڑھنا | سحر اور جادو کا اثر نہ ہو گا بلکہ دشمنوں پر غالب ہو۔ |
| سورۂ ہود پڑھنا | زراعت' کاشت' دوکانداری سے رزق حاصل ہو۔ |
| سورۂ یوسف پڑھنا | صادق القول' راست گو' اور امانت دار ثابت ہو۔ |
| سورۂ الرعد پڑھنا | کار خیر کرے اور اطاعت ایزدی اختیار کرے۔ |
| سورۂ ابراہیم پڑھنا | اعمال نیک و طاعت الٰہی میں معروف ہو خاتمہ با ایمان ہو۔ |
| سورۂ الحجر پڑھنا | علم دین حاصل ہو' اور علم اسلام کی اشاعت کرے۔ |
| سورۂ النحل پڑھنا | محنت و آفت دنیاوی سے محفوظ رہے زندگی آرام سے بسر ہو۔ |
| سورۂ بنی اسرائیل پڑھنا | دنیا میں عزت حاصل کرے' نیک نام کرے |
| سورۂ کہف پڑھنا | درازی عمر کی نشانی ہے اور دلی مراد حاصل کرے۔ |
| سورہ مریم پڑھنا | سنت رسول اللہ پر سختی ثابت ہو۔ دین میں کامل ہو۔ |
| سورۂ طٰہ پڑھنا | دشمن پر فتح حاصل کرے' رنج سے آزاد ہو۔ |
| سورۂ الانبیاء پڑھنا | دنیا و عقبیٰ (یعنی دونوں جہانوں) میں عزت حاصل کرے۔ |



| خواب | تعبیر |
| --- | --- |
| سورۂ الحج پڑھنا | زاہد و متقی ہو اور علوم دین ثابت ہو۔ |
| سورہ المومنون پڑھنا | ایمان پر خاتمہ ہو' عاقبت میں مرتبہ بلند ہو۔ |
| سورۂ الفرقان پڑھنا | راہ باطل سے پرہیز کرے صداقت اختیار کرے۔ |
| سورۂ نور پڑھنا | دل علم و عرفان سے معمور ہو' حکمت و دانائی حاصل ہو۔ |
| سورۂ الشعراء پڑھنا | گناہوں سے نجات پائے توبہ قبول ہو۔ |
| سورۂ ص پڑھنا | دنیا میں صاحب مال و منال اور دین میں بزرگ ہو |
| سورۂ النمل پڑھنا | دولت دنیا نصیب ہو' اور راحت ہاتھ آئے۔ |
| سورۂ القصص پڑھنا | ذکر حق میں مشغول رہ کر دنیا کی نعمتوں میں سرفراز ہو۔ |
| سورۂ العنکبوت پڑھنا | لوگوں میں دین اسلام کی اشاعت کرے۔ |
| سورہ الروم پڑھنا | دین الٰہی میں جہاد کرنے کی کوشش کرے نیک انجام ہو۔ |
| سورۂ الروم پڑھنا | دین الٰہی میں جہاد کرنے کی کوشش کرے نیک انجام ہو۔ |
| سورہ السجدہ پڑھنا | گناہ سے توبہ کرے' سربسجدہ اس دنیا سے رحلت کرے۔ |
| سورۂ الاحزاب پڑھنا | احکام الٰہی کی متابعت کرے پرہیزگار ہو اور خاتمہ بالخیر ہو۔ |
| سورۂ السباء پڑھنا | عابد و زاہد ہو۔ پرہیزگاری اختیار کرے بزرگ دین ہو۔ |
| سورۂ فاطر پڑھنا | دنیا میں شاد کام ہو اور عاقبت بخیر ہو۔ |
| سورہ یسین پڑھنا | دل میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت ہو نیک انجام ہو۔ |
| سورہ صفت پڑھنا | نیک راستہ پر چلے اور نیکی کی تلقین کرے۔ |
| سورہ الزمر پڑھنا | دین میں ثابت قدم ہو' سلامتی حاصل ہو' راحت و آرام پائے۔ |
| سورۂ مومن پڑھنا | ایماندار ہو صاحب اخلاص ثابت ہو۔ |
| سورہ حم السجدہ پڑھنا | دل و جان سے دین پر فریفتہ ہو' نیک نام اور بزرگی حاصل کرے۔ |
| سورہ حم۔ عسق پڑھنا | عمر دراز ہو' شاد کام رہے' رنج سے خلاصی پائے۔ |
| سورۂ الزخرف پڑھنا | عبادت الٰہی میں معروف ہو دنیا سے بیگانہ رہے۔ |
| سورۂ الدخان پڑھنا | جھوٹ سے نفرت ہو' سچائی کی طرف راغب ہو۔ |
| سورۂ الجاثیہ پڑھنا | گناہوں سے تائب ہو۔ نیک اور پرہیزگار ہو۔ |
| سورہ الاحقاف پڑھنا | والدین کا فرمانبردار ہو' سعادتمندی حاصل ہو۔ |

| سورۃ | فائدہ |
|---|---|
| سورۃ محمد ﷺ پڑھنا | دنیا میں خیر و برکت حاصل کرے' عاشق رسول ہو' حج کرے اور زیارت مدینہ منورہ حاصل ہو نیک انجام ہو۔ |
| سورۃ الفتح پڑھنا | فتح و نصرت حاصل کرے' اقبال بلند ہو۔ |
| سورۃ الحجرات پڑھنا | کسب و ہنر سے فائدہ حاصل کرے۔ |
| سورہ الذاریات پڑھنا | سخاوت کرے اور احسان سے لوگوں میں ہر دلعزیز ہو۔ |
| سورۃ الطور پڑھنا | دشمن پر غالب ہو بے فکری میں عمر بسر کرے۔ |
| سورۃ القمر پڑھنا | سحر اور جادو کا اثر نہ ہو۔ امن پائے۔ |
| سورۃ الرحمن پڑھنا | کذب و افترا (جھوٹ اور بہتان) سے پرہیز کرے۔ |
| سورۃ الواقعہ پڑھنا | اللہ تعالیٰ کی عبادت میں مشغول ہو۔ شرک سے پرہیز کرے۔ |
| سورۃ الحدید پڑھنا | اسلام کا غلام بننے کی نشانی ہے اور عزت پائے۔ |
| سورۃ المجادلہ پڑھنا | عورتوں کے جھگڑوں میں مصروف ہو' پریشانی حاصل ہو۔ |
| سورۃ الحشر پڑھنا | دینداروں کی محبت حاصل ہو' آخرت کی فکر ہو۔ |
| سورۃ الممتحنہ پڑھنا | ایسی محنت و مشقت میں مبتلا ہو کہ اس میں جان بھی دے دے۔ |
| سورہ الصف پڑھنا | راہِ خدا میں جہاد کرے' شہید یا غازی کا رتبہ حاصل ہو۔ |
| سورہ الجمعہ پڑھنا | خیر و برکت حاصل کرے اور دین کا خادم ہو۔ |
| سورۃ المنافقون پڑھنا | منافقت سے ثابت ہو ریاکارانہ عبادت کرے۔ |
| سورۃ التغابن پڑھنا | صدقہ و خیرات کا درجہ حاصل کرے۔ |
| سورہ طلاق پڑھنا | حق صداقت پر مائل ہو۔ دین میں کامل ہو۔ |
| سورۃ التحریم پڑھنا | گھر میں نفاق پڑنے کا باعث ہے پریشانی میں مبتلا ہو۔ |
| سورۃ ملک پڑھنا | دنیا میں بزرگی کا شرف حاصل ہو۔ علم دین پڑھے۔ |
| سورۃ القلم پڑھنا | مخلوق خدا کا محسن ثابت ہو۔ ہر دلعزیز ہو جائے۔ |
| سورۃ الحاقتہ پڑھنا | احکام الٰہی کی متابعت کرے' دنیاوی دولت کے حصول سے فکرمند ہو' خاتمہ بالایمان ہو۔ |
| سورۃ المعارج پڑھنا | خوف و دہشت سے دنیا میں امن حاصل کرے۔ |
| سورۃ نوح پڑھنا | آخرت میں نجات حاصل کرے دنیا میں رتبہ بلند ہو۔ |



| سورۃ | فائدہ |
|---|---|
| سورۃ الجن پڑھنا | جنات اور سحر سے نجات ملے۔ |
| سورۃ المزمل پڑھنا | عبادت خداوندی میں مشغول ہو۔ دنیا سے بیزار ہو۔ |
| سورۃ المدثر پڑھنا | نیک عمل سرزد ہوں' برائی سے بچے۔ |
| سورۃ القیامۃ پڑھنا | برے کاموں سے توبہ کرے' خوشنودی حق تعالیٰ حاصل کرے۔ |
| سورۃ الدہر پڑھنا | درویشوں سے محبت کرنے سے رضائے الٰہی حاصل کرے۔ |
| سورۃ المرسلات پڑھنا | کشائش رزق حاصل ہو پریشانی دور ہو۔ |
| سورۃ النبا پڑھنا | دنیا و دین کے نیک کام سرزد ہوں۔ |
| سورۃ النازعات پڑھنا | بحالت نزع اسے کوئی خوف نہ ہو گا۔ قبر میں آرام پائے۔ |
| سورۃ عبس پڑھنا | راہِ حق میں خیرات دے نیکی کی راہ پر گامزن ہو۔ |
| سورۃ التکویر پڑھنا | بجانب مشرق طویل سفر در پیش آئے۔ |
| سورۃ انفطار پڑھنا | دل میں خوف خدا پیدا ہو۔ نیک کاموں میں مشغول ہو۔ |
| سورۃ المطففین پڑھنا | دنیا میں عدل و انصاف پسند ہو نیک نامی حاصل کرے۔ |
| سورہ انشقاق پڑھنا | روز محشر پرسش اعمال سے سرخروئی حاصل ہو۔ |
| سورۃ البروج پڑھنا | ہر قسم کے تفکرات دنیاوی سے نجات حاصل کرے۔ |
| سورۃ الطارق پڑھنا | فرزند صالح پیدا ہو جس سے دل خوش ہو۔ |
| سورۃ الاعلیٰ پڑھنا | ذکر خدائے تعالیٰ میں مشغول رہے۔ |
| سورۃ الغاشیہ پڑھنا | دنیاوی عزت' اور اعلیٰ مراتب حاصل کرے۔ |
| سورۃ الفجر پڑھنا | نیک اعمال سرانجام دے' دنیا میں شہرت حاصل کرے۔ |
| سورۃ البلد پڑھنا | انسانوں کے ساتھ احسان کرے' مگر خود فائدہ سے محروم نہ رہے۔ |
| سورۃ الشمس پڑھنا | دنیاوی بلاؤں سے نجات حاصل کرے دین میں سربلند ہو۔ |
| سورۃ الضحیٰ پڑھنا | سائلوں کے سوال پورے کرنے کا ثواب حاصل کرے۔ |
| سورۃ الم نشرح پڑھنا | دونوں جہان کی مرادیں حاصل کرے۔ |
| سورۃ التین پڑھنا | دونوں جہان کی مرادیں حاصل کرے۔ |
| سورۃ علق پڑھنا | دنیا میں متواضع اور نیک خصلت ہو۔ |
| سورۃ القدر | انجام نیک ہو' کار خیر سے ثواب عظیم حاصل کرے۔ |

| خواب | تعبیر |
| --- | --- |
| سورۂ بینہ پڑھنا | خلق خدا کو راہ ہدایت پر لگائے' خوف خدا میں مستغرق رہے۔ |
| سورۂ زلزال پڑھنا | مشرک لوگوں کو تلقین کرے' خدا کے خوف سے لوگوں کو ڈرائے۔ |
| سورۂ العادیات پڑھنا | اپنے قبیلہ کا سردار ہو۔ اہل و عیال میں محبوب و مقتدر ہو۔ |
| سورۂ القارعہ پڑھنا | لوگوں میں قدر و منزلت اور بزرگی حاصل ہو۔ |
| سورۂ التکاثر پڑھنا | بزرگوں کی زیارت حاصل کرے' نیک راستہ اختیار کرے۔ |
| سورۂ العصر پڑھنا | تجارت میں فائدہ ہو۔ مشہور عام ہو۔ |
| سورۂ الہمزہ پڑھنا | لوگوں میں شناسا ہونے کا باعث ہو۔ |
| سورۂ الفیل پڑھنا | دشمن پر فتح حاصل کرے شاد کام ہو' نیک نام ہو۔ |
| سورۂ قریش پڑھنا | کسی کی صحبت بد کے باعث دین میں رسوا ہو۔ |
| سورۂ الماعون پڑھنا | دشمن پر فتح پائے' عزت حاصل ہو' دین میں کامل ہو۔ |
| سورۂ الکوثر پڑھنا | بزرگوں کا ہم جلیس ہو۔ نیک راہ اختیار کرے مگر دنیا سے کم فائدہ حاصل کرے۔ |
| سورۂ الکافرون پڑھنا | موت کی نشانی ہے' باعث پریشانی ہے۔ |
| سورۂ النصر پڑھنا | متوکل علی اللہ ہو۔ صابروں کی صف میں شمار ہو۔ |
| سورۂ لہب پڑھنا | زناکاری و بدکاری میں مبتلا ہو۔ |
| سورۂ اخلاص پڑھنا | دین و دنیا میں سرفراز ہو۔ دولت مندوں میں شمار ہو۔ |
| سورۂ الفلق پڑھنا | جادو' وغیرہ کا اثر نہیں ہو سکتا۔ شیطانی اثرات سے محفوظ رہے۔ اور حاسدوں کے حسد سے بچے۔ |
| سورۂ الناس پڑھنا | فراخی رزق و نظر بد سے محفوظ رہے دین میں دسترس حاصل ہو۔ |



## ملائکہ کو خواب میں دیکھنے کی تعبیرات

| خواب | تعبیر |
| --- | --- |
| حضرت جبرائیلؑ کو ہنستے دیکھنا | دشمن پر غالب ہو۔ شر شیطان سے محفوظ رہے رزق' میں فراخی پائے دین |
| حضرت جبرائیلؑ کو غصے میں دیکھنا | غم و اندوہ میں مبتلا ہو' کسی آسمانی بلا میں گرفتار ہو۔ بدنام ہو اور عیش و عشرت میں حصہ لینے کی کوشش کرے مگر بدنام ہو اور اسلام سے بے بہرہ رہے۔ بروں کی صحبت حاصل کرے۔ |
| حضرت جبرائیلؑ سے خوشخبری سننا | غیب سے نصرت الٰہی نصیب ہو' دین و دنیا میں خیر و برکت پائے۔ خویش واقارب میں بزرگ ہو۔ والدین کا تابعدار رہے۔ |
| حضرت جبرائیلؑ سے نصیحت حاصل کرنا | دین میں بزرگ ہو' برے کاموں سے نفرت کرے' حرام سے پرہیز اور عبادت خداوندی میں مشغول ہو۔ |
| حضرت جبرائیلؑ سے کوئی چیز حاصل کرنا | غیب سے خزانہ ہاتھ آئے کاروبار میں ترقی ہو' شہرت عام ہو۔ مگر فکرمند رہے۔ |
| حضرت میکائیلؑ کو اچھی صورت میں دیکھنا | خیر و برکت سے دل مطمئن ہو' نیکوں کی صحبت حاصل ہو۔ بیوی نیک خصال ملے۔ دشمن پریشان ہوں۔ |
| حضرت میکائیلؑ سے ملنا یا کچھ لینا | رزق میں اس قدر فراخی ہو کہ غنی بن جائے اور بڑے مالداروں میں شامل ہو۔ |
| حضرت میکائیلؑ سے ملاقات کرنا | دنیا میں مشہور ہو اور اولاد کو خوشحال دیکھے مگر دشمنوں سے گزند نہ پہنچے آخرت نیک ہو۔ |
| حضرت میکائیلؑ کو پرغضب دیکھنا | ملک میں وبا پڑنے کی علامت ہے۔ قحط پڑ جانے سے اکثر لوگ پریشان ہوں اگر امیر خواب دیکھے تو غریب ہو مصیبت میں مبتلا ہو۔ |
| حضرت اسرافیلؑ کو غصہ میں صور پھونکتے دیکھنا | اگر بادشاہ دیکھے' تو ملک میں وبا پھیل جائے' موت عام ہو اور رعیت بے چین ہو۔ یا غنیم حملہ آور ہو۔ اگر غریب دیکھے تو موت آئے۔ |

| حضرت اسرافیلؑ کو خندہ رو دیکھنا | اگر بادشاہ دیکھے تو ملک و سلطنت میں ترقی ہو اور اگر غریب دیکھے تو امیر ہو صاحب توقیر باعزت ہو۔ بادشاہ کا نزدیکی ہو۔ |
|---|---|
| حضرت اسرافیلؑ کو صور لگاتے دیکھنا | جو شخص یہ خواب دیکھے اس کی موت واقعہ ہو |
| حضرت عزرائیلؑ کو سلام کرتے دیکھنا | شہید ہونے کی دلیل ہے اگر شہید نہ ہو تو موت میں شہادت کا درجہ حاصل ہو۔ |
| حضرت عزرائیلؑ سے شیرینی لینا' یا کھانا | سکرات موت میں آسانی ہو۔ نیکوں میں داخل ہو' قبر کو روشن و فراخ پائے۔ دنیا میں راحت نصیب ہو۔ |
| حضرت عزرائیلؑ کو غصہ میں دیکھنا | بیمار ہو' سخت پریشانی اٹھائے' جان کندن میں سختی ہو اور انجام برا ہو۔ |
| حضرت عزرائیلؑ کو دور سے دیکھنا | کسی بادشاہ سے کام پڑے' یا کسی امیر و رئیس سے ملاقات ہو۔ سفر دراز درپیش آئے۔ |
| حضرت عزرائیلؑ کو آسمان سے اترتے دیکھنا | اچانک موت واقعہ ہو۔ دل پریشان ہو صدمہ عظیم ہو۔ اور اگر بادشاہ دیکھے تو آسمانی بلائیں نازل ہوں۔ |
| حضرت عزرائیلؑ کو آسمان پر چڑھتے دیکھنا | اگر بیمار ہو' تو شفا پائے' راحت ہاتھ آئے۔ اور اگر غریب ہو تو مالدار ہو جائے اگر بادشاہ دیکھے تو رعیت کو خوشحال پائے۔ |
| کراماً کاتبین دیکھنا | دین و دنیا کی فلاح پائے۔ اگر مفلس دیکھے' تو راحت حاصل ہو۔ |
| فرشتوں کو سجدہ کرتے ہوئے دیکھنا | دین و دنیا کی کامرانی کا سبب ہے۔ عاقبت نیک ہو۔ |
| فرشتوں کو عورتوں کی شکل میں دیکھنا | خدا تعالیٰ پر بہتان لگائے' بے دین ہو۔ شریر لوگوں میں داخل ہو عاقبت خراب دیکھے۔ |
| فرشتوں کو اڑتے دیکھنا | دولت ہاتھ آئے' دین میں دسترس حاصل ہو۔ بخت بلند ہو۔ |



| فرشتوں کے ساتھ اڑنا فرشتوں کو دیکھنا | افعال بد سے تائب ہو' موت قریب سمجھے' آخرت نیک ہو اگر دور سے دیکھے تو مصیبت میں مبتلا ہو اگر نزدیک ہو تو آرام پائے۔ |
|---|---|
| فرشتوں کو ہدایت کرتے دیکھنا | اگر نیک دیکھے تو خوشی حاصل ہو' اور آرام پائے اور اگر بد دیکھے تو رنج و پریشانی اٹھائے توبہ کرے تو نیک ہے۔ |
| فرشتے سے بشارت سننا | بزرگی کی دلیل ہے خوشی حاصل ہو۔ |
| فرشتے کو استقبال کرتے دیکھنا | دین میں کامل ہو بزرگی ملے' راحت پائے اور قبیلہ یا شہر کا سردار ہو۔ |
| فرشتے سے سفید یا سبز کپڑا لیتے دیکھنا | موت وارد ہو' یا قریبی رشتہ دار' یا عزیز فوت ہو جائے اور رنج و غم بے انداز اٹھائے۔ |
| حاملان عرش کو دیکھنا | بادشاہ بننے کی بشارت ہے اگر غریب ہے تو دولت مند ہو۔ |
| حاملان عرش سے ملاقات کرتے دیکھنا | کسی بادشاہ سے عزت و توقیر حاصل ہو دینداروں اور بزرگوں کی صحبت حاصل کرے اور فریضہ حج ادا کرے۔ |
| حاملان عرش کو حمد و ثنا و تسبیح کرتے دیکھنا | اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل ہو۔ اولیاء اللہ کی صفت میں شامل ہو۔ عاقبت نیک ہو۔ |

## خواب میں پیغمبروں کو دیکھنے کی تعبیرات

حضرت ابن سیرینؒ فرماتے ہیں :

کہ پیغمبروں کی تین قسمیں ہیں :(1) اولوالعزم (2) مرسل () نبی اولوالعزم چھ پیغمبر ہیں :(1) حضرت آدمؑ علیہ السلام (2) حضرت نوح علیہ السلام () حضرت ابراہیم علیہ السلام (4) حضرت موسیٰ علیہ السلام (5) حضرت عیسیٰ علیہ السلام (6) حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

مرسل پیغمبر وہ ہیں جن پر حضرت جبرائیل علیہ السلام وحی لائے۔ ان کی تعداد تین سو تیرہ ہے۔

نبی وہ ہیں جن پر حضرت جبرائیل علیہ السلام وحی لائے۔

**اولوالعزم** : اگر کسی شخص کو خواب میں کوئی اولوالعزم پیغمبر نظر آئے تو اس امر کی یہ

دلیل ہے کہ عزت' بزرگی' اور درجہ بلند ملے گا۔

**مرسل** : اگر کوئی شخص کسی مرسل کو خواب میں دیکھے' تو اسے دشمن پر فتح حاصل ہو گی۔

**نبیؐ** : حضرت کرمانی صاحبؒ فرماتے ہیں اگر کسی شخص کو خواب میں کوئی نبی بہ خندہ پیشانی اور خوش و خرم نظر آئے تو اسے عزت و مرتبہ اور امداد الٰہی حاصل ہو گی اور اگر غصے کی حالت میں نظر آئے تو وہ بدحالی' غم اور تنگی اٹھائے گا۔

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| حضرت آدمؑ کو دیکھنا | بزرگی اور دولت حاصل ہو' نیکی کی بشارت ہو توبہ قبول ہو۔ |
| حضرت حواؑ کو دیکھنا | مال و دولت پائے۔ عمر دراز ہو۔ دولت و رزق میں ترقی ہو۔ |
| حضرت نوح علیہ السلام کو دیکھنا | درازی عمر ہو' دشمن کی تنگی میں مبتلا ہو' لیکن آخر رہائی پائے۔ مسرت و خوشی حاصل ہونے سے آرام پائے۔ |
| حضرت ادریسؑ کو دیکھنا | دنیا میں سرخروئی حاصل ہو' نیک نام ہو اور عاقبت بخیر ہو۔ |
| حضرت ہودؑ کو دیکھنا | دشمن پر غلبہ حاصل ہو۔ رنج سے آزاد ہو۔ |
| حضرت لوطؑ کو دیکھنا | درستی اعمال اور دلی مراد بر آنے کی نشانی ہے۔ |
| حضرت صالحؑ کو دیکھنا | خیر و برکت حاصل ہو' بیوی سے راحت ملے' اولاد سے آزردہ ہو۔ |
| حضرت ابراہیمؑ کو دیکھنا | بادشاہ کے ظلم میں مبتلا ہو۔ والدین سے برائی سے پیش آئے۔ |
| حضرت اسمٰعیلؑ کو دیکھنا | فتح اور مال غنیمت حاصل ہو' نیک دل' نیک خو اور نیک انجام ہو۔ |
| حضرت یعقوبؑ کو دیکھنا | غم اولاد میں مبتلا ہو۔ بعد میں مسرت سے تبدیل ہو۔ |
| حضرت یوسفؑ کو دیکھنا | تہمت میں مبتلا ہو۔ آخر میں سعادت حاصل ہو۔ نیک نام ہو۔ |
| حضرت شعیبؑ کو دیکھنا | دشمن سے مغلوب ہو۔ بعد میں فتح پائے راحت ہاتھ آئے۔ |
| حضرت موسیٰؑ کو دیکھنا | بادشاہ وقت کا ہلاک ہو اور خود اہل و عیال میں مبتلا ہو۔ |
| حضرت داؤدؑ کو دیکھنا | عزت و بزرگی' مال' دولت حاصل ہو' نئی ایجاد پیدا کرے۔ |



| | |
|---|---|
| حضرت زکریاؑ کو دیکھنا | اطاعت الٰہی میں توفیق پانے کی دلیل ہے۔ |
| حضرت یحییٰؑ کو دیکھنا | نیک کاموں کو سرانجام دے' دنیا سے فائدہ نہ ہو۔ |
| حضرت خضرؑ کو دیکھنا | درازی عمر ہو' طوالت سرفرو ترقی رزق کا باعث ہو۔ |
| حضرت یونسؑ کو دیکھنا | غم و آلام کی تاریکی' خوشی اور فارغ البالی کی روشنی سے مبدل ہو۔ |
| حضرت ایوبؑ کو دیکھنا | ناامیدی سے امید ہو۔ حفاظت کرے۔ |
| حضرت عیسیٰؑ کو دیکھنا | عبادت خداوندی میں مشغول ہو' دنیا سے کنارہ کش ہو۔ |

## حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ کو دیکھنا

فی الحقیقت آنحضرت ﷺ کو ہی خواب میں دیکھنا ہے کیونکہ حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ فرمایا حضور پرنور ﷺ نے جس نے مجھے (خواب میں) دیکھا' اس نے حق دیکھا۔ کیونکہ شیطان میری صورت اختیار نہیں کر سکتا اور جو شخص مجھے خواب میں دیکھے گا اس سے رنج و غم دور رہے گا حیران نہ ہو مجھے خواب میں دیکھنے کی تعبیر زیادہ تر حقیقی کی بھلائی ہے۔

**نوٹ** : جو شخص حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت پاک خواب میں کرے پس وہ سمجھے کہ میں نے آپ کو عالم بیداری میں دیکھا ہے' اور جس طرح خواب میں دیکھے' اور آپؐ سے کوئی ارشاد پائے' یا حکم سنے تو بیدار ہو کر اس پر عمل کرے آپ کی زیارت ہر مسلمان کے لیے عین راحت ہے اور جنتی ہونے کی دلیل ہے۔

حضرت کرمانیؒ فرماتے ہیں : اگر کوئی شخص آنحضرت ﷺ کو خواب میں کسی شہر کے اندر دیکھے تو وہاں نعمت و دولت میں ترقی ہو گی لوگوں کو اطمینان قلب نصیب ہو گا اور اس مقام کے باشندے دشمن پر غالب آئیں گے۔

حضرت ابن سیرینؒ فرماتے ہیں : کہ خواب میں آنحضرت ﷺ کی زیارت نیک لوگوں کو ہوتی ہے اور آپؐ انہیں ان چیزوں کی خوشخبری سناتے ہیں جو انہیں ملنے والی ہوتی ہیں اور برے لوگوں کو جرم و گناہ سے بچاتے ہیں تاکہ انہیں عذاب سے رہائی ملے۔

حضرت عبداللہ بن عباسؓ فرماتے ہیں : کہ اگر کسی شخص کو آنحضرت ﷺ خواب میں نظر آئیں تو اسے نعمت و دولت اور ولایت ملے گی اور اگر کسی کو حضور ﷺ کا جنازہ خواب

| | |
|---|---|
| ہدیہ ماں باپ کو دینا | خاندان کی آنکھوں میں ممتاز ہو۔ والدین جیسی عزت پائے۔ |
| ہرن دیکھنا | دختر نیک اختر پیدا ہو یا کنیز پاکیزہ پائے۔ |
| ہرن پکڑنا | دولت و بزرگی پائے' عاشق ہو' محبت میں گرفتار ہو۔ |
| ہرن کا شکار کرنا | حسینہ جمیلہ عورت کو حاصل کرے اور فائدہ اٹھائے۔ |
| ہرن کا گوشت کھانا | دولت' عزت' بزرگی پائے' ہنرمندی' شہرت و آرام پائے۔ |
| ہرن کی پوستین پہننا | نیک خصال مگر حلول ہو۔ دل کا سخی' خدا ترس ہو۔ |
| ہلال (چاند) دیکھنا | سرداری ملے یا فرزند پیدا ہو۔ بادشاہ نیک ہو' نیکی کی علامت ہے' بشارت اور خوشخبری' خوشحالی و شادی اور کاروبار کی ترقی سے تعبیر ہے۔ |

## یائے تحتانی

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| یاقوت سرخ دیکھنا | پاکیزہ حسینہ' مگر بارعب عورت پائے۔ راحت حاصل ہو۔ |
| یاقوت سبز دیکھنا | نیک سیرت' جمیلہ' باوقار اور خوش اخلاق عورت پائے۔ |
| یاقوت سوداگر دیکھے | تجارت میں نفع کثیر پائے اور خوشحال ہو۔ |
| یاقوت بادشاہ دیکھے | سلطنت میں ترقی ہو۔ اور ہر دلعزیز نیک سیرت ہو۔ |
| یاقوت غریب دیکھے | تنگ دستی سے نجات پائے' کاروبار میں ترقی ہو۔ |
| یاقوت بیمار دیکھے | تندرستی پائے صحت یاب ہو۔ |
| یاقوت باکرہ دیکھے | شوہر خوبصورت و نیک پائے۔ جس سے فرحت حاصل ہو۔ |
| یاقوت عورت دیکھے | خوش جمال فرزند پائے۔ مشہور عام۔ نیک نام ہو۔ |
| یاقوت گم ہونا | سب کے لیے باعث تنزل ہے' فکر و اندیشہ حیرانی لاحق ہو۔ |
| یاسمین (چنبیلی) دیکھنا | اگر چنبیلی کا پودا دیکھے تو عزیز' دوست' بیوی کی جدائی ہو۔ |
| یاسمین کے پھول توڑنا | اگر مرد توڑے' تو نقصان اٹھائے گر عورت توڑے تو مرد سے ناچاکی ہو۔ طلاق ہونے کی نشانی ہے۔ |
| یاسمین گھر میں لگانا | خاندان کی تباہی کا باعث ہے۔ اہل گھر برباد ہوں۔ |



| | |
|---|---|
| یشب (پتھر) دیکھنا | کمینہ اور بدکار عورت پائے' باعث پریشانی ہے۔ |
| یشب کا نگینہ دیکھنا | لڑکی بداخلاق پیدا ہو یا عورت بدخصلت پائے۔ |
| یکہ پر سوار ہونا | کسی دوست عزیز یا آشنا سے منفعت حاصل ہو۔ |
| یکہ پر سے اترنا | بزرگی پانے کی علامت ہے' راحت و آرام پائے۔ |
| یکہ ہانکنا | محنت و مشقت سے دولت کمائے' مگر پریشان رہے۔ |
| یکہ سے گرنا | باعث تنزل ہے ذلت و خواری پائے۔ |
| یخنی کھانا یا پینا | موجب راحت ہے' دولت' رزق' طاقت پائے خوشحال ہو۔ |
| یوسیپ پانا | اگر اقسام طعام سے ہو نعمت و دولت پائے۔ آرام اٹھائے۔ |
| یعبوب (مکمل تجیبی) دیکھنا | اس مرد کی علامت ہے جو اپنے تئیں بزرگ سمجھے' مگر قوم حقیر جانے۔ |
| یخ دیکھنا | نمونہ رنج ہے مگر آپ یخ پینا خوشی حاصل ہو۔ اور مرتبہ جلیلہ پائے۔ |

مشہور و معروف درود شریف کا ایک مشکبو مجموعہ

# خزینہ درود شریف

●

صوفی محمد ندیم محمدی

زیر اہتمام:

شہباز پبلشرز توحید پارک امامیہ کالونی شاہدرہ۔ لاہور

# مشکل کشا عملیات

**بخار و درد سر و مرگی وغیرہ** | سورۂ الم سجدہ (پ۲۱) بخار اور درد سر تمام یا نصف اور مرگی کے لئے لکھ کر باندھ دیا جاوے۔

**بچوں کی نشو و نما کے لئے** | اَلَّذِیْٓ اَحْسَنَ سے تَشْکُرُوْنَ تک (الم سجدہ، پ۲۱) جب بچہ پیدا ہوئے سترہ دن گزر جائیں ان کو شیشہ کے برتن میں لکھ کر آبِ باران سے دھو کر دو حصہ کرے ایک حصہ اس بچے کی کھانے کی چیز میں ملاوے اور ایک حصہ بوتل میں رکھ چھوڑے اور سات روز تک اس بچہ کو پلاویں اور اس کے منہ کو ملیں انشاء اللہ تعالیٰ خوب نشو و نما ہو۔

**کثرت پیغام نکاح دختران** | سورۃ الاحزاب (پ۲۱) لڑکیوں کے پیغام بکثرت آنے کے لئے اس کو ہرن کی جھلی یا کاغذ پر لکھ کر ایک ڈبہ بند کر کے گھر میں رکھ دے۔

**برائے عزت و آبرو** | یٰٓاَیُّهَا النَّبِیُّ اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ سے وَكِیْلًا تک (احزاب ۴۵ تا ۴۸) روغن چنبیلی میں مشک و زعفران حل کر کے بعد نماز صبح ان آیات کو سات روز تک اس پر دم کر کے شیشی میں رکھ چھوڑے ابرو اور رخساروں کو لگا کر جس کے روبرو جاوے وہ اس کی عزت کرے اور سب پر اس کی ہیبت ہو۔

**دشمن کو ویران کرنا** | لَئِنْ لَّمْ یَنْتَهِ الْمُنٰفِقُوْنَ سے اَلرَّسُوْلَا تک (احزاب آیت ۶۰ تا ۶۶) جو ظالم کسی طرح فہمائش سے باز نہ آوے ایک کنواں معطل جس کا سوت شرق کی جانب ہو تلاش کرو اور بقدر ایک کاس کے اس کا پانی لے کر ان آیات کو



ایک پرچہ پر لکھ کر اس پانی سے دھو کر اس کے گھر میں چھڑک دو۔

**حفاظت از آفات و یرقان** | سورۃ السبا (پ۲۲) کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے تمام موذیات و آفات سے مامون رہے اور یرقان کے واسطے پلانا اور منہ پر پانی چھڑکنا مفید ہے۔

**حفاظتِ جانور** | سورۃ الفاطر (پ۲۲) کاغذ پر لکھ کر جانور کے گلے میں باندھنے سے ہر آفت سے محفوظ رہے۔

**تجارت میں برکت ہو** | اِنَّ الَّذِیْنَ یَتْلُوْنَ سے شَكُوْرٌ تک (فاطر: ۲۹، ۳۰) برکت تجارت کے لئے سوتی کپڑے کے چار ٹکڑوں پر لکھ کر اپنے مال و متاع میں رکھ دے۔

**قوت حافظہ و غالب ہونے کے لئے** | یٰسٓ (پ۲۲) اس کے عجیب و غریب خواص ہیں منجملہ ان کے یہ کہ اس کو سات روز تک زعفران و گلاب سے لکھ کر روزانہ پئے تو جو سنے اس کو یاد رہے جس سے گفتگو کرے اس پر غالب رہے۔

**عورت کا دودھ بڑھانے کے لئے** | یہ سورت لکھ کر پلانے سے دودھ پلانے والی عورت کا دودھ بڑھ جاوے۔

**نظر بد و ہر بیماری کے لئے** | لکھ کر پاس رکھنے سے نظر بد اور جملہ بیماریوں اور درد سے حفاظت رہے۔

**دشمن پر غلبہ پانا** | اِنَّا جَعَلْنَا فِیْٓ اَعْنَاقِهِمْ سے لَا یُبْصِرُوْنَ تک (یٰس: ۸، ۹) اگر ڈھال پر لکھ کر اعدائے دین کا مقابلہ کرے، غالب رہے۔

**حفاظت چور سے** | یہ آیتیں بستر پر لیٹ کر پڑھنے سے چور اور مفسد سے محفوظ رہے۔

**جھگڑا ختم کرنے کے لئے** | اگر دو شخص جھگڑا کرتے ہوں اس وقت پڑھ دینے

سے جو ناحق پر ہے وہ بند اور مغلوب ہو جائے۔

**دفع آسیب** سورۃ الصافات (پ۲۳) شروع سے ثَاقِبٌ تک (آیۃ ۱ تا ۱۰) آسیب زدہ کے لئے پڑھ کر دم کرنا نافع ہے۔

**کنواں کھودنے یا چشمہ نکالنے کے واسطے** سورۃ ص (پ۲۳) اُرْكُضْ بِرِجْلِكَ سے شَرَابٌ تک (آیۃ ۴۲ تا ۵۱) کنواں کھودنے یا چشمہ نکالنے میں اس کو بکثرت پڑھنے سے پانی عمدہ بکثرت نکلے گا۔

**برائے محبوبیت و مقبولیت** سورۂ زمر (پ۲۳) اس کو لکھ کر پاس رکھنے سے خلق کی نظروں میں محبوب و مقبول ہو۔

**ظالم سے بچنے کے لئے** سورۃ مومن (پ۲۴) فَسَتَذْكُرُوْنَ سے بِالْعِبَادِ تک (آیۃ ۴۴) ظالم کے سامنے پڑھنے سے اس کے ضرر سے محفوظ رہے۔

**آنکھوں کی بیماری کے لئے** سورۃ حم سجدہ (پ۲۴) اس کو لکھ کر آب باراں سے دھوکر اس میں سُرمہ پیس کر لگانے سے یا خود اس پانی سے آنکھ دھونے سے سفیدی اور آشوب چشم اور ناخنہ وغیرہ سے نفع ہوتا ہے۔

**شر سے حفاظت** سورۃ شوریٰ (پ۲۵) اس کو لکھ کر پاس رکھنے سے لوگوں کے شر سے محفوظ رہے۔

**دفع کھانسی** سورۃ الزخرف (پ۲۵) اس کو لکھ کر آب باراں سے دھوکر پلانے سے کھانسی دفع ہوتی ہے۔

**دفع پیچش** سورۃ دخان (پ۲۵) اس کو لکھ کر پینے سے پیچش دفع ہوتی ہے۔

**حفاظت بچہ** سورۃ جاثیہ (پ۲۵) پیدائش بچہ کے وقت اس کو لکھ کر باندھنے سے



تمام آفات و موذی جانور سے محفوظ رہے گا۔

**دفع جن و شر وغیرہ** سورۃ احقاف (پ۲۶) اس کو لکھ کر تعویذ بنا کر رکھنے سے تمام جن انس کے شر سے محفوظ رہے گا۔

**برائے محبوبیت** سورۂ محمد (پ۲۶) اس کو لکھ کر آب زمزم سے دھوکر پینے سے لوگوں کی نظروں میں محبوب ہو جائے۔

**دفع امراض** اس کے پانی سے غسل کرنا تمام امراض کا ازالہ کرتا ہے۔

**برائے روزی** سورۃ الفتح (پ۲۶)۔ رمضان شریف کے رویت ہلال کے وقت تین بار پڑھنے سے تمام سال روزی فراخ رہے۔

**برائے فتح** سورت کو لکھ کر قتال یا جدال کے وقت پاس رکھنے سے مامون رہے اور فتح میسر ہو۔

**مقبولیت عامہ و حفاظت از غرق** کشتی میں سوار ہو کر سورت کے پڑھنے سے غرق سے مامون رہے اِنَّا فَتَحْنَا سے حَكِيْمًا تک (فتح: ۱ تا ۴) قبولیت عامہ کے لئے باوضو مشک و گلاب و زعفران سے ہرن کی جھلی پر لکھ کر ٹوپی میں رکھ لے مگر پہنتے وقت بھی باوضو ہو۔

**دفع آسیب** سورۃ الحجرات (پ۲۶) اس سورت کو لکھ کر دیوار پر چسپاں کر دے تو آسیب نہ آوے۔

**برائے حفاظت حمل و افزونی دودھ** اس سورت کو لکھ کر پلانے سے دودھ بڑھے اور حمل محفوظ رہے۔

**دائمی دولت کے لئے** سورۂ ق۔ (پ۲۶) جس گھر میں پڑھی جاوے اس کی دولت

دائم رہے۔

**برائے نشو ونمائے درخت وبرکت** | آغاز سُورۃ قٓ سے اَلْخُرُوْجِ تک (۱۱۱ آیات) درخت میں برکت وحفاظت کے لئے ربیع کا اول آبِ باراں کسی نئے روغنی یا شیشہ کے برتن میں لے کر اور یہ آیتیں سات پرچوں پر زعفران وگلاب سے لکھ کر طلوع صبح صادق کے وقت اس پانی سے دھو کر اور دھوتے وقت بھی آیات کو سات مرتبہ پڑھ کر رات کے وقت جس درخت کی جڑ میں یا کھیت کے وسط میں وہ پانی چھڑکیں یا جو دانہ اس پانی میں تر کر کے بو دیں خوب نشو ونما ہو اور سب آفات سے محفوظ رہے۔

**دفع خوف ودرد شکم** | اور آبِ باراں سے ان آیات کو دھو کر پینے سے خوف اور ہول اور دردِ شکم دفع ہو۔

**بچہ کے دانت نکلنے کے لئے** | جس لڑکے کے دانت نہ نکلے ہوں یہ آیتیں لکھ کر اس کو پلانے سے دانت بآسانی نکلیں۔

**تخفیفِ مرض** | سُورۃُ الذاریات (پ۲۶) مریض کے پاس پڑھنے سے مرض میں تخفیف ہوتی ہے۔

**آسانی ولادت** | یہ سُورت لکھ کر حاملہ کے باندھنے سے ولادت میں آسانی ہوتی ہے۔

**رہائی از قید** | سُورۃ الطور (پ۲۷) اگر قیدی ہمیشہ اس کو پڑھا کرے تو جلدی رہائی پاوے۔

**برائے امن سفر** | اگر مُسافر یہ سورت پڑھے راستہ میں ہر طرح کا امن رہے۔



**بچھو مارنے کے لئے** | اگر یہ سورت پڑھ کر پانی کو بچھو پر چھڑک دیا جائے تو بچھو مر جائے۔

**برائے مغلوبیت** | سُورۃ النجم (پ۲۷) ہرن کی جھلی پر لکھ کر باندھنے سے سب پر غالب رہے۔

**برائے وجاہت** | سُورۃ القمر (پ۲۷) جمعہ کے روز قبل نماز لکھ کر عمامہ کے اندر رکھنے سے وجاہت حاصل ہوتی ہے۔

**آشوب چشم وطحال وجانور موذی** | یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ سے بِسُلْطٰنٍ تک (رحمٰن، ۳۳) کوئی کتّا بھونکتا ہو اس کے سامنے پڑھے تو خاموش ہو جائے۔

**آشوب چشم** | یہ آیت لکھ کر باندھنے سے آشوبِ چشم دفع ہو جاوے۔

**دافع طحال** | یہ آیت لکھ کر دھو کر پینے سے طحال دفع ہو۔

**دافع سانپ وبچھو** | دیوار پر لکھ کر لگانے سے سانپ بچھو دفع ہوں

**آسانی ولادت** | سُورۃ الواقعہ (پ۲۷) اس کو لکھ کر باندھنے سے بچہ بآسانی پیدا ہو

**دفع بھوک وپیاس** | سُورت مذکور کو باوضو صبح وشام پڑھنے سے گرسنگی وتشنگی دفع ہو۔

**حفاظت تیر وتیغ** | سُورۃ الحدید (پ۲۷)۔ اس سُورت کو لکھ کر پاس رکھنے سے تیر وتیغ سے محفوظ رہے۔

**دفع بخار وورم** | اس سورت کو پڑھنا اور دم کرنا بخار اور ورم کو بھی مفید ہے۔

**واسطے سکون مریض** | سُورۃ المجادلہ (پ۲۸) اس کو مریض کے پاس پڑھنے سے نیند اور سکون آوے۔

**حفاظت غلہ** اگر غلہ میں لکھ کر رکھ دے اس میں کوئی بگاڑ نہ ہو۔

**برائے ذہانت** سورۃ الحشر لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ سے آخر تک (آیہ ۲۱تا۲۴) سفید جام پر لکھ کر آب باراں سے دھو کر پینے سے ذکاوت و فطانت زیادہ ہو۔

**دفع درد** کسی قسم کا درد عضو میں ہو باوضو اس پر پڑھنے سے دفع ہو جاتا ہے۔

**دفع طحال** سورۃ ممتحنہ (پ ۲۸) اس کو لکھ کر تین روز متواتر پینے سے مرض طحال دفع ہو جاتا ہے۔

**قبولیت عوام** سورۃ الصف (پ ۲۸) يُرِيْدُوْنَ لِيُطْفِئُوْا سے فَتْحٌ قَرِيْبٌ تک (آیہ ۸تا۱۳) خاصیت، حریر سفید کے کپڑے پر مشک خالص و زعفران اور آب نسرین مقطر سے لکھ کر اندر کے کرتہ میں رکھے قبول عام اور ہیبت حاصل ہو۔

**برائے حفاظت و برکت** سورۃ الجمعہ (پ ۲۸) ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ سے الْعَظِيْمِ تک (آیۃ ۴) صدف کے ٹکڑے پر جمعہ کے روز لکھ کر مال یا خرمن میں رکھنے سے برکت و حفاظت رہے۔

**آشوب چشم و درد دنبل** سورۃ المنافقون (پ ۲۸) آشوب چشم اور ہر قسم کے درد اور دنبل پر دم کرنا نافع ہے۔

**دشمن کی زبان بندی** وَاِذَا رَاَيْتَهُمْ سے يُؤْفَكُوْنَ تک (منافقون: ۴) دشمن کی زبان بندی کے لئے پاک مٹی پر جس پر کوئی چلا نہ ہو پڑھ کر تھوڑی مٹی اس کے منہ پر اس کی بے خبری میں ڈال دے۔

**حفاظتِ ظالم** سورۃ التغابن (پ ۲۸) پڑھ کر کسی ظالم کے پاس چلا جائے تو اس کے شر سے محفوظ رہے۔

**برائے تدبیر روزی** سورۃ الطلاق (پ ۲۸) آیہ۔ وَمَنْ قُدِرَ عَلَيْهِ رِزْقُهٗ سے



يُسْرًا تک جس کی روزی تنگ ہو گناہ سے توبہ کرے اور نیکی کا ارادہ کرے اور شب جمعہ کی نصف شب کو اٹھ کر سو مرتبہ استغفار اور درود شریف سو مرتبہ اور یہ آیت سو مرتبہ پڑھ کر سو رہے خواب میں معلوم ہو جائے گا کہ کیا تدبیر کرے تو تنگی دفع ہو۔

**سکون مرض و مرگی و درد وغیرہ** سورۃ التحریم (پ ۲۸) اس کو مریض پر دم کرنے سے درد کو سکون اور مرگی والے کو افاقہ ہو اور جس کو نیند نہ آتی ہو آ جائے اور مدیون کا قرض ادا ہو۔

**آشوب چشم** سورۃ ملک (پ ۲۹) اس کو آشوب چشم پر تین روز تک روزانہ دم کرنے سے آرام ہو جائے۔

**برائے فقر و فاقہ** سورۃ نون والقلم (پ ۲۹) اس کو نماز میں پڑھنے سے فقر و فاقہ دور ہو۔

**حفاظت حمل** سورۃ الحاقہ (پ ۲۹) اس کو لکھ کر حاملہ کے باندھنے سے بچہ ہر آفت سے محفوظ رہے۔

**حفاظت بچہ از ہر آفت وغیرہ** اگر بچہ پیدا ہونے کے وقت اس کا پڑھا ہوا پانی منہ میں لگا دیں تو اس کو ذکاوت حاصل ہو اور ہر مرض اور ہر آفت سے جس میں بچے مبتلا ہو جاتے ہیں محفوظ رہے اور اگر روغن زیتون پر پڑھ کر بچہ کو مل دیں تو بہت فائدہ بخشے اور سب حشرات اور موذی جانوروں سے محفوظ رہے اور یہ تیل تمام جسمانی دردوں کو نافع ہے۔

**دفع احتلام** سورۃ المعارج (پ ۲۹) اس کو سوتے وقت پڑھنے سے جنابت اور پریشان خواب سے محفوظ رہے۔

**برائے حاجت روائی و غم** سورۃ نوح (پ ۲۹) اس کا ورد ہر قسم کی حاجت روائی

اور غم اور ہم کے دفع ہونے کے لئے نافع ہے۔

**رہائی قید** | سورۃ یٰسین (پ۲۲) اگر قیدی اس کو پڑھے باسانی رہائی پاوے۔

**وسعتِ رزق** | سورۃ المزمل (پ۲۹) اس کو ہمیشہ پڑھنے سے روزی فراخ ہو۔

**برائے حفظ قرآن** | سورۃ المدثر (پ۲۹) اس کو پڑھ کر اگر دعا قرآن حفظ ہونے کی کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ حفظ آسان ہو۔

**رقت قلب** | سورۃ القیمہ (پ۲۹) اس کو پاک پانی پر دم کرکے پینے سے قلب میں رقت اور خشوع پیدا ہو۔

**زبان پر علم کی باتیں** | سورۃ الدھر (پ۲۹) اس کو بکثرت پڑھے تو علم کی باتیں اس کی زبان پر جاری ہوں۔

**دفع دنبل** | سورۃ المرسلات (پ۲۹) اس کو لکھ کر باندھنے سے دنبل اچھے ہوتے ہیں۔

**حاکم کے شر سے حفاظت** | سورۃ النبا (پ۳۰) اس کو پڑھ کر یا باندھ کر حاکم کے پاس جانے سے اس کے شر سے محفوظ رہے۔

**دشمن سے بچنے کے لئے** | سورۃ النازعات (پ۳۰) دشمن کے مواجہہ میں اس کو پڑھنے سے اس کے ضرر سے محفوظ رہے۔

**برائے حفاظت راستہ** | سورۃ عبس (پ۳۰) اس کو لکھ کر پاس رکھنے سے راستے کے خطرات سے مامون رہے۔

**تقویت چشم** | سورۃ التکویر (پ۳۰) پڑھ کر آنکھ پر دم کرنے سے تقویت بصر ہو اور آشوب اور جالا دفع ہو۔

**رہائی قید و بخار** | سورۃ الانفطار (پ۳۰) اس کو قیدی پڑھے تو جلدی رہائی ہو اور



اگر بخار والا اس کے پانی سے غسل کرے بخار جاتا رہے۔

**دفع دیمک** | سورۃ التطفیف (پ۳۰) اس کو کسی ذخیرہ کی ہوئی چیز پر پڑھ دے تو دیمک وغیرہ سے محفوظ رہے۔

**تسکین تپش** | سورۃ الانشقاق (پ۳۰) کسی تپش زدہ پر دم کرے تو سکون ہو۔

**بچہ کا دودھ چھڑوانا** | سورۃ البروج (پ۳۰) جس کا دودھ چھڑوانا منظور ہو اس کو لکھ کر اس کے باندھ دے باسانی چھوڑ دے۔

**حفاظتِ ضرر دوا** | سورۃ الطارق (پ۳۰) دوا پر دم کرنے سے دوا کچھ نقصان نہ کرے۔

**کان کی گونج و بواسیر کے لئے** | سورۃ الاعلیٰ (پ۳۰) کان میں جو دوئی یعنی گونج پیدا ہو جاوے اس کے دم کرنے سے وہ زائل ہو جائے اور بواسیر اس کے پڑھنے سے اچھی ہو جائے۔

**برائے اولاد نرینہ** | شروع مہینہ حمل میں اگر عورت کی داہنی پسلی پر یہ سورت لکھ دیں تو انشاء اللہ تعالیٰ اولاد نرینہ پیدا ہو۔

**حفاظت کھانا** | سورۃ الغاشیہ (پ۳۰) اس کو کھانے پر دم کرنے سے اس کے ضرر سے محفوظ رہے اور درد پر پڑھنے سے سکون ہو۔

**نیک بچہ پیدا ہونے کے لئے** | سورۃ الفجر (پ۳۰) اس کو وسط شب میں پڑھ کر جماع کرنے سے نیک بخت اولاد پیدا ہو۔

**موذی جانوروں سے بچہ کی حفاظت** | سورۃ البلد (پ۳۰) اس کو ولادت کے وقت بچہ کے باندھ دینے سے ہر موذی جانور اور ہچکی سے محفوظ رہے۔

**دفع مرگی و بیہوشی و بخار** | سورۃ والشمس (پ۳۰) مرگی والے اور بیہوشی والے کے کان میں پڑھنا مفید ہے اور اس کا دم کیا ہوا پانی بخار والے کو نافع ہے۔

**واپسی گم شدہ** | سورۃ والضحیٰ (پ۳۰) جس کی کوئی چیز گم ہو گئی یا کوئی بھاگ گیا ہو اس کو سات مرتبہ پڑھنے سے وہ چیز مل جائے۔

**برائے درد قلب** | سورۃ الانشراح (پ۳۰) اس کو سینہ پر دم کرنے سے تنگی اور درد قلب کو سکون ہو۔

**دفع پتھری** | اس کا دم کیا ہوا پانی پینا پتھری کو ریزہ ریزہ کر کے نکال دیتا ہے اور درد مثانہ کو نفع دیتا ہے۔

**حفاظت غلہ** | سورۃ التین (پ۳۰) اس کو غلہ کی کوٹھی میں پڑھ کر دم کرنے سے برکت ہوتی ہے اور ضرر رساں جانوروں سے حفاظت رہتی ہے۔

**حفاظت سفر** | سورۃ العلق (پ۳۰) اس کو لکھ کر سفر میں ساتھ رکھنے سے گھر آنے تک ہر قسم کے آفات بری و بحری سے محفوظ رہے۔

**برائے محبت** | سورۃ القدر (پ۳۰) جس سے محبت ہو اس کے موئے ناصیہ پکڑ کر یہ سورت پڑھے تو کوئی امر ناگوار اس سے سرزد نہ ہو۔

**سچ بولنے کے لئے** | اگر سچ بولنے کی ہمت وعزم کیا جاوے تو اس سورۃ کا بکثرت پڑھنا موجب اعانت اور سہولت ہے۔

**دفع یرقان** | سورۃ البینۃ (پ۳۰) اس کو لکھ کر باندھنا اور پینا یرقان اور ورم کو نافع ہے۔

**دفع لقوہ** | سورۃ الزلزال (پ۳۰) غیر مستعمل طشت میں لکھ کر اس کا پانی پینا لقوہ کو



نافع ہے۔

**آسانی معاش و امن از خوف** | سورۃ العادیات (پ۳۰) اس کو لکھ کر پاس رکھنا آسانی معاش اور امن از خوف کے لئے نافع ہے۔

**وسعت رزق** | سورۃ القارعہ (پ۳۰) اس کا بکثرت پڑھنا روزی کو بڑھاتا ہے۔

**دفع درد شقیقہ** | سورۃ التکاثر (پ۳۰) بعد نماز عصر پڑھ کر دم کرنا درد شقیقہ کے لیے نافع ہے۔

**حفاظت دفینہ** | سورۃ العصر (پ۳۰) مال وغیرہ دفن کرنے کے وقت اس کو پڑھنے سے وہ ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔

**دفع نظر بد** | سورۃ الھمزہ (پ۳۰) جس پر نظر بد لگ گئی ہو اس پر دم کیا جاوے۔

**حفاظت دشمن** | سورۃ الفیل (پ۳۰) مقابلہ دشمن کے وقت اس کو پڑھنے سے اس پر بفضلہ تعالیٰ غلبہ حاصل ہو۔

**دفع درد گردہ** | سورۃ الایلاف (پ۳۰) کھانے پر دم کر کے کھانے سے ہر قسم کے ضرر و تخمہ وغیرہ سے محفوظ رہے اور درد گردہ کو بھی نافع ہے۔

**برائے حفاظت** | سورۃ الماعون (پ۳۰) استعمالی چیز پر پڑھ کر دم کرو تو وہ محفوظ رہے۔

**زیارت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم** | سورۃ الکوثر (پ۳۰) شب جمعہ میں ایک ہزار مرتبہ اس کو پڑھے اور ایک ہزار مرتبہ درود شریف پڑھے تو خواب میں حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہو۔

**حفاظت شرک و شک** | سورۃ الکافرون (پ۳۰) اس کو صبح و شام پڑھنے سے شرک

اور شک اور فساد اعتقاد سے محفوظ رہے۔

**کثرت شکار مچھلی** سورۃ النصر (پ۳۰) اس کو دانگے پرکندہ کر کے جال میں باندھ دیں تو اس میں بہت مچھلیاں پھنسیں۔

**دفع درد** سورۃ ابی لہب (پ۳۰) اس کو اگر درد کی جگہ لکھ کر باندھا جائے تو درد گھٹ جاوے۔ اور انجام بعافیت ہو

**کافروں کے لئے** سورۃ اخلاص (پ۳۰) اس کی خاصیت مثل سورۃ کافرون کے ہے۔

**دفع سحر و نظر بد و حفاظت بچہ وغیرہ** المعوذتین (الفلق، الناس پ۳۰) ہر قسم کے درد بیماری اور سحر و نظر بد وغیرہ کے لئے پڑھنا اور دم کرنا اور لکھ کر باندھنا مفید ہے اور سوتے وقت پڑھنے سے ہر قسم کی آفت سے محفوظ رہے اور اگر اس کو لکھ کر بچوں کے باندھ دے تو ام الصبیان وغیرہ سے حفاظت رہے اور اگر حاکم کے روبرو جانے کے وقت پڑھ لے تو اس کے شر سے محفوظ رہے۔

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ اَکْرَمُ دَلِیْلِیْ اِلٰی اَقْوَمِ سَبِیْلِیْ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

**دفع درد سر** قیصر روم نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں شکایت درد سر کی عرض کی آپ نے ایک ٹوپی سلوا کر بھیج دی جب تک وہ ٹوپی سر پر رہتی درد کو سکون رہتا اور جب اس کو اتارتا پھر درد ہونے لگتا اس کو تعجب ہوا اور کھول کر دیکھا تو اس میں فقط بسم اللہ لکھی تھی۔



**دفع بخار** فقیہ محمد مازنی کو بخار ہوا ان کے استاد فقیہ ولی عمرو بن سعید عیادت کو آئے اور ایک تعویذ بخار کا دے کر چلے گئے اور یہ فرما گئے کہ اس کو دیکھنا مت۔ غرض انکی باندھا بخار اسی وقت جاتا رہا انھوں نے اس کو کھول کر دیکھا تو بسم اللہ لکھی تھی ان کے اعتقاد میں سستی پیدا ہوئی فوراً پھر بخار لوٹ آیا انھوں نے جا کر شیخ سے عرض کیا اور اپنے فعل سے توبہ کی انھوں نے اور تعویذ دے دیا اور خود باندھ دیا فوراً بخار جاتا رہا انھوں نے ایک سال بعد اس کو کھول کر دیکھا تو وہی بسم اللہ تھی اس وقت ان کا اعتقاد پختہ ہوا اور عظمت دل میں پیدا ہوئی۔

**دفع درد** سورۃ الفاتحہ۔ درمیان سنت و فرض فجر کے اکتالیس بار پڑھ کر دم کرنے سے درد جاتا رہتا ہے اور دوسرے امراض کے لئے بھی مفید و مجرب ہے اور بڑی شرط یہ ہے کہ عامل و مریض دونوں خوش اعتقاد ہوں۔

**واپسی بخیریت از سفر** سورۂ فاتحہ مذکور پڑھنے سے مسافر بخیریت گھر لوٹ آئے۔

**شیطان اور ظالم سے حفاظت** آیۃ الکرسی (بقرہ ۲۵۵) حدیث بخاری میں ہے کہ سوتے وقت آیۃ الکرسی پڑھنے سے تمام شب اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس شخص کے لئے ایک نگہبان مقرر ہو جاتا ہے اور شیطان اس کے پاس نہیں آتا۔

**ہر قسم کے ظلم اور چوری سے حفاظت** ابو جعفر نحاس نے حدیث نقل کی ہے آیۃ الکرسی اور سورۂ اعراف کی تین آیتیں اِنَّ رَبَّکُمُ اللّٰہُ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ سے اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰہِ قَرِیْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِیْنَ تک (اعراف ۵۴ تا ۵۶) اور سورۂ صٰفٰت کے شروع سے ثَاقِبٌ تک (صٰفٰت ۱ تا ۱۰) اور سورۂ رحمٰن کی آیتیں سَنَفْرُغُ سے فَلَا تَنْتَصِرَانِ تک (رحمٰن ۳۱ تا ۳۵) یہ سب آیتیں اگر کوئی شخص دن میں پڑھے تو تمام دن اور اگر رات میں پڑھے

تو تمام رات شیطان سرکش اور جادوگر ضرر رساں اور حاکم ظالم اور تمام چوروں اور غنڈوں سے محفوظ رہے گا۔

**حروف مقطعات:** جو سورتوں کے شروع میں آتے ہیں وہ یہ ہیں:۔ الٓمّٓ۔ الٓمّٓصٓ۔ الٓرٰ۔ الٓمّٓرٰ۔ کٓھٰیٰعٓصٓ۔ طٰہٰ۔ طٰسٓمّٓ۔ یٰسٓ۔ صٓ۔ حٰمٓ۔ حٰمٓ عٓسٓقٓ۔ قٓ۔ نٓ۔ جن میں یہ حروف آئے ہیں۔ الف، حا، صاد، سین، کاف، عین، طا، قاف، را، ھا، نون، میم، لام، یا۔ ان کا لقب اصطلاح میں حروفِ نورانی ہے اور ہر ایک حرف کے ساتھ بعض اسماء الٰہیہ کو تعلق ہے مثلاً الف کے ساتھ اللہ، احد، اوّل، آخر۔ حٓ حی۔ صٓ صمد۔ سٓ سمیع، سبوح، سلام۔ کٓ کریم۔ عٓ علیم، عظیم، عزیز۔ طٓ طیب۔ قٓ قیوم۔ رٓ رحمٰن، رحیم۔ ہٓ ھادی۔ نٓ نور، نافع۔ مٓ مالک یوم الدین، مالک الملک، محی و ممیت۔ لٓ لطیف۔ یٓ یوہ۔

**مال اور کھیت کی حفاظت** حروف نورانی کو اپنے مال و متاع یا کھیت یا گھر وغیرہ میں رکھے، ہر بلا سے محفوظ رہے۔

**دشمن پر غلبہ** مقابلہ دشمن کے وقت الٓمّٓصٓ۔ کٓھٰیٰعٓصٓ۔ قٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ کثرت سے پڑھے تو دشمن پر غالب ہو۔

**ہر بلا سے امن و حفاظت** بعض عارفین دجلہ میں سوار ہونے کے وقت حروف نورانی

۱ پ۱ بقرہ شروع ۲ پ۸ اعراف شروع ۳ پ۱۱ یونس شروع ۴ پ۱۳ رعد شروع ۵ پ۱۶ مریم شروع ۶ پ۱۶ طٰہٰ شروع ۷ پ۱۹ شعراء شروع ۸ پ۲۲ یٰسین شروع ۹ پ۲۳ ص شروع ۱۰ پ۲۴ حٰم سجدہ آغاز ۱۱ پ۲۵ شوریٰ شروع ۱۲ پ۲۶ ق شروع ۱۳ پ۲۹ القلم شروع۔

۱ پ۸ اعراف شروع ۲ پ۱۶ مریم شروع ۳ پ۲۶ ق شروع ۴ پ۲۹ قلم شروع



کو پڑھ لیتے تھے وجہ دریافت کرنے پر فرماتے کہ جہاں کہیں ان حروف کو لکھا یا کہیں دریا و خشکی میں پڑھا وہ مکان اور پڑھنے والا ہر بلا سے محفوظ رہا۔

**برکت رزق اور موذی جانوروں سے حفاظت** ایک اور عارف سے منقول ہے کہ ان کے پاس رکھنے سے تمام آفات سے حفاظت رہتی ہے اور رزق ملتا ہے اور حوائج پورے ہوتے ہیں اور دشمن اور چور اور سانپ اور بچھو اور درندہ اور حشرات سے محفوظ رہتا ہے اور سفر میں ان کے پڑھنے سے صحیح و سالم گھر واپس آتا ہے۔

**مرگی کا علاج** ایک اور عارف کی باندی کو مرگی آتی تھی انھوں نے اس کے کان میں یہ پڑھا بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ الٓمّٓصٓ۔ طٰسٓمّٓ۔ کٓھٰیٰعٓصٓ۔ یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ۔ حٰمٓ عٓسٓقٓ۔ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ۔ وہ بالکل اچھی ہوگئی اور پھر مرگی نہیں اٹھی۔

**ڈاڑھ کی درد کی جھاڑ** بصرہ میں ایک شخص ڈاڑھ کا درد جھاڑتا تھا اور بخل کی وجہ سے کسی کو بتاتا نہ تھا جب مرنے لگا اس وقت قلم دوات منگا کر لکھ کر وہ عمل تبلایا وہ جھاڑ یہ ہے:۔ الٓمّٓصٓ (اعراف: ۱) طٰسٓمّٓ (شعراء: ۱) کٓھٰیٰعٓصٓ (مریم: ۱) حٰمٓ عٓسٓقٓ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ (شوریٰ: ۱) اُسْکُنْ بِکٓھٰیٰعٓصٓ ذِکْرُ رَحْمَتِ رَبِّکَ عَبْدَهٗ زَکَرِیَّا۔ اُسْکُنْ بِالَّذِیْ اِنْ یَّشَاْ یُسْکِنِ الرِّیْحَ فَیَظْلَلْنَ رَوَاکِدَ عَلٰی ظَهْرِهٖ۔ اُسْکُنْ بِالَّذِیْ سَکَنَ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

**بہت سی حاجات کے لئے عمل** الٓمّٓ۔ ذٰلِکَ الْکِتٰبُ لَا رَیْبَ فِیْهِ سے هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ تک (بقرۃ: ۱تا۵) الٓمّٓ۔ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ سے اَنْزَلَ

۵ پ۸ اعراف شروع ۶ پ۱۹ شعراء شروع ۷ پ۱۶ مریم شروع ۸ پ۲۵ شوریٰ شروع ۹ پ۱۱ یونس شروع ۱۰ پ۲۹ قلم شروع۔

الْفُرْقَانَ تک (آل عمران ۱،۲) المٓصٓ ۔ کِتٰبٌ اُنْزِلَ سے لِلْمُؤْمِنِیْنَ تک (اعراف ۱)
الٓمّٓرٰ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ سے لَا يُؤْمِنُوْنَ تک (رعد ۱) كٓهٰيٰعٓصٓ سے زَكَرِيَّا
تک (مریم ۱،۲) طٰهٰ سے لِتَشْقٰى تک (طٰہٰ ۱،۲) طٰسٓمّٓ تِلْكَ اٰيٰتُ
الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ (شعراء ۱،۲) طٰسٓ تِلْكَ اٰيٰتُ الْقُرْاٰنِ وَكِتَابٍ مُّبِيْنٍ
(نمل ۱) يٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ (یٰس ۱،۲) صٓ سے شِقَاقٍ تک (ص ۱،۲)
حٰمٓ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ سے الْمَصِيْرُ تک (مومن ۱تا۳)
حٰمٓ عٓسٓقٓ سے الْحَكِيْمُ تک قٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ (ق ۱) نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا
يَسْطُرُوْنَ (القلم ۱) خاصیت، شیخ شرف الدین بونی کا قول ہے کہ جو شخص ہرن
کی جھلی پر چودھویں شب کسی ماہ کو بعد نماز عشاء کے گلاب و زعفران سے یہ آیت لکھ
کر ایک نلکی میں رکھ کر اس کا منہ نئے چھتہ کے موم میں بند کر کے اس کو چمڑے میں سلوا کر
اپنے داہنے بازو پر رکھے اس کے قلب میں شجاعت پیدا ہو، دشمن کے دل میں اس
کی ہیبت ہو، خلق کی نظر میں مقبول ہو اگر محتاج ہو غنی ہو جائے اور اگر خوف زدہ
ہو تو مامون ہو جاوے اگر جادو یا زندان یا جنون میں مبتلا ہو تو اس سے خلاصی حاصل
ہو اگر قرض دار ہو اللہ تعالیٰ اس کا دَین ادا کر دے گا اگر کسی فکر میں مبتلا ہو تو وہ فکر
دفع ہو جاوے۔ اگر مسافر ہو تو صحیح و سالم اپنے گھر آجاوے۔ جو کسی عورت کا نکاح نہ
ہوتا ہو تو اس کے پاس رکھنے سے لوگوں کو اس سے نکاح کی رغبت پیدا ہو اگر کسی
دوکان میں رکھا جاوے تو خوب نفع ہو اگر بچوں کے باندھا جاوے تو تمام آفات
سے محفوظ و مامون رہیں جس کے پاس رہے وہ شخص جو حاجت اللہ تعالیٰ سے مانگے
پوری ہو۔



### بہت سی ضروریات کے لئے عمل

الٓمّٓ، الٓمّٓصٓ، الٓمّٓرٰ، الٓرٰ، كٓهٰيٰعٓصٓ،
طٰهٰ، طٰسٓمّٓ، یٰسٓ، صٓ، حٰمٓ عٓسٓقٓ، قٓ، نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ خاصیت
رجب کی نوچندی جمعرات کو چاندی کے نگینے پر یہ حروف کندہ کرا کر پہنے تو ہر خوف سے امن
میں رہے اگر حاکم کے پاس جاوے تو اس کی قدر ہو اور سب کام پورے ہوں اگر غضبناک
آدمی کے سر پر ہاتھ پھیرے تو اس کا غصہ جاتا رہے گا۔ اگر پیاس کی شدت میں اس کو
چوس لے تو سکون ہو جاوے اور اگر بارش کے پانی میں اس کو رات کے وقت ڈال کر
صبح کو نہار منہ پیوے تو حافظہ قوی ہو جاوے اور جو بیکار آدمی اس کو پہنے برسرِکار
ہو جاوے اور اگر مرگی والے کو پہنا دیا جائے تو مرگی جاتی رہے۔

### آشوب چشم سے حفاظت

الٓمّٓ، الٓمّٓصٓ، الٓمّٓرٰ، الٓرٰ، كٓهٰيٰعٓصٓ، طٰهٰ، طٰسٓمّٓ
طٰسٓ، یٰسٓ، صٓ، قٓ، نٓ۔ خاصیت، ان حرفوں کو حرف بحرف مگر نوچندی ہفتہ
میں لکھ کر پئے تو سال بھر تک آشوب چشم سے محفوظ رہے۔

### حصول علم اور زیادتی حافظہ

الٓمّٓ سے مُفْلِحُوْنَ تک جمعرات کے روز شروع
دن میں پاک برتن پر مشک و زعفران سے لکھے اور آب چاہ شیریں سے دھو کر پیئے اور
اس روز کھانا نہ کھائے پھر رات کو پیئے اور دن میں روزہ رکھے تین دن یا پانچ دن ایسا
ہی کرے تو حافظہ میں زیادتی ہو اور نفس میں قوت ہو اور قلب میں علم کو قرار ہو، اور
معرفت میں ترقی ہو۔

---

۱ پ۱ بقرہ شروع ۲ پ۸ اعراف شروع ۳ پ۱۳ رعد شروع ۴ پ۱۱ یونس شروع ۵ پ۱۶ مریم شروع ۶ پ۱۶ طٰہٰ شروع
۷ پ۱۹ شعراء شروع ۸ پ۲۲ یٰس شروع ۹ پ۲۳ ص شروع ۱۰ پ۲۵ شوریٰ شروع ۱۱ پ۲۶ ق شروع ۱۲ پ۲۹ القلم شروع۔

۱ پ۱ بقرہ شروع ۲ پ۸ اعراف شروع ۳ پ۱۳ رعد شروع ۴ پ۱۱ یونس شروع ۵ پ۱۶ مریم شروع ۶ پ۱۶ طٰہٰ
شروع ۷ پ۱۹ شعراء شروع ۸ پ۱۹ نمل شروع ۹ پ۲۲ یٰس شروع ۱۰ پ۲۳ ص شروع ۱۱ پ۲۶ ق شروع

**درندہ، آسیب اور بہت سے امراض سے حفاظت** یہ تین آیتیں حفاظت درندہ اور چور و دفع آسیب اور عافیت جان و مال کے لئے اور شفاء جذام و جمیع امراض کے لئے اکسیر اعظم ہیں آیات الحرس ان کا لقب ہے، وہ یہ ہیں۔ شروع بقرہ سے مُفْلِحُوْنَ تک۔ آیۃ الکرسی سے خَالِدُوْنَ تک لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ سے آخر سورۂ بقر تک۔ تین آیتیں سورۂ اعراف کی یعنی اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ سے مِنَ الْمُحْسِنِيْنَ تک۔ آخری آیتیں بنی اسرائیل کی یعنی قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ سے ختم سورت تک۔ شروع وَالصّٰٓفّٰتِ سے لَازِبٍ تک۔ دو آیتیں سورۂ رحمٰن کی یعنی يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ سے فَلَا تَنْتَصِرَانِ تک۔ آخری آیتیں سورۂ حشر کی یعنی لَوْ اَنْزَلْنَا سے ختم سورت تک شروع سورۂ جن سے شَطَطًا تک فقط۔ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الضَّلٰلَةَ سے اِذَآ اَظْلَمَ عَلَيْهِمْ قَامُوْا تک۔

**دشمن کی تباہی کے لئے** جس دشمن کو شرعاً ایذا پہنچانا جائز ہو اس کے بدن کا ایک کپڑا لے کر اس پر اس کا اور اس کی ماں کا نام سات مرتبہ لکھا جاوے اور اس کے گرد ایک دائرہ کھینچ دیا جائے اور اس میں یہ آیتیں لکھ دی جائیں اور اس پر ایک دائرہ کھینچ دیا جائے اسی طرح تین دائرے بنائے جائیں پھر اس کپڑے کو لپیٹ کر مٹی کے کسی کورے برتن میں رکھ کر ہفتہ کے روز اس کے گھر میں ایسی جگہ دفن کرایا جاوے کہ اس جگہ کسی کا پاؤں نہ آوے يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا سے اَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ تک۔

۱۳ پ۱ بقرہ شروع ۱۴ پ۳ بقرہ رکوع ۲۲ ۱۵ پ۳ بقرہ آخری رکوع۔ ۱۶ پ۸ اعراف رکوع ۶
۱۷ پ۱۵ بنی اسرائیل رکوع آخری ۱۸ پ۲۳ صافات شروع ۱۹ پ۲۷ رحمٰن رکوع ۲ ۲۰ پ۲۸ حشر رکوع ۳
۲۱ پ۲۹ جن رکوع ۱۔ ۲۲ پ۱ بقرہ رکوع ۳



**کھیتی اور باغ کی حفاظت** باغ اور درخت اور کھیت کو جمیع آفات و بلیات سے بچانے کے لئے غسل کر کے جمعرات کے دن روزہ رکھے اور جمعہ کے دن اس موضع کے چاروں گوشوں میں دو رکعت نفل پڑھے اول رکعت میں اَلْحَمْد اور وَالتِّيْنِ اور دوسری میں اَلْحَمْد اور اَلَمْ تَرَ كَيْفَ یا لِاِيْلٰفِ پڑھے اور اسی طرح دو رکعت اس کھیت یا گاؤں یا باغ کے بیچ میں پڑھے پھر ایک قلم چوب زیتون کا تراش کر زعفران سے یہ آیت مذکور اسی موضع کے کسی درخت کے سبز پتے سے لکھے اور عود کی دھونی دے کر اس موضع کے سرے پر جدھر سے پانی آتا ہو گاڑ دے اور دوسرا پتہ لکھ کر اس موضع کے ختم پر دفن کر دے اور تیسرا لکھ کر کسی اونچے درخت پر باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی بلا سے حفاظت رہے گی۔

**درختوں کے پھل میں برکت** وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا سے خٰلِدُوْنَ تک جو درخت پھلتے نہ ہوں یا کم پھلتے ہوں ان کے بار آور کرنے کے لئے جمعرات کا روزہ رکھے اور صرف کدو سے افطار کرے اور نماز مغرب کی پڑھ کر یہ آیتیں کاغذ پر لکھے اور کسی سے بات نہ کرے اور اس کو لے کر اس باغ کے وسط میں کسی درخت سے کوئی پھل لے کر کھا کر اس پر تین گھونٹ پانی پیے اور چلا آوے انشاء اللہ تعالیٰ برکت ہوگی۔

**کشفِ علوم و تسخیر جن** وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ سے اَلْحَكِيْمُ تک۔ کشف علوم اور تسخیر جن و انسان کے لئے مفید ہے جس مہینہ کی پہلی تاریخ پنج شنبہ ہو غسل کر کے اس دن روزہ رکھے شام کو جو کی روٹی اور شکر اور کسی کے ساگ سے

۵ پ۱ فاتحہ مکمل ۶ پ۳۰ التین مکمل ۷ پ۳۰ فیل مکمل ۸ پ۳۰ قریش مکمل

۱ پ۱ بقرہ رکوع ۳ ۲ پ۱ بقرہ رکوع ۴

افطار کرے اور اپنے وقت پر سو رہے جب نصف شب ہو اٹھ کر وضو کر کے رو بقبلہ
بیٹھ کر یہ آیتیں ۳۲ بار پڑھے پھر کانچ کے برتن پر مشک، زعفران و گلاب سے ان
آیتوں کو لکھ کر آب ژالہ سے دھو کر پئے اور سو رہے سات روز اسی طرح کرے اور
آخری دن یہ آیتیں ستر بار پڑھے مگر مکان تنہائی کا ہو اور عود کی دھونی دے کر پھر
فارغ ہو کر انہیں کپڑوں میں سو رہے انشاء اللہ تعالیٰ مقصود حاصل ہوگا۔

**سوئی ہوئی عورت سے راز معلوم کرنا** | یٰبَنِیٓ اِسْرَآءِیْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِیَ
سے وَ اَنْتُمْ تَعْقِلُوْنَ تک نابالغ دختر کے بدن کے کپڑے پر شب دوشنبہ میں جب
پانچ گھنٹے رات گزر جائے تو ان آیتوں کو لکھ کر سوئی ہوئی عورت کے سینہ پر رکھ دیں
تو جو کچھ اُس نے کیا ہوگا سب بتلا دے گی مگر یہ اسی جگہ جائز ہے جہاں شرعاً تجسس
جائز ہو ورنہ حرام ہے۔

**پیاس کے مرض کا علاج** | وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى ۔ ۔ ۔ تک جس
کو سفر میں پانی میسر نہ ہو یا ایسے مرض میں مبتلا ہو جس میں پانی کثرت سے پیے اور
پیاس نہ بجھے ان آیتوں کو مٹی کے کسی چکنے برتن میں جو تیل یا گھی سے چکنا ہو گیا ہو
یا کانچ یا پتھر کے برتن پر لکھ کر باران ربیع کے پانی سے دھو کر ایک شیشی میں بھر کر تین
روز رہنے دے پھر اس میں سُرخ بکری کا دودھ ملا کر آنچ پر اس کو گاڑھا کرے اور
پیاس میں صبح کے وقت دو درہم اور مبتلائے مرض سوتے وقت اسی قدر پیا کرے۔

**مرضی کے مطابق سودا کرنا** | قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّنْ لَّنَا مَا هِيَ سے
مُهْتَدُوْنَ تک جو شخص کوئی جانور یا لباس یا میوہ یا اور کوئی چیز خریدنا چاہے

لہ پ بقرہ رکوع ۵ ، لہ پ بقرہ رکوع ، لہ پ بقرہ رکوع ۸



اور اس کو منظور ہو کہ اچھی چیز ملے تو اس چیز کو دیکھنے بھالنے کے وقت ان آیتوں
کو پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ مرضی کے موافق چیز ملے گی۔

**سوتے آدمی سے راز معلوم کرنا** | وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا سے تَعْقِلُوْنَ تک
سوتے آدمی سے راز دریافت کرنے کے لئے ہے مگر جس جگہ معلوم کرنا شرعاً جائز ہو۔

**دفینہ معلوم کرنے کا عمل** | بعض عارفین سے منقول ہے کہ یہ آیتیں اور سورۂ شعراء
کاغذ پر لکھ کر ایک سفید مرغ کی گردن جس کا تاج شاخ شاخ ہو باندھ کر جس جگہ دفینہ
کا شبہ ہو وہاں چھوڑ دیا جائے وہ مرغ وہاں جا کر کھڑا ہو جائے گا اور اگلے روز مر
جائے گا مگر مجھ کو اس میں شبہ ہے کہ حیوان کا ہلاک کرنا عمل سے جائز ہے یا نہیں۔

**جانوروں کی بیماری کا علاج** | یہ بھی ان بزرگ سے منقول ہے کہ جمعہ کے روز
جب آفتاب نکلنے لگے تو یہ آیتیں برنوف کی چھڑی پر چالیس مرتبہ پڑھے جو جانور
کسی قسم کے مرض میں مبتلا ہو اس چھڑی پر پھٹکار کر اس سے سات مرتبہ اس کو جھاڑ دے
پھر اس مرض پر پھٹکار دے انشاء اللہ تعالیٰ دفع ہوگا۔

**دل کی سختی دور کرنا** | ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ سے عَمَّا تَعْمَلُوْنَ خاصیت، جس
شخص کا دل کسی سے سخت ہو جائے یا اپنے گھر والوں سے تنگی کرے اور مزاج بگڑ
جائے تو ایک کوری پاک ٹھیکری لے کر چوب آس سے اس شخص کا نام اس ٹھیکری
پر لکھے اور قدرے شہد جس کو آنچ نہ لگی ہو اور انگوری سرکہ لے کر اس سے یہ آیت
اس نام کے گرد لکھے اور اس ٹھیکری کو اس کنوئیں یا نہر میں ڈال دے جس سے
وہ پانی پیتا ہو۔

لہ پ بقرہ رکوع ۹ ، لہ پ۱۹ شعراء مکمل۔ لہ بقرہ پ رکوع ۹

**بادشاہ کی درستگی** | اسی طرح اگر کوئی بادشاہ اپنی رعایا سے بگڑ جائے تو اس آیت کو کاغذ میں مع نام بادشاہ اور اس کی ماں کے لکھ کر پہاڑ میں کسی اونچی جگہ رکھ دے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی حالت درست ہو جائے گی۔

**جانوروں کا دودھ بڑھانے کا عمل** | اگر گائے یا بکری کا دودھ گھٹ جائے تو کورے تانبہ کے برتن میں اس آیت کو لکھ کر اور پاک پانی سے دھو کر اس جانور کو پلایا جاوے انشاء اللہ تعالیٰ دودھ بڑھ جائے گا۔

**کنوئیں یا نہر کا پانی بڑھانے کے لئے** | اگر کنوئیں یا نہر یا چشمہ کا پانی گھٹ جاوے یہ آیت ٹھیکری پر لکھ کر اس میں ڈال دے۔

**نظر بد اور سحر کا علاج** | وَاِذْ اَخَذْنَا مِیْثَاقَكُمْ وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّوْرَ خُذُوْا مَآ اٰتَیْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّاسْمَعُوْا قَالُوْا سَمِعْنَا وَعَصَیْنَا وَاُشْرِبُوْا فِیْ قُلُوْبِهِمُ الْعِجْلَ بِكُفْرِهِمْ قُلْ بِئْسَمَا یَاْمُرُكُمْ بِهٖٓ اِیْمَانُكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ (بقرۃ ۹۳) خاصیت، جو شخص اپنی ذہانت سے ظلم کے طریقے ایجاد کر کے لوگوں کو تکلیف دیتا ہو اور اس کو مسلوب الفہم کرنا ہو تو یہ آیت ہفتہ کے روز کسی مٹھائی پر لکھ کر نہار منہ کھلاوے انشاء اللہ تعالیٰ پھر کوئی بات اس کی سمجھ میں نہ آوے گی۔ وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّیٰطِیْنُ سے لَوْ كَانُوْا یَعْلَمُوْنَ تک (بقرۃ ۱۰۲) کورے تانبہ کے طشت میں ان آیتوں کو لکھ کر اس کو کندر کی دھونی دے کر پانی سے دھو کر پلایا جاوے اور گھر میں چھڑک دیا جاوے تو جادو کا اثر جاتا رہے اور اس گھر میں کسی کو جادو کا اثر نہ ہو۔ اور اگر اس پانی سے ایسے شخص کو غسل دیا جاوے جس کو جادو یا نظر بد کا اثر ہو تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کا اثر دفع ہو جاوے۔



**نیند سے بیدار ہونے کا عمل** | وَاِذْ جَعَلْنَا الْبَیْتَ مَثَابَةً سے السُّجُوْدِ تک (بقرۃ ۱۲۵) ایک عارف کے نوشتہ سے منقول ہے کہ اس آیت کو اگر سوتے وقت پڑھے جس وقت چاہے گا آنکھ کھلے گی۔

**خونی بواسیر کا علاج** | وَاِذْ یَرْفَعُ اِبْرٰهٖمُ الْقَوَاعِدَ سے الْحَكِیْمُ تک (بقرۃ ۱۲۹) بعض عارفین کا قول ہے کہ اس آیت کو بلوری برتن پر زعفران اور گلاب سے لکھ کر آب انگور سیاہ سے دھو کر اس میں قدرے کہربا اور قدرے کافور اور کچھ شکر ملا کر پینے سے خونی بواسیر کو نفع ہوتا ہے۔

**قولنج ولقوہ و ریاح کے لئے** | قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ سے یَعْمَلُوْنَ تک (بقرۃ ۱۴۴) یہ آیت قولنج اور لقوہ اور ریاح ردیہ کے لئے مفید ہے جو شخص اس میں مبتلا ہو قلعی دار تانبہ کا طشت لے کر اس کو خوب صاف کرے اس میں یہ آیتیں مشک و گلاب سے لکھ کر پاک پانی سے دھو کر لقوہ والے کا منہ دھلایا جاوے اور منہ دھونے کے بعد اس طشت میں تین گھنٹہ تک نظر رکھے اسی طرح تین روز کرے اور فالج اور ریاح والے پر وہ پانی چھڑکا جاتا ہے۔

**چوری شدہ مال کی واپسی** | وَلِكُلٍّ وِّجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّیْهَا سے قَدِیْرٌ تک (بقرۃ ۱۴۸) اس آیت کو کورے کپڑے کے گول کٹے ہوئے ٹکڑے پر لکھ کر اس میں چور یا بھاگے ہوئے آدمی کا نام لکھ کر جس مکان میں چوری ہوئی یا جس مکان سے کوئی بھاگا ہے اس کی دیوار میں میخ سے گاڑ دیا جاوے انشاء اللہ تعالیٰ مال مسروقہ یا گریختہ واپس آویگا۔

**موذی جانوروں کی ہلاکت کے لئے** | اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِیْنَ خَرَجُوْا سے یَشْكُرُوْنَ تک (بقرۃ ۲۴۳) طشت میں سیاہی سے لکھ کر شیرہ برنوف یا شیرہ برگ زیتون سے دھو

کر گھر میں چھڑک دے جس قدر سانپ بچھو پسو مچھر ہوں گے انشاء اللہ تعالیٰ سب مر جائیں گے اور جمعرات کے روز سحر کے وقت زیتون کے چار پتوں پر لکھ کر ایک پتا مکان کے ایک ایک گوشہ میں دفن کر دیا جاوے۔ تو کوئی مچھر باقی نہ رہے۔

**ہر قسم کی آفات سے حفاظت اور زیادتی رزق** اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَةٌ [1] سے خٰلِدُوْنَ تک جو شخص ان آیتوں کو ہر نماز کے بعد پڑھا کرے شیطان کے وسوسہ اور سرکش شیطانوں کے مکر و ایذا سے محفوظ رہے اور فقیر سے غنی ہو جاوے اور ایسے طریق سے رزق ملے کہ اس کا گمان بھی نہ ہو اور جو اس کو صبح و شام اور گھر میں جانے کے وقت اور بستر پر لیٹنے کے وقت ہمیشہ پڑھا کرے چوری اور غرق اور جلنے سے مامون رہے اور صحت نصیب ہو اور ہر قسم کے خوف و اندیشہ سے سالم رہے اور اگر اس کو ٹھیکریوں پر لکھ کر غلہ میں رکھ دے تو چوری اور گھن سے محفوظ رہے اور اس میں برکت ہو اور جو اس کو اپنی دکان یا مکان میں کسی اونچی جگہ رکھ دے۔ تو رزق بڑھے اور کبھی فاقہ نہ ہو اور وہاں چور نہ آوے اور اگر سفر یا کسی خوفناک جگہ میں رہنے کا اتفاق ہو تو یہ آیتیں مع سورۂ اخلاص اور معوذتین اور آیۃ قُلْ لَّنْ یُّصِیْبَنَآ اِلَّا مَا کَتَبَ اللّٰہُ [2] سے مُتَوَکِّلُوْنَ تک پڑھ کر اپنے گرد ایک دائرہ کھینچ لیا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ کوئی موذی نہ پہنچ سکے گا اور کوئی جن یا انسان ایذا نہ پہنچا سکے گا۔

**ظالم دشمن کی بربادی** یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تُبْطِلُوْا صَدَقٰتِکُمْ [3] سے کٰفِرِیْنَ تک اگر کوئی ظالم دشمن ہو اور اس کو ویران کرنا منظور ہو تو بعد استغفار شرعی کے ہفتہ کے دن ایک ٹھیکری کچی تیار کرو اور کسی پرانے قبرستان کی تھوڑی مٹی ہفتہ کے دن لو اور تھوڑی مٹی کسی ویران گھر کی اور تھوڑی مٹی کسی خالی گھر کی تو جس کے رہنے والے

[1] پ توبہ رکوع ۰ [2] پ بقرہ رکوع ۲۶ [3] پ بقرہ رکوع ۳۰ [4] پ آل عمران شروع۔



مر گئے ہوں اور ان تینوں کو اس ٹھیکری پر رکھو اور خوب باریک پیس کر دوسری مٹیوں کے ساتھ ملاؤ پھر ان سب کو ملا کر اس کے گھر میں ہفتہ کے دن پہلی ساعت میں بکھیر دو۔

**داد کا علاج** فَاَصَابَھَآ اِعْصَارٌ فِیْہِ نَارٌ فَاحْتَرَقَتْ۔ داد پر لکھ دینے سے دفع ہو جاتا ہے۔

**دفع آسیب ام الصبیان اور آفات سے حفاظت** الٓمّٓ ۔ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ سے الْفُرْقَانَ تک مشک و گلاب و زعفران سے لکھ کر ایک نرسل میں جو طلوع آفتاب سے پہلے کاٹا گیا ہو رکھ کر اس کے منہ پر موم لگا کر لڑکے کے گلے میں لٹکایا جائے تو آسیب و ام الصبیان و نظر بد اور جمیع آفات سے محفوظ رہے۔

**قبولیت میں زیادتی اور دشمن سے حفاظت** ہرن کی جھلی پر باریک قلم سے لکھ کر نگین انگشتری کے نیچے رکھ لیا جاوے جو شخص باوضو پہنے جاہ و قبولیت حاصل ہو اور دشمن سے محفوظ رہے۔

**قوت حافظہ اور تیزی ذہن** ھُوَ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ عَلَیْکَ الْکِتٰبَ [1] سے لَا یُخْلِفُ الْمِیْعَادَ تک یہ آیت قوتِ حافظہ و تیزی ذہن کے لئے مفید ہے جمعہ کے روز سبز کاغذ پر زعفران اور گلاب سے لکھ کر آب نہر جاری سے دھو کر نہار منہ سات جمعہ تک آفتاب نکلنے سے پہلے پئے اور اس روز کوئی شبہ کی چیز اور کسی قسم کا گوشت نہ کھاوے انشاء اللہ تعالیٰ مراد حاصل ہو گی۔

**رزق میں وسعت اور ادائے قرض** قُلِ اللّٰھُمَّ مٰلِکَ الْمُلْکِ [2] سے بِغَیْرِ حِسَابٍ تک جو شخص کثرت سے ان آیتوں کو فرض نمازوں کے بعد اور نوافل کے بعد اور سوتے وقت پڑھا کرے اس کو روزی اور وسعت نصیب ہو اور اس کے مال میں ترقی

[1] پ آل عمران رکوع [2] پ آل عمران رکوع ۳

ہو اور تنگ دستی دور ہو۔

**کیمیا اور خفیہ علوم حاصل کرنا** جو علم کیمیا کا طالب ہو اور کسی مخفی علم کو دریافت کرنا چاہے تو اول غسل کرے اور متواتر چالیس روزے رکھے اور حلال غذا سے افطار کرے اور ہر شب سوتے وقت سورۂ والشمس اور واللیل اور والضحیٰ اور الم نشرح سات سات بار پڑھے اور آیت موصوفہ سات بار پڑھے پھر درود شریف پڑھ کر دعا کرے کہ الٰہی فلاں علم جو اکثر مخلوق سے پوشیدہ ہے میرے لئے آسان کر دے انشاء اللہ تعالیٰ بیداری میں یا خواب میں کوئی بتلا جائے گا۔

**خزینہ و دفینہ معلوم کرنے کا عمل** جو شخص دفینہ و خزائن پر مطلع ہونا چاہے تو ان آیتوں کو تانبے کے برتن پر مشک و زعفران سے لکھے پھر ہلیلہ زرد آب طوب خشت پختہ و آب میوہ سبز سے اس کے حروف دھو کر سیاہ مرغی کا پتہ یا سیاہ بلی کا پتہ اور پانچ مثقال سرمہ اصفہانی لے کر اس پانی میں ملا کر خوب باریک پیسے حتیٰ کہ وہ باریک سرمہ ہو جاوے اور رات کے وقت پیسا کرے تاکہ اس پر دھوپ نہ پڑے جب وہ سرمہ بن جائے کانچ کی شیشی میں رکھ کر اور آبنوس کی سلائی سے اس کا استعمال اس طرح کرے کہ اول جمعرات کے دن روزہ رکھے جب نصف شب کا وقت ہو درود شریف پڑھے اور آیات موصوفہ ستر بار پڑھے پھر اسی سلائی سے دونوں آنکھوں میں تین تین سلائی اس سرمہ کی لگا دے اور داہنی آنکھ میں پہلے لگا دے اسی طرح سات رات تک کرے کہ دن میں روزہ رکھے اور رات کو درود شریف استغفار و آیات پڑھے اور سرمہ لگا دے اس شخص کو جو کچھ اشخاص روحانیہ نظر آویں گے ان سے جو کچھ پوچھنا ہو پوچھ وہ اس کے سوال کا جواب دیں گے۔

**درستی سامان دنیا و آخرت** الملک حروف جدا جدا اس طرح لکھے ا ل م ل ک اور ہر روز درمیان کے حرف یعنی میم کو چالیس بار یہ آیت پڑھتا ہوا دیکھے



اللہ تعالیٰ دنیا و آخرت کے سامان اس کے لئے درست فرما دیں اور سب حاجتیں پوری فرماویں۔

**حفاظت حمل** اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ رَبِّ اِنِّیْ نَذَرْتُ لَكَ سے بِغَیْرِ حِسَابٍ تک یہ آیت حفاظتِ حمل اور بچوں کو آفات و تغیرات اور عیوب اور بدنظر سے محفوظ رکھنے کے لئے ہے ان آیتوں کو گلاب اور زعفران سے ہرن کی جھلی پر لکھ کر حاملہ عورت کی داہنی کوکھ میں باندھ دیں وضع حمل تک بندھا رہے انشاء اللہ تعالیٰ تمام آفات سے مامون رہے گا۔

**بچے کے رونے اور ڈرنے کا علاج اور دودھ میں زیادتی** اگر مشک و زعفران سے لکھ کر تانبے کی یا لوہے کی نلکی میں رکھ کر بچہ کے گلے میں لٹکا دیا جاوے تو رونے اور ڈرنے اور بدخوابی سے حفاظت رہے اور ماں کے تھوڑے دودھ سے آسودہ ہو جائے اور اگر دودھ کم ہو تو بڑھ جاوے اور بچہ کا نشو و نما خوب ہو۔

**تجارت میں اضافہ** قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰهِ سے وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ تک۔ جمعرات کے روز باوضو کسی طالع مند آدمی کے کرتے کے ٹکڑے پر اس آیت کو لکھ کر دکان یا مکان میں یا خرید و فروخت کی جگہ لٹکا دے خوب آمدنی ہو۔

**کاروبار اور شادی کے لئے** اور اگر اس کو کاغذ پر لکھ کر کسی بے کار آدمی کے بازو پر باندھ دیا جائے تو باکار ہو جاوے یا جس نے کہیں پیغام نکاح بھیجا ہو اس کے بازو پر باندھا جاوے اس کا پیغام منظور ہو جاوے۔

**خفقان کا علاج** اَفَغَیْرَ دِیْنِ اللّٰهِ یَبْغُوْنَ سے خٰسِرِیْنَ تک یہ آیتیں خفقان قلب کے لئے مفید ہیں مٹی کے کورے برتن میں لکھ کر بارش یا شیریں کنوئیں

له پ۳ آل عمران رکوع ۴ ۔ له پ۳ آل عمران رکوع ۸ ۔ له پ۳ آل عمران رکوع ۹

کے پانی سے جس پر دھوپ نہ آتی ہو دھو کر مریض کو پلایا جاوے انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہو جاوے۔

**طالب و مطلوب میں دوستی** وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِیْعًا سے مُفْلِحُوْنَ تک اگر عروج ماہ میں دوشنبہ کے روز ہرن کی جھلی پر توت کے عرق سے لکھ کر آخر میں یا موفق القلوب الف بین فلاں فلاں کی جگہ ان دونوں شخصوں کا نام لکھے جن میں الفت پیدا کرنا منظور ہو اور طالب کے بازو وغیرہ پر باندھے مطلوب مہربان ہو جائے گا اگر عداوت ہو گی دوستی میں تبدیل ہو جائے گی۔ اگر غضب ناک ہو گا مہربان ہو جاوے گا اور اقبال اور جاہ میسر ہو گا اور اگر اس کو واعظ اپنے پاس رکھے اس کا وعظ مقبول اور موثر ہو۔

**دشمن کے مقابلہ پر فتح** لَنْ یَّضُرُّوْكُمْ اِلَّآ اَذًی سے كَانُوْا یَعْتَدُوْنَ تک یہ آیتیں دشمن پر فتح یابی اور اس کو جنگ و کارزار سے روکنے کے لئے ہیں تلوار یا ڈھال یا نیزہ یا کسی ہتھیار پر شنبہ کے روز چھٹی ساعت میں اس کو کندہ کرے اور کندہ کرنے والا روزہ سے ہو وہ ہتھیار لے جو شخص مقابلہ دشمن میں جاوے گا فتحیاب ہو گا۔

**رات میں خوف جن اور ظالم بادشاہ سے حفاظت** اِذْ ھَمَّتْ طَّآئِفَتٰنِ سے الْعَزِیْزِ الْحَكِیْمِ تک یہ آیتیں خوف بادشاہ ظالم و دشمن اور شب کے وقت جن یا انسان کے خوف کے لئے ہیں اس کو ہر شب جمعہ میں نصف شب کے وقت باوضو لکھے پھر کاتب صبح کی نماز پڑھ کر طلوع آفتاب تک تسبیح و ذکر میں مشغول بیٹھا رہے جب آفتاب بلند ہو جائے دو رکعت پڑھے اول میں فاتحہ اور آیۃ الکرسی

---

پ آل عمران رکوع ۱۱ پ آل عمران رکوع ۱۲ پ آل عمران رکوع ۱۳ پ بقرہ رکوع ۳۳ رکوع ۱۲



اور اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے آخر سورۃ تک پڑھے پھر سات مرتبہ استغفار پڑھے اور سات مرتبہ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ط پھر تازہ وضو کر کے یہ آیتیں لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالیٰ مراد حاصل ہو۔

**تیزی نفس اور ظلم و دشمنی سے حفاظت** اَلَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ فِی السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ سے وَنِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِیْنَ تک یہ آیتیں سکون تیزی نفس و غضب اور سلطان جابر و دشمن جاہل کے لئے ہیں، شب جمعہ میں بعد نماز عشاء کاغذ پر لکھ کر باندھ لے اور صبح کو ان لوگوں کے پاس جاوے انشاء اللہ تعالیٰ ان کے شر سے محفوظ رہے۔

**نکسیر کا علاج** وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ سے انْقَلَبْتُمْ تک جس کو نکسیر جاری ہو تو اس آیت کو مریض کی دونوں آنکھوں کے درمیان ناک کے اوپر باندھ دے اگر کسی عورت کا خون جاری ہو جاوے تو اس آیت کو تین پرچوں پر لکھے ایک پرچہ اس کے اگلے دامن میں باندھ دے ایک پچھلے دامن میں ایک زیر ناف۔

**ظالم حاکم سے حفاظت** اَلَّذِیْنَ قَالَ لَھُمُ النَّاسُ سے ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ تک جو شخص یہ آیتیں ایک پرچہ پر لکھ کر نگین انگشتری کے نیچے رکھ لے اور وہ انگشتری پہن کر کسی جابر حاکم کے پاس جاوے اللہ تعالیٰ اس کے شر سے محفوظ رکھے۔

**مضبوطی ایمان و پاکی قلب** اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ سے لَا تُخْلِفُ الْمِیْعَادَ تک جو شخص ہمیشہ ان آیتوں کو پڑھا کرے اس کا ایمان ثابت رہے اور قلب پاک ہو اور دنیا و آخرت کی رسوائی سے محفوظ رہے اور اگر لکڑی کے برتن پر لکھ کر اور زمزم کے پانی سے دھو کر پیوے جس وقت رات کو اٹھنا چاہے گا اسی وقت آنکھ کھل جاوے گی۔

---

پ بقرہ رکوع آخر پ آل عمران پ آل عمران رکوع ۱۵ پ آل عمران رکوع ۱۸

**دشمن پر غلبہ** يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمْ سے صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا تک، دشمن پر بحث میں غالب آنے کے واسطے اتوار کے روز روزہ رکھے اور ایک چمڑے کے ٹکڑے پر لکھ کر باندھ لے اور اگر دولہا دلھن گلاب و زعفران سے لکھ کر اپنے عمامہ یا پیشانی پر باندھ لے یا لکھ کر پی لیوے تو وجاہت زیادہ ہو۔

**حافظہ و انبساط نفس و راحت** اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے آخر سورت تک برتن میں پاک سیاہی سے لکھ کر شیریں کنوئیں کے پانی سے جس پر دھوپ نہ آتی ہو دھو کر نہار منہ پیوے تو حافظہ قوی ہو اور نفس میں انبساط پیدا ہو اور دشمن سے راحت ہو اور ظالموں سے کفایت ہو جو اس کو اکثر بکثرت پڑھا کرے تمام گرانیوں سے سبک دوش رہے اور قرض ادا ہو، حسن یقین عنایت ہو۔

**اصلاح قلب و نفس** لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ سے صٰدِقِيْنَ تک بخیل کے کپڑے پر مشک و گلاب سے لکھ کر پانی سے دھو کر اس کو پلایا جاوے اس کا بخل جاتا رہیگا۔

**دفع شک و شبہ در دین** يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَوْفُوْا بِالْعُقُوْدِ سے مَا يُرِيْدُ تک اس کو کسی برتن میں لکھ کر اور آتش نارسیدہ سے شہد سے دھو کر جو شخص وہ شہد کھاوے اس کے قلب سے شک و شبہ دین میں جاتا رہے اور اتباع حق و صحت اعتقاد نصیب ہو۔

**دفع شراب خوری و سود خوری** حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ سے دِيْنًا تک بارش کے پانی پر ان آیات کو شب جمعہ میں بعد نماز عشاء باوضو پڑھ کر اس پانی سے قدرے آرد گندم گوندھ کر اس کی روٹی پکا کر چار حصے کر لے، تین حصے مسکینوں کے لیے دے

۵۰ پ آل عمران رکوع ۷ آخر ۵۱ نساء پ رکوع آخر ۵۲ پ بقرہ آخر ۵۳ پ آل عمران رکوع ۱۰ ۵۴ پ مائدہ شروع ۵۵ پ مائدہ رکوع ۱



اور ایک ٹکڑا خود کھاوے تین شب متواتر ایسا کرنے سے اکل حرام اور غصب اور اخذ مال یتیم اور سود اور شراب خوری سے نفرت اور توبہ نصیب ہو۔

**برائے وسوسہ** وَاذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَمِيْثَاقَهُ سے خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ تک شیشہ یا سنگ مرمر کے برتن میں لکھ کر اور پاک پانی سے دھو کر تین روز تک نہار منہ پیے تو نماز و وضو میں وسوسہ نہ آوے، برے خواب نظر نہ آئیں۔

**حفاظت مال** يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ سے الْمُبِيْنُ تک جو شخص ہمیشہ اس کو پڑھا کرے اس کا مال بیہودہ موقع میں صرف نہ ہو جیسے شراب خوری قماربازی بدکاری لہو و لعب۔

**برائے نجات عشق و غم** وَكَاَيِّنْ مِّنْ نَّبِيٍّ قٰتَلَ مَعَهٗ سے الصّٰبِرِيْنَ تک اتوار کے روز قبل طلوع فجر پاک برتن میں لکھ کر برف یا ژالہ کے پانی سے دھو کر جو شخص کسی کے عشق یا کسی مصیبت و غم میں مبتلا ہو اس پر تین روز متواتر وہ پانی چھڑکا جاوے انشاء اللہ تعالیٰ نجات ہو۔

**دفع جھوٹ** لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْۤ اَيْمَانِكُمْ سے حَلِيْمٌ تک سیپی پر لکھ کر قبل طلوع آفتاب شہد خام سے دھو کر جھوٹے شخص کو بکثرت پلایا جاوے انشاء اللہ تعالیٰ جھوٹ کی عادت جاتی رہے گی۔

**شوق نماز و علم و عمل** شب پنجشنبہ میں نصف شب کے وقت اٹھ کر وضو کر کے دو رکعت پڑھے اور آیۃ قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ سے تَكْبِيْرًا تک شیشہ کے برتن میں زعفران و گلاب سے لکھ کر اور برتن کو پانی سے دھو کر پھر ان آیات کو اس پانی پر سات مرتبہ پڑھ کر بعد نماز صبح اس پانی پر اَلَمْ نَشْرَحْ دم کر کے دعا کرے کہ سستی

۵۶ پ مائدہ رکوع ۲ ۵۷ پ مائدہ رکوع ۱۲ ۵۸ پ آل عمران رکوع ۱۵ ۵۹ پ بقرہ رکوع ۲۸ ۶۰ پ بنی اسرائیل آخر

جاتی رہے اور نیک کاموں کا شوق ہو جاوے پھر وہ پانی پی لیوے انشاء اللہ تعالیٰ
مقصود حاصل ہو۔

**درستی ذہن و زبان** وَلَوْ اَنَّ مَا فِي الْاَرْضِ مِنْ شَجَرَةٍ اَقْلَامٌ سے بَصِيْرٌ تک
جس کا ذہن بگڑ گیا ہو یا تقریر میں مضمون کی آمد نہ ہو تو یہ آیتیں کندر پر پڑھ کر اور نصف
مثقال شہد یا شکر میں ملا کر کھایا کرے ذہن بھی اچھا ہو جاوے اور آمد مضمون کی خوب ہو۔

**ادرار خون** رصاص اسود یعنی سیسہ کی تختی پر یہ آیت وَهِيَ تَجْرِيْ بِهِمْ فِيْ مَوْجٍ
كَالْجِبَالِ سے الْكَافِرِيْنَ تک لکھ کر اور جس کے لئے یہ عمل کیا جاوے اس کا نام مع
اس کی والدہ کے لکھ کر اس تختی کو پانی جاری میں ڈال دے جب روکنا ہو نکال لے۔

**بچہ کا رونا و دشمن کی زبان بندی وغیرہ** وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا
تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا۔ ہرن کی جھلی پر لکھ کر تانبے کی نلکی میں رکھ کر بازو پر باندھنے سے
دشمن کی زبان بند ہو اور جو بچہ بہت روتا ہو اس کے باندھنے سے رونا موقوف ہو اور
آواز اس کی اچھی ہو جاوے اور علاوہ اعمال مذکورہ کے کتاب موصوف فی الخطبہ میں
بہت سے اعمال موجود ہیں مگر بعض تو حصہ دوم اعمال قرآنی میں مذکور ہو چکے ہیں اور
بعض جو غیر مذکور ہیں مگر جن اغراض کے لئے دوسرے اعمال مذکور ہو چکے ہیں ان
کے اغراض بھی وہی تھے اسی لئے اسی قدر لکھنے پر اکتفا کیا گیا اور مناسب معلوم ہوا
کہ اعمال القول الجمیل سے آخر میں اضافہ کر دیئے جائیں اور اس کے بعد حسب وعدہ
دیباچہ خواص اسماء حسنیٰ لکھ کر رسالہ ختم کر دیا جائے۔ اب یہاں سے القول الجمیل کے
بعض اعمال شروع ہوتے ہیں۔

**کشائش رزق ظاہری و باطنی** والد مرشد قدس سرہ نے مجھ کو وصیت کی یَا مُغْنِیْ

ﷺ پ۲۱ لقمٰن رکوع ۳ ۔ لے پ۱۲ ہود رکوع ۴ ۔ سے پ۱۶ طٰہٰ رکوع ۶



کی مواظبت کی ہر دن گیارہ سو بار اور سورۂ مزمل پڑھنے کو چالیس بار سو اگر نہ ہو سکے
تو گیارہ بار اور فرمایا کہ دونوں عمل غنائے دلی اور ظاہری دونوں کے واسطے مجرب ہیں اور
مجھ کو وصیت کی درود کی ہمیشگی پر ہر روز۔ اور فرمایا کہ اسی سبب سے ہم نے پایا جو پایا۔

**برائے گزیدن سگ دیوانہ** اور میں نے سنا انہیں حضرت سے فرماتے تھے کہ
جس کو باؤلا کتا کاٹے اور اس کے دیوانہ ہونے کا خوف ہو تو اس آیت کو روٹی کے
چالیس ٹکڑوں پر لکھے۔ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ سے رُوَيْدًا تک اور اس سے کہے کہ
ہر دن ایک ٹکڑا کھایا کرے۔

**برائے حفظ چیچک** اور میں نے حضرت والد صاحب سے سنا فرماتے تھے کہ
جب چیچک کی بیماری ظاہر ہو تو نیلا تاگا لے اور اس پر سورۂ رحمٰن پڑھے اور جب بار کہ
فَبِاَيِّ اٰلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پر پہنچے ایک گرہ دے اور اس پر پھونک ڈال
دے اور تاگے کو لڑکے کی گردن میں باندھ دے حق تعالیٰ اس کو اس بیماری سے
آرام دے گا۔

**برائے آسیب زدہ** اور جس کو شیطان باؤلا کر ڈالے یعنی جس پر آسیب کا اثر ہو تو
اس کے بائیں کان میں یہ آیت سات بار پڑھے وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى
كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ اور دفع آسیب کا یہ بھی عمل ہے کہ اس کے کان میں سات
مرتبہ اذان دے اور سورۂ فاتحہ اور قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس اور آیۃ الکرسی
اور سورۂ طارق یعنی والسماء والطارق اور سورۂ حشر کی آیتیں هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ سے آخر
سورت تک صٰٓفّٰت ساری پڑھے آسیب جل جاوے۔

**ایضاً**۔ پانی پر سورۂ فاتحہ اور آیۃ الکرسی اور پانچ آیتیں اول سورۂ جن کی یعنی

لے پ۳۰ طارق آخر ۔ ے پ۲۷ رحمٰن پوری ۔ سے پ۲۳ صافات رکوع ۳ ۔ ے پ۲۸ حشر رکوع آخر ۔ ے پ۲۳ صافات پوری

قُلْ اُوْحِیَ سے عَجَبًا تک پڑھے اور اس پانی کا اس کے منہ پر چھینٹا مارے کہ ہوش میں آ جائیگا اور جب کسی کے مکان میں جن معلوم ہو اسی پانی سے اس کے مکان کے کونوں میں چھینٹے مارے تو وہاں پر پھر نہ آئے گا۔

**برائے دفع جن** | برائے واپسی مفرور ہونے شیطان کے گھر سے اور پتھر پھینکنے کے یہ آیت پڑھے۔ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا سے رُوَيْدًا تک چار لوہے کی کیلوں پر ہر کیل پر پچیس پچیس بار پڑھے پھر ان کو گھر کے چاروں کونوں میں گاڑ دے۔

**برائے عقیمہ** | بانجھ عورت کے واسطے ہرن کی جھلی پر زعفران اور گلاب سے یہ آیت لکھے وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُيِّرَتْ سے لِلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِيْعًا تک پھر اس تعویذ کو اس کی گردن میں باندھے۔

ایضاً۔ برائے عقیمہ چالیس لونگوں پر سات سات بار اس آیت کو پڑھے اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِيْ بَحْرٍ لُّجِّيٍّ سے لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ تک اور ایک لونگ کو ہر دن کھاوے اور شروع کرے حیض کے غسل ہونے سے اور ان دنوں میں اس کا زوج اس سے صحبت کرتا رہے۔

ف: مولانا نے فرمایا اور شرط اس عمل کی یہ ہے کہ لونگ رات کو کھاوے اور اس پر پانی نہ پیئے۔

**برائے اسقاط جنین** | جو عورت بچہ اسقاط کر دیتی ہے ایک تاگا کسم کا رنگا ہوا اس کے قد کے برابر لے اور اس پر نو گرہیں لگا دے اور ہر گرہ پر وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ سے هُمْ مُّحْسِنُوْنَ تک اور قُلْ يٰاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ پڑھے اور پھونکے۔

**لڑکا ہونے کے لئے** | اور جو عورت سوائے لڑکی کے لڑکا نہ جنتی ہو تو حمل پر تین مہینہ

۱؎ پ۳۰ طارق رکوع ۱ ۲؎ پ۱۳ رعد رکوع ۴ ۳؎ پ۱۸ نور رکوع ۵ ۵؎ پ۱۴ نحل آخر



گزرنے سے پہلے ہرن کی جھلی میں زعفران اور گلاب سے اس آیت کو لکھے اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى وَمَا تَغِيْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيْرُ الْمُتَعَالِ اور اس آیت کو لکھے يٰزَكَرِيَّا اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ اسْمُهٗ يَحْيٰى لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِيًّا پھر یہ لکھے بحق مریم و عیسیٰ ابنا صالحا طویل العمر بحق محمد و آلہ۔ پھر اس تعویذ کو حاملہ کے باندھے رہے۔

**برائے زندگی اولاد** | اور اس نے جس پر اعتماد ہے خبر دی ہے کہ جس عورت کا لڑکا زندہ نہ رہتا ہو تو اجوائن اور کالی مرچ لے دونوں چیزوں پر دوشنبہ کے روز دوپہر کو چالیس بار سورہ والشمس پڑھے ہر بار درود پڑھ کر شروع کرے اور اسی پر ختم کرے اس کو ہر روز عورت کھایا کرے حمل کے دن سے لڑکے کے دودھ چھڑانے تک۔

**برائے فرزند نرینہ** | یہ بھی اسی معتمد شخص نے مجھ کو خبر دی کہ جو عورت سوائے لڑکی کے لڑکا نہ جنتی ہو تو اس کے پیٹ پر گول لکیر کھینچے اور ستر بار انگلی پھیرنے کے ساتھ یَا مَتِیْنُ کہے۔

**برائے بردہ گریختہ** | اگر تیرا غلام بھاگ گیا ہو تو ایک کاغذ میں لکھ کر اور اس کو کسی چیز میں لپیٹ کر اندھیری کوٹھری میں دو پتھروں کے بیچ میں رکھ دے یعنی سورۃ فاتحہ اور آیۃ الکرسی کو لکھ کر پھر اَللّٰهُمَّ سے یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ تک لکھ کر پھر یہ آیت لکھے۔ اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِيْ بَحْرٍ لُّجِّيٍّ يَّغْشٰهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ اِذَآ اَخْرَجَ يَدَهٗ لَمْ يَكَدْ يَرٰىهَا وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ وَمِنْ وَّرَآئِهِمْ بَرْزَخٌ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ۝ وَضَرَبَ لَنَا مَثَلًا وَّنَسِيَ خَلْقَهٗ وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ پھر یہ دعا پڑھے اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ هٰذِهِ الْاٰيَاتِ اَنْ تُصَلِّيَ عَلٰى نَبِيِّكَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ وَاَنْ تَرُدَّ الْعَبْدَ اِلٰى مَوْلَاهُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

۱؎ پ۱۳ رعد رکوع ۱ ۲؎ پ۱۶ مریم رکوع ۱ ۳؎ پ۱۸ نور رکوع ۵

# اعضاء کے پھڑکنے کا قیافہ

| عضو کا نام | قیافہ یعنی اثر و نتیجہ | عضو کا نام | قیافہ یعنی اثر و نتیجہ |
| --- | --- | --- | --- |
| ماتھا پھڑکنا | نئی ملازمت ملے گی یا تنخواہ میں ترقی ہوگی۔ یا سفر درپیش آئے گا۔ | اوپر کا ہونٹ پھڑکنا | راحت اور کامرانی حاصل ہوگی، دوست سے ملاقات ہوگی، دشمن سے مقابلہ ہوگا یا دوست یاد کرے گا۔ |
| سر پھڑکنا | مدعا حاصل ہوگا۔ | دونوں ہونٹ | دشمن سے مقابلہ ہوگا یا دوست یاد کرے گا۔ |
| داہنا ابرو پھڑکنا | نوکری ملے گی یا نفع حاصل ہوگا۔ | | |
| بایاں ابرو پھڑکنا | وراثت ملے گی یا مال ہاتھ آئے گا۔ | گلا و گردن پھڑکنا | نفع ہوگا نعمتیں ملیں گی۔ اگر بائیں جانب سے پھڑکے تو دوست سے ملاقات ہوگی۔ |
| داہنی آنکھ پھڑکنا | جھوٹا الزام لگے گا۔ بدنامی ہوگی۔ | داہنا کندھا پھڑکنا | رنج اور تشویش ہوگی۔ |
| بائیں آنکھ پھڑکنا | بیوی کا انتقال ہوگا یا اس سے جدائی ہوگی۔ | بایاں کندھا پھڑکنا | دشمن پر غلبہ حاصل ہوگا۔ |
| داہنا کان پھڑکنا | خلاف امید فائدہ حاصل ہوگا۔ | بایاں بازو پھڑکنا | کسی عزیز سے ملاقات ہوگی۔ |
| بایاں رخسار پھڑکنا | بیماری میں مبتلا ہوگا۔ خوشخبری ملے گی۔ | | یا قرض سے سبکدوشی یا خوش نصیبی ہوگی۔ |
| داہنا رخسار پھڑکنا | کوئی آفت آئے گی۔ | داہنی بغل پھڑکنا | دولت ہاتھ آئے گی۔ |



| عضو کا نام | قیافہ یعنی اثر و نتیجہ | عضو کا نام | قیافہ یعنی اثر و نتیجہ |
| --- | --- | --- | --- |
| داہنے ہاتھ کی انگلیاں پھڑکنا | مخالف مغلوب ہو جائے گا۔ | بائیں بغل پھڑکنا | مرتبے میں ترقی ہوگی۔ |
| | | زانو و ران پھڑکنا | تشویش ہوگی، مرتبہ بڑھے گا۔ |
| بائیں ہاتھ کی انگلیاں پھڑکنا | سفر سے فائدہ ہوگا۔ | پنڈلی پھڑکنا | مخالف سے رنج ہوگی، لڑکا پیدا ہوگا۔ |
| سینہ پھڑکنا | رنج اور پریشانی لاحق ہوگی۔ | تلوا پھڑکنا | کوئی نامراد خبر ملے گی، اور سفر سے تکلیف ہوگی۔ |
| داہنا پستان پھڑکنا | غم تردد اور رنج ہوگا۔ | | |
| بایاں پستان پھڑکنا | لڑکا پیدا ہوگا | پاؤں کی پشت پھڑکنا | مرتبے میں ترقی ہوگی۔ |
| دل پھڑکنا | غم اور تشویش لاحق ہوگی۔ | بائیں بغل پھڑکنا | مرتبے میں ترقی ہوگی۔ |
| داہنا پہلو پھڑکنا | مالی نقصان ہوگا۔ | پنجہ | رزق میں اضافہ ہوگا۔ |
| بایاں پہلو پھڑکنا | سفر پیش آئے گا۔ | داہنی ہتھیلی پھڑکنا | دولت ملے گی۔ |
| پیٹ پھڑکنا | آرام و راحت نصیب ہو۔ | بائیں ہتھیلی پھڑکنا | پیسہ خرچ ہوگا۔ |

## مرد کے اعضاء پر خال یعنی
## تل کا قیافہ

خال کا مقام۔ قیافہ یعنی اثر اور نتیجہ

سر۔ ہر دلعزیز ہو گا اور عزت پائے گا۔

پیشانی۔ بلند اقبال' مالدار اور معزز ہو گا۔

داہنی طرف۔ نیکی میں شہرت پائے گا لیکن بھائیوں کی طرف سے آرام نصیب ہو گا۔

ابرو۔ ہمیشہ سفر پر رہے گا۔ یا ملازمت ایسی جگہ ملے گی' جہاں ہمیشہ سفری کرنا پڑے گا۔

دونوں ابروؤں کے درمیان خال۔ مرد کو خوش جمال بیوی اور عورت کو خوبصورت مرد ملے گا اور لڑکا پیدا ہو گا۔

داہنا رخسار۔ مالدار' بلند اقبال' نیک اطوار' اور خوش وضع ہو گا۔

بایاں رخسار۔ غریب' مفلس' ناکام' عیش پرست اور ذلیل و خوار ہو گا۔

اوپر کا ہونٹ۔ عیش پرست' نفاست پسند' اور ناقابل محبت ہو گا۔ مگر مدعا حاصل ہو گا۔

نیچے کا ہونٹ۔ کنجوس' حسد کرنے والا' فریبی اور خود غرض ہو گا۔

لب کا گوشہ۔ مالدار' کامیاب' جبلدار' عالم اور حلیم الطبع ہو گا۔

ٹھوڑی پر۔ سیانا' مالدار اور کفایت شعار ہو گا۔

گردن پر۔ تلوار وغیرہ سے قتل کیا جائے گا۔ یا پھانسی کی سزا ملے گی۔

سینہ کے درمیان۔ اولاد والا' بلند اقبال' عالم اور مالک جائداد ہو گا۔

سینہ کی دائیں جانب۔ زندگی دکھ اور پریشانی میں کٹے گی۔ بیوی کا فرمانبردار ہو گا۔

سینہ کے بائیں جانب۔ حسن پرست ہو گا۔ بیوی سے جھگڑا کرے گا۔

کمر پر۔ دولت ملے گی' سفر درپیش آئے' فوج کی ملازمت میں زندگی بسر ہو۔

گلے اور پیٹ پر۔ زمینداری سے فائدہ حاصل ہو گا۔

ہتھیلی پر۔ مالدار اور خوش و خرم رہے گا۔

ہتھیلی کی پشت۔ امیر ہو گا۔ لیکن آمدنی زیادہ کرے گا۔

## عورت کے جسم پر خال کا قیافہ

۱۔ عورت کے داہنے ابرو پر خال' ذی اقتدار امیر اور حسین مرد کے ساتھ شادی ہونے کی دلیل



ہے۔

2۔ ابروؤں کے درمیان خال' وفاداری اور دلدادگی کی علامت ہے۔

3۔ داہنے رخسار پر خال! بلند اقبال شوہر ملنے کی دلیل ہے۔

4۔ بائیں رخسار پر خال! چھوٹے مرد کے ساتھ شادی ہونے کی دلیل ہے۔ ایسی عورت جب سسرال جاتی ہے تو ہمیشہ لڑائی جھگڑا رہتا ہے۔

5۔ ٹھوڑی پر خال! نیک بخت اور خوش نصیب ہونے کی نشانی ہے۔

6۔ سینے پر خال! وفاشعاری' ذہانت اور مستقل مزاج ہونے کی علامت ہے۔

7۔ کان پر خال کا نشان! فکر و غم میں زندگی گزرنے' اور اولاد بدعادت ہونے کی علامت ہے۔

8۔ داہنے ہاتھ پر خال! صاحب اولاد' اور خوش نصیب ہونے کی دلیل ہے۔

9۔ لب پر خال! کسی امیر مرد کے ساتھ شادی ہو گی' اور لڑکے زیادہ پیدا ہونے کی دلیل ہے۔

باقی تمام حالات اور ساخت اعضاء کے افعال و حرکات مردوں اور عورتوں میں یکساں ہوتے ہیں۔ اور جن امور کا علیحدہ علیحدہ ذکر کرنا ضروری ہے' وہ درج ذیل کیے جاتے ہیں۔

## مردانہ اعضاء سے قیافہ
### جسم انسانی

**سخت جسم:** استقلال طبع' عقلمندی' عالی ہمتی' متانت' جرات اور اور شجاعت کی علامت ہے۔

**نرم جسم:** پست ہمتی' ڈرپوک' اور معمولی سی مشکل سے مضطرب ہو جانے کی نشانی ہے۔
جو جسم نہ زیادہ سخت ہو اور نہ زیادہ نرم۔ وہ رحم دل' حسن خلق' محبت۔ دل کی صفائی اور نیک طبعی کی نشانی ہے' ایسے شخص کا رجحان طبع نیک کاموں کی طرف زیادہ ہوتا ہے۔

**قد:** سیدھا قد' لمبا اور لاغر جسم' بہادری' سنگ دلی اور تکبر کی نشانی ہے۔ ایسا شخص فریب کار' حریص اور مشکل سے خوش ہونے والا ہوتا ہے۔

**قد چھوٹا اور جسم فربہ:** لوگوں کو دیکھ دیکھ کر چلنے' لغو باتیں کرنے' بدگمانی اور سریع الاعتقادی کی نشانی ہے۔ ایسا آدمی سخت کینہ ور' مضبوط' احسان کو بھلا دینے والا اور بیوقوف ہوتا ہے۔

**قد چھوٹا۔ جسم لاغر اور راست** نہ ناشند' دلیر' بہادر' مگر فریب کار بھی ہوتا ہے' جو آدمی جھک کر چلے' وہ رازدار اور محنتی ہوتا ہے۔ اور معقول دلیل کے بغیر کسی بات کو تسلیم نہیں کرتا۔

**قد کے لحاظ سے عمر** جس شخص کا قد نوے انگشت ہو' اس کی عمر تیس سال ہوگی۔ اکیانوے ہو تو بتیس سال اور بانوے ہو تو چالیس سال ہوگی۔ اسی طرح ایک سو دس انگشت تک پانچ سال فی انگشت اضافہ کرتے جاؤ۔ یہاں تک کہ ایک سو دس انگشت لمبے قد والے کی عمر ایک سو تیس سال کی ہوگی۔

اس کے بعد ایک سو گیارہ انگلی لمبے قد والے شخص کی عمر ایک سو پینتیس' اور ایک سو بارہ والے کی ایک سو چالیس سال کی ہوگی۔ اس طرح پر سات فی انگشت بڑھاتے جاؤ حتیٰ کہ ایک سو بیس انگلی لمبے قد والے شخص کی عمر دو سو سال ہوگی۔ اگر قد ایک سو بیس انگلی سے بھی لمبا ہو تو عمر و جلوذی کی علامت ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

## رفتار

1- اگر رفتار تیز ہو' قد چھوٹا پڑے' اور زود رنج ہو تو سمجھنا چاہئے کہ ایسا آدمی کاروباری' نرم دل' عالی طبع اور بہادر ہوتا ہے۔

2- اگر کوئی شخص لمبے لمبے قدم اٹھائے تو جاننا چاہئے کہ اس کے اندر تحریک کا مادہ موجود ہے۔ مگر قابل اعتبار نہیں ہوتا کیونکہ اس کا میلان بد معاملگی کی طرف ہوتا ہے۔

3- جو شخص آہستہ چلنے کا عادی ہو۔ وہ تیز دماغ' محرک اور غور و فکر کرنے والا ہوتا ہے۔ دنیا کے مشہور ترین اور ہمدردی بنی نوع انسان حرام دیکھے گئے ہیں اور ان میں کاہلی اور توقف بھی ہوتا ہے۔

4- جس شخص کے پاؤں پٹنے ہوں' وہ ہمدرد اور بامروت ہوتا ہے۔

5- ناہموار رفتار' تردد اور تلون کی نشانی ہے۔ ایسا شخص کمزور طبع اور جلد ارادہ بدل لینے والا ہوتا ہے۔ اس کی رفتار کی حالت بھی بدلتی رہتی ہے۔

6- جو شخص پیٹ اور سینہ نکال کر چلے' وہ خوش طبع ملنسار' مگر متکبر ہوتا ہے۔

7- تیز سی چال چلنے والا شخص بزرگوں کا خادم ہوتا ہے۔



## بال

1- جس شخص کے بال سیدھے اور لمبے ہوں وہ بامروت اور صحیح الفطرت ہوتا ہے۔

2- چھوٹے موٹے اور گھنے والوں والا شخص بہادر' قوی' احمق' عاشق مزاج اور شہوت پرست ہوتا ہے۔

3- اگر ابرو اور کنپٹی پر گھنے بال ہوں' تو بے عقلی' زود اشتعالی' لغو گوئی اور سستی کی دلیل ہے۔

4- جس شخص کی چاندی کے بال گر جائیں وہ خوش نصیب ہوتا ہے۔

5- اگر بالوں کا رنگ سرخی مائل ہو تو وہ مضبوطی' غصہ' تکبر اور مکر و فریب کی نشانی ہے۔

6- جس شخص کے بال گھنگریالے ہوں۔ وہ دلیر' خوش طبع' عاشق مزاج' قوی اور بے شعور ہوتا ہے۔

7- سیدھے' ملائم اور سیاہ بال زندہ دلی اور صلح پسندی کی علامت ہیں۔

8- جس آدمی کے بال زیادہ باریک ہوں' وہ نیک طبع اور نازک مزاج ہوتا ہے۔

9- بالوں کا سخت اور جسم کا مضبوط ہونا دلاوری اور شجاعت کی دلیل ہے۔

10- جس شخص کی چھاتی پر بال ہوں' وہ صادق سعید اور باوقار ہوتا ہے۔ پیٹ کے بالوں کا نہ ہونا کم عقلی کی دلیل ہے۔ اگلے حصے کے بال گر کر صاف جلد نکل آنا بلند اقبالی' مالداری' حاکم مزاجی اور علم و فضل کی علامت ہے۔ پچھلے سر کے حصہ کے بال گر جانا ضد' عزت خاندان کی تمنا اور حامل جنت کی علامت ہے۔ اور سارے جسم پر گھنے بال ہونا عیش پسندی کی دلیل ہے۔

## سر

1- سر کا بڑا ہونا سرداری کی نشانی ہے۔

2- جس شخص کا سر نہ بڑا ہو' نہ چھوٹا۔ وہ عقلمند ہوتا ہے۔

3- چار کونا سر غریبی کی نشانی ہے۔

4- جس آدمی کا سر ٹیڑھا ہو' وہ گنہ گار اور بدکار ہوتا ہے۔

5- چھوٹا سر چوری اور نذر ہونے کی نشانی ہے۔

## ماتھا

1- جس آدمی کی گول پیشانی ہو۔ وہ خیرات کرنے والا' متقی اور دانا ہوتا ہے۔

2- کھلی ہوئی چھوٹی پیشانی اکوتہ اندیشی' فتنہ انگیزی' بدقسمتی' غریبی اور کم عمری کی نشانی ہے۔

3- جس شخص کی پیشانی گوشت سے بھری ہوئی ہو' وہ کم فہم' متکبر اور عالی حوصلہ ہوتا ہے۔

4- اگر پیشانی شکنوں والی ہو' اور درمیان میں لکیر ہو' جو اسے دو حصوں میں تقسیم کر دے تو وہ بلند ہمتی' ذہانت اور فریب سے نفرت کرنے کی دلیل ہے۔

5- جس آدمی کی پیشانی کھلی' لمبی اور ذرا باہر نکلی ہو' تو وہ دیانتدار اور سادہ مزاج ہوتا ہے۔

6- پیشانی فراخ ہونا' بخشش' دانائی اور حسن اخلاق کی نشانی ہے۔

7- اگر کسی شخص کی پیشانی پر بالوں کے قریب عرض کی ایک سیدھی لکیر اور طویل لکیر ہو تو اس کی عمر بیس سال ہوگی۔

8- دو لکیریں ہوں تو تیس سال۔

9- تین ہوں تو ساٹھ سال۔

10- چار ہوں تو اسی سال۔

11- پانچ ہوں تو سو سال۔

12- اگر یہ لکیریں صاف اور گہری نہ ہوں تو زندگی کا نصف حصہ وسط درجے میں بسر ہوتا ہے۔

## چہرہ

1- جس شخص کا چہرہ اصف ہو' وہ بلند اقبال ہوتا ہے۔

2- زرد چہرہ ذہن کی تیزی اور عقلمندی کی نشانی ہے۔

3- سرخی مائل گندمی رنگ خوشی کی نشانی ہے۔

4- سفید رنگ' سستی اور غریبی کی علامت ہے۔

5- سیاہ رنگ' بدمزاجی' وہم پرستی اور سودا کی نشانی ہے۔

6- جس شخص کے چہرے کا رنگ سبزی مائل ہو' وہ عورت سے زیادہ محبت کرتا ہے۔

7- جس آدمی کا چہرہ ہرن یا چوہے جیسا ہو وہ غریب ہوتا ہے۔

8- خوش چہرہ بلند اقبالی کی نشانی یا علامت ہے۔

9- بیضوی چہرہ عقلمند کی نشانی ہے۔

10- ترچھا چہرہ شرارت کی نشانی ہے۔



11- جس شخص کا چہرہ چوڑا ہو' وہ پرہیزگار ہوتا ہے۔

## بھنویں یعنی ابرو

1- کشادہ ابرو' نیک طبع ہونے کی علامت ہے۔

2- بلال رضی اللہ عنہ کی طرح خمیدہ ابرو عزت والا' اور صاحب سطوت ہونے کی نشانی ہے۔

3- باریک ابرو۔ زندہ دل ہونے کی نشانی ہے۔

4- بلند اور سخت ابرو۔ چور ہونے کی علامت ہے۔

5- چھوٹے ابرو۔ کم عمر اور غریبی کی دلیل ہے۔

6- ابرو آنکھ سے دور۔ بے رحم اور بے وقوفی کی دلیل ہے۔

7- ابرو آنکھ کے درمیان زیادہ فاصلہ ہونا۔ سنگدلی' زود رنجی' ذہانت' اور تلون طبع کی علامت ہے۔

8- دونوں ابروؤں کے درمیان زیادہ فاصلہ ہونا' سنگدلی' زود رنجی' ذہانت اور تلون طبع کی علامت ہے۔

9- اگر ابروؤں کے درمیان کم فاصلہ ہو تو خلوص فہم اور ادراک اور حسن نیک کی دلیل ہے۔

10- اگر دونوں ابرو ملے ہوں تو عیاشی' عاشق مزاجی اور موت کی علامت ہے۔

## آنکھ

1- آنکھوں کا سفید و سیاہ' اور اس میں سرخ دھاریوں کا نمودار ہونا' نظربازی' عاشق مزاجی اور عورتوں سے فائدہ اٹھانے کی دلیل ہے۔

2- چمکیلی اور بڑی آنکھیں فہم و ادراک' زندہ دلی' بے خوفی اور صاف دلی کی علامت ہے ایسا شخص غیروں کو اپنا بنا لیتا ہے۔

3- بڑی اور اندر کی طرف گھسی ہوئی آنکھیں' حسد اور تکبر' ضدی' عیاری' تلخ مزاجی' دلیری اور عیش پرستی کی دلیل ہے' ایسا شخص حافظہ کا قوی ہوتا ہے اور اس کا اٹھنا اکثر تماش بینوں کے ساتھ ہوتا ہے۔

4- آنکھ ۔۔۔ کا سیاہ ہونا' نیک طبعی' دانائی' پرہیزگاری اور سعادت کی دلیل ہے۔

5- ترچھی آنکھیں' بدنصیبی' سیاہ دلی' بدنیتی' اور دروغ گوئی کی دلیل ہے۔

6- سرخ آنکھیں' تکبر' تلخ مزاجی' مطلب پرستی' عیاری اور حسد کی علامات ہیں۔ ایسا شخص

قطعاً" قتل احمد نہیں ہوتا۔

7- ابھری ہوئی اور بڑی آنکھیں ' شرافت پسندی اور سادگی کی نشانی ہیں۔ نیلی آنکھیں ' عیش پسندی ' ذہن کی تیزی ' اور دولت مندی کی دلیل ہیں۔

9- بیل جیسی آنکھیں : کم عقلی ' کمزوری حافظہ ' بدن کی موٹائی اور بدقسمتی کی دلیل ہیں۔

10- بلی جیسی آنکھیں ' مسکینی مگر داؤ پیچ میں پورا ہونے کی دلیل ہیں۔

11- چھوٹی آنکھیں ' مکرو ریاکاری ' دلیری ' معاملہ فہمی اور حرص کی نشانی ہیں۔

12- بادامی آنکھیں : شہوت پرستی اور عیاشی کی علامت ہے۔

13- گلابی ڈورے والی آنکھ : عیش پرستی اور عشق مزاجی کی آنکھیں ہیں۔

14- دور رود آنکھیں : دغا اور مکرو ریا کی علامت ہیں۔

16- جو آدمی آنکھ میں آنکھ ڈال کر بات کرے وہ حافظ اور مخلص ہوتا ہے۔

17- آنکھیں بند کر کے بولنا : مذہب پسندی کی دلیل ہے۔

18- تھوڑی سی آنکھیں بند کر کے بولنا : مکرو فریب ' عیاری اور عیش پرستی کی نشانی ہے۔

19- چور آنکھ سے دوسرے کی طرف دیکھنا۔ کم گوئی ' شرم ' چالاکی ' حسد اور تنگ دلی کی علامت ہوتی ہے۔

20- باتیں کرتے وقت آنکھیں چھپانا : حماقت ' نیکی دلی ' انکساری اور موت کی دلیل ہے۔

12- کرنجی آنکھیں : بے مروتی ' صاف گوئی اور بد خلقی کی دلیل ہے۔

22- ہلکے رنگ کی آنکھیں : ہمت و ثبات ' نازکی ' نرمی اور متانت کی دلیل ہیں۔

23- گہرے رنگ کی آنکھیں : تلخ طبعی ' اور جذبہ کی مظہر ہیں۔

24- نیلے رنگ کی آنکھیں : میانہ روی کی نشانی ہیں۔

## ناک

1- اونچی اور بڑی ناک معمول سے زیادہ شہوت پرستی اور معمول سے زیادہ غیرت و حیا کی علامت ہے۔

2- چھوٹی ناک شہوت پرستی اور غیرت و حیا کے کم ہونے کی دلیل ہے۔

3- درمیانی ناک ذہین ہونے کی علامت ہے۔

4- نوک دار ناک : نیک بختی کی دلیل ہے۔



5- تیز سی اور پتلی ناک : فریبی کی علامت ہے۔

## نتھنے

1- باریک نتھنے ' وفاشعاری ' اور نزاکت کی دلیل ہیں۔

2- کھلے نتھنے بالعموم جوش و ولولہ اور دلیری کے مظہر ہیں۔

3- کم نتھنے : کم ہمتی ' اور بزدلی کی علامت ہیں۔

4- فراخ نتھنے ' مفلسی کی علامت ہے۔

## کان

1- بڑے کان : عقل اور دانش کی دلیل ہیں۔

2- چھوٹے کان : بے وقوف ہونے کی نشانی ہے۔

## رخسار

1- گوشت سے بھرے ہوئے رخسار دولت مندی کی علامت ہے۔

2- پچکے ہوئے رخسار عیاشی اور عقلمندی کی علامت ہے۔

3- دونوں رخساروں کا خوبصورت ہونا ' اور گفتگو کے وقت ان میں گڑھے پڑ جانا نیک بختی اور مالداری کی دلیل ہے۔

## ہونٹ

1- موٹے ہونٹ : ذہین اور حسن پرست ہونے کی علامت ہے۔ نیز دولت مندی متوسط درجہ اور ذلالت کی دلیل ہے۔

2- پتلے ہونٹ : ذہانت ' عقلمندی اور شوقین مزاجی کی علامت ہے۔

3- بڑے ہونٹ : زود رنجی محنت اور کشادہ دلی کی علامت ہے۔

4- جس شخص کے ہونٹ ہر وقت کھلے رہتے ہوں ' وہ بے رحم ' غریب رذیل اور خون ریز ہوتا ہے۔

5- جس شخص کے ہونٹ اچھی طرح ملے رہیں ' وہ کلام کا خیال رکھنے والا اور خود غرض ہوتا ہے۔

6- سرخ ہونٹ : حکومت کی نشانی ہے۔

## ہنسی

1- جو شخص قہقہہ لگا کر زور سے ہنسے، وہ بے وقوف اور فتنہ انگیز ہوتا ہے۔

1- جو آدمی صرف مسکرائے وہ حسین، مدبر اور قوی الجثہ ہوتا ہے۔

2- دبی ہوئی ہنسی ،مکرو فریب، عیاری، اور شرانگیزی کی علامت ہے۔

3- ہنستے وقت جس کی آنکھوں سے ہنسی کا اظہار ہو۔ وہ حلیم الطبع، باوفا شریف ہوتا ہے۔

## منہ

1- بڑا منہ محنت شعاری، سادگی پسند، زود رنجی کی علامت ہے۔

2- چھوٹا منہ : عقل مندی، شوخی، ذہانت اور خوبصورتی کی نشانی ہے۔

3- درمیانہ منہ : دیانت داری، اور عقلمندی کی دلیل ہے۔

## دانت

1- چمکیلے دانت، حکومت یا کسی بڑے عہدے پر فائز ہونے کی دلیل ہے۔

2- بلی، بندر، گیدڑ اور چوہے جیسے دانت غریبی کی نشانی ہے۔

3- 30 دانت، محنت شعاری کی علامت ہیں۔ عمر بھر روزی محنت سے ملے گی۔

4- 32 دانت علم و فضل کی علامت ہیں۔ تمام عمر ہر قسم کی تکلیف بھی ہوگی، اور خوشی بھی

5- بے قاعدہ دانت! اطمینان قلب کی علامت ہیں۔

## زبان

1- زبان سرخ :بلند اقبال کی نشانی ہے۔

2- سفید زبان سچ بولنے والا، اور عالم باعمل ہونے کی علامت ہے۔

3- زبان نوک دار، مصنف، مقرر یا مفتی ہونے کی علامت ہے۔

4- زبان سیاہ، فحش گوئی، اور بدزبانی کی علامت ہے۔

5- زبان پتلی :خوش اخلاق اور عقلمندی کی دلیل ہے۔

6- زبان موٹی :بے شعوری اور احمقی کی نشانی ہے۔



## آواز

1- جس شخص کی آواز بھاری، اور اونچی ہو وہ دیانتداری، اور بلند حوصلہ و متکبر ہوتا ہے۔ ایسی آواز جلال اور بہادری کی بھی دلیل ہے۔

2- جس آدمی کی آواز اونچی اور باریک ہو، تو وہ دوربین، متذبذب، خوشامدی، اور ذہین ہوتا ہے۔

3- جس شخص کی آواز اونچی اور کمزور ہو۔ وہ کمزور، صاحب خیالات اور دانا ہوتا ہے۔

4- جس شخص کی آواز کمزور اور کانپنے والی ہو۔ وہ خطرناک، کم طاقت، وہمی دوسرے کو دیکھ کر جلنے والا کاہل ہوتا ہے۔

## گفتار

1- جو آدمی جلد جلد گفتگو کرے، وہ تیز مزاج اور خود علت ہوتا ہے۔

2- جو شخص رک رک کر بولے، وہ نرم مزاج اور عقلمند ہوتا ہے۔

## مونچھیں

1- بڑی اور گھنی مونچھیں قوت، حکومت اور کثرت شہوت کی دلیل ہے۔

2- چھوٹے اور کم بالوں والی مونچھیں شہوت کی کمی اور کمزوری کی نشانی ہیں۔

## داڑھی

1- گھنی داڑھی۔ محنت شعاری اور دیانت داری کی دلیل ہے۔ ایسا شخص ایک سے میل جول رکھتا ہے۔

2- چھوٹے داڑھی : تند مزاجی، تکبر اور تنہائی پسندی کی نشانی ہے۔

3- داڑھی کا نہ ہونا : نسوانیت، اور خلقی کمزوری کی دلیل ہے۔ ایسا آدمی بہادر نہیں ہو سکتا۔

## ٹھوڑی

1- ٹھوڑی گول : مہمان نوازی، عقلمندی، ملنساری، سخاوت اور ثبات استقلال کی دلیل ہے۔

2- ٹھوڑی لمبی آگے کو نکلی ہوئی : کم فہمی اور بے وقوفی کی دلیل ہے۔
3- جس شخص کی ٹھوڑی میں گڑھا پڑے' وہ شرم و حیا والا اور محبت کرنے کا عادی ہوتا ہے۔
4- ٹھوڑی کا نہ ہونا' ڈرپوک ہونے اور نفس پرستی کی علامت ہے۔

## گردن

1- اونچی گردن : نیک بختی کی دلیل ہے۔
2- چھوٹی گردن : نحوست اور دولت مندی کی نشانی ہے۔
3- صراحی دار گردن : سرداری اور حکومت کی دلیل ہے۔
4- بھینس کی مانند گردن : سرداری کی دلیل ہے۔
5- شیر جیسی گردن : پہلوانی کی نشانی ہے۔
6- مچھلی سے مشابہ گردن : نااہلی کی علامت ہے۔

## گلا

1- گلا گوشت سے بھرا ہوا' امیری کی نشانی ہے۔
2- گلا کم گوشت والا اور لمبا فارغ البالی کی دلیل ہے۔

## کندھے

1- کمزور کندھے : ضعف دل و دماغ اور بزدلی کی دلیل ہے۔
2- موٹے اور بڑے کندھے' ایمانداری' کم فہمی' محنت شعاری اور بد ہمی کی دلیل ہیں۔
3- درمیانے کندھے : فہم و ذکا اور مالداری کی علامت ہیں۔
4- کندھوں پر زیادہ بال ہونا : غریبی اور محتاجی میں زندگی بسر کرنے کی دلیل ہے۔

## بازو

1- بازوؤں پر گھنے بال ہونا' عیش پرستی اور حسد کی علامت ہے۔
2- بازوؤں پر بال بالکل نہ ہونا۔ غیظ و غضب' بے یقینی سریع الاعتقادی اور فریب میں آجانے کی دلیل ہے۔
3- بازو پتلے : غرور' بے وفائی' سخاوت اور ملنگی باز ہونے کی علامت ہے۔ بازوؤں پر گوشت'



سریع الاعتقادی' عاشق مزاجی اور افسانہ پسندی کی دلیل ہے۔

## ہاتھ

1- سخت ہاتھ اور ہتھیلی : بدبختی' کورباطنی اور حاسد ہونے کی نشانی ہے۔
2- ہاتھ یعنی ہتھیلی نرم اور گدگدی۔ شرم و حیا' بلند اقبالی اور شیریں زبان ہونے کی علامت ہے۔
3- نرم اور نازک ہاتھ : بلند اقبالی' اور نیک دلی کی نشانی ہے۔
4- گہرا ہاتھ' اور ہتھیلی امیری کی نشانی ہے۔
5- سخت اور کمزور ہاتھ : بدبختی کی دلیل ہے۔

## انگلیاں

1- لمبی انگلیاں' ہمیشہ قوی الصحت رہنے اور طویل عمر ہونے کی دلیل ہیں۔
2- چھوٹی اور نرم انگلیاں' بلند اقبالی اور دانائی کی نشانی ہیں۔
3- بڑی انگلیاں : چوری اور بدمعاشی و ڈاکہ زنی کی علامت ہیں۔

## ناخن

1- جس آدمی کے ناخن گول اور سرخ ہوں' وہ خوش نصیب ہوتا ہے۔
2- ہیرے کی طرح چمکنے والے اور ہلال کی شکل کے ناخن' وزارت کی دلیل ہیں۔
3- زرد اور سفید ناخن۔ دائم المریض ہونے کی دلیل ہیں۔
4- سیاہ رنگ کے ناخن اچھے نہیں ہوتے۔

## سینہ

1- سینہ کھلا اور پر گوشت۔ بے باکی' غیظ و غضب و مضبوطی' غرور اور مردم آزاری کی علامت ہے۔
2- بالوں والا سینہ : عام لوگوں سے ہمدردی اور خیرخواہی' بے علمی اور بے عقلی اور عیش پرستی کی دلیل ہے۔
3- سینے پر بال بالکل نہ ہونا' صلح پسندی' نازک اندامی' آرام طلبی' زندگی کے قابل تعریف' اور

بات چیت کے عمدہ ہونے کی علامت ہے۔

## پستان

1- دونوں پستانوں کا موٹا ہونا' مالداری کی علامت ہے۔
2- جس آدمی کا بایاں پستان داہنے پستان سے موٹا ہو' اس کی شادی بلند اقبال عورت سے ہوگی

## شکم

1- چھوٹا اور نرم پیٹ' کمزوری جسم' بزدلی' زہد تقویٰ اور بدنصیبی کی دلیل ہے۔
2- بڑا اور چھوٹا تنگ پیٹ زیادہ کھانے اور حسد کرنے کی علامت ہے۔

## پہلو

1- تعداد میں آٹھ پسلیاں حکومت کی دلیل ہیں۔
2- نو پسلیاں مالداری اور بلند اقبالی کی علامت ہیں۔
3- دس پسلیاں فقر و درویشی میں وقت گزارنے کی علامت ہیں۔
4- گیارہ پسلیاں زہد و تقویٰ کی علامت ہیں۔
5- بارہ پسلیاں مال و دولت کی نشانی ہے۔
6- تیرہ پسلیاں مال و دولت کی نشانی ہے۔
7- چودہ پسلیاں اچھی نہیں ہوتیں۔

## ناف

1- گہری گوشت سے بھری بلند اقبالی کی دلیل ہے۔
2- کم گوشت والی غریبی کی علامت ہے' محنت و مشقت میں زندگی گزرے گی۔

## کمر

1- باریک کمر۔ چیتے جیسی' سرداری کی علامت ہے۔ اگر عورت کی ہو تو اس کی شادی کسی امیر گھرانے میں ہوگی۔
2- موٹی کمر: اولاد کی زیادتی کی دلیل ہے' عورت کی ہو تو غریبی کی علامت ہے۔



3- گھوڑے جیسی کمر: محنت شعاری کی دلیل ہے۔

## ٹانگیں

1- لمبی اور پتلی ٹانگیں: غرور' بدنصیبی' خود حقی' لاف زنی اور بے وفائی کی دلیل ہیں۔
2- چھوٹی اور گوشت سے بھری ہوئی ٹانگیں: پختہ طبعی' اور حوصلہ بلندی کی علامت ہیں۔
3- درمیانی ٹانگیں: حسن' اخلاق گوئی' اور نیک دلی کی نشانی ہے۔

## ران

1- ران پر بال بالکل نہ ہوں' تو یہ غریبی کی نشانی ہے۔
2- کثرت سے بال ہونا' عورت سے محبت کرنے اور عیش پرستی کی علامت ہے۔

## پنڈلی

1- بھری ہوئی اور بالوں والی پنڈلی: بہادری' مضبوطی' عجب و قوفی اولاد سے محبت کرنے' اور بلند اقبالی کی دلیل ہے۔
2- چھوٹی اور کم بالوں والی پنڈلی: بزدلی' کمزوری اور میانہ روی کی دلیل ہے۔

## پاؤں

1- گوشت سے بھرے ہوئے اور لمبے چوڑے جسم کی مضبوطی' بے وقوفی اور زیادہ کھانے کی علامت ہے۔
2- دبلے اور نرم پاؤں' کمزوری فہم و ذکا اور تیز خیالی کی دلیل ہے۔
3- چھوٹے پاؤں! غریبی کی علامت ہیں۔
4- چوڑے پاؤں! بیکاری اور غریبی کی دلیل ہیں۔
5- جس آدمی کا پاؤں ٹیڑھا پڑے' چلتے وقت تلوار زمین سے نہ چھوئے' اور ناخن چکیلے ہوں تو وہ آدمی والئے ریاست کا مصاحب اور درباری ہوگا۔
6- جس آدمی کے پاؤں کا انگوٹھا اور اس کے ساتھ والی انگلی دونوں ملے ہوں تو وہ بدمزاج اور جھگڑالو اور کور باطن ہوتا ہے۔

7- جس شخص کے پاؤں کا انگوٹھا ٹیڑھا اور چھوٹا ہو' وہ سفر میں اور مبتلائے مصیبت رہے گا۔
8- اگر انگوٹھا اور اس کے ساتھ والی انگلی چھوٹی ہو' تو غلامی کی دلیل ہے۔
9- اگر پاؤں کی سب سے چھوٹی انگلی اپنے پاس والی انگلی سے ذرا بڑی ہو تو امیری کی نشانی ہے۔
10- اگر انگوٹھے کے ساتھ والی انگلی چھوٹے ہو تو غلامی کی دلیل ہے۔
11- اگر پاؤں کی سب سے چھوٹی انگلی ساتھ والی انگلی سے زیادہ بڑی ہو' تو نحوست کی علامت ہے۔
12- جس شخص کے پاؤں کی چھوٹی انگلی سب سے چھوٹی ہو تو وہ شہوت پرست مگر بلند اقبال ہوتا ہے۔
13- جس شخص کے پاؤں کی تقریباً سب انگلیاں یکساں لمبی ہوں اور پاؤں میں پسینہ آئے تو وہ صاحب اولاد ہو گا۔

## زنانہ اعضاء سے قیافہ

### جسم

1- موٹا اور بھرا ہوا جسم' نیک بخت اور صاحب اولاد ہونے کی دلیل ہے۔
2- درمیانہ جسم : دانا اور باسلیقہ ہونے کی علامت ہے۔
3- دبلا پتلا جسم : دانائی' معاملہ فہمی اور زیادہ کمزوری کی نشانی ہے۔
4- سرخ و سفید رنگ' قوی الصحت اور کثیر اولاد کی دلیل ہے۔
5- موٹا جسم : سفید رنگ' بلغمی مزاج' عام امراض اور نسوانی بیماریوں میں مبتلا ہونے کی دلیل ہے۔

### قد

1- پست قد : پر خطا' منحوس' طماع' غرض پرست' زیور کی حرص۔
2- درمیانہ قد : عمگسار' نیک نصیب' امیر منتظم' خاوند کی پیاری۔
3- دراز قد : فیاض' نیک نصیب' دانا' سلیقہ شعار۔



### رفتار

1- آنکھیں مٹکا کر اور تھرک کر چلنا منحوس ہے' جو عورت کو مشتبہ قرار دیتا ہے۔
2- متوسط درجے کی شریفانہ رفتار : قابل تعریف اور عورت کے نیک ہونے کی علامت ہے۔

### رنگ

1- سرخ رنگ نیک بختی کی علامت ہے' سیاہ و چمکیلا' مکر و فریب اور زرد و بدکاری کی علامت ہے۔

### سر کے بال

1- باریک' لمبے اور سیاہ بال' دانا اور باہنر ہونے کی علامت ہے۔ ایسی عورت وفاداری کے معاملات میں دور اندیش ہوتی ہے۔
2- سخت موٹے کھردرے اور چھوٹے بال : طمع' حسد' غرض پرستی' کنجوسی اور تند مزاجی کی علامت ہیں۔
3- کالے اور گھنگھریالے بال : خوش مسیبی اور دولت مندی کی دلیل ہیں۔
4- سرخ رنگ کے بال : تیز طبع' لڑائی اور زبان دراز ہونے کی دلیل ہیں۔

### سر

1- بڑا اور خوبصورت سر' ثابت قدمی اور دانائی کی دلیل ہے۔
2- بڑا اور لمبا سر : جسم کی کمزوری' بیوقوفی' کاہلی اور حسد کرنے کی دلیل ہے' اور جس عورت کا سر چھوٹا ہو' وہ بدنصیب ہوتی ہے۔ بڑا' اور چوڑا سر اچھا ہوتا ہے۔

### پیشانی

1- کشادہ اور چوڑی پیشانی' دیانت داری' دولت مندی اور سخاوت کی علامت۔
2- تنگ اور چھوٹی پیشانی : غریبی' بے شرمی اور بدنصیبی کی دلیل ہے۔
3- پیشانی پر سرخ کھڑے بال' غریبی کی علامت ہے۔
4- ابھری ہوئی پیشانی : بیہودگی' بیکاری اور لڑاکا ہونے کی دلیل ہے۔

## آنکھیں

1- سفید، سرخی مائل آنکھیں: فارغ البالی اور امیری کی علامت ہیں۔
2- سفیدی مائل بھوری آنکھیں: خوش قسمتی کی دلیل ہیں۔
3- سرخ آنکھیں: عیاشی، عیاری اور مکر و فریب کی علامت ہیں۔
4- زرد آنکھیں: آفت اور دکھ کی نشانی ہیں۔
5- آنکھوں کی پتلی بہت سیاہ ہونا: خوش قسمتی کی علامت ہے ایسی عورت، صاحب اولاد، ہردلعزیز، شوہر کی وفادار اور پیاری ہوتی ہے۔
6- نیلگوں آنکھیں: بے وفائی اور عیاری کی علامت ہیں۔
7- بلی جیسی آنکھیں: ناقابل اعتماد ہونے کی دلیل ہیں۔
8- آنکھ میں تل ہونا: نحوست اور عیش پرستی کی علامت ہے۔
9- سرخ و سیاہ آنکھیں: وفاداری، نرم مزاجی اور شوہر سے محبت رکھنے کی علامت ہے۔
10- مست آنکھیں: مکر و دغا اور ناقابل اعتماد ہونے کی علامت ہیں۔
11- ہرن جیسی آنکھیں: برکت کی علامت ہیں۔ ایسی عورت غریب گھر کو امیر کر دیتی ہے۔
12- چھوٹی آنکھیں: بدبختی اور زبان درازی کی علامت ہیں۔

## کان

1- پتلے اور چھوٹے کان مبارک ہوتے ہیں۔
2- جس کے کانوں کے کناروں پر بال ہوں وہ غریب اور بدبخت ہوتی ہے۔
3- بڑے اور موٹے کان بے وقوفی کی دلیل ہیں۔

## رخسار

1- درمیانے یعنی نہ زیادہ پر گوشت، اور نہ پچکے ہوئے رخسار برکت و سعادت کی دلیل ہیں۔
2- ہنستے یا بات کرتے وقت رخساروں میں گڑھے پڑنا۔ مکر و ریا اور بے مروتی کی علامت ہے۔

## ہونٹ

1- جس عورت کے دونوں ہونٹ درمیانے، پتلے، سرخ اور خوبصورت ہوں وہ نیک بخت ہے۔



2- اگر سیاہ اور لمبے ہوں تو وہ جلد بیوہ ہو جائے گی۔

## منہ

1- تنگ غنچہ، گل کی مانند اور نہایت خوبصورت منہ، مالداری اور نیک بختی کی دلیل ہے۔
2- جس عورت کا منہ لمبا اور فراخ ہو اور بالخصوص وہ جس کے سارے دانت ہنستے وقت نظر آئیں، محنت کش، رنجیدہ اور غریب ہوتی ہے۔
3- منہ کا کشادہ ہونا بالعموم اور نفس پرستی کی علامت ہے۔

## دانت

1- چھوٹے اور انار کے دانوں کی طرح چمکتے ہوئے، اور خوبصورت دانت دولت مندی اور نیک بختی کی دلیل ہے۔
2- جس عورت کے دانت لمبے اور میلے ہوں وہ تنگ دست اور بیہودہ ہوتی ہے۔
3- ناہموار دانت بھی اچھے نہیں ہوتے۔

## زبان

1- نیلی اور سرخ زبان مالداری اور نیکی کی دلیل ہے۔
2- سخت سفید اور خراب زبان بیہودگی و جاہ خالی کی علامت ہے۔ ایسی عورت کی اولاد اچھی نہیں۔
3- کالی زبان سب سے بری ہے۔ ایسی عورت جھگڑا کرنے والی، بدمزاج اور بدزبان ہوتی ہے۔ اور بعض اوقات اس کی زبان سے نکلی ہوئی بات پوری ہو جاتی ہے۔

## تالو

1- سرخ اور درمیانہ تالو اچھا ہوتا ہے۔
2- سفید تالو، ہمیشہ غلامی میں رہنے اور زرد تالو، فتنہ انگیز، دروغ بیانی اور نزاع و فساد کی دلیل ہے۔

3- سیاہ ناف' ہمیشہ فکر و تردد اور مفلسی میں زندگی بسر ہونے کی علامت ہے۔
4- گوشت سے بھرا ہوا ناف' دولت سے خالی رہنے کی علامت ہے۔

## ٹھوڑی

1- ٹھوڑی کا گول درمیانہ اور خوبصورت ہونا اور خصوصاً اس میں گڑھا پڑنا مالداری اور نیک بختی کی دلیل ہے۔
2- اگر طویل اور کم گوشت ہو تو محنت اور غریبی میں زندگی بسر ہوگی۔
3- داڑھی پر بال ہونا' جلد بیوہ ہونے کی دلیل ہے۔

## مونچھیں

1- اگر عورت کے مونچھیں ہوں تو بیوہ ہونے کی دلیل ہے۔

## داڑھی

1- ٹھوڑی پر بال' یا چند بال ہونا بیوگی' نحوست اور لاچاری اور عصمت محفوظ نہ رہنے کی دلیل ہے۔

## گردن اور گلا!

1- گردن اور گلے کا ہرن کی طرح خوبصورت ہونا مالداری اور نیک بختی کی دلیل ہے۔
2- جس عورت کی گردن چھوٹی' باریک یا بہت بے وضع ہو وہ رنجی، محنت کش اور غریبی ہوتی ہے۔

## سینہ

1- سینے پر سرخ رگوں کا ہونا' عقلمندی' بلند اقبالی' اور شوہر سے محبت کرنے کی دلیل ہے۔
2- تنگ اور اونچا سینہ' محنت اور دکھ کی علامت ہے۔

## پستان

1- سکڑے ہوئے' کم گوشت والے پستان' غریبی' بدنصیبی اور ہوس پرستی کی دلیل ہے۔



2- لمبے اور گوشت سے بھرے ہوئے پستان' صاحب اولاد' اور حسین ہونے کی علامت ہیں۔
3- چھوٹے گول اور پر گوشت پستان' شوہر سے انتہائی محبت رکھنے والی بلند اقبال اور اطمینان سے زندگی بسر ہونے کی دلیل ہے۔
4- سخت اور گول پستان : نیک طبعی اور امیری کی نشانی ہے۔

## ہتھیلی

1- اگر ہتھیلی چکنی' ملائم' سرخ اور خوبصورت ہو تو دولت مندی اور نیک نفسی کی دلیل ہے۔
2- ہتھیلی پر کوڑے یا کنول کے پھول کا نشان' بلند اقبالی' امیر شوہر ملنے بلکہ حکمران ہونے کی دلیل ہے۔
3- نرم اور گدگدی ہتھیلی' بلند اقبالی اور شرم و حیا کی علامت ہے۔
4- گہری اور سخت ہتھیلی : مالدار ہونے کی علامت ہے۔
5- نرم اور نازک ہاتھ : نیک بختی کی علامت ہے۔
6- سخت اور کھردرے ہاتھ بدنصیبی کی دلیل ہیں۔
7- انگلیوں سے لمبی ہتھیلی بہتر ہوتی ہے۔
8- انگلیوں سے چھوٹی ہتھیلی' بیوقوف اور کند ذہن ہونے کی دلیل ہے۔
9- دائیں ہاتھ کا بائیں ہاتھ سے لمبا ہونا' غرض پرستی اور کم حوصلگی کی نشانی ہے۔
10- بائیں ہاتھ کا لمبا ہونا' سخاوت اور حسن خلق کی دلیل ہے۔
11- انگلی سیدھی کرنے میں اس کا ہتھیلی کی طرف جھکنا طمع اور مطلب پرستی کی نشانی ہے۔
12- باہر کی طرف جھکنا سخاوت کی نشانی ہے۔

# حاجت روا عملیات

**دفع نکسیر** | نکسیر والے کے سر پر ہاتھ رکھ کر یہ آیتیں پڑھو اور آخر میں یہ کہہ دو کہ اے نکسیر بند ہو بحکم واحد قہار عزیز و جبار آیتیں یہ ہیں:-

إِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ أَنْ تَزُولَا وَلَئِنْ زَالَتَا إِنْ أَمْسَكَهُمَا مِنْ أَحَدٍ مِنْ بَعْدِهِ إِنَّهُ كَانَ حَلِيمًا غَفُورًا ـ وَقِيلَ يَا أَرْضُ سے الظّٰلِمِينَ تک

**برائے وسعتِ عیش** | برائے وسعت عیش إِنَّا أَنْزَلْنَاهُ اور قُلْ يَا أَيُّهَا الْكَافِرُونَ اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ گیارہ گیارہ بار پاک پانی پر دم کر کے نئے کپڑے پر چھڑک دے تو اس کے استعمال تک عیش میں رہے۔

**برائے قرارِ حمل** | جس روز عورت حیض سے پاک ہو کر غسل کرے ایک بکری کا بچہ نر ذبح کر کے ایک دیگچہ میں تھوڑے پانی میں یخنی کے طور پر پکایا جائے اور وہ پانی عورت کو پلایا جائے اور ایک برتن میں سورۂ فاتحہ اور درود شریف اور حروف ابجد سے منطغ تک اور دوسرے برتن میں قَالَ إِنَّمَا أَنَا رَسُولُ رَبِّكِ لِأَهَبَ لَكِ غُلَامًا زَكِيًّا قَالَ رَبُّكِ هُوَ عَلَيَّ هَيِّنٌ وَلِنَجْعَلَهُ آيَةً لِلنَّاسِ وَرَحْمَةً مِنَّا وَكَانَ أَمْرًا مَقْضِيًّا فَحَمَلَتْهُ بِعَوْنِ اللّٰهِ فَحَمَلَتْهُ بِلُطْفِ اللّٰهِ فَحَمَلَتْهُ بِلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ فَانْتَبَذَتْ بِهِ مَكَانًا قَصِيًّا ـ إِنَّمَا أَمْرُهُ إِذَا أَرَادَ شَيْئًا أَنْ يَقُولَ لَهُ كُنْ فَيَكُونُ لکھ کر پانی میں حل کر کے وقتِ قربت شوہر پی لیوے انشاء اللہ تعالے حمل رہ جائے گا۔

ے پ۲۲ فاطر آخری رکوع ۲ے پ۱۲ ہود رکوع ۴ ۳ے پ۱۶ مریم رکوع ۱ ۴ے پ۲۳ یٰسین آخری رکوع



**حفاظتِ اسقاطِ حمل** | باباردرخت پر یہ لکھ کر باندھ دیا جاوے۔

إِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ سے غَفُورًا تک وَلَهُ مَا سَكَنَ فِي اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ سے الْعَلِيمُ تک وَلَبِثُوا فِي كَهْفِهِمْ ثَلٰثَ مِائَةٍ سِنِينَ وَازْدَادُوا تِسْعًا وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيمِ۔

ایضاً: کسی برتن پر یہ لکھ کر پلایا جاوے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ أَوَلَمْ يَرَ الَّذِينَ كَفَرُوا أَنَّ السَّمٰوٰتِ سے حَيٍّ تک وَلَقَدْ آتَيْنَا إِبْرَاهِيمَ رُشْدَهُ مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا بِهِ عَالِمِينَ ـ وَوَهَبْنَا لَهُ إِسْحٰقَ وَيَعْقُوبَ نَافِلَةً وَكُلًّا جَعَلْنَا صَالِحِينَ وَأَيُّوبَ إِذْ نَادَىٰ رَبَّهُ أَنِّي مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَأَنْتَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ ـ وَزَكَرِيَّا إِذْ نَادَىٰ رَبَّهُ رَبِّ لَا تَذَرْنِي فَرْدًا وَأَنْتَ خَيْرُ الْوَارِثِينَ ـ وَالَّتِي أَحْصَنَتْ فَرْجَهَا فَنَفَخْنَا فِيهَا مِنْ رُوحِنَا وَجَعَلْنَاهَا وَابْنَهَا آيَةً لِلْعَالَمِينَ۔

**برائے نیک فرزند** | سورۂ یوسف لکھ کر حاملہ کے تعویذ باندھ دے فرزند نرینہ نیک دیندار پیدا ہو۔

**قدرتِ جماع** | حسن بصریؒ سے ذکر کیا گیا کہ فلاں شخص نے نکاح کیا مگر عورت پر قادر نہیں ہوا آپ نے دو بیضے جوش دئے ہوئے منگائے اور چھلکا اتار کر ایک پر یہ آیت لکھی وَالسَّمَاءَ بَنَيْنَاهَا بِأَيْدٍ وَإِنَّا لَمُوسِعُونَ اور مرد کو کھانے کے لئے دیدیا اور دوسرے پر یہ آیت لکھی وَالْأَرْضَ فَرَشْنَاهَا فَنِعْمَ الْمَاهِدُونَ وہ عورت کو کھانے کے لئے دے دیا اور کہا کہ اب مطلب حاصل کرو چنانچہ کامیاب ہوا۔

ے پ۲۲ فاطر آخری رکوع ۲ے پ۷ انعام رکوع ۲
۳ے پ۱۵ کہف رکوع ۳ ۴ے پ۱۷ انبیاء رکوع ۳ ۵ے پ۱۷ انبیاء رکوع ۵ ۶ے پ۱۷ انبیاء رکوع ۵ ۷ے پ۱۷ انبیاء رکوع ۶
۸ے پ۱۷ انبیاء رکوع ۶ ۹ے پ۱۷ انبیاء رکوع ۶ ۱۰ے پ۲۷ ذاریات رکوع ۳ ۱۱ے پ۲۷ ہود رکوع ۳

**برائے امساک** انگور کے پتے پر لکھ کر باندھے اَبْجَدْ، ہَوَّزْ، حُطِّیْ، کَلَمَنْ سَعْفَصْ، قَرَشَتْ، ثَخَذْ، ضَظَغْ۔ وَقِيْلَ[1] يٰٓاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ۔ كُلَّمَآ اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَاَهَا اللّٰهُ[2] اَمْسِكْ اَيُّهَا الْمَآءُ النَّازِلُ مِنْ صُلْبِ فُلَانِ بْنِ فُلَانَةَ بِلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

**دفع استرخاء عضو تناسل** تین روزہ رکھے پھر نصف شب کے وقت اٹھ کر اپنی داہنی ہتھیلی پر تانبے کے قلم سے گلاب و زعفران سے لکھ کر چاٹ لے تین دفعہ اسی طرح کرے انشاء اللہ تعالیٰ شکایت رفع ہو۔ اِنَّمَا يَسْتَجِيْبُ[3] الَّذِيْنَ يَسْمَعُوْنَ سے وَالْمَوْتٰى يَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ ثُمَّ اِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ تک۔

**دفع آسیب** پاک پانی پر سورۂ فاتحہ اور آیۃ الکرسی اور سورۂ جن کے شروع کی پانچ آیتیں پڑھ کر آسیب زدہ کے چہرہ پر پھونک دیں اور جس مکان میں شبہ ہو اس میں پھونک دیں انشاء اللہ تعالیٰ دفع ہو۔

**ایضاً:۔** پاک برتن پر فاتحہ اور آیت ثُمَّ اَنْزَلَ[4] عَلَيْكُمْ مِّنْ بَعْدِ الْغَمِّ سے الصُّدُوْرِ تک اور مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ[5] سے آخر سورت تک لکھ کر روغن کنجد سے دھو کر آسیب زدہ کے بدن پر اس روغن کی مالش کی جاوے انشاء اللہ تعالیٰ پھر اثر نہ ہوگا۔

**ایضاً:۔** امام غزالیؒ نے ایک بزرگ کا قصہ نقل کیا ہے کہ کسی بزرگ کی ایک لونڈی شب کو پیشاب کرنے بیٹھی اور آسیب کے اثر سے بے ہوش ہو گئی ان بزرگ نے اٹھ کر یہ کلمات پڑھے اسی وقت اچھی ہو گئی۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلْمٓصٓ[6]، طٰهٰ[7]، طٰسٓ[8]

[11] پ مائدہ رکوع ۱

[1] پ اعراف رکوع ، [2] پ آل عمران رکوع ۱۲ [3] پ الفتح رکوع ۴ تا آخر [4] پ اعراف شروع [5] پ طٰہٰ شروع [6] پ شعراء شروع



كٓهٰيٰعٓصٓ[7]۔ يٰسٓ[8] وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ۔ حٰمٓ[9] عٓسٓقٓ۔ قٓ[10]۔ نٓ[11] وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ۔

**ایضاً۔** فقیہ کبیر احمد موسیٰ بن عجیل آسیب زدہ پر یہ آیتیں پڑھا کرتے تھے قُلْ[1] آٰللّٰهُ اَذِنَ لَكُمْ اَمْ عَلَى اللّٰهِ تَفْتَرُوْنَ۔

**ایضاً۔** بعض بزرگوں سے نقل ہے کہ ایک لڑکی کھیلتی کھیلتی گر گئی انھوں نے خواب میں دیکھا کہ ایک فرشتہ بہت اچھی صورت میں آیا اور اس کے دس بازو ہیں اور کہا کہ کتاب اللہ میں اس کی شفا ہے میں نے پوچھا کیا ہے؟ کہا کہ یہ آیتیں اس پر پڑھ دو۔ قُلْ[2] آٰللّٰهُ اَذِنَ لَكُمْ سے تَفْتَرُوْنَ تک يُرْسَلُ[3] عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ سے تَنْتَصِرٰنِ تک۔ يٰمَعْشَرَ[4] الْجِنِّ سے بِسُلْطٰنٍ تک قَالَ[5] اخْسَئُوْا فِيْهَا وَلَا تُكَلِّمُوْنِ کہتے ہیں کہ جاگ کر میں نے یہ عمل کیا بالکل اثر نہ رہا۔

**برائے زخم و دنبل وغیرہ** زخم و دنبل و عرق النساء اور مسّہ اور کھانسی کے لئے تین روز تک یہ آیتیں پڑھے سورۂ فاتحہ۔ وَتَرَى الْجِبَالَ[6] تَحْسَبُهَا جَامِدَةً سے تَفْعَلُوْنَ تک وَيَسْئَلُوْنَكَ[7] عَنِ الْجِبَالِ فَقُلْ يَنْسِفُهَا سے اَمْتًا تک وَمَثَلُ[8] كَلِمَةٍ خَبِيْثَةٍ كَشَجَرَةٍ سے قَرَارٍ تک اَلَمْ تَرَ[9] اِلَى الَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ سے يَشْكُرُوْنَ تک اَوْ كَالَّذِيْ[10] مَرَّ عَلٰى قَرْيَةٍ سے قَدِيْرٌ تک۔ اور آخر میں یہ کہہ دے کہ اے عرق النساء اور کھانسی اور مسّہ بحکم الٰہی ہو تو مر جا۔

**دفع داد** برائے داد اس پر یہ آیت لکھ کر باندھ دی جاوے وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيْثَةٍ سے قَرَارٍ تک۔

[7] پ ۱۶ مریم شروع [8] پ ۲۲ یٰسین شروع [9] پ ۲۵ شوریٰ شروع [10] پ ۲۶ ق شروع [11] پ ۲۹ ن شروع۔

[1] پ یونس رکوع ۶ [2] ایضاً [3] پ رحمٰن رکوع ۲ [4] پ رحمٰن رکوع ۲ [5] پ مومنوں آخری رکوع۔ [6] پ نمل آخر رکوع [7] پ طٰہٰ رکوع ۶ [8] پ ابراہیم رکوع ۴ [9] پ بقرہ رکوع ۳۲ [10] پ بقرہ رکوع ۳۵۔

**برائے عرق النساء** | ایک منسف یعنی جیل بنایا جائے اور تھوڑی مٹی ایسی زمین سے لے جس کو دو شریک پانی دیتے ہوں اور نابالغ لڑکی کا کاتا سوت سات تار کا پاؤں سے مریض کی کمر تک لے کر اور انگلی کے درمیان تان دیں اور وہ مٹی منسف سے بچا کر مریض سے کہے اس پر اپنا پاؤں رکھ لے اور عامل ہاتھ میں چاقو لے کر یہ آیتیں پڑھتا جاوے اور چاقو اس سوت کے تاروں پر پھیرتا جاوے اسی طرح سات بار پڑھے سورۂ فاتحہ، قل ہو اللہ، معوذتین، وَإِلٰهُكُمْ إِلٰهٌ وَّاحِدٌ[1] سے الرَّحِيْمُ تک شَهِدَ اللّٰهُ أَنَّهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ[2] سے الْحَكِيْمُ تک قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ[3] سے قَدِيْرٌ تک آیۃ الکرسی آمَنَ الرَّسُوْلُ[4] آخر سورت تک إِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ[5] سے الْعٰلَمِيْنَ تک۔ سورۃ انا انزلنا پھر کہے الٰہی اس اسم کی برکت سے میرے اس درد کو جسم سے نکال دے۔ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ

ایضاً۔ نابالغ لڑکی کا کاتا ہوا سوت لے کر اس کو بانٹ کر یہ آیت پڑھتا جاوے سات گرہ لگائی جائیں اور بائیں بازو پر باندھ دیا جاوے وَإِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا[6] سے تَكْتُمُوْنَ تک

**برائے حفظ وغیرہ** | سات اتوار کو بترتیب ذیل آیات لکھ کر نہار منہ نگل جائے پہلی اتوار کو اَللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ[7] دوسرے کو اَللّٰهُ أَعْلَمُ[8] تیسرے کو اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ[9] اور چوتھے اتوار کو الٓمٓصٓ[10]، كٓهٰيٰعٓصٓ[11]، طٰهٰ[12] لکھے اور پانچویں اتوار کو يٰسٓ[13]۔ حٰمٓ عٓسٓقٓ[14]۔ حٰمٓ[15] اور چھٹے اتوار کو طٰسٓمٓ[16]۔ طٰسٓ[17]۔ الٓمٓرٰ[18] اور ساتویں اتوار کو قٓ[19]۔ نٓ[20]۔ إِنَّمَآ أَمْرُهٗٓ إِذَآ أَرَادَ شَيْئًا أَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ[21]۔

[1] پ بقرہ رکوع ۱۹ [2] پ ۳ آل عمران رکوع ۲ [3] پ آل عمران رکوع ۳ [4] پ بقرہ رکوع ۴۰ [5] پ اعراف رکوع ۷
[6] پ بقرہ رکوع ۹ [7] پ بقرہ رکوع ۳۴ [8] پ انعام رکوع ۱۵ [9] پ شوریٰ رکوع ۲ [10] اعراف شروع [11] پ مریم شروع [12] طٰہٰ شروع [13] یٰسین شروع پ ۲۲ [14] پ ۲۵ شوریٰ شروع [15] پ ۲۴ مومن شروع۔ [16] شعراء شروع پ ۱۹ [17] پ ۱۹ نمل شروع [18] پ ۱۳ رعد شروع [19] پ ۲۶ ق شروع [20] پ ۲۹ القلم شروع [21] پ ۲۳ یٰسین آخری رکوع۔



ایضاً۔ کلبی کہتے ہیں کہ میرا لڑکا جو قرآن پڑھتا تھا اور بھول جاتا تھا میں نے خواب میں دیکھا کوئی کہنے والا کہتا ہے کہ ایک برتن میں اَلرَّحْمٰنُ[1] سے يَحْسَبَانٍ تک لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ[2] سے بَيَانَهٗ تک بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ[3] لکھ کر زمزم سے دھو کر لڑکے کو پلاؤ۔ قرآن مجید حفظ ہو جائے گا۔

ایضاً۔ جس کو حفظ کرنا مشکل ہو تو وہ الم نشرح[4] دھو کر پیوے انشاء اللہ تعالیٰ آسانی ہو جائے گی۔

**دفع نسیان جانور** | جو گائے وغیرہ اپنے بچوں کو نہ پہچانے اور اس لئے دودھ نہ دے تو یہ آیتیں ایک پرچے پر لکھے۔ سورۂ فاتحہ۔ قل ہو اللہ۔ معوذتین۔ وَذَلَّلْنٰهَا سے يَأْكُلُوْنَ تک وَإِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ[5] سے تَعْمَلُوْنَ تک پھر تھوڑی مٹی لے کر اس پر فاتحہ سات بار، قل ہو اللہ اور معوذتین ایک ایک بار پڑھ کر تھوڑی سی اس کے نتھنے کی طرف اور باقی گردن کی طرف اور سینہ کی طرف پھونک دے پھر وہ تعویذ اس کے باندھ دے۔

**بارش بند کرنے کے لئے** | سات کنکریاں پاک ہاتھ میں لے کر ان پر سورۂ فاتحہ اور یہ آیت وَقِيْلَ يٰٓأَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ[6] سے الظّٰلِمِيْنَ تک سات بار پڑھ کر ایسی جگہ رکھ دے جہاں ان پر بارش نہ پہنچے فوراً بارش بند ہو جائے گی پھر جب بارش چاہو ان کنکریوں کو آب جاری میں ڈال دو۔

**دفع ٹڈیاں** | دفع ملخ و موش وغیرہ از زراعت و درخت کے سلسلے میں فقیر ابراہیم علوی

[1] پ ۲۷ الرحمٰن شروع [2] پ ۲۹ قیامۃ رکوع ۱ [3] پ ۳۰ بروج [4] یٰسین پ ۲۳ رکوع آخر۔
[5] پ ۱ بقرہ رکوع ۹ [6] پ ۱۲ ہود رکوع ۴

سے منقول ہے کہ ٹو ٹڈیاں پکڑ کر ان کے بازوؤں پر یہ نو آیتیں لکھے ایک آیت ایک
ٹڈی کے بازو پر انشاء اللہ تعالیٰ سب دفع ہو جاویں۔

اول:۔ فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ۔

دوم:۔ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيلُ

سوم:۔ يَا قَوْمَنَا أَجِيبُوا دَاعِيَ اللّٰهِ

چہارم:۔ ثُمَّ انْصَرَفُوا صَرَفَ اللّٰهُ قُلُوبَهُمْ بِأَنَّهُمْ قَوْمٌ لَا يَفْقَهُونَ

پنجم:۔ وَحِيلَ بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ مَا يَشْتَهُونَ

ششم:۔ أَتَى أَمْرُ اللّٰهِ فَلَا تَسْتَعْجِلُوهُ

ہفتم:۔ صُنْعَ اللّٰهِ الَّذِي أَتْقَنَ كُلَّ شَيْءٍ

ہشتم:۔ يَوْمَئِذٍ يَتَّبِعُونَ الدَّاعِيَ لَا عِوَجَ لَهُ

نہم:۔ وَمَا يَعْلَمُ جُنُودَ رَبِّكَ إِلَّا هُوَ۔ وَمَا أَمْرُ السَّاعَةِ إِلَّا كَلَمْحِ الْبَصَرِ
أَوْ هُوَ أَقْرَبُ۔

ایضاً:۔ یہ آیت چار پرچوں پر لکھ کر اس جگہ چار گوشوں میں لٹکا دی جائے وَإِذَا تَوَلَّىٰ
سَعَىٰ فِي الْأَرْضِ سے الْفَسَادَ تک۔

**دفع پرندگان** | دفع پرندگان خورندہ زراعت وغیرہ کے لیے یہ آیت چار پرچوں پر لکھ کر
اس جگہ کے چار گوشوں پر لٹکائی جائے يَا أَهْلَ يَثْرِبَ لَا مُقَامَ لَكُمْ فَارْجِعُوا۔

**برائے دفع موش** | سورۂ تبت لکھے اس کے بعد یہ لکھے:۔ أَيُّهَا الْفَأْرُ اُدْخُلْ عَنَّا فَإِنَّ

---

[1] پ بقرہ رکوع ۱۶ [2] پ آل عمران رکوع ۱۸ [3] پ احقاف آخر [4] پ سبا آخر [5] پ توبہ آخر [6] پ نحل شروع [7] پ نمل آخر [8] پ طٰہٰ رکوع ۶ [9] پ مدثر رکوع ۱ [10] پ نحل رکوع ۱۱ [11] پ بقرہ رکوع ۱۵ [12] پ احزاب رکوع ۲



لَوْ تَرْحَلْ فَأْذَنُوا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُولِهِ ثُمَّ انْصَرَفُوا صَرَفَ اللّٰهُ قُلُوبَهُمْ حَسْبُنَا
اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيلُ اور اسے کھیت میں رکھ دے۔

**دفع جانوران موذی** | ملخ و قمل و دیمک و مار و کژدم وغیرہ کے لئے آیات ذیل پرچہ
پر لکھ کر دفن کر دو یا لٹکا دو۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ إِنَّهُ مِنْ سُلَيْمَانَ وَإِنَّهُ
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ أَلَّا تَعْلُوا عَلَيَّ وَأْتُونِي مُسْلِمِينَ۔ يَا أَيُّهَا النَّمْلُ
ادْخُلُوا مَسَاكِنَكُمْ لَا يَحْطِمَنَّكُمْ سُلَيْمَانُ وَجُنُودُهُ وَهُمْ لَا يَشْعُرُونَ۔ فَلَنَأْتِيَنَّهُمْ
بِجُنُودٍ سے صَاغِرُونَ تک يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ سے تَنْتَصِرَانِ تک فَسَيَكْفِيكَهُمُ
اللّٰهُ سے الْعَلِيمُ تک وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيثَةٍ سے قَرَارٍ تک كَأَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَ
مَا يُوعَدُونَ سے الْفَاسِقُونَ تک وَإِذَا تَوَلَّىٰ سَعَىٰ فِي الْأَرْضِ سے الْفَسَادَ تک
فَلَمَّا قَضَيْنَا عَلَيْهِ الْمَوْتَ سے الْمُهِينِ تک قَالُوا يَا مُوسَى ادْعُ لَنَا رَبَّكَ بِمَا عَهِدَ
عِنْدَكَ سے مَعَكَ بَنِي إِسْرَائِيلَ تک۔ اس کے بعد سورۂ فاتحہ لکھے انشاء اللہ تعالیٰ
نافع ہوگا اور ہر قسم کے جانوران موذی دفع ہو جائیں گے۔

**دفع سحر** | جو شخص بوجہ سحر کے عورت پر قادر نہ ہو یہ آیتیں لکھ کر اس کے باندھ دی
جائیں أَوَلَمْ يَرَ الَّذِينَ كَفَرُوا أَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا سے يُؤْمِنُونَ تک
بَاطِلٌ بَاطِلٌ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ۔ فَغُلِبُوا هُنَالِكَ سے صَاغِرِينَ تک قَالَ مُوسَىٰ
مَا جِئْتُمْ بِهِ سے الْمُفْسِدِينَ تک وَقُلْ جَاءَ الْحَقُّ سے زَهُوقًا تک اور معوذتین۔

---

[1] پ نمل رکوع ۱ [2] پ نمل رکوع ۱ [3] پ نمل رکوع ۲ [4] پ رحمٰن رکوع ۱ [5] پ بقرہ رکوع ۱ [6] پ ابراہیم رکوع ۴ [7] پ احقاف آخر [8] پ بقرہ رکوع ۹ [9] پ سبا رکوع [10] حوالہ نہیں ہے
[11] پ اعراف [12] پ انبیاء رکوع ۳ [13] پ اعراف رکوع ۱۴ [14] پ یونس رکوع ۸ [15] پ بنی اسرائیل رکوع ۹

ایضاً: سورہ لم یکن پاک برتن میں لکھ کر دھو کر تین روز تک پیوے۔

ایضاً: وَمَنْ يَخْرُجْ مِنْ بَيْتِهِ سے رَحِيمًا تک کسی برتن میں لکھ کر گھی سے مٹا کر سحور سات روز باوضو زبان سے چاٹے

ایضاً: تین بیضے پانی میں جوش دے کر پوست اتار کر ایک پر قَالَ مُوسَىٰ مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ سے الْمُفْسِدِينَ تک اور دوسرے پر أَوَلَمْ يَرَ الَّذِينَ سے يُؤْمِنُونَ تک اور تیسرے پر وَقَدِمْنَا إِلَىٰ مَا عَمِلُوا سے مَنْثُورًا تک لکھ کر کھلائے۔

**برائے درد زہ و زیش** تھوڑا ارد غن کنجد لے کر زیش کے موقع پر رکھ کر یہ آیتیں پڑھے آیۃ الکرسی تین بار أَوْ كَالَّذِي مَرَّ عَلَىٰ قَرْيَةٍ سے قَدِيرٌ تک تین بار وَلَوْ أَنَّ قُرْآنًا سُيِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ سے الْمِيعَادَ تک تین بار وَيَسْأَلُونَكَ عَنِ الْجِبَالِ فَقُلْ يَنْسِفُهَا سے أَمْتًا تک تین بار وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ أَيْدِيهِمْ سَدًّا سے لَا يُبْصِرُونَ تک إِنَّهُ مِنْ سُلَيْمَانَ سے مُسْلِمِينَ تک تین تین بار والضحیٰ۔ الم نشرح۔ قل ہو اللہ معوذتین تین بار اور دعا عمل زیر پڑھنے پاوے گا کہ آرام ہونا شروع ہوگا۔

**حفاظت مال و متاع از ظالماں** اگر زمین کی پیمائش ہوتے وقت یہ اندیشہ ہو کر محصول زیادہ لگا دیا جاوے گا تو اس عمل سے زمین پیمائش میں گھٹ جاتی ہے یہ چار آیتیں چار پرچوں پر لکھ کر چاروں گوشوں میں دفن کر دی جائیں۔

اول: أَوَلَمْ يَرَوْا أَنَّا نَأْتِي الْأَرْضَ نَنْقُصُهَا مِنْ أَطْرَافِهَا

دوم: يَوْمَ نَطْوِي السَّمَاءَ كَطَيِّ السِّجِلِّ لِلْكُتُبِ

۱ پ۵ نساء رکوع ۱۴ ۲ پ۱۱ یونس رکوع ۱۰ ۳ پ۱۷ انبیاء رکوع ۲ ۴ پ۱۹ فرقان رکوع ۲ ۵ پ۳ بقرہ رکوع ۳۵ ۶ پ۱۳ رعد رکوع ۳ ۷ پ۱۶ طٰہٰ رکوع ۶ ۸ پ۲۲ یٰس رکوع ۱ ۹ پ۱۹ نمل رکوع ۲ ۱۰ پ۱۳ رعد آخر ۱۱ پ۱۷ انبیاء رکوع ۷



سوم: أَلَمْ تَرَ إِلَىٰ رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْ شَاءَ لَجَعَلَهُ سَاكِنًا

چہارم: وَمَا قَدَرُوا اللَّهَ حَقَّ قَدْرِهِ سے يُشْرِكُونَ تک اور دفن کرتے وقت یہ پرچے کپڑے میں لپٹے ہونے چاہئیں اور جب کام ہو چکے فوراً نکال لینا چاہئے تاکہ کلام الٰہی کی بے ادبی نہ ہو۔

ایضاً:۔ اسی طرح اگر ظالموں سے خوف ہو کہ زمین کے متعلق کچھ ظلم کریں گے تو پانچ پتھر لے کر ان پر سورہ فاتحہ سات بار قل ہو اللہ تین تین بار معوذتین تین بار تمام سورہ تبارک الذی تمام آیۃ الکرسی دس بار درود شریف پڑھ کر دم کر کے چاروں پتھر اس زمین کے چاروں گوشوں میں اور ایک پتھر وسط میں دفن کر دو ان سے کوئی اثر نہ پہنچے گا۔

**زمین و درخت کی سیرابی کے لئے** زمین و درخت کی سیرابی کے لئے ایک فصل زہو ٹھیکری پر یہ آیت وَفَجَّرْنَا الْأَرْضَ عُيُونًا فَالْتَقَى الْمَاءُ عَلَىٰ أَمْرٍ قَدْ قُدِرَ لکھ کر اور آنکھ بند کر کے وہ ٹھیکری اس زمین میں ڈال دو کہ اس کے گرنے کی جگہ نظر نہ آئے انشاء اللہ تعالیٰ بارش ہوگی۔

**درختوں میں پتے و پھل لانے کے لئے** بنی ہاشم میں سے ایک شخص کا قول ہے کہ میں نے سورہ فاتحہ تمام و کمال لکھی اور مالک یوم الدین سات دفعہ لکھا اور اس کو دھو کر ایسے درختوں میں چھڑکا جو کئی سال سے بے برگ و ثمر ہو گئے تھے خدائے تعالیٰ کے فضل سے بہت جلدی ان میں پتے آ گئے تھے اور پھل آنے لگے۔

**قضائے حاجت** ابن سیرینؒ سے منقول ہے کہ ہم کسی سفر میں تھے ایک نہر پر مقام ہوا لوگوں نے ڈرایا کہ یہاں لٹ جاتے ہیں میرے سب رفیق وہاں سے چل دئے

۱ پ۱۹ فرقان رکوع ۴ ۲ پ۲۴ زمر رکوع ۷ ۳ پ۲۷ قمر رکوع ۱

مگر میں چونکہ آیاتِ حرز پڑھا کرتا تھا اس لئے وہاں ٹھہرا رہا جب رات ہوئی ابھی سونے نہ پایا تھا کہ چند آدمی شمشیر بکف آگئے مگر مجھ تک نہ پہنچ سکتے تھے جب صبح کو وہاں سے چلا ایک شخص گھوڑے پر سوار ملا اور مجھ سے کہا کہ ہم لوگ شب میں سو بار سے زائد تیرے پاس گئے مگر درمیان میں ایک آہنی دیوار حائل ہو جاتی تھی میں نے کہا یہ ان آیات کی برکت ہے اس شخص نے کہا وہ کونسی ہیں اور عہد کیا کہ اب یہ کام نہ کروں گا، آیات یہ ہیں سورۂ بقر کی شروع کی چار آیتیں المفلحون تک۔ آیۃ الکرسی اور دو آیتیں آیۃ الکرسی کے بعد تین آیتیں آخر سورۂ بقر کی لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ سے ختم سورت تک تین آیتیں سورۂ اعراف کی اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِي سے الْمُحْسِنِيْنَ تک اور بنی اسرائیل کا آخر قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ سے آخر سورت تک اور اول صافات سے لَازِبٍ اور دو آیتیں سورۂ الرحمٰن کی يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ سے تَنْتَصِرَانِ تک اور چار آیتیں آخر سورۂ حشر کی لَوْ اَنْزَلْنَا سے ختم سورت تک اور دو آیتیں قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ سے وَلَدًا تک یہ تینتیس آیتیں ہیں ان کے پڑھنے سے آسیب درندہ اور چور اور ہر قسم کی بلا و آفت دفع ہو جاتی ہے کہا گیا ہے کہ ان میں سو بیماریوں سے شفا ہے۔ محمد بن علی فرماتے ہیں کہ ہمارے ہاں ایک بوڑھے کو فالج ہو گیا تھا اس پر یہ آیتیں پڑھیں اس کو شفا ہو گئی۔

**ایضاً:** محمد بن دستوریہ سے منقول ہے کہ میں نے امام شافعیؒ کی بیاض میں ان کے ہاتھ کا لکھا ہوا دیکھا کہ یہ نماز حاجت ہزار حاجت کے واسطے حضرت خضر علیہ السلام نے کسی عابد کو سکھائی تھی دو رکعت نفل پڑھے۔ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ

لہ پ۹ اعراف رکوع، لہ پ۱۵ بنی اسرائیل آخر لہ پ۲۳ صافات شروع لہ پ۲۷ رحمن رکوع ۲ لہ پ۲۸ حشر آخر



ایک بار، قل یا ایہا الکفرون دس بار اور دوسری میں فاتحہ ایک بار اور قل ہو اللہ گیارہ بار پھر سلام پھیر کر سجدے میں جائے اور اس میں دس بار درود شریف اور دس بار سبحان اللہ والحمد للہ ولا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم اور دس بار رَبَّنَا اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ۔ پڑھ کر اپنی حاجت مانگے۔ حکیم ابو القاسم فرماتے ہیں کہ میں نے اس عابد کے پاس قاصد بھیجا کہ مجھ کو یہ نماز سکھا دے انھوں نے تبلا دی میں نے پڑھ کر علم و حکمت کی دعا کی اللہ تعالیٰ نے عطا فرمایا اور ہزار حاجتیں پوری ہوئیں۔ حکیم ممدوح فرماتے ہیں کہ جو شخص اس نماز کو پڑھنا چاہے شبِ جمعہ میں غسل کرے اور پاک کپڑے پہنے اور آخر شب میں بہ نیت قضائے حاجت پڑھے، انشاء اللہ تعالیٰ وہ حاجت پوری ہو۔

**خواصِ حروفِ تہجی**

بعضے خواص حروف تہجی، حروف چار قسم کے ہیں۔ گرم، سرد، تر، خشک۔ گرم یہ ہیں: ا ہ ط م ف ش ذ مجموعہ اہطم فشذ ہے اور سرد یہ ہیں: ج ز ک س ق ث ظ جن کا مجموعہ جزکس قثظ ہے اور تر یہ ہیں:- د ح ل ع ر خ غ۔ مجموعہ اس کا دحلع رخغ ہے۔ اور خشک یہ ہیں:- ب و ی ن ص ت ض مجموعہ ان کا یہ بوین صتض ہے۔ طریق ان کے استعمال کا یہ ہے کہ مثلاً سردی کا دفع کرنا مقصود ہے تو سرد حروف کے مجموعہ کو اس قدر پڑھے کہ سردی دفع ہو اسی طرح باقی حروف کو سمجھ لیا جاوے۔ میں کہتا ہوں کہ اگر امراض کے اسباب صحیح تشخیص ہو جاوے کہ سردی سے یا رطوبت سے یا یبوست سے تو ان حروف سے معالجہ ہونا ممکن ہے چونکہ یہ حروف قرآنی بھی ہیں اس لیے اس مقام میں ان کو لکھا گیا۔

لہ پ۲ بقرہ رکوع ۲

**دفع وساوس** امام غزالی نے ایک بزرگ سے نقل کیا ہے کہ ایک بار ایک عورت پر میری نظر پڑ گئی اس سے ایسی بے چینی ہوئی کہ تمام شب نیند نہ آئی آخر شب میں خفیف سی نیند آئی تو ایک کہنے والے نے کہا کہ یہ آیتیں پڑھ کر اپنے اوپر دم کرو۔ يُثَبِّتُ اللّٰهُ[1] الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا سے مَا يَشَآءُ تک يٰٓاَيُّهَا[2] الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا لَقِيْتُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا سے الْاَدْبَارَ تک۔ میں نے ایسا ہی کیا پس ایسا معلوم ہوا کہ کسی نے قید سے رہا کر دیا۔

**ایضاً:** جس کی نسبت کسی عورت پر مفتون ہو جانے کا اندیشہ ہو یا کوئی شخص کسی کو بہکا سکھا کر خراب کرنا چاہتا ہو اس پر یہ پڑھنا چاہئے یا لکھ کر باندھنا چاہئے رَبِّ اَصْرِفْ عَنِّی السُّوْٓءَ وَالْفَحْشَآءَ وَاجْعَلْنِیْ مِنْ عِبَادِكَ الْمُخْلَصِيْنَ۔

**ایضاً:** جس پر کوئی حال یا وارد قوی غالب ہو جس سے تلف ہونے کا اندیشہ ہو وہ پڑھے وَلَهٗ مَا سَكَنَ[3] فِی الَّيْلِ سے الْعَلِيْمُ تک اِنَّ اللّٰهَ[4] يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ سے غَفُوْرًا تک۔

**ایضاً:** جس کو نماز میں وسوسہ آتا ہو یا برے خواب دیکھتا ہو یہ آیت وَاذْكُرُوْا[6] نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَمِيْثَاقَهُ سے الصُّدُوْرِ تک شیشہ یا سنگ مرمر کے برتن میں لکھ کر پاک پانی سے دھو کر تین روز متواتر پئے انشاء اللہ دفع ہو جائے گا۔

**دفع خوف** امام اوزاعی سے منقول ہے کہ ایک بھوت میرے سامنے آ گیا میں ڈرا اور اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھا وہ بولا کہ تو نے بڑے کی پناہ مانگی اور یہ کہہ کر ہٹ گیا۔

**ایضاً:** برائے دفع خوف ابن کلبی سے منقول ہے کہ کسی شخص نے کسی کو قتل کی دھمکی

[1] پ ۱۳ ابراہیم رکوع ۴، [2] پ ۱۰ انفال رکوع ۶، [3] پ ۷ انعام رکوع ۲، [4] فاطر رکوع آخر، [5] حوالہ نہیں، [6] پ ۶ مائدہ ع ۲



دی اس کو اندیشہ ہوا اس نے کسی عالم سے ذکر کیا انھوں نے فرمایا کہ گھر سے نکلنے کے قبل سورۂ یٰسین پڑھ لیا کر پھر گھر سے نکلا کر۔ وہ شخص ایسا ہی کرتا تھا اور اپنے دشمن کے روبرو آتا تھا اس کو ہرگز نظر نہ آتا۔

**دفع جن** ابن قتیبہ سے منقول ہے کہ کسی شخص نے ان سے بیان کیا کہ میں بصرہ میں تجارت کرنے کے لئے گیا کرایہ پر کوئی گھر نہ ملا صرف ایک گھر ملا جس میں مکڑی نے جالے لگا رکھے تھے میں نے اس کی وجہ پوچھی لوگوں نے کہا اس میں جن رہتا ہے میں نے مالک سے کرایہ پر مانگا اس نے کہا کیوں اپنی جان کھوتے ہو اس میں بڑا بھاری جن رہتا ہے جو شخص اس میں رہتا ہے اس کو مار ڈالتا ہے میں نے کہا مجھے کرایہ پر دے دو اللہ تعالیٰ مددگار ہے۔ اس نے دے دیا میں اس میں ٹھہر گیا جب رات ہوئی میری طرف ایک سیاہ فام جس کی آنکھیں شعلۂ آتش کی مثال روشن تھیں آیا میں نے آیۃ الکرسی پڑھنا شروع کی وہ بھی برابر پڑھتا رہا جب میں وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ پر پہنچا وہ نہ کہہ سکا میں نے اسی کو کہنا شروع کیا پس وہ تاریکی سی جاتی رہی اور رات بھر آرام سے رہا جب صبح ہوئی اس جگہ نشان جلنے کا اور راکھ دیکھی اور کہنے والے کی آواز سنی کہ تو نے بڑے بھاری جن کو جلایا میں نے پوچھا کس چیز سے جل گیا جواب دیا اس کلمہ سے وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ۔

**ایضاً:** ابن قتیبہ سے منقول ہے کہ ایک مصری نے مجھ سے بیان کیا کہ میں کسی عرب کے پاس اترا اس نے میری خاطر مدارات کی، اس کے بعد جب وہ بستر پر لیٹا دفعۃً چیخ کر کھڑا ہو گیا اور بے ہوش ہو کر گر گیا۔ معلوم ہوا کہ جب سونے کو بستر پر لیٹتا ہے تو یہ حال ہوتا ہے میں نے یہ آیتیں پڑھیں اِنَّ رَبَّكُمُ[1] اللّٰهُ الَّذِیْ، الخ پھر کبھی اس پر اثر نہ ہوا۔

[1] پ ۸ اعراف رکوع ۷

**دافع جذام وغیرہ** ابن قتیبہ نے کہا ہے کہ ایک جذامی نے جس کا گوشت بالکل گرنے لگا تھا کسی بزرگ سے شکایت کی انھوں نے یہ آیت پڑھ کر تھتکار دی نئی کھال نکل آئی اور اچھا ہو گیا۔ وَاَیُّوْبَ اِذْ نَادٰی رَبَّهٗۤ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔

ایضاً۔ کلبی سے ایک شخص نے حکایت بیان کی ہے کہ مجھ کو برص ہو گیا تھا کسی کے پاس نہ بیٹھ سکتا تھا کہ ایک بزرگ سے ملاقات ہوئی انھوں نے یہ آیت پڑھ کر فرمایا منہ کھول میں نے منہ کھول دیا انھوں نے میرے منہ میں تھوک دیا، اللہ تعالیٰ نے شفا بخش دی آیت یہ ہے:۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَنِّیْ قَدْ جِئْتُكُمْ بِاٰیَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ سے مُّؤْمِنِیْنَ تک۔

**دفع خارش** کسی شخص کے خارش ہو گئی تھی اور کسی تدبیر سے فائدہ نہ ہوتا تھا ایک قافلہ کے ساتھ مکہ کو چلا اور چلنے سے عاجز ہو کر قافلہ سے پیچھے رہ گیا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے مزار پر ٹھہر گیا حضرت علی رضی اللہ عنہ کو خواب میں دیکھا اور اپنے مرض کی شکایت عرض کی آپ نے یہ آیت پڑھی۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا سے اَحْسَنُ الْخٰلِقِیْنَ تک صبح کو اچھا خاصا اٹھا۔

**دفع داد** ایک تاگا لے کر اس پر یہ آیت تین بار پڑھ کر تین گرہ لگا دے اور وہ تاگا مریض کے باندھ دیا جاوے۔ وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِیْثَةٍ سے قَرَارٍ تک۔

**برائے مفلوج** ابن قتیبہ نے ایک مفلوج سے نقل کیا ہے کہ میں نے زمزم کے پانی سے دوا درست کر کے اور اس سے ایک برتن میں بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اور آخر سورۂ حشر کی آیات هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ سے ختم سورت تک اور وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ

۱ پ۱۷ انبیاء رکوع ۶ ۲ پ۳ آل عمران رکوع ۵ ۳ پ۱۸ مومنون رکوع ۱ ۴ پ۱۳ ابراہیم رکوع ۴ ۵ پ۱۵ بنی اسرائیل رکوع ۹



سے لِّلْمُؤْمِنِیْنَ تک لکھ کر زمزم سے دھو کر پی لی اللہ تعالیٰ نے شفا عطا فرمائی۔

**دفع گنجا پن** کسی گنجے پر یہ آیت پڑھ کر تھتکار دیا گیا تھا وہ اچھا ہو گیا۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ سے لِّلْمُؤْمِنِیْنَ تک۔

**دفع عسر البول و پتھری نکلنے کے لئے** ابن کلبی سے روایت ہے اصبہان میں کسی بزرگ کو عسر البول کی بیماری ہو گئی تھی انھوں نے یہ لکھا۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ وَّبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْۢبَثًّا۔ وَحُمِلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ فَدُكَّتَا دَكَّةً وَّاحِدَةً فَیَوْمَئِذٍ وَّقَعَتِ الْوَاقِعَةُ وَانْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَهِیَ یَوْمَئِذٍ وَّاهِیَةٌ اور پانی سے دھو کر پیا پتھری نکل گئی اور بآسانی پیشاب کھل گیا۔

ایضاً۔ یہ آیت لکھ کر پیویں وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ سے مُفْسِدِیْنَ تک

**دفع نکسیر** کسی عورت کی نکسیر جاری ہو گئی تھی ایک بزرگ نے یہ آیتیں لکھ کر بندھوا دی تھیں وَقِیْلَ یٰۤاَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَكِ سے الظّٰلِمِیْنَ تک قُلْ اَرَءَیْتُمْ اِنْ اَصْبَحَ مَآؤُكُمْ غَوْرًا سے مَّعِیْنٍ تک ابن عیینہ رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ آیات مذکورہ سلس البول کو بھی مفید ہیں۔

**پیشاب جاری ہونے کیلئے** ابن کلبی نے لکھا ہے کہ کسی شخص کا پیشاب رک گیا ایک فاضل نے یہ آیت لکھ کر باندھ دی شفا ہو گئی۔ فَفَتَحْنَاۤ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ سے قَدْ قُدِرَ تک۔

۱ پ۱۵ بنی اسرائیل رکوع ۹ ۲ پ۲۷ واقعہ رکوع ۱ ۳ پ۲۹ الحاقہ رکوع ۱ ۴ پ۱ بقرہ رکوع ۷ ۵ پ۱۲ ہود رکوع ۴ ۶ ملک پ۲۹ رکوع آخر ۷ پ۲۷ قمر رکوع ۱

**دردِ حلق** اَوَ لَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا سے يُؤْمِنُوْنَ تک قَالَ مَنْ يُّحْيِ الْعِظَامَ سے آخر تک۔

**برائے قے** یہ آیت لکھ کر نہار منہ سات روز پلا دیں وَقِيْلَ يٰٓاَرْضُ ابْلَعِيْ سے آخر تک۔

**برائے دفع حصر** یعنی دفع بستگی بول و براز۔ بائیں کان میں یہ آیت پڑھ دیں وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ سے تَعْمَلُوْنَ تک فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ سے قَدْ قُدِرَ تک۔

**برائے شکستِ کفار** ابن کلبی سے منقول ہے کہ مجھ سے ایک ثقہ نے بیان کیا کہ کسی نے ملوک کفار میں سے اہلِ اسلام کے کسی شہر کا محاصرہ کیا ان لوگوں میں کوئی نیک آدمی تھا اُس نے ایک مشت خاک لے کر اس پر وَمَا رَمَيْتَ سے عَلِيْمٌ تک اِذَا زُلْزِلَتِ سے اَشْتَاتًا تک پڑھ کر ان کی فرودگاہ میں ڈلوا دی وہ آپس میں لڑ کر بھاگ گئے۔

**توفیق توبہ** ایک مصری نے بیان کیا کہ ایک مشرک ایک مسلمان کے پاس آیا اور کہا کہ تمہارے قرآن میں کوئی چیز ایسی بھی ہے جو میرے دل کو بدل دے شاید میں مسلمان ہو جاؤں اس نے کہا ہاں ہے اور اس کو الم نشرح لکھ کر پلائی وہ مسلمان ہو گیا۔

**قضائے حاجات** اس ترکیب سے قرآن مجید ختم کرے جس حاجت کے لئے دعا کرے گا قبول ہوگی جمعہ کے روز سورۂ فاتحہ سے آخر مائدہ تک اور شنبہ کے روز انعام سے آخر توبہ تک اور یکشنبہ کو سورۂ یونس سے آخر مریم تک دوشنبہ کو طٰہٰ سے آخر قصص تک، منگل کو سورۂ عنکبوت سے سورۂ ص تک بدھ کو زمر سے سورۂ رحمٰن تک پنجشنبہ کو سورۂ واقعہ سے آخر قرآن تک بعد ختم سجدہ میں جا کر دعا مانگے۔

---

۱ انبیاء رکوع ۲ ۲ پ۲۳ یٰس آخر ۳ پ۱۲ ہود رکوع ۴ ۴ پ۱ بقرہ رکوع ۹ ۵ پ۲۷ قمر رکوع ۱ ۶ پ۹ انفال رکوع ۲ ۷ پ۳۰ زلزال رکوع ۱ ۸ پ۱ فاتحہ شروع ۹ پ۷ انعام شروع ۱۰ پ۱۱ یونس شروع ۱۱ پ۱۶ طٰہٰ شروع ۱۲ پ۲۰ عنکبوت شروع ۱۳ پ۲۳ زمر شروع ۱۴ پ۲۷ واقعہ شروع۔



**صبر و قناعت و اخلاق حسنہ** وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَاِلَيْهِ الْمَصِيْرُ سے فَتَنْقَلِبُوْا خٰسِرِيْنَ تک جو شخص ان آیات کو طلوع آفتاب سے پہلے اپنی داہنی ہتھیلی پر لکھ کر زبان سے چاٹ لے اور نگل جاوے متواتر سات روز تک اسی طرح کرے اللہ تعالیٰ اس کو عفو اور عافیت اور قناعت اور صبر اور رقتِ قلب اور ہمدردی اہلِ اسلام عطا فرمائیں گے۔

**کند ذہنی اور ظالم سے نجات** قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ هَلْ تَنْقِمُوْنَ سے سَوَآءِ السَّبِيْلِ تک۔ یہ آیتیں دشمن کی روسیاہی اور کند ذہنی کے لئے ہیں جو شخص ناحق ایذا دیتا ہو اور ظلم کرتا ہو اور تمہاری صبر و شکیبائی پر بھی باز نہ آئے تو جمعرات کا روزہ رکھو اور نماز عشا پڑھ کر ان آیتوں کو کسی وقتی گھر کی ایک مشت خاک پر تیس بار پڑھ کر اس شخص کے گھر میں وہ مٹی چھوڑ دو پھر اس کی جان و مال کا تماشا دیکھو۔

**ناجائز اجتماع میں تفریق** وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ يَدُ اللّٰهِ مَغْلُوْلَةٌ سے الْمُفْسِدِيْنَ تک۔ جب کوئی مجمع کسی ناجائز غرض پر متفق ہو جائے اور ان میں تفریق منظور ہو تو ان میں جو سب سے بڑی عمر کا آدمی ہو اور جو سب سے چھوٹی عمر کا آدمی ہو ان دونوں کے تھوڑے تھوڑے بال لے کر ان کو آگ میں خاکستر کر لو پھر یہ آیتیں کسی بڑے پاک برتن میں لکھ کر اور اس کو برگ حرمل کے عرق سے دھو کر وہ پانی اور وہ راکھ اس مقام میں ڈال دو ان شاء اللہ تعالیٰ پھر ہرگز ہرگز ان میں اجتماع نہ ہوگا۔

**رزق میں برکت و وسعت و بھوک کا علاج** اِذْ قَالَ الْحَوَارِيُّوْنَ يٰعِيْسَى ابْنَ

---

۱ پ۶ مائدہ رکوع ۹ ۲ مائدہ رکوع ۹ ۳ پ۶ مائدہ رکوع ۱۰ ۴ پ۶ مائدہ رکوع ۱۵

مِّنْ نِّعْمَۃٍ سے خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ تک۔ یہ آیتیں وسعتِ رزق اور برکت اور دفعِ گرسنگی کے واسطے ہیں۔ جھاؤ کی لکڑی کے برتن میں ان کو باوضو لکھ کر اپنے پاس رکھے جب ضرورت ہو اس میں پانی بھر کر جس گھر یا کھیت یا باغ میں برکت حاصل کرنا منظور ہو وہ پانی چھڑکے اور اگر دل چاہے تو تین ہفتہ متواتر وہ پانی پیے انشاء اللہ تعالیٰ جان اور مال میں برکت ہوگی۔

**جانوروں کی حفاظت** سورۂ انعام[1]۔ خاصیت، اگر مواشی کے گلے میں باندھ دیں تو ان کو تندرستی اور جمیع آفات سے امن حاصل ہو۔

**برائے امن و دفع آفات** اَلْحَمْدُ[2] لِلّٰہِ الَّذِیْ سے یَعْدِلُوْنَ تک خاصیت، جو شخص اس آیت کو صبح و شام سات بار پڑھ کر اپنے بدن پر ہاتھ پھیرے۔ جمیع درد و آفات سے محفوظ رہے۔

**غصہ رنج اور پیاس کا علاج** وَلَہٗ[3] مَا سَکَنَ فِی الَّیْلِ وَالنَّہَارِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ یہ آیت تسکین غیظ و غضب اور دفع تشنگی اور رنج کے لئے ہے اگر کھڑا ہو تو بیٹھ جائے اور اگر بیٹھا ہو تو کھڑا ہو جائے اور یہ آیت کثرت سے پڑھے۔

**ذات الجنب درد و تکلیف سے نجات** وَاِنْ[4] یَّمْسَسْکَ اللّٰہُ بِضُرٍّ فَلَا کَاشِفَ لَہٗۤ اِلَّا ھُوَ سے الْحَکِیْمُ الْخَبِیْرُ تک خاصیت، یہ آیتیں کاغذ پر لکھ کر جس شخص کو ذات الجنب یا قلب یا ہاتھوں میں درد ہو اس شخص کے باندھ دیں تو انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی اور جس شخص کو کثرت سے رنج و غم یا تنگ دلی ہو خواہ اس کا سبب معلوم ہو یا نہ ہو ان آیتوں کو سوتے وقت سات مرتبہ پڑھ کر سو رہے

[1] پ انعام مکی [2] پ انعام شروع [3] پ انعام رکوع ۲ [4] پ انعام رکوع ۲



جس وقت جاگے گا رنج و غم سب دفع ہوا معلوم ہوگا۔

**آنکھوں کی بیماری کے لئے** اِنَّمَا[1] یَسْتَجِیْبُ الَّذِیْنَ یَسْمَعُوْنَ سے یُرْجَعُوْنَ تک۔ جس کی آنکھوں میں کچھ فتور ہو یا کسی عضو میں استرخاء ہو تین روز متواتر روزہ رکھے اور دودھ شکر سے افطار کرے اور نصف شب کے وقت اٹھ کر تانبے کے قلم سے زعفران و گلاب سے اپنے یا دوسرے مریض کے داہنے ہاتھ پر لکھ کر چاٹ لے تین روز تک ایسا ہی کرے۔

**ظالم کی بربادی** فَلَمَّا[2] نَسُوْا مَا ذُکِّرُوْا سے رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ تک اگر ظالموں کی خانہ ویرانی اور ان کی جماعت کی پراگندگی مقصود ہو۔ خاصیت، ان آیتوں کو کسی مذبوح جانور کی پرانی ہڈی پر لکھ کر پھر اس کو باریک کوٹ کر اس کے گھر میں ڈال دے۔

**دفع مچھر و پسو** مذکورہ آیت ریحان سے لکھ کر اور آبِ زیرہ سے جس کو عشاء سے صبح تک بھگویا ہو دھو کر جس گھر میں مچھر اور پسو زیادہ ہوں چند بار چھڑکنے سے وہ سب دفع ہو جائیں۔

**مشتبہ کا راز معلوم کرنا** وَعِنْدَہٗ[3] مَفَاتِحُ الْغَیْبِ سے اَسْرَعُ الْحٰسِبِیْنَ تک اگر کتان کے کپڑے میں لکھ کر سرہانے رکھ کر سو رہے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ فلاں امر مشتبہ جس کا تحقیق حال کرنا منظور ہو مجھ کو خواب میں معلوم ہو جائے انشاء اللہ تعالیٰ اس کا انکشاف ہو جائے گا۔

**عجیب بات سننا** اگر اس آیت کو باوضو لکھ کر بازو پر باندھ لے اور پاک بستر پر سو رہے صبح کو جس شخص سے اس کی ملاقات ہوگی کوئی عجیب بات کرے گا۔

[1] پ انعام رکوع ۴ [2] پ انعام رکوع ۵ [3] پ انعام رکوع ۷۔

دریا کی طغیانی روکنے کے لئے | قُلْ مَنْ يُّنَجِّيْكُمْ مِّنْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ سے
تُشْرِكُوْنَ تک۔ اگر دریا میں جوش وطوفان وطغیانی ہو یہ آیتیں لکھ کر دریا میں ڈالنے
سے طوفان کو سکون ہو جاتا ہے۔

چور وبھاگے ہوئے کے لئے | قُلْ اَنَدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ سے لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ
تک۔ یہ چور اور گریختہ کے واسطے ہے کسی پرانی مشک کا ٹکڑا یا کدوئے خشک کا پوست
لے کر پرکار سے اس پر دائرہ نکالا جاوے اور دائرہ کے اندر یہ آیت اور دائرہ
سے خارج چور یا گریختہ کا نام معہ اس کی ماں کے نام کے لکھ کر ایسی جگہ دفن کرے
جہاں کوئی چلتا نہ ہو انشاء اللہ تعالیٰ چور یا گریختہ حیران وپریشان ہو کر واپس آجائے گا۔

حکام اور عوام میں مقبولیت | وَكَذٰلِكَ نُرِيْٓ اِبْرٰهِيْمَ سے مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ
تک یہ آیتیں درستی رائے اور فہم اور امن وامان اور آبرو پیش حکام اور غلبہ گفتگو
کے لئے مفید ہیں۔ غرض اول کی تحصیل کے لئے گلاب وزعفران سے چینی کی طشتری
پر لکھ کر نہر کے پانی سے دھو کر پی لیوے رائے درست ہو۔ دوسری غرض کے لئے کانچ
کے برتن پر گلاب وزعفران سے لکھ کر شہد خالص سے دھو کر اصفہانی سرمہ میں خوب
باریک پیس کر جو شخص آنکھوں میں لگائے امراء وحکام اور عوام کی نظر میں مقبول ومحبوب
ہو، غرض ثالث کی تحصیل کے لئے گلاب وزعفران سے لکھ کر اور گلاب جس میں انیسوں
جوش دیا ہو اور آب آس سے دھو کر نہار منہ بدھ کے روز شروع دن چار بدھ تک
جو شخص پیے اپنے مقابل پر بحث وگفتگو میں غالب ہو۔

دشمن کی بربادی کا عمل | وَلَوْ تَرٰٓى اِذِ الظّٰلِمُوْنَ فِيْ غَمَرٰتِ الْمَوْتِ سے

[1] پ۷ انعام رکوع ۸، [2] پ۷ انعام رکوع ۹ [3] پ۷ انعام رکوع ۹ [4] پ۷ انعام رکوع ۱۱



تَدْعُوْنَ تک۔ یہ آیتیں دشمن کی بربادی وخانہ ویرانی کے لئے ہے جس شخص کا کوئی
دشمن ہو اور اس کی ایذا رسانی کے درپے ہو وہ تین پتے درخت بید کے اتوار کے روز
طلوع آفتاب سے پہلے اس طرح لے کہ اس کو کوئی نہ دیکھے اور ہر پتے پر ایک رخ پر
یہ آیتیں لکھے اور دوسرے رخ پر ان لوگوں کے نام لکھے، مگر لکھتے وقت بھی کوئی نہ
دیکھے پھر ہر روز ایک ایک پتا ان کے پینے کے پانی میں ڈال دے یا ان کے گھر میں
جس جگہ موقع ہو رکھ دے۔

کھیتی وباغ کی حفاظت | اِنَّ اللّٰهَ فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰى آخر تک کھیت
کی عمدگی اور تمام حیوانات کی حفاظت کے لئے اور درختوں کی پیداوار اور عمدہ طور پر
پھل نکلنے کے لئے کسی پاک برتن میں زعفران اور کافور سے لکھ کر اور آب چاہ بلا
جگت سے دھو کر جو تخم یا غلہ بونا ہو اس میں بھگو کر بو دیں یا وہ پانی درخت کی جڑ
میں چھوڑا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ برکت وحفاظت اور پھلوں میں خوبی وشیرینی حاصل ہوگی۔

کشتی اور جہاز کی حفاظت | فَالِقُ الْاِصْبَاحِ سے يَعْلَمُوْنَ تک۔ اس آیت
کو جمعہ کے روز باوضو ساکھو کے تختہ پر یا کسی اور لکڑی پر لکھ کر کندہ کر کے کشتی کے
آگے باندھ دینے سے تمام آفات سے کشتی محفوظ رہے گی۔

حاجت روائی ووجاہت | آیت مذکورہ بالا لاجورد کے نگین پر بدھ کے روز کندہ
کر کے انگوٹھی پہنے ہر طرح کی حاجت روائی ہو اور قبولیت اور محبت اور ہیبت ،
لوگوں کی نظر میں پیدا ہو۔

درخت اور پھلوں میں برکت | وَهُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً سے

[1] پ۷ انعام رکوع ۱۲ [2] پ۷ انعام رکوع ۱۲ [3] پ۷ انعام رکوع ۱۲۔

يُؤْمِنُوْنَ تک۔ اس آیت کو کھجور کی کلی کے غلاف میں جب اوّل اوّل سورج نکلے جمعہ کے روز لکھ کر آب پاشی کے کنوئیں میں ڈال دے اس کے پانی میں اور وہ پانی جس درخت یا پھل میں دیا جاوے ان سب میں برکت اور پاکیزگی پیدا ہو اور تمام جن و انسان کی نظر بد اور سب آفات سے محفوظ رہے۔

**طوفان میں کمی اور ظالموں سے حفاظت** | لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ سے الْخَبِيْرُ تک
اس آیت کو بکثرت پڑھنے سے ہوائے تند کو سکون ہوتا ہے اور ظالموں کی نگاہ سے پوشیدہ رہتا ہے۔

**کسی سے راز معلوم کرنا** | اَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا سے يَعْمَلُوْنَ تک حروف تہجی میں سے سات حروف جو سورۂ فاتحہ میں جمع ہیں وہ اس آیت میں جمع ہیں۔ ا ث ج خ ز ش ف ظ اہل فن کا قول ہے کہ خ کے لئے اتوار کا روز مخصوص ہے اور یہ آیۃ۔ اور ش کے لئے پیر کا روز اور اسم شاکر اور ز کے لئے منگل اور اسم ذکی اور ظ کے لئے بدھ اور اسم ظاہر اور ث کے لئے جمعرات اور اسم ثابت ج کے لئے جمعہ اور اسم جبار اور ف کے لئے ہفتہ اور اسم فاتح اگر کوئی سِرّ عجیب معلوم کرنا ہو تو اوّل سات روزے رکھے اور ان میں قرأت قرآن و دعا میں مشغول رہے اور ثلث آخر میں آپ سرد سے غسل کرکے ذکر میں مشغول رہے صبح کی نماز کے بعد سورۂ یٰس اور طٰہٰ اور تبارک الذی اور درود شریف پڑھ کر وہ آیت یا اسم جو ہر روز کے لئے مخصوص ہے سات مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ تعالیٰ وہ راز معلوم ہو جائے گا۔

**قبولیت دعا** | وَاِذَا جَآءَتْهُمْ اٰيَةٌ قَالُوْا سے رِسَالَتَهٗ تک۔ اس آیت میں

---

۱ پ۷ انعام رکوع ۱۰ ۲ پ۷ انعام رکوع ۱۵ ۳ پ۸ انعام رکوع ۱۵



جو لفظ اللہ دو بار متصل آیا ہے ان کے درمیان میں دعا قبول ہوتی ہے۔

**ترقی پھل و حفاظت جانور** | وَهُوَ الَّذِيْٓ اَنْشَاَ سے الْمُسْرِفِيْنَ تک۔ اس آیت کو زیتون کی تختی پر لکھ کر یا کندہ کرکے باغ کے دروازہ پر لٹکا دے تو پھل خوب پیدا ہوں اور اگر مینڈھے کے مذبوح چمڑے پر لکھ کر جانور کے گلے میں باندھ دیا جاوے تو اس میں نجابت ظاہر ہو اور سب آفات سے محفوظ رہے۔

**حفاظت از شیاطین و فالج و لقوہ وغیرہ** | اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ سے رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ تک سوتے وقت اس کو پڑھنے سے شیاطین کی شرارت اور فالج اور لقوہ سے محفوظ رہتا ہے۔

**شب میں جاگنے کے لئے** | اور آیت مذکورہ المحسنین تک پڑھ کر دعا کرے کہ نیند جاتی رہے تو نیند جاتی رہے گی

**دوکان مکان مال و اسباب کی حفاظت** | اور اگر مذکورہ آیتیں مع آیات اواخر سورۂ براءت لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ آخر تک دوکان یا مکان یا اسباب و مال پر پڑھ دی جاویں تو ہر طرح کی حفاظت رہے۔

**نظر بد و شر سے بچنے کے لئے** | اگر المحسنین تک گلاب و زعفران و مشک سے لکھ کر باندھ دے تو لوگوں کے شر اور نظر بد سے اور وجع فواد اور دشمن اور مار و کژدم سے محفوظ رہے۔

**رزق و زیادتی روزگار** | وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ سے تَشْكُرُوْنَ تک تکثیر رزق اور زیادتی معاش کے لئے جمعہ کے روز جب سب نماز سے فارغ ہو جاویں لکھ کر دوکان یا مکان میں رکھنے سے رزق بڑھتا ہے۔

---

۱ انعام رکوع ۱۷ ۲ پ۸ اعراف رکوع ۷ ۳ پ۱۱ توبہ آخری رکوع ۴ پ۸ اعراف رکوع ۱

**توفیق توبہ اور اطاعت** | يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ قَدْ اَنْزَلْنَا سے يَذَّكَّرُوْنَ تک[۱] جمعرات کے روز عروج ماہ میں نیا کرتہ پہن کر دو رکعت شکرانہ کے کہ نیا لباس پہنا ہے پڑھے، پھر یہ آیت مذکورہ کانچ کے برتن پر روغن چنبیلی سے لکھ کر گلاب سے دھو کر وہ تیل اپنے چہرے پر ملیں پھر زیتون کے پتے پر یہ آیت لکھ کر اس کرتہ کے گریبان میں رکھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ اس کے پہننے والے کو ہمیشہ توفیق توبہ اور اطاعت کی رہے گی۔

**دفع زہر وچشم بد وسحر وغیرہ** | يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ خُذُوْا زِيْنَتَكُمْ سے تَعْلَمُوْنَ تک[۲] یہ آیت زہر وچشم بد وسحر کے دفع کرنے کے لئے مفید ہے جو شخص اس کو انگور سبز کے عرق اور زعفران سے لکھ کر اولے کے پانی سے دھو کر غسل کرے چشم بد اور جادو اس سے دفع ہو اور جو کھانے میں ملا کر کھاوے تو زہر سے مامون رہے اور سحر اور نظر بد سے بھی۔

**ظالم کی قید بڑھانا** | قَالَ ادْخُلُوْا فِيْٓ اُمَمٍ سے لَا تَعْلَمُوْنَ تک[۳] جس شخص کا ظالم دشمن قید میں ہو اور اس کی قید کی میعاد بڑھانا منظور ہو اس کو سرخ رنگ کے بزغالہ کی جھلی پر لکھے۔ اور اس شخص کا نام مع اس کی والدہ کے لکھے اور قید خانے کے دروازے میں دفن کرے، قید دراز ہو جائے۔

**مخالفین میں اتفاق پیدا کرنے کے لئے** | وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ سے بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ تک[۴] نو تراشیدہ قلم سے مٹھائی پر لکھ کر جن لوگوں میں بغض و عداوت و نا اتفاقی ہو ان کو کھلانے سے الفت و محبت و اتفاق پیدا ہو جاوے اسی طرح خرما یا انجیر یا بیر پر لکھ کر کھلانے سے بھی اثر ہوتا ہے

**شفا از وجع قلب** | آیت مذکورہ کو مٹی کے کورے برتن پر جب وہ آوہ سے تازہ نکلا ہو

---

۱ پ ۸ اعراف رکوع ۲ ، ۲ پ ۸ اعراف رکوع ۴ ، ۳ پ ۸ اعراف رکوع ۵ ، ۴ پ ۸ اعراف رکوع ۶ ،



# تحفۂ عملیات کا ملین درج ذیل کتب کی مدد سے مرتب کی

| | کتاب | مصنف |
|---|---|---|
| ۱- | اعمال قرآنی | مولانا اشرف علی تھانوی رح |
| ۲- | شمع شبستانِ رضا | امام رضا بریلوی رح |
| ۳- | جواہر خمسہ | شاہ محمد غوث گوالیاری رح |
| ۴- | طب روحانی | محمد ابراہیم دہلوی رح |
| ۵- | طب نبوی | مولانا حافظ اکرام الدین رح |
| ۶- | نافع الخلائق | مولانا زوار خان رح |
| ۷- | کنز الحسین | سید غلام حسین رح |
| ۸- | خواب نامہ | مولانا آزاد حسین شاہ رح |
| ۹- | اسلامی نام | شیخ آفتاب احمد |
| ۱۰- | ساعات کی حقانیت | ڈاکٹر فرقان سرمد |
| ۱۱- | بیاضِ محمد شاہ | حاجی محمد شاہ بھیلی رح |
| ۱۲- | بیاضِ محمدی | شیخ محمد محدث تھانوی رح |
| ۱۳- | بیاضِ یعقوبی | مولانا محمد یعقوب نانوتوی رح |
| ۱۴- | فوائد عملیات | جناب کاش البرنی رح |

مالکِ ہر جہاں، ذاتِ لاشریک ان سب کو وہ چیزیں عطا کر جو تیرے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تجھ سے مانگی ہیں اور ان تمام (برائیوں) بری باتوں کے شر سے پناہ میں رکھ جن سے تیرے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تیری پناہ لی ہے تو ہی وہ ذات ہے جس سے مدد مانگی جاتی ہے اور تیرا کام حق پہنچا دینا ہے اور اللہ تعالیٰ کی مدد کے بغیر نہ کسی میں نیکی کرنے کی طاقت ہے نہ برائی سے بچنے کی قوت (اللہ طاقتور عظیم ہے)

---

**طالبِ دعا گو: صوفی محمد ندیم محمدی ///مکتبہ روحانیات فیڈرل بی ایریا کراچی**

مالکِ ہر جہاں کا قُرب حاصل کرنے کیلئے مجرب رہنما کتاب

# روحانی کتاب

المعروف

# تحفۂ قربِ الٰہی

مصنّف : صوفی محمد ندیم محمدی

ناشر شہباز پبلشرز توحید پارک نزد عمر پارک شاہدرہ لاہور

ملنے کا پتہ شمع بک ایجنسی اولمپک پلازہ الکریم مارکیٹ اُردو بازار لاہور



اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ؕ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ○ (القرآن)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ اور فرشتے نبی پر درود و سلام بھیجتے ہیں اسلئے اے ایمان والو تم بھی آپ پر درود و سلام بھیجو۔

(سورہ احزاب : ۵۶)

# تحفۂ فضائلِ درود شریف

سرورِ آخر الزماں صلِ علیٰ محمدٍ
محرمِ رازِ کن فکاں صلِ علیٰ محمدٍ
آپ کی ذات پاک ہے اصل و بنائے دو جہاں
آپ رسولِ انس و جاں صلِ علیٰ محمدٍ

صُوفی مُحمّد نَدِیم مُحمّدِی

شہبازپبلشرز توحید پارک امامیہ کالونی شاہدرہ، لاہور

تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف
تحفۂ فضائل درود شریف

صوفی محمد ندیم محمدی کی چار بے نظیر کتب قرآن مجید پر

| | |
|---|---|
| کلام پاک کے کرشمے | کلام پاک کے معجزے |
| عملیاتِ کلام پاک | کمالاتِ کلام پاک |

شہباز پبلشرز توحید پارک امامیہ کالونی شاہدرہ۔ لاہور



آئمہ معصومینؑ کے پاکیزہ علم "علمِ جفر" کی ایک اعلیٰ وارفع قسم پر کتاب

# جفر الجامع

کتاب "جفر الجامع" ایک ایسی کتاب ہے جس میں دُنیا و کائنات کی تمام اشیاء کے اسماء موجود ہیں یہ کتاب ۲۸ جُز کی ہوتی ہے اور ایک جُز ۲۸ صفحات پر مشتمل ہوتا ہے ایک صفحہ پر ۲۸ لکیریں ہوتی ہیں اور ہر لائن میں ۲۸ خانے ہوتے ہیں ہر صفحہ کے ہر خانہ میں چار حروفِ تہجی آتے ہیں یہ کتاب چار الف سے شروع ہو کر چار غین پر ختم ہوتی ہے۔

اس کتاب سے آپ اپنے ہر سوال کا جواب خود استخراج کر سکتے ہیں۔ اسکے علاوہ دُعا دفع نحوست کواکب، حروفِ تہجی کی زکات، تاثرات منازلِ قمر، حروفِ تہجی کے عملیات، حصار، پرہیز جمالی و جلالی، رجالِ الغیب گردش رجال الغیب، ذِکرِ اسمِ الٰہی، دُعا اسمائے الٰہی حرفِ ندا کے ساتھ، نام تلاش کرنے کا طریقہ، چند حاجت روا صفحات اور قلب جاری کرنا کے متعلق اہم معلومات ہیں

کتاب کے صفحات

کتاب کی قیمت =

آرڈر آج ہی بک کروائیں

مُرتب و مُصنف

صوفی محمد ندیم محمدی

شہباز پبلشرز توحید پارک امامیہ کالونی شاہدرہ۔ لاہور

## صوفی محمد ندیم محمدی کی بینظیر کتب آپ کیلئے

- تحفۂ قربِ الٰہی
- مرنے سے پہلے مر جاؤ
- میرے نبیؐ کی باتیں
- میرے نبیؐ کی سنتیں
- میرے نبیؐ کی دعائیں
- میرے نبیؐ کے معجزات
- میرے نبیؐ کی پیشنگوئیاں
- میرے نبیؐ کے فیصلے
- میرے نبیؐ کے خطبات
- میرے نبیؐ کے نازک لمحات
- میرے نبیؐ کی مسکراہٹیں
- میرے نبیؐ کے آنسو

- پُراثر عملیات و تعویذات
- روحانی عملیات و تعویذات
- تحفۂ عملیات و تعویذات
- بیاضِ سلیمانی
- عملیاتِ سلیمانی
- تعویذاتِ سلیمانی
- علم الجفر کے کرشمے
- علم النجوم کے کرشمے
- علم الاعداد کے کرشمے
- علم الخواب کے کرشمے
- خزینۂ درود شریف
- گلدستۂ درود شریف

ناشر: شہباز پبلشرز توحید پارک امامیہ کالونی شاہدرہ لاہور

ملنے کا پتہ: **شمع بک ایجنسی** اولمپک پلازہ الکریم مارکیٹ اردو بازار لاہور

